4

کتاب کے ساتھ حکمت کی بھی تعلیم دیتا ہے جو کتاب کے علاوہ دوسری چیز ہوتی ہے- یہ حکمت کتاب کی شکل میں کوئی دوسری کتاب نہیں ہوتی بلکہ اس کتاب کو صحبت نبی میں پڑھنے کے وہ اثرات ہوتے ہیں جو مستعد شخص کی ذہنیت میں ایسی صلاحیت پیدا کر دیتے ہیں کہ صحیح فہم و فراست اس کے لیے ملکہ نفس بن جاتی ہے' اس کے خیالات و عقائد خود پاکیزہ اور دوسروں کو بھی پاکیزہ بنا دیتے ہیں- غلط بات کو اس کا ذوق قبول نہیں کرتا اور صحیح حقیقت قبول کرنے میں اسے کچھ تردد نہیں رہتا- امام مالکؒ فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| الحکمة و العلم نور یهدی به الله من یشاء. | حکمت اور علم ایک نور ہے خدائے تعالیٰ جسے چاہتا ہے دے دیتا ہے- |

اس کا مطلب یہ ہے کہ یہ کسب کا ثمرہ ہی نہیں بلکہ وہبی نعمت ہے کسی نصیب والے کو مل جاتی ہے' کتاب اللہ کے ساتھ جب یہ حکمت نہیں ہوتی تو خام طبائع اسے فلسفہ بنا لیتی ہیں غالباً اقبال مرحوم نے اسی کے لیے یہ شعر کہا ہے ؎

فلسفہ رہ گیا تلقین غزالی نہ رہی ۔۔۔ رہ گئی رسم اذاں روح بلالی نہ رہی

امام مالکؒ جب مسائل اجتہادیہ اپنے طلبہ کے سامنے بیان فرماتے تو طلبہ ان سے لکھنے کی اجازت طلب کرتے آپ منع فرما دیتے اور کہتے کہ یہ مسائل اگر دنیا میں پھیل گئے پھر کل ان کے متعلق میری رائے بدل گئی تو اس کی تلافی مشکل ہو جائے گی اس لیے لکھو مت' انہوں نے عرض کیا پھر کیا کریں تو فرمایا-

| | |
|---|---|
| تحفظون و تفهمون حتی تستنیر قلوبکم ثم لا تحتاجون الی الکتابة. | بس زبانی یاد رکھو اور انہیں خوب سمجھ لو یہاں تک کہ جب تمہارے قلوب روشن اور منور ہو جائیں گے تو اسکے بعد لکھنے کی خود بخود ضرورت نہ رہیگی- |

دوسری جگہ امام مالکؒ فرماتے ہیں-

| | |
|---|---|
| لیس العلم بکثرة الروایة ولکنه نور یجعله الله فی القلوب. | علم کثرتِ روایات کا نام نہیں بلکہ وہ ایک نور ہے جس کو اللہ تعالیٰ دلوں میں ڈال دیتا ہے- |

پھر اس کی علامت بیان فرماتے ہیں-

| | |
|---|---|
| و لکن علیه علامة ظاهرة و هو التجافی عن دار الغرورو الانابة الی دار الخلود. | اس کی ایک کھلی علامت دنیا سے نفرت اور آخرت کی طرف توجہ ہے- |

**علم ایک نور کا نام ہے** ✻ امام مالکؒ جیسا شخص یہ بتا رہا ہے کہ علم کثرتِ روایت اور طول و عرض کا نام نہیں بلکہ وہ ایک نور ہے جس کے بعد دماغ رٹنے کا محتاج نہیں رہتا اس کی روشنی میں حقائق اشیاء اسی طرح نظر آنے لگتی ہیں جیسا کہ آفتاب کی روشنی میں سیاہ و سفید-

**علم کے متعلق اشراقیہ کی رائے** ✻ اشراقیین کا بڑا طبقہ علم کی حقیقت بھی اشراق نوری قرار دیتا ہے-علم درحقیقت اسی نور کا نام ہے جب تک یہ نور پیدا نہیں ہوتا اس وقت تک مسائل غامضہ تو درکنار بدیہیات بھی اپنی پوری حقیقت کے ساتھ منکشف نہیں ہوتے وہ قرآنی سورتیں کی سورتیں پڑھ جاتا ہے- حدیثوں کے انبار کے انبار رٹ لیتا ہے لیکن اس کے قلب میں جو درحقیقت علم کی

تخت گاہ ہے علم وفہم کا کوئی حصہ نہیں پہنچتا اسی لیے خوارج کے متعلق آپ نے فرمایا تھا کہ یقرون القران لا یجاوز حناجرھم علم کی حقیقت سے ناآشنا تو آیات واحادیث کا یہ طول وعرض' الفاظ کا یہ طمطراق دیکھ دیکھ کر مرعوب ہوتا رہتا ہے مگر حقیقت شناس جانتا ہے کہ یہ علم خوشنما الفاظ کا صرف ایک انبار ہے جس کی حقیقت قاعدۂ بغدادی کے صرف انتیس حروف ہیں اور بس- اس کے برخلاف جو علوم تاثیر صحبت سے راسخ ہو کر نور کی شکل اختیار کر لیتے ہیں وہ کتنے ہی مختصر ہوں ان کا جامہ کتنا ہی کہنہ اور دریدہ ہو مگر قدر شناس خوب جان لیتا ہے کہ یہ گدڑیوں میں لعل ہے-

**نور علم بلاعقیدت واتباع منتقل نہیں ہوتا** ❋ یہ علم صرف مشائخ کرام اور علماء کبار کی زیر تربیت ہی حاصل ہوتا ہے اور اس لیے جب تک متعلم ان کے ساتھ عقیدت ومحبت کا تعلق نہ رکھے ان کے رنگ میں رنگین نہ ہو اس وقت تک علم کا یہ نور بھی اس کے سینہ میں منتقل نہیں ہوتا- وہ حرف شناس ہو کر حاضر ہوتا ہے اور فقرہ باز بن کر واپس چلا جاتا ہے اب جتنا چاہے اس پر ناز کرے-

غالبًا اب آپ سمجھ گئے ہوں گے کہ سطحی علم سے ہمارا کیا مطلب تھا اور صحابہؓ کے علم کو ہم نے صرف حسن اعتقاد سے نہیں بلکہ حقیقت کی بنا پر عمیق کہا تھا- اب یہ علم اگر کسی سینہ میں سرایت کر جائے تو کیا آپ کے نزدیک اس پر مقاصد شریعت مخفی رہ سکتے ہیں- اگر علم کے مختلف حاملین ایک ہی منبع سے فیض یاب ہوں جہاں کوئی اختلاف نہیں تو کیا ان میں اختلاف پیدا ہونے کا کوئی احتمال ہو سکتا ہے-

اس کے بعد راسخ العلم کی دوسری علامت یہ تحریر فرمائی ہے کہ اس کا علم وعمل' حال وقال ایک دوسرے سے مطابق ہو-

**علم صحیح عمل کی دعوت دیتا ہے** ❋ مذکورہ بالا تفصیل کے بعد یہ نتیجہ خود بخود پیدا ہو جاتا ہے کہ صحیح عالم بے عمل ہو ہی نہیں سکتا اور نہ صحیح علم بلا عمل قائم رہ سکتا ہے- علم صحیح کا تسلط اور اس کی باطنی تسخیر اپنے حامل کو اس کے لیے جھکا دیتی ہے کہ وہ اس کے مقتضاء پر عمل کرے- کچھ دن عالم اور علم میں یہ کشمکش رہتی ہے پھر بالآخر یا عالم کو اقتضاء علم کے تابع ہو جانا پڑتا ہے ورنہ علم خود اس سے کنارہ کش ہو کر اپنی گدی ویران چھوڑ جاتا ہے-

**علماء سوء کی علامت** ❋ فاضل مؤلف نے آٹھویں مقدمہ کے آخر میں ایسے علماء کا نام علماء سوء رکھا ہے اور اس کی شہادت میں اکابر صحابہؓ وعلماءؒ کے آثار ذیل نقل کیے ہیں-

''حضرت علیؓ فرماتے ہیں کہ اے گروہ علماء اپنے علم پر عمل کیا کرو کیونکہ عالم وہ ہے جو پہلے علم حاصل کرے پھر اس پر عمل بھی کرے اس کا علم وعمل یکساں نظر آئے- آئندہ کچھ لوگ ایسے پیدا ہوں گے جو علم حاصل کریں گے مگر وہ ان کے گلے کے نیچے نہ اترے گا- ان کا باطن ان کے ظاہر کے مخالف اور ان کا علم ان کے عمل کے برخلاف ہو گا- حلقے بنا بنا کر بیٹھیں گے اور ایک دوسرے کے مقابلہ میں فخر کریں گے یہاں تک کہ اپنے شاگرد پر کوئی تو اس لیے ناراض ہو گا کہ وہ اسے چھوڑ کر دوسرے کے حلقہ درس میں کیوں بیٹھ گیا یہی لوگ ہیں جن کے اعمال قبول نہ ہوں گے-''

''حضرت حسنؒ فرماتے ہیں کہ عالم تو وہ ہے جو اپنے علم کے موافق عمل بھی کرے لیکن جس کا علم وعمل مخالف ہو وہ کیا عالم ہے-''

سفیان ثوریؒ فرماتے ہیں کہ علماء وہ لوگ ہیں کہ جب علم حاصل کر لیتے ہیں تو اس پر عمل کرتے ہیں اور جب عمل کرتے ہیں تو اسی میں مشغول ہو جاتے ہیں اور جب مشغول ہو جاتے ہیں تو عوام میں نظر نہیں آتے جب نظر نہیں آتے تو ان کی تلاش پڑتی ہے جب تلاش ہوتی ہے تو مخلوق سے بھاگتے ہیں-''

حضرت حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے جو شخص لوگوں سے علم میں برتر ہو اس کے لیے ضروری ہے کہ عمل میں بھی ان سے برتر رہے-''

سفیان ثوریؒ فرماتے ہیں کہ علم جب آتا ہے تو عمل کو پکارتا ہے اگر وہ بھی آ گیا تو ٹھہر جاتا ہے ورنہ رخصت ہو جاتا ہے-''

مذکورہ بالا آثار میں علم و عمل کا وہ ربط جو ان حضرات کی دور بین نظروں میں تجربہ کے بعد ثابت ہوا ہے ظاہر کر دیا گیا ہے- اس کے بعد صاحب موافقات لکھتے ہیں کہ علم میں لگے رہنے سے ایک نہ ایک دن عمل کے لیے مجبور ہو جانا پڑتا ہے-

''حسنؒ فرماتے ہیں شروع میں ہم نے دنیا کے لیے علم حاصل کیا آخر کار ہمیں علم نے آخرت کی طرف کھینچ ہی لیا-''

''معمرؒ کہتے ہیں یہ بات مشہور تھی کہ اگر کوئی علم دنیا کی نیت سے حاصل کرے گا تو آخر علم اسے کشاں کشاں خدا کی طرف لے ہی آئے گا-''

''حبیب بن ابی ثابتؒ فرماتے ہیں کہ ہم نے علم حاصل کرنا شروع کیا تو اس وقت ہماری کوئی اچھی نیت نہ تھی لیکن جب علم آیا تو خود بخود اچھی نیت پیدا ہو گئی-''

**اختلاف کا دوسرا سبب اتباع ہویٰ ہے** ※ قدرت نے انسان میں فہم و فراست اور عقل و ذکاوت کی وہ طاقت ودیعت رکھی ہے کہ جب وہ اس کا پورا پورا ادراک کر لیتا ہے تو بر و بحر کی ساری طاقتیں اس کو اپنی ہی محکوم نظر آتی ہیں، وہ سمندروں کے طوفانوں، دریا کی موجوں اور بڑے بڑے حوادثِ ارضی کو نظر میں نہیں لاتا وہ سورج کی شعاعوں اور بادلوں کے پانی سے بڑی بے نیازی کے ساتھ فائدہ اٹھاتا ہے اور اگر اس کے نظام عمل میں یہ عظیم الشان مخلوق کبھی اس کے ارادہ کے موافق کام نہیں کرتی تو اپنا ایک الگ سورج اور جدا بادل بنا کر نہایت حاکمانہ انداز میں ان کا بائیکاٹ کر دیتا ہے-

**انسان کچھ پر اپنی حکومت دیکھتا ہے اور سب کچھ پر حکومت کا یقین کر لیتا ہے** ※ اپنی حاکمیت کی یہ بے پناہ وسعت دیکھ کر اسے یقین ہو جاتا ہے کہ بس وہی ایک حاکم علی الاطلاق ہے اور سب کچھ اسی کے زیر حکومت ہے- اسی زعم حاکمیت میں کبھی کبھی جب وہ آسمان کی طرف نظر اٹھاتا ہے تو اس کی نظر ایک ایسے عالم پر پڑتی ہے جہاں اس کی حاکمیت کا وہ اثر ظاہر نہیں ہوتا جو اس کرۂ ارضی پر نظر آتا تھا یہ ہمہ وقت اس کے قدموں کے نیچے پامال ہو رہا ہے اور وہ اس کی قید حکومت سے تمام تر آزاد ہے- نظام شمسی و قمری اس کی دسترس سے بالکل باہر ہیں- سیارات کی گردش اور بے شمار ثوابت کی معین نشست پھر ان میں صغیر و کبیر، قرب و بُعد کا تناسب، یہ ابھی تک اس کے لیے موجب حیرت بن رہا ہے، مدتوں سعی کے بعد اگر اس نے بازوئے پرواز حاصل کیے بھی تو وہ بھی چند میل کے فاصلہ پر جا کر شکستہ ہو گئے- تاہم کبھی وہ ہواؤں پر اڑا اور کبھی پہاڑوں کی چوٹیوں پر چڑھا اور اپنی عقل و فراست کی جتنی بھی طاقت تھی وہ سب خرچ کر ڈالی مگر ابھی تک اس کو یہ باور نہیں ہو سکا کہ عالم علوی پر بھی اس کو وہی تصرف و قبضہ حاصل ہو گیا

ہے جو عالم سفلی پر تھا قدرت اس کو اتنا زبردست حاکم بنا کر پھر کبھی کبھی اس لیے شکست دیتی رہتی ہے کہ اس کے دل میں کبھی اس سے برتر حکومت کا تصور بھی آ جائے اسی قدرت و عجز کے درمیان اس کا امتحان لیا جارہا ہے۔

**معجزہ** ✲ انبیاء علیہم السلام آتے ہیں اور اعلان کرتے ہیں کہ وہ اسی بادشاہت کے پیغمبر ہیں جس سے وہ ہمیشہ شکست کھاتا رہا ہے اور اس دعویٰ کے ثبوت میں دنیوی طاقتوں کو چیلنج دیتے ہیں۔ کہ وہ اپنی ساری طاقتوں کو بروئے کار لے آئیں اور ان کا مقابلہ کرلیں اور اگر اس پر بھی مقابلہ نہ کرسکیں تو اس کا یقین کرلیں کہ وہ ضرور کسی ایسی حکومت کی طرف سے آئے ہیں جو ان ساری حکومتوں سے قوی تر اور بالاتر ہے اسی کا نام معجزہ ہے اس کے بعد وہ ان کے سامنے ایک دستور العمل رکھتے ہیں اور بے چون و چرا اس پر عمل کرنے کی عام دعوت دیتے ہیں۔

**انسان کا قدرت کے ساتھ ایک فریب** ✲ یہ شکست خوردہ انسان گو اس قاہرانہ طاقت کے بالمقابل کبھی کبھی سرنگوں ہو جانے پر مجبور تو ہو جاتا ہے مگر اندر ہی اندر کوشش کیا کرتا ہے کہ اس حاکم قانون کو بھی اپنی ہی قید حاکمیت میں لے آئے باغی تو یہاں صاف انکار کردیتا ہے اس سے ہمیں سروکار ہی نہیں۔ ایک فرمان بردار بھی اس موقع پر حق حاکمیت ادا کرتا نظر نہیں آتا اور ایک صحیح بات کی آڑ لے کر اس سے ناجائز فائدہ اٹھانا چاہتا ہے۔ وہ کوشش کرتا ہے اور بجا کرتا ہے کہ اس آئین کو معقول تر آئین ثابت کرے مگر یہاں فریب یہ ہے کہ اس معقولیت کا معیار اپنی عقل نارسا کو بنالیتا ہے اور اس لیے اس خیر خواہی میں وہ شریعت سماویہ کی گردن توڑتا موڑتا رہتا ہے۔ حکم یہ تھا کہ ہر اختلاف میں اس قانون کو حکم اور فیصل بناؤ اور عمل یہ ہے کہ اس قانون کو اپنی عقل کے مطابق کرنے کی سعی ہو رہی ہے اسی کا نام اتباع ہویٰ ہے۔

**اتباعِ ہدیٰ اور اتباعِ ہویٰ متضاد صفتیں ہیں** ✲ قرآن کریم اتباعِ ہویٰ اور اتباعِ ہدیٰ کو دو متضاد چیزیں قرار دیتا ہے یعنی جو تبع ہویٰ ہے وہ سماوی ہدیٰ کا تبع نہیں ہوسکتا اور جو آسمانی ہدایت کا تبع ہے وہ ہویٰ کے پیچھے نہیں جاسکتا۔

ثُمَّ جَعَلْنَاکَ عَلٰی شَرِیْعَةٍ مِّنَ الْاَمْرِ فَاتَّبِعْهَا وَ لَا تَتَّبِعْ اَهْوَآءَ الَّذِیْنَ لَا یَعْلَمُوْنَ. (جاثیہ:۱۸)

پھر ہم نے آپ کو دین کے راستہ پر رکھا ہے (یعنی ہدیٰ) تو آپ اسی پر چلئے اور بے علموں کی خواہشات کے پیچھے نہ چلئے۔

یعنی اتباع ہدیٰ کو اتباع ہویٰ کا ترک لازم ہے۔ ہدیٰ اور ہویٰ اپنی اپنی جگہ دو کھلے ہوئے راستے ہیں، قدرت نے دونوں انسان کے سامنے رکھ دیئے ہیں وَهَدَیْنَاهُ النَّجْدَیْنِ اور ان دونوں راستوں میں ایک راستہ پر چلنے کا حکم اور دوسرے سے احتراز کا حکم دے دیا ہے۔

**ہدیٰ اور ہویٰ کے دوراہے پر انسان کا امتحان** ✲ اسی دوراہے پر کھڑا کر کے انسان کا امتحان لیا گیا ہے۔ راہ ہدیٰ پکارتی ہے کہ راہ یہ ہے اس پر چلو مگر ہویٰ مچلنے لگتی ہے اور سو طرح کی رکاوٹیں سامنے لے آتی ہے۔ ہدیٰ ایک آسمانی آئین ہے اس کے اتباع میں محکومیت کا داغ لگتا ہے اور ہویٰ اپنے ہی نفس کے جذبات ہیں اس کے مان لینے میں حاکمیت کا مزا آتا ہے اس لیے یہاں تک ایک نیک بخت انسان بڑی حماقت یہ کرتا ہے کہ ھدیٰ اور ہویٰ کے درمیان اتفاق و سازگاری کی سعی کرنے لگتا ہے تاکہ۔ ع

باغباں بھی خوش رہے راضی رہے صیاد بھی

مگر یہ سعی لاحاصل ہے قرآن نے پہلے اعلان کر دیا ہے کہ یہ دو راہیں علیحدہ علیحدہ ہیں ایک کا سرا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ہاتھ میں ہے اور دوسری کا سرا شیطان کے ہاتھ میں ہے ایک کا منتہیٰ جنت ہے اور دوسری کا دوزخ۔

**اتباعِ ہویٰ میں سکون کا راز** ٭ یاد رکھنا چاہیے کہ خواہشات واہوا کا محرک چونکہ خود نفس انسانی ہے اس لیے وہ جسم انسانی میں جان کی طرح رگ رگ اور ریشہ ریشہ میں سرایت کی ہوئی ہوتی ہیں ان کا خلاف اتنا ہی مشکل ہوتا ہے جتنا کہ جسم کو جان کا۔ ان میں اسی طرح فطری جاذبیت ہوتی ہے جیسا کہ لوہے اور مقناطیس میں اور جب کبھی ان پر قرآن وسنت کا ملمع چڑھ جاتا ہے تو اب وہی ہویٰ ٹھیک ھدیٰ کی صورت نظر آنے لگتی ہے اور ہدیٰ اور ہویٰ کے اس توافق کے بعد جو اطمینان وانشراح قلب میسر آتا ہے وہ گنگا وجمنا کے سنگھم کا سا لطف سامنے کر دیتا ہے۔ اس حد پر پہنچ کر انسان اپنے اندر اتنا سکون محسوس کرتا ہے کہ پھر تلاشِ حق کا لفظ سننا بھی اسے گوارا نہیں ہوتا۔ اسی لیے سورہ الجاثیہ میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے بطریق امتنان ارشاد فرمایا گیا تھا کہ دیکھئے اتباعِ ہویٰ کی اس گرم بازاری کے زمانہ میں ہم نے آپ کو ہدیٰ پر قائم رکھا ہے یہ کتنا بڑا احسان ہے' تو اب آپ ان بے علموں کی ہویٰ کا ساتھ نہ دیں۔ ہویٰ کے ان غیر معمولی اثرات اور برقی تاثیر وتعدیہ کا حال حدیثِ افتراق کے آخری جملوں میں بدیں الفاظ ذکر کیا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| و انہ سیخرج فی امتی اقوام تتجاری بھم تلک الا ھواء کما یتجاری الکلب بصاحبہ لا یبقی منہ عرق و لا مفصل الا دخلہ. (ابوداؤد) | آئندہ میری امت میں کچھ لوگ آئیں گے جن میں یہ اہوا اور خواہشات اس طرح رچی ہوئی ہوں گی جیسا کہ ہڑک کتے کاٹے کے جسم میں کہ کوئی رگ اور کوئی جوڑ اس کا ایسا نہیں رہتا جس میں یہ بیماری گھسی ہوئی نہ ہو۔ |



**تشبیہات انبیاء علیہم السلام اور استعاراتِ شعراء میں فرق** ٭ یہ انبیاء علیہم السلام کے تشبیہات ہیں' شاعروں اور افسانہ نگاروں کے استعارات نہیں اس لیے یہاں صرف رنگینی اور لطف اندوزی مقصود نہیں ہوتی بلکہ حقیقت کی صحیح سے صحیح ترجمانی مدنظر ہوتی ہے۔ کتے کاٹے کی بیماری پر غور کیجئے تو اس میں آپ کو دو باتیں نظر آئیں گی۔ ایک یہ کہ چونکہ یہ بیماری ایک ایک جوڑ میں سرایت کر جاتی ہے اس لیے لاعلاج ہوتی ہے۔ دوم یہ کہ جس طرح یہ بیماری دراصل دیوانے کتے میں موجود ہوتی ہے لیکن جب وہ کسی کو کاٹ لیتا ہے تو اس کو بھی اس بری طرح لگ جاتی ہے کہ پھر یہ شخص بھی کتے کی طرح خوفناک اور قابل احتراز ہو جاتا ہے حتیٰ کہ اگر یہ کسی تیسرے انسان کو کاٹ لے تو اس پر بھی وہی اثر ظاہر ہو جاتا ہے جو دیوانے کتے کے کاٹنے سے ہوتا۔

**اصحابِ ہویٰ کو توفیق توبہ میسر آنا مشکل ہے** ٭ ان خصوصیات کے بعد اب اگر آپ اہل ہویٰ کے حالات کا موازنہ کریں تو اس تشبیہ میں آپ کو نبوت کا ایک اعجاز نظر آئے گا۔ ہویٰ کا حال بھی یہی ہے کہ جب وہ انسان کی رگ وپے میں سرایت کر جاتی ہے تو پھر وہی انسان کو بشکل ''ہدیٰ'' نظر آنے لگتی ہے اس لیے یہاں توبہ کی امید نہیں رہتی' توبہ کی توفیق اس وقت ہو سکتی ہے جب کہ قلب کا کوئی گوشہ ہویٰ سے خالی ہو مگر جب رگ رگ میں ہویٰ سرایت کر جائے تو اب توبہ کی توفیق کہاں سے آئے اسی لیے سورۂ جاثیہ میں فرمایا ہے۔

اَفَرَأَيْتَ مَنِ اتَّخَذَ اِلٰهَهٗ هَوَاهُ وَ اَضَلَّهُ اللّٰهُ عَلٰى عِلْمٍ وَ خَتَمَ عَلٰى سَمْعِهٖ وَ قَلْبِهٖ وَ جَعَلَ عَلٰى بَصَرِهٖ غِشَاوَةً فَمَنْ يَّهْدِيْهِ مِنْۢ بَعْدِ اللّٰهِ اَفَلَا تَذَكَّرُوْنَ. (الجاثیہ:۲۳)

بھلا دیکھئے تو جس نے اپنی خواہشات کو اپنا خدا اور حاکم ٹھہرا لیا اور علم رکھنے کے باوجود خدا نے اس کو راہ سے بھٹکا دیا اور اس کے کان اور دل پر مُہر لگا دی اور آنکھوں پر پردہ ڈال دیا تو اب اس کو خدا کے بعد کون ہدایت دے سکتا ہے کیا تم اس پر غور نہیں کرتے۔

**علم کی گمراہی جہل کی گمراہی سے بدتر ہے** ❋ آیت بالا میں چند مہم فوائد بتلائے گئے ہیں پہلا یہ کہ جس طرح بے علمی گمراہی کا سبب بنتی ہے اسی طرح کبھی علم بھی گمراہی کا سبب ہو جاتا ہے مگر جو گمراہی علم کی راہ سے آتی ہے اس کا نتیجہ بھی انتہائی خطرناک ہوتا ہے یہ گمراہی تاریکی کی گمراہی نہیں بلکہ روشنی کی گمراہی ہے۔ جہل کی نہیں، علم کی گمراہی ہوتی ہے اس لیے یہاں اسبابِ ہدایت سب معطّل ہو جاتے ہیں، نہ کان کچھ سنتے ہیں اور نہ آنکھیں غور و فکر کرنے کے لیے تیار ہوتی ہیں اور قلب میں تو حکومت ہویٰ کی وجہ سے حق بینی اور حق فہمی کی کوئی صلاحیت ہی باقی نہیں رہتی اس لیے یہاں ہدایت و توبہ کی کوئی توقع نہیں رہتی۔ اگر خدا ہی اسبابِ ظاہریہ سے بالا طریقہ پر ہدایت نصیب فرما دے تو یہ دوسری بات ہے اسی کو دوسری آیت میں بلفظ طبع ارشاد فرمایا گیا ہے۔

اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ طَبَعَ اللّٰهُ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ وَ اتَّبَعُوْٓا اَهْوَآءَهُمْ. (محمد: ۱۶)

یہی لوگ ہیں جن کے دلوں پر اللہ نے مُہر کر دی ہے اور وہ اپنی خواہشات کے پیچھے چل پڑے۔

سورۂ جاثیہ میں جس بدنصیبی کو لفظ ختم سے تعبیر فرمایا تھا یہاں لفظ طبع سے ارشاد فرمایا گیا ہے۔ دونوں لفظوں کا حاصل وہی محرومی اور شقاوت ہے۔

**ہویٰ پرست کو خدا پرستی کا مغالطہ** ❋ دوسری بات یہ کہ ہویٰ پرست کو اتباعِ ہویٰ میں وہ مزا آتا ہے جو خدا پرست کو عبادت میں کیونکہ جب اس نے اپنی ہوا ہی کو اپنا خدا بنالیا ہے تو پھر اسی کی فرمان برداری اس کو خدا کی فرمان برداری نظر آنی چاہیے اس لیے جتنا ایک خدا پرست ہدیٰ کے اتباع کی سعی کرتا ہے اس سے زیادہ ایک ہویٰ پرست اپنی ہویٰ کے اتباع کے پیچھے رہتا ہے اور حیرت ہے کہ راستہ کے اس اختلاف کے باوجود دونوں کے خیال میں مقصد پھر ایک ہی ہوتا ہے یعنی خدائے قدوس کی فرمانبرداری اس التباس کے بعد متبع ہویٰ سے توبہ کی توقع ایسی ہے جیسی کہ ایک متبع ھدیٰ سے کفر کی توقع۔ نہ وہ اپنے اسلام کو چھوڑ سکتا ہے نہ یہ اپنی ہویٰ کو اس کا نتیجہ پھر وہی توبہ سے محرومی نکلتا ہے۔

**اتباعِ ہویٰ کو گمراہی لازم ہے** ❋ تیسری بات یہ کہ اتباعِ ہویٰ اور ضلالت لازم و ملازم ہیں اسی لیے ہم نے کہا تھا کہ اتباعِ ہویٰ اور اتباعِ ہدیٰ دو متضاد نقطے ہیں۔ اس کا حاصل یہی تھا کہ اتباعِ ہویٰ کا نتیجہ ضلالت و گمراہی ہے اسی کو آیت ذیل میں بیان فرمایا گیا ہے۔

- يٰدَاوٗدُ اِنَّا جَعَلْنٰكَ خَلِيْفَةً فِى الْاَرْضِ فَاحْكُمْ بَيْنَ النَّاسِ بِالْحَقِّ وَ لَا تَتَّبِعِ الْهَوٰى

اے داؤدؑ ہم نے آپ کو زمین پر اپنا خلیفہ بنایا ہے تو مخلوق میں سچائی کا فیصلہ کیجئے اور خواہش و ہویٰ کی اتباع نہ کریئے۔ کہ یہ

فَیُضِلَّکَ عَنْ سَبِیْلِ اللّٰہِ. (ص : ۲۶) آپ کو خدا کے راستہ سے بھٹکا دے گی۔

**خلافت حق اتباع ہویٰ کے منافی ہے** ✻ اس آیت میں بھی اسی مضمون کو بتلایا جا رہا ہے کہ آپ خلیفہ ہیں آپ کے لیے ضروری ہے کہ خدا کی زمین پر خدا ہی کے احکام نافذ کریں یہی خدائی خلافت کا حق ہے۔لیکن اگر آپ نے ہویٰ اور اپنی خواہش کی پیروی کی تو پھر خدا کی راہ آپ کو نظر نہیں آ سکتی اور کیسے نظر آ سکتی ہے جب کہ اس کی خاصیت اسباب ہدیٰ کا تعطل ہو۔

دوم اس آیت سے جہاں ہویٰ اور ضلالت کا ربط معلوم ہوتا ہے وہاں یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ اتباعِ ہویٰ شانِ خلافت کے بھی منافی ہے۔ خدا کا خلیفہ دنیا میں اس لیے آتا ہے کہ وہ دوسروں کو بھی اسی کے راستہ پر لگائے نہ اس لیے کہ خود ہی گم کردہ راہ بن جائے۔

**اتباع ہویٰ شریعت اور سیاست دونوں کے لیے مضر ہے** ✻ تیسرے یہ بھی معلوم ہوا کہ ہویٰ جس طرح مسائل شریعت کی فہم میں مخل ہوتی ہے اسی طرح حکومت عدل وانصاف' معاملہ فہمی کے لیے بھی سد راہ ہے چونکہ خلیفہ کا تعلق دونوں شعبوں سے ہوتا ہے اس لیے اس مرکزی نقطہ پر متنبہ رہنے کی اس کو پوری ہدایت کی گئی ہے۔اس کی مزید تشریح ان الفاظ میں کی گئی ہے۔

وَ لَوِ اتَّبَعَ الْحَقُّ اَھْوَآئَھُمْ لَفَسَدَتِ السَّمٰوٰتُ وَ الْاَرْضُ..... (المومنون: ۱۷) اگر حق ان کے خواہشات کی پیروی کرتا تو آسمان وزمین فاسد ہو جاتے۔

معلوم ہوا کہ اتباع ہویٰ جس طرح نظام مذہب میں مخل ہے اسی طرح نظام عالم کو بھی درہم و برہم کرنے والا ہے۔اسی لیے صاحبِ موافقات نے تو اس پر ایک مستقل عنوان قائم کیا ہے کہ شریعت داعیہ ہویٰ کو ختم کرنے کے لیے ہی آئی ہے۔

**مذمت ہویٰ میں سلف کے اقوال** ✻ مناسب ہے کہ اس سلسلہ میں ہم سلف کے چند آثار بھی نقل کر دیں کہ ہمارے نزدیک علم یہی ہے سفیان ثوریؒ سے روایت ہے کہ ایک شخص حضرت ابن عباسؓ کی خدمت میں حاضر ہوا اور اپنی خوش اعتقادی میں بولا ''انا علی ھواک '' میں تو آپ کی ہویٰ (خواہش) کا متبع ہوں۔اس پر ابن عباسؓ نے جواب دیا ''الھوی کلہ ضلالۃ '' ہویٰ (خواہشات) سب گمراہی ہے پھر بطریق تادیب وسرزنش فرمایا ''ای شی انا علی ھواک انا علی ھواک '' کیا چیز ہے یعنی کچھ نہیں۔ ابن وہب حضرت طاؤس سے نقل کرتے ہیں کہ قرآن کریم نے جہاں ہویٰ کا ذکر کیا ہے وہاں اس کی مذمت ہی فرمائی ہے۔[1] اب آیات ذیل کو بغور پڑھیے تا کہ آپ کو معلوم ہو جائے کہ جہاں ہویٰ کا ذکر آیا ہے مذمت ہی کے سلسلہ میں آیا ہے۔

اِنْ یَّتَّبِعُوْنَ اِلَّا الظَّنَّ وَ مَا تَھْوَی الْاَنْفُسُ. (النجم:۲۳) صرف اٹکلوں اور اپنے نفس کی خواہشات کی پیروی کررہے ہیں۔

آیت بالا سے یہ بھی معلوم ہوا کہ اتباع ہویٰ اور اتباع ظن وتخمین یہ ایک ہی نوع کی باتیں ہیں واقعات اور حقائق سے دونوں دور دور رہتے ہیں۔

---

[1] کتاب الاعتصام ج۲ص۱۵۲و۱۵۵۔

اَفَمَنْ كَانَ عَلٰى بَيِّنَةٍ مِّنْ رَّبِّهٖ كَمَنْ زُيِّنَ لَهٗ سُوْٓءُ عَمَلِهٖ وَ اتَّبَعُوْٓا اَهْوَآءَهُمْ. (محمد : ۱۴)

بھلا وہ شخص جو اپنے پروردگار کی طرح سے کھلے ہوئے راستہ پر ہو ان کے برابر ہوسکتا ہے جن کی نظروں میں اپنے اعمال بدمزین ہوں اور وہ اپنی خواہشات کے پیچھے ہوں۔

وَ اَمَّا مَنْ خَافَ مَقَامَ رَبِّهٖ وَ نَهَى النَّفْسَ عَنِ الْهَوٰى فَاِنَّ الْجَنَّةَ هِيَ الْمَاْوٰى. (النازعات : ۴۰ - ۴۱)

جو شخص اپنے پروردگار کے سامنے کھڑے ہونے سے ڈرا اور اس نے اپنے نفس کو خواہشات سے روکا تو یقیناً اس کی جگہ جنت ہے۔

اس آیت سے معلوم ہوا کہ احتراز ہویٰ مورثِ خوف ہے اور اتباعِ ہویٰ موجب بے خوفی۔

وَ مَا يَنْطِقُ عَنِ الْهَوٰى اِنْ هُوَ اِلَّا وَحْيٌ يُّوْحٰى. (النجم : ۳ - ۴)

وہ خواہش نفس سے نہیں بولتا بلکہ وہ صرف خدا کی وحی ہوتی ہے جو اس پر نازل ہوتی ہے۔

یہاں آپ کا نطق دو ہی صورتوں میں منحصر کر دیا گیا ہے ہویٰ اور وحی تیسرا اور کوئی احتمال نہیں۔ اسی لئے جب ہویٰ آپ کے کلام سے منفی ہے تو صرف اس کا وحی ہونا متعین ہے۔ معلوم ہوا کہ ہویٰ اور وحی دو متضاد چیزیں ہیں۔ اگر ان چند آیات پر ہی غور کرو تو معلوم ہوگا کہ ہویٰ صرف ظنون یعنی اٹکل اور تخمین کا نام ہے کوئی سماوی روشنی اس کے ساتھ نہیں ہوتی بلکہ اپنے اعمال کی بدتری کو اچھی صورت میں سمجھنا اور سمجھانا اور خدا سے بے خوفی اس کا واحد منشا ہوتا ہے۔ وحی سماوی سے اس کا کوئی تعلق نہیں ہوتا۔ ضلالت و گمراہی اس کو لازم ہے۔ غرض نظام معیشت اور نظام مذہب دونوں کے لیے تباہ کن ہے اور شخصی مضرت کے لحاظ سے اس کا اثر انسان کے لیے اس کے اسباب ہدایت کا کلی تعطل ہے اسی لیے اس پر ایک طرح توبہ کا دروازہ بھی بند ہو جاتا ہے اور اس کے شفایاب ہونے کی اسی طرح توقع نہیں رہتی جس طرح کتے کاٹے شخص کی۔

**ہویٰ متعدی مرض ہے** ✻ تشبیہ کا دوسرا جز وتعدیہ ہے آپ کے نزدیک تو یہ مجاز واستعارہ ہوگا مگر آیئے سلف کو دیکھئے کہ انہوں نے کیا سمجھا تھا۔

عن ابن مسعود قال من احب ان یکرم دینه فلیعتزل مخالطة الشیطان و مجالسة اصحاب الا هواء فان مجالستهم الصق من الجرب.

حضرت ابن مسعودؓ فرماتے ہیں کہ جو شخص تم میں اپنے دین کی قدر کرنا چاہے اسے شیطانی افعال اور اصحابِ اہواء سے علیحدہ رہنا چاہیے کیونکہ ان کے پاس بیٹھنے سے ان کی بیماری خارش سے زیادہ اُڑ کر لگتی ہے۔

ایوب فرماتے ہیں کہ ایک دن ایک شخص ابن سیرین کے پاس گیا اور بولا اے ابوبکر (ان کی کنیت ہے) میں آپ کے سامنے قرآن کی صرف ایک آیت تلاوت کرنا چاہتا ہوں اسے پڑھ کر بس فوراً چلا جاؤں گا۔ ابن سیرین نے دونوں کانوں میں انگلیاں دے لیں اور فرمایا اگر تو مسلمان ہے تو میں تجھے خدا کی قسم دیتا ہوں' ابھی میرے گھر سے چلا جا اس نے کہا اے ابوبکر میں آیت پڑھنے کے سوا اور کوئی تقریر نہیں کروں گا۔ انہوں نے فرمایا جا بس تو چلا ہی جا۔ جب وہ چلا گیا تو فرمایا خدا کی قسم اگر مجھے یقین ہوتا کہ میرا دل ایسا ہی مطمئن رہے گا جیسا کہ اب ہے تو میں اسے آیت پڑھنے کی اجازت دے دیتا لیکن مجھے اندیشہ یہ تھا کہ

کہیں وہ آیت پڑھ کر میرے دل میں کوئی ایسا شبہ پیدا نہ کر دے جسے میں بعد میں نکالنا چاہوں اور نہ نکال سکوں۔[۱] امام اوزاعیؒ فرماتے ہیں کہ صاحب بدعت سے بات چیت مت کرو اور نہ اس سے جھگڑا کرو، وہ تمہارے دل میں فتنہ کا بیج ڈال دے گا۔[۲]

ان آثار سے معلوم ہو گیا کہ صاحب شریعت کی وہ تشبیہ کتنی پُر مغز اور حقیقت سے کتنی قریب تر تھی۔

**ہویٰ کی جاذبیت** ✻ اور یہ بھی ظاہر ہو گیا کہ ہویٰ معنوی طور پر اپنے اندر کچھ ایسی جاذبیت رکھتی ہے کہ اس کے آثار بعض مرتبہ غیر اختیاری ہو جاتے ہیں۔ انسان سمجھتا ہے کہ یہ چیز ناحق ہے مگر پھر اس کے باطل اثرات گھن کی طرح اندر ہی اندر اس کے ایمان کو کھائے جاتے ہیں۔ جیسا کہ جبر و قدر اور مشاجراتِ صحابہؓ کے مسائل۔ ایک اچھا خاصہ ایمان دار شخص بھی جب اس وادی میں قدم رکھتا ہے تو کچھ دور چل کر شبہات اور وساوس کی جھاڑیوں میں الجھ کر رہ جاتا ہے اور ہزار کوشش کے باوجود اس کا ایمان زخمی ہوئے بغیر نہیں رہتا۔ اسی لیے صاحب شریعت نے اس پر خار وادی میں قدم رکھنے کی ممانعت کر دی ہے مگر مصیبت تو یہ ہے کہ جتنا ادھر سے ممانعت کی تاکید ہوئی، اتنا ہی یہاں اس کی سیر و سیاحت کا شوق بڑھا۔ حضرت ابن مسعودؓ کے الفاظ میں یہ دلیری اور ایمان کی پختگی کی بات نہیں بلکہ اپنے دین کے اکرام نہ کرنے کا نتیجہ ہے۔ اگر ہویٰ میں اتنی جاذبیت نہ ہوتی تو اس میں فرقہ بندی کی یہ طاقت بھی نہ ہوتی۔

**قرآن و سنت عقل کے لیے روشنی ہیں نہ کہ عقل قرآن و سنت کے لیے** ✻ ایک جماعت نے جب اپنی اہواء و خواہشات کی روشنی میں قرآن و سنت کا مطالعہ شروع کیا تو معیارِ صحت انہیں اپنی عقل ہی نظر آئی۔ پھر جو آیت اور حدیث اس معیار کے موافق اتری اس کو تسلیم کر لیا ورنہ تاویل یا انکار کا راستہ اختیار کیا اور اس معصیت کا عذر گناہ بدتر از گناہ یہ تراشا کہ صاحب شریعت کا کلام عقل کے مخالف ہو ہی نہیں سکتا یہ بالکل درست تھا لیکن سوال یہ ہے کہ اس عقل کا بھی کوئی معیار ہونا چاہیے۔ خلاف عقل کہنے کا بھی کوئی ضابطہ ہونا چاہیے ان مراحل پر بحث کیے بغیر فلاسفہ دور نے جو طے کر دیا بس وہ تو وحی منزل من السماء بن گیا اور جو وحی حقیقی نے ہدایت کی اسے اساطیر الاوّلین کہہ کر محتاج نقد بھی نہ سمجھا گیا۔ چنانچہ حشر اجسام، صراط، میزان اعمال، جسمانی عذاب و ثواب رویت باری تعالیٰ، جنت و جہنم، اس قسم کے اور جتنے امور پروازِ عقل سے بالاتر تھے، سب کا گو صاف انکار تو نہیں کیا گیا مگر اس طرح تسلیم کیا جس کو درحقیقت ایک تسلیم نما انکار ہی کہنا چاہیے، بلاشبہ اگر مذکورہ بالا مسائل کو صرف عقل کے ذریعہ طے کیا جائے تو یہ مشکل ہے، نورِ وحی کے بغیر نہ وہ دریافت ہوئے اور نہ صفت ایمان کے بغیر وہ حدیقین میں آ سکتے ہیں۔

آخر کار اس غلط بنیاد کی وجہ سے دین میں عقائد و اصول کا دوسرا اختلاف پڑ گیا اور جس طرح کہ پہلے اختلاف کی بنیاد جہل پر قائم ہوئی تھی، اس اختلاف کا قلعہ عقل پر تعمیر ہو گیا اسی کی طرف حدیث افتراق امت کے بعض طرق میں یہ الفاظ اشارہ کرتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| الذین یقیسون الا مور برأیھم فیحلون الحرام و یحرمون الحلال. | یعنی یہ وہ لوگ ہیں جو دین کے مسائل میں صرف قیاس آرائیاں کرتے ہیں اور حرام کو حلال اور حلال کو حرام بنا دیتے ہیں۔ |

---

۱ الاعتصام ج۲ ص۲۴۱۔ ۲ ایضاً۔

ابن عبدالبرؒ کہتے ہیں کہ ابن معین نے اس زیادتی کو بے اصل قرار دیا ہے مگر صاحب الاعتصام بعض علماء سے نقل فرماتے ہیں کہ انہوں نے ابن معین کا یہ حکم تسلیم نہیں کیا اور کہا ہے کہ یہ ٹکڑا اور ثقہ راویوں سے بھی منقول ہے لہذا اس کی اسناد بے غبار ہے- ہاں اگر ان کے علم میں اس کے سوا کوئی اور خفی علت ہے تو دوسری بات ہے-

مذموم قیاس آرائی کیا ہے؟ ✻ یہ یاد رکھنا چاہیے کہ الفاظ مذکورہ بالا میں اس قیاس آرائی ہی کی مذمت ہو رہی ہے جو دین کی حقیقت بدل ڈالے اس کے حلال کو حرام اور حرام کو حلال بنا دے- غیر منصوص جزئیات کے احکام اصول شریعت کے مطابق حاصل کرنا پھر ان کے اسباب وحکم پر بحث کرنا مذموم قیاس آرائی میں داخل نہیں بلکہ اہل علم کے لیے ضروری ہے اس لیے یہ سمجھنا نافہمی ہے کہ ہم نے دین کو بلاوجہ ایک معمہ بنانے کی دعوت دی ہے یا غور وفکر کی راہ معطل کرنے کی سعی کی ہے-اس تقریر سے ہمارا ہرگز یہ مقصد نہیں-قرآن جگہ جگہ تدبر وتفکر کی دعوت دیتا ہے' طرح طرح سے واقعات ماضیہ بیان کر کے ان سے عبرت پذیری کی ترغیب دیتا ہے آیات آفاقی وانفسی کا بغور مطالعہ کرنا شیوۂ مؤمنین قرار دیتا ہے اور حلال وحرام کے معاملہ میں بھی اس حد تک غور وفکر کی ممانعت نہیں کرتا' جہاں تک اس کے احکام کی تبدیلی وترمیم نہ ہو' ہاں اس کی اجازت نہیں دیتا کہ اگر آپ کی عقل نارسا اس کے منصوص احکام کی حقیقت دریافت کرنے سے عاجز رہے تو ان کو توڑ موڑ کر اپنی عقل کے سانچے میں ڈھال لیں' یہی اتباع ہویٰ ہے-اتباع ہدیٰ یہ ہے کہ شریعت کو حاکم اور عقل کو محکوم شریعت کو متبوع اور اس کو تابع بنایا جائے اور اتباع ہویٰ یہ ہے کہ عقل کو حاکم اور شریعت کو اس کا محکوم بنا دیا جائے-قرآن وسنت کی روشنی میں عقل سے کام لینا حکمت ہے اور عقل کی حدود میں قرآن وسنت کو محدود کر دینا اتباع ہویٰ ہے-

خلاصہ یہ ہے کہ آپ کے غور وتفکر پر کوئی چوکی پہرہ قائم نہیں کرتا مقصد صرف یہ ہے کہ عقل کو عقل کی حد پر رکھئے اور اس کو دیو بے زنجیر کی طرح آزاد نہ بنایئے ؎

نہ ہر جائے مرکب تواں تافتن　　　که جاہا سپر باید انداختن

اختلاف وافتراق کا تیسرا سبب اتباعِ عادت ہے ✻ قومی ملکی یا خاندانی عادات اور رسم ورواج کچھ اتنی بری چیزیں بھی نہیں کہ ان کی اصولاً مذمت ہی کی جائے بلکہ اگر غور کیجئے تو یہ انسانی اصلاح معیشت کا ایک فطری دستور العمل بھی ہیں بہت سی وہ اصلاحات جو انسان آئینی طور پر قبول کرنا پسند نہیں کرتا اپنی خاندانی' یا ملکی عادات کی وجہ سے خوشی خوشی قبول کر لیتا ہے اسی لیے شریعت حنفیہ نے اس کا بڑا لحاظ کیا ہے- بلکہ قانون یسر کا یہی ایک بڑا اصول ہے-لیکن اسی کے ساتھ کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ انسانوں میں کوئی فاسد عنصر ظلم وتعدی اور محض اپنے جہل وبے علمی کی وجہ سے کوئی بات کر گذرتا ہے- اس کے دست نگر تو اس کے خوف کے سبب سے چون وچرا نہیں کر سکتے -اہل علم اپنے بے دست وپائی کی وجہ سے اغماض کر لیتے ہیں لیکن جب اسی حال پر کچھ زمانہ گذر جاتا ہے اور کوئی سماوی یا ارضی طاقت اس میں انقلاب پیدا نہیں کرتی تو پھر یہی عام عادت بن جاتی ہے اور رشدہ شدہ اہل مذہب اس کو اپنے مذہب کا جزو قرار دے دیتے ہیں-بعض مزارات پر بھنگ نوشی اور سجادہ نشینی کے لیے غروبت کی زندگی گویا شرط سجادگی تھی-آخر ایک دور آیا اور آنکھ کھلی تو اس کے خلاف آواز بلند کی گئی نتیجہ یہ ہوا کہ ہائی کورٹ تک مقدمہ پہنچا- جب مدعین سے

اس کا ثبوت طلب کیا گیا تو ان کے پاس بجز اس کے کوئی دلیل نہ تھی کہ اس درگاہ کی قدیم رسم ہے۔

اسی طرح فاسد عادات کچھ زمانہ کے بعد مذہبیت کا رنگ پیدا کر لیتی ہیں اور دین میں محض اس رسم بد کی وجہ سے فرقہ بندی کی بنیاد پڑ جاتی ہے۔ شب برات کی آتش بازی اور عرسوں میں شراب و قمار بازی مذہب کی تعلیم نہیں لیکن یہی عادات ہیں جن کو مذہبی رنگ دے دیا گیا ہے یہ عادات بعض جہلاء میں تو اتنی راسخ ہو چکی ہیں کہ ان کے خلاف آواز اٹھانا گویا علم جہاد بلند کرنا ہے اسی کا نام اندھی تقلید ہے۔

**اندھی تقلید کیا ہے؟** ❋ قرآن کریم نے جہاں کہیں مذمت کی ہے اسی قسم کی تقلید کی کی ہے۔ جب کبھی قرآن نے کفار کی بے تکی اور نامعقول باتوں پر دلائل کا مطالبہ کیا ہے تو ان کے پاس ایک یہی جواب تھا۔

| | |
|---|---|
| قَالُوْ اِنَّا وَجَدْنَا اٰبَآءَ نَا عَلٰی اُمَّةٍ وَّ اِنَّا عَلٰی اٰثَارِهِمْ مُقْتَدُوْنَ. (الزخرف : ٢٣) | کہتے ہیں ہم نے اپنے باپ دادوں کی روش یہی دیکھی ہے اس لیے ہم ان ہی کے نقش قدم پر چلیں گے۔ |

اس پر قرآن کریم نے جو اعتراض کیا وہ یہ نہیں تھا کہ آباء و اجداد کی تقلید کرنا غلط ہے بلکہ یہ تھا کہ۔

| | |
|---|---|
| اَوَ لَوْ كَانَ اٰبَآؤُهُمْ لَا يَعْقِلُوْنَ شَيْئًا وَّ لَا يَهْتَدُوْنَ. (البقرة : ١٧١) | یعنی اگر تمہارے باپ دادوں میں عقل و ہدایت کا کوئی شمہ بھی نہ ہو پھر بھی تم ان ہی کی تقلید کیے چلے جاؤ گے۔ |

۔ ی جگہ ذرا اس سے نرم لہجہ میں ارشاد ہے۔

| | |
|---|---|
| قَالَ اَوَلَوْ جِئْتُكُمْ بِاَهْدٰی مِمَّا وَجَدْتُّمْ عَلَيْهِ اٰبَاءَ كُمْ قَالُوْا اِنَّا بِمَا اُرْسِلْتُمْ بِهٖ كَافِرُوْنَ. (الزخرف : ٢٤) | آپ کہہ دیجئے اگر چہ میں تمہارے سامنے وہ راہ پیش کروں جو اس سے کہیں زیادہ بہتر ہو جس پر تم نے اپنے باپ دادوں کو پایا ہے انہوں نے جواب دیا جو طریق تم دیکر بھیجے گئے ہو ہم تو اسے مان نہیں سکتے۔ |

اس کا مفہوم یہ ہے کہ اگر ان کے آباؤ اجداد میں عقل کی روشنی یا نور ہدایت ہوتا تو قرآن کو ان کی تقلید پر کوئی اعتراض بھی نہ ہوتا۔ اس سے معلوم ہوا کہ قرآن کی نظر میں کورانہ تقلید یہ ہے کہ گمراہی اور بے عقلی کی تقلید کی جائے خواہ پھر اس کے ساتھ ہزار دلائل بھی کیوں نہ ہوں اس کے بالمقابل روشن خیالی یہ ہے کہ ہدایت اور عقل کی بات کی پیروی کی جائے خواہ وہ کتنی ہی خاموش اور کتنی ہی سکوت کے ساتھ ہو۔ ہمارے موجودہ دور میں اندھی تقلید اور جمود کا مفہوم ہی غلط سمجھا گیا ہے۔ عالم غیب کی بلند سے بلند حقائق الٰہیات کے عمیق سے عمیق معارف اور اس کے علاوہ انبیاء علیہم السلام کی ان تمام باتوں کو ان کے اعتماد پر مان لینا جن کو ان کی سچی نظروں نے خود دیکھا یا فہم سلیم نے خوب سمجھا ہے کورانہ تقلید کہلاتا ہے اور یورپ کے فلاسفروں کی ناتمام اور ادھوری تحقیقات کو پورے یقین کے ساتھ مان لینا روشن خیالی کے نام سے موسوم ہے۔ اگر زیادہ غور سے دیکھا جائے تو اختلاف دلائل و بے دلیل ہونے کا نہیں بلکہ اعتماد و بے اعتمادی کا ہے۔ عصر حاضر کے موجدین پر چونکہ پورا اعتماد حاصل ہے، اس لیے ان کی باتیں دلیل یا بے دلیل ماننا سب روشن خیالی میں شمار ہے اور انبیاء علیہم السلام پر چونکہ دلی گہرائیوں میں وہ یقین حاصل نہیں ہوتا اس لیے یہاں تصدیق کے لیے ان کے فرمان سے بھی بڑھ کر کسی اور دلیل کی ضرورت باقی رہتی ہے اور ان کی باتیں بے دلیل ماننا اندھی تقلید نظر

آتی ہے- حالانکہ قرآن یہ کہتا ہے کہ انبیاء علیہم السلام کے سب علوم نہایت کھلے اور اتنے صاف ہوتے ہیں کہ ان کے لیے کسی دوسری دلیل کی ضرورت ہی نہیں ہوتی -

(۱) اَفَمَنْ كَانَ عَلٰى بَيِّنَةٍ مِّنْ رَّبِّهٖ كَمَنْ زُيِّنَ لَهٗ سُوْٓءُ عَمَلِهٖ وَ اتَّبَعُوْٓا اَهْوَآءَهُمْ. (محمد:۱۴)

بھلا جو شخص اپنے پروردگار کے واضح راستہ پر چلتا ہے اس کے برابر ہو سکتا ہے جن کو اپنا برا کام بھلا نظر آتا ہے اور اپنی خواہشات پر چلتے ہیں-

(۲) اَفَمَنْ شَرَحَ اللّٰهُ صَدْرَهٗ لِلْاِسْلَامِ فَهُوَ عَلٰى نُوْرٍ مِّنْ رَّبِّهٖ. (الزمر : ۲۲)

بھلا جس کا سینہ اللہ تعالیٰ نے دین اسلام کے لیے کھول دیا ہے تو وہ اپنے پروردگار کی طرف سے روشنی میں ہے-

(۳) اَفَمَنْ يَّعْلَمُ اَنَّمَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ مِنْ رَّبِّكَ الْحَقُّ كَمَنْ هُوَ اَعْمٰى. (الرعد:۱۹)

بھلا جو شخص یہ یقین کرتا ہے کہ جو تیرے پروردگار کی طرف سے تجھ پر اترا وہ حق ہے اس کے برابر ہوسکتا ہے جو نابینا ہے-

ان آیات میں یہ بتایا گیا ہے کہ انبیاء علیہم السلام جس راستہ کی دعوت دیتے ہیں وہ خود ایک کشادہ اور کھلا ہوا راستہ ہوتا ہے' ان کی مقابل جماعتوں پر اس کی یہ کشادگی اس لیے پوشیدہ رہتی ہے کہ ان کے سامنے ان کے اعمال بدمزین ہوتے ہیں' ان کے اہواء وخواہشات خود ان کی آنکھوں کا حجاب ہوتی ہیں اور رفتہ رفتہ نور بصیرت ان سے اس طرح سلب ہو جاتا ہے کہ پھر وہ ایک نپٹ اندھے کی طرح ہو جاتے ہیں- اب انصاف کرو کہ اندھی تقلید کس کی ہے ان انبیاء علیہم السلام کی جن کو خود شرح صدر حاصل ہے' ان کے علوم سراپا نور ہی نور ان کا راستہ صاف وستھرا اور کھلا ہوا راستہ ہے یا ان کی جو خود نابینا ہیں' جن کی آنکھوں پر اہواء و خواہشات کے تو برتو حجابات پڑے ہوئے ہیں اور اس لیے انہیں اپنی بدعملی ہی بھلی نظر آتی ہے-

خلاصہ یہ کہ جس طرح سطحی علم اور اتباع ہوا فرقہ بندی کا سبب ہو جاتے ہیں اسی طرح اتباع عادات ورسوم بھی اس کا سبب بن جاتی ہے' یہ تینوں اسباب ایک جگہ جمع بھی ہو سکتے ہیں اور جدا بھی ہو سکتے ہیں اور وقت کی مساعدت اور ماحول کی مناسبت پر ان جماعتوں کے گھٹنے بڑھنے' پیدا ہونے اور فنا ہونے کا مدار رہتا ہے' امید نہیں ہے کہ مذہبی افتراق وتشتت کے لیے ان امور کے اسباب ہونے میں دورائیں ہوں مگر جو بات ہر دور میں عقدۂ لاینحل بن کر رہ جاتی ہے وہ یہ ہے کہ کسی فرقہ کے علم کو سطحی کہہ دینا یا اس کو متبع ہویٰ قرار دینا یا کسی رسم کو رسم جاہلیت ٹھیرا دینا آسان بات نہیں' ہر فرقہ اپنے علم کو عمیق اور اپنے طریق کو اتباع سنت اور اپنے رسم ورواج کو طریق سلف کہتا ہے' اس گتھی کو سلجھانے سے عقل کے ناخن عاجز ہیں- ایک فرقہ کا فیصلہ دوسرے کے حق میں معتبر نہیں ہوسکتا اور اس مرحلہ پر پہنچ کر خدا کی اس تقدیر پر راضی ہونا پڑتا ہے جس کی طرف اس نے یہ فرما کر اشارہ کیا ہے **ولذلک خلقهم** ہم نے اس تماشا گاہ اختلاف کو اختلاف ہی کے لیے پیدا کیا ہے- اسی ہنگامہ اختلاف میں انبیاء علیہم السلام وحدت واتحاد کی دعوت دیتے چلے آئے ہیں اور ہمیشہ ان کی اس آواز پر اختلاف وتشتت بڑھتا رہا ہے اسی کشاکش میں دنیا کی حیات کا راز مضمر ہے- اگر خیر وشر ایک طرف ہو جائے تو شاید کارخانہ عالم درہم وبرہم ہو جائے-

فرقوں کی یہ کثرت پھر امت محمدیہ کی' عقلاء کے لیے عجب گرداب حیرت بن رہی ہے- ایک مفکر یہ سوچ رہا ہے کہ افتراق و تشتت کی اتنی کثرت میں آخر راز کیا ہے- پھر امت محمدیہ کے ۷۲ فرقوں کو دوزخی کہہ دینا اور صرف ایک فرقہ کو جنتی کہنا اس کے لیے

اور بھی مشکل کا ساماں بنا ہوا ہے ادھر ایک مؤرخ صفحات عالم کی ورق گردانی کر کر کے تھکا جاتا ہے مگر اس کا بیان حدیث کے عدد سے ٹکر نہیں کھاتا - بہت حساب لگاتا ہے مگر کبھی یہ عدد گھٹ جاتا ہے کبھی بڑھ جاتا ہے' ان الجھنوں سے گھبرا کر جب وہ نظر اوپر اٹھاتا ہے تو اس کو ایک راہ یہی آسان نظر آتی ہے کہ وہ اس حدیث ہی سے دستبردار ہو جائے - جس غریب کو یہ پہلا موقع پیش آیا ہو اس کا گھبرا جانا کچھ موجب تعجب بھی نہیں -

**احادیث میں مفہوم عدد کی بحث** ✲ لیکن ایک محدث جب ان مشکلات پر گذرتا ہے تو دنیا کی حیرت اس کے لیے خود موجب حیرت بن جاتی ہے وہ اعداد و شمار کی بحث کو کچھ اہمیت ہی نہیں دیتا - وہ جانتا ہے کہ اعداد و شمار صرف وقتی استحضار اور متکلم کے ذہنی اعتبار کی ایک بات ہوتی ہے کبھی وہ ابہام و اجمال کا ارادہ کرتا ہے تو عدد میں بھی پوری تفصیل اختیار نہیں کرتا اور کبھی تفصیل پر اترتا ہے تو عدد کی بھی تفصیل کر ڈالتا ہے طبیعت کے انشراح اور وقت و ماحول کی وسعت کے لحاظ سے دونوں صورتیں اختیار کر لینا معقول بات ہے افراد کو انواع اور انواع کو اجناس کے تحت میں داخل کرتے چلے جایئے تو عدد گھٹتا چلا جائے گا اور اس کے برعکس اجناس و انواع کی تحلیل کرتے جایئے تو وہی عدد بڑھتا چلا جائے گا - ان دونوں باتوں میں کوئی اختلاف نہیں سمجھا جاسکتا -

**اعداد و شمار میں مؤرخ کا اختلاف نظر** ✲ اسی طرح اگر کوئی مؤرخ فرقہائے عالم کے متعلق کوئی عدد لکھتا ہے تو یہ اس کی طبیعت پر منحصر ہے کہ وہ کس فرقہ کو کتنی تاریخی اہمیت دینا چاہتا ہے - ممکن ہے کہ بعض معمولی فرقے اس کے نزدیک تاریخی لحاظ سے قلم بند کرنے کے قابل ہوں اور بعض بڑے فرقے یہ اہمیت نہ رکھتے ہوں - ہر مؤرخ کو یہ حق حاصل ہے کہ وہ اپنے مقرر کردہ معیار کے لحاظ سے جو عدد چاہے ذکر کرے - یہاں تطبیق و اختلاف کا کوئی سوال پیدا نہیں ہوسکتا جب تک اس مؤرخ کے معیار اور اس کی اہمیت و غیر اہمیت کا اندازہ نہ لگالیا جائے' پھر یہ بھی کوئی ضروری نہیں ہے کہ ہر شخص اس کے اس معیار سے اتفاق رائے بھی کر لے - ہر شخص کا ذوق اور اس کا نقطہ نظر علیحدہ ہوسکتا ہے اس لیے اس کو حق حاصل ہے کہ وہ کوئی دوسرا معیار مقرر کر لے ان معمولی مقامات پر کسی کو اعتراض کرنے کا کوئی حق نہیں ہے -[1]

---

[1] یہاں ہم آپ کے سامنے اسی نوع کی چند احادیث پیش کرتے ہیں تا کہ آپ کو معلوم ہو جائے کہ احادیث میں یہ دن رات کی باتیں ہیں - حدیث کی وضع و صحت کا فیصلہ ان پر نہیں ہوسکتا -

**اختلاف عدد کی چند مثالیں** ✲ (۱) احادیث شعب الایمان میں ایمان کے شعبوں کا عدد کہیں ۷۰ سے اوپر اور کہیں ۶۰ سے اوپر بتلایا گیا ہے - کیا ۶۰ کو پھیلا کر ۷۰ یا ۷۰ کو سمیٹ کر ۶۰ کہنا کوئی بہت ہی بعید از حقیقت بات ہے -

(۲) بعض احادیث میں رؤیا صالحہ کو نبوت کا چھیالیسواں جزء اور کہیں اس کے خلاف بتلایا گیا ہے احادیث میں یہاں سخت اختلاف ہے -

(۳) احادیث تقسیم رؤیا میں کہیں ثلاثی تقسیم مذکور ہے اور کہیں ثنائی -

(۴) خصائص نبوت کے سلسلہ میں کہیں ۵ خصائص مذکور ہیں اور کہیں زیادہ -

(۵) امت کے شہداء کے عدد میں بھی بڑا اختلاف ہے -

(۶) کنتم خیر امۃ کی تفسیر میں صاحب مشکوٰۃ نے جامع ترمذی کی ایک حسن روایت نقل کی ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہؓ سے *لله* .....

پس جب تک کہ اس عدد و شمار میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا نقطہ نظر معلوم نہ ہو جائے مستقیم الاسناد احادیث کو ضعیف یا موضوع قرار دے دینا بڑی جسارت اور انتہائی دلیری ہوگی۔ حدیث افتراق امت بھی اسی سلسلہ کی ایک حدیث ہے۔ ہوسکتا ہے

لــــه ..... فرمایا کہ تم ۷۰ اُمتوں میں وہ آخری سترویں امت ہو جو خدا کو سب امتوں میں پیاری امت ہے۔ کیا نہیں ہوسکتا کہ اس امت کا سترویں امت ہونا تفاوتِ درجات اور مراتب خیریت کے لحاظ سے ہو۔

(۷) جامع ترمذی میں ہے کہ اہل جنت کی ایک سو بیس صفیں ہیں۔ اَسی امت محمدیہ کی اور بقیہ دوسری امتوں کی۔

(۸) صحیح احادیث میں دجالوں کا عدد کہیں تیس اور کہیں ۷۰ تک بھی موجود ہے وغیرہ وغیرہ۔

اختلاف عدد کے مختلف جوابات * (۱) اس قسم کی احادیث میں علماء کے مختلف نظریات ہیں کوئی محض اپنی ذہانت سے نکتہ طرازیاں کر کے ان مختلف عددوں کو ایک مرکز پر جمع کرنے کی کوشش کرتا ہے۔ کوئی یہ عذر کرتا ہے کہ ایک وقت آپ کو اس عدد کا علم دیا گیا تھا اس کے بعد اس سے زیادہ کا علم دے دیا گیا۔ محدث مزاج اگر قرائن دیکھ لیتا ہے تو کبھی کبھی اضطراب کی بھی ٹھہرا دیتا ہے۔ محاورات کلام سے ذوق رکھنے والا اس عدد کو صرف تکثیر کے لیے سمجھتا ہے۔ ہمارے نزدیک یہ جواب ان اعداد میں تو درست ہے جہاں محاورۂ عرب میں وہ عدد تکثیر کے لیے مشہور ہو جیسا ۷۰ کا عدد آیت ذیل میں یہی تکثیر کے معنی مراد ہیں۔

اِنْ تَسْتَغْفِرْ لَهُمْ سَبْعِيْنَ مَرَّةً فَلَنْ يَّغْفِرَ اللّٰهُ لَهُمْ۔ (التوبة : ۸۰) اگر آپ ان کیلئے ستر بار بھی استغفار کریں تو بھی ہرگز ہم انکی مغفرت نہیں کریں گے۔

اب احادیث بالا پر غور کیجئے کیا اگر شعب الایمان' شمار کے بعد حدیث کے مذکورہ بالا عدد سے کم و بیش ثابت ہوں تو صحیح بخاری کی اس حدیث کو ضعیف یا موضوع کہہ دیا جائے گا' یا اگر دجالوں کا عدد تاریخی لحاظ سے احادیث کے عدد کے موافق ثابت نہ ہو تو اس سارے ذخیرۂ احادیث کو ناقابل اعتبار ٹھیرا دیا جائے گا۔ کیا یہ ممکن نہیں ہے کہ جن دجالوں کا حدیث میں تذکرہ کیا گیا ہے ان کے عدد و شمار میں کسی خاص صفت کی رعایت کی گئی ہو۔ حافظ ابن حجرؒ فرماتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے یہاں صرف ان دجالوں کا عدد بیان فرمایا ہے جن کو قوت و شوکت حاصل ہوگی ورنہ دعویٰ نبوت میں بسا اوقات سودائیت اور جنون کی وجہ سے بھی پیدا ہو جاتا ہے۔ ایسے مدعیین نبوت بے شمار گذر رہے ہیں ان سے حدیث میں کوئی بحث نہیں۔

صحیح بخاری کتاب الفتن میں ابوہریرۃؓ فرماتے ہیں کہ مجھے امراء جور کے نام (ظالم بادشاہوں کے نام) بتلائے گئے ہیں۔ اگر میں چاہوں تو ان کا نام و نسب تک بتلا سکتا ہوں۔

اس حدیث سے گمان ہوسکتا ہے کہ شاید تمام امراء جور کے نام ان کو بتلائے گئے تھے لیکن حضرت حذیفہؓ سے مشکوۃ شریف میں روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں ان قائدین فتن کے نام بتلائے ہیں جن کے ساتھ تین سو یا اس سے زیادہ کی جماعت ہوگی۔ اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی نظر میں عدد و شمار بیان کرتے وقت ضرور کوئی معیار رہتا ہے۔ حسن اتفاق سے وہ معیار یہاں ہمارے سامنے آ گیا ہے ورنہ حضرت حذیفہؓ کے متعلق ہم یہی سمجھتے تھے کہ ان کو ہر ہر قائد فتنہ کا نام بتلا دیا گیا تھا۔ احادیث فتن میں اس عام ابہام و انتشار کے علاوہ ایک بڑی مشکل یہ ہے کہ اس قسم کی روایات احادیث حلال و حرام کی طرح عام صحابہؓ سے دستیاب نہیں ہوتیں اس کی وجہ یہ ہے کہ اس علم کا مخاطب ہر ذی فہم اور غیر ذی فہم بنایا نہیں جاسکتا اس لیے اور ابہام و اجمال پیدا ہو جاتا ہے مگر یہ ابہام اس لیے مضر نہیں ہوتا کہ فتنے جب سامنے آتے ہیں تو اہل بصیرت پر اُن کا فتنہ ہونا مخفی نہیں رہتا۔ اس تشخیص و تعیین کی ہمیں تکلیف نہیں دی گئی ہے کہ یہ فتنہ کونسا فتنہ ہے۔ اسی طرح حدیث زیر بحث میں امت کے افتراق کی پیش گوئی کی گئی ہے اس کا مقصد اس افتراق سے آگاہ کرنا اور ان گمراہیوں کے دور میں اس کی تاکید کرنا ہے کہ دامنِ سنت اپنے ہاتھ سے چھوٹنے نہ پائے۔ اسی لیے صحابہ کرام نے اس حدیث کو سن کر یہ سوال نہیں کیا کہ وہ فرقے کون سے ہیں ان کی علامات کیا ہیں بلکہ یہ پوچھا ہے کہ وہ ایک فرقہ ناجیہ کون سا فرقہ ہے کیونکہ عملی لحاظ سے یہی مفید ہے کہ اس فرقہ کی تعیین ہو جائے جب یہ ایک ہی فرقہ ہے تو اس کے سوا جتنے فرقے ہیں وہ بلا بحث کیے خود بخود باطل فرقے ہوں گے۔ اس لیے صحابہؓ کے نزدیک اس بحث میں پڑنا ہی ایک دماغی تعزیر کے سوا اور کچھ نہ تھا۔

کہ یہاں بھی کسی خاص معیار ضلالت وفتنہ کے اعتبار سے یہ خاص عدد بتلایا گیا ہو۔

پھر امت کے ۷۳ فرقوں کا مسئلہ کوئی عقیدہ کا مسئلہ نہیں ہے بلکہ سلسلہ فتن وانقلابات کی ایک پیش گوئی ہے اور اس باب کی عام احادیث کی طرح اس کے بھی بہت سے پہلو مبہم ہیں انہیں اپنے حال پر مبہم رہنے دو اس ابہام کی وجہ سے حدیث کو موضوع یا ضعیف کہنا بے معنی ہے۔

**پیشگوئی کی احادیث میں ابہام ناگزیر ہے** ٭ فن حدیث پر نظر رکھنے والے جانتے ہیں کہ دور فتن اور مستقبل کے واقعات کی احادیث میں اکثر ایک نوع کا ابہام ہوتا ہے اس کی ایک وجہ تو یہ ہے کہ جزئیات کی جب تعیین کی جاتی ہے تو علی العموم وہ الفاظ کلیات کا جامہ پہن لیتے ہیں اور اس لیے جب انسان اس کو اپنے محل پر چسپاں کرنے کی کوشش کرتا ہے تو جتنی صفائی سے اس کا دل چسپاں کرنا چاہتا ہے چسپاں نہیں کر سکتا مثلاً تھوڑی دیر کے لیے آپ فرض کر لیجئے کہ زید کی شکل وصورت آپ قید الفاظ میں لانا چاہیں تو یہی کہہ سکتے ہیں کہ اس کا رنگ یہ ہے' نقشہ یہ ہے اور بہت سے بہت اس کا طول وعرض بتا سکتے ہیں۔مگر کیا یہ سب الفاظ اتنی تعیین پیدا کر سکتے ہیں کہ پھر دوسری صورت پر اس کا صادق کرنا ممکن ہی نہ ہو' بلکہ ہوسکتا ہے کہ آپ کی یہ قیود خود زید ہی کی صورت کی تشخیص میں اور صعوبت پیدا کر دیں۔جب ایک نادیدہ شخص کی تعیین صرف الفاظ سے پوری نہیں ہو سکتی تو مستقبل کے حوادث کی تعیین باوجود ان کے تنوع اور تشابہ کے کیونکر ہو سکتی ہے۔

**شریعت کا ایک اہم نصب العین** ٭ اتنی تشریح شریعت کے اصل نصب العین کے بھی خلاف ہے وہ اپنے مخاطب دماغوں کو ایسی تربیت دینا چاہتی ہے کہ جو علوم غیبیہ وہ بیان کرے وہ بلا تردد صرف اس کے اعتماد ووثوق پر قابل یقین ہو جائیں اور اس تسلیم ورضا کی انہیں ایسی عملی مشق حاصل ہو جائے کہ پھر جہاں ان کے سامنے تفصیل کر دی جائے وہاں تفصیل ہی مناسب معلوم ہو اور جہاں اجمال رکھا جائے وہاں اجمال ہی پسندیدہ نظر آنے لگے۔آیئے آثار ذیل میں اس تربیت کے آثار ملاحظہ فرمایئے۔

| | |
|---|---|
| خرج عمر علی الناس فقال احرج علیکم ان تسئلونا عمالم یکن فان لنا فیما کان شغلا[1] | حضرت عمرؓ باہر تشریف لائے اور فرمایا میں تمہیں اس کی اجازت نہیں دیتا کہ جو واقعہ اب تک پیش نہیں آیا تم اس کے متعلق مجھ سے فرضی سوالات کرو کیونکہ جو واقعات اب تک پیش آ چکے ہیں ہمیں ان کے غور وخوض میں ہی کافی مصروفیت رہتی ہے۔ |
| و کان زید بن ثابت اذا سئل عن شئی یقول کان ھذا فان قالوا لا قال دعواحتی یکون[2] | حضرت زید بن ثابتؓ سے جب فرضی سوالات کیے جاتے تو آپ دریافت کرتے کیا یہ واقعہ پیش آ چکا ہے۔اگر کہا جاتا نہیں تو فرماتے جب تک پیش نہ آ جائے اسے رہنے دو۔ |

حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے استلام حجر اسود کے متعلق دریافت کیا گیا تو فرمایا میں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو استلام کرتے اور بوسہ دیتے ہوئے دیکھا ہے' اس پر سائل نے یہ فرضی سوالات شروع کر دیئے اگر بھیڑ ہو جائے اگر میں نہ کر سکوں

---

[1] و [2] جامع العلوم والحکم ج ۲ ص ۶۵۔

تو جواب یہ دیا ہے-

**اجعل ارأیت بالیمن**[1] اپنے ان فرضی سوالات کو یمن میں ڈال-

یعنی جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا عمل ہے اس کی اقتداء کی پوری کوشش کر اور خواہ مخواہ جان چرانے کے لیے فرضی سوالات مت کر- انسان بسا اوقات اس لیے سوالات کرتا ہے کہ وہ اس ذریعہ سے مخاطب پر جواب کا دروازہ تنگ کر کے اس کی زبان سے اپنے لیے جواز کی رخصت حاصل کر لے-

مسروق فرماتے ہیں کہ میں نے ابی بن کعب سے کسی مسئلہ کے متعلق دریافت کیا تو انہوں نے پوچھا کیا یہ واقعہ پیش آ چکا ہے میں نے عرض کیا، نہیں، تو فرمایا-

**اجمنا یعنی ارحنا حتی یکون فاذا کان اجتھدنا لک رأینا**[2] ابھی تو ہمیں آرام سے رہنے دو جب پیش آ جائے گا تو ہم تمہاری خاطر اس میں غور کر لیں گے اور یقیناً اس کا کوئی نہ کوئی حل بھی اس وقت ہماری سمجھ میں آ جائے گا-

**صرف دماغی تفریعات عملی جدوجہد میں مخل ہوتی ہے** ٭ ان کے علاوہ حضرت عمار، حضرت معاذ بن جبل اور دیگر تابعین و علماء سے بھی بکثرت ایسے آثار مروی ہیں جن کا خلاصہ یہ ہے کہ محض دماغی تفریعات میں پڑے رہنا انسان کی عملی جدوجہد کے لیے مضرت رساں ہے- آج بھی جس قدر بے عمل افراد یا جماعتیں نظر آئیں گی، ان پر غور کرو گے تو ان کا مشغلہ یہی دماغی عیاشی نظر آئے گا اور بس- صحابہ و تابعین اور تبع تابعین کے دور میں اس نظریہ کے متعلق کیا کیا فرق ہوتا گیا اس پر بحث کا یہ موقعہ نہیں ہے-

**اخبار غائبہ میں مذاقِ سلف** ٭ ان آثار سے یہ اندازہ ہوسکتا ہے کہ پیش گوئیوں کے سلسلہ میں مذاقِ سلف کیا ہونا چاہیے، کیا انہوں نے کھلے طور پر ایک ایک بات کی ہندی کی چندی کرنے کی جرأت کی ہوگی- اگر جواب نفی میں ہے تو پھر خود ہی انصاف کیجئے کہ اگر کچھ وجوہات کی بنا پر ان احادیث کے بعض پہلو اسی زمانہ میں مبہم رہ گئے تو بعد میں اب کون ہے جو ان کو صاف کرسکتا ہے اور اگر نہیں کرسکتا ہے تو کیا اس لیے ان احادیث کی صحت پر کوئی اثر پڑنا چاہیے-

## فرقہائے مختلفہ کی تعیین

جہاں تک ہمارا علم ہے پورے وثوق کے ساتھ کہا جا سکتا ہے کہ ان فرقوں کی نام لے کر کسی حدیث میں تعیین نہیں کی گئی، ہاں کچھ ایسے اشارات ضرور ملتے ہیں جن سے ان فرقوں کی تعیین میں مدد لی جاسکتی ہے، نام لے لے کر مدح و ذم کرنا ہماری شریعت کا دستور بھی نہیں ہے- فارس اور اہل مدینہ کے فضائل میں متعدد احادیث ملتی ہیں مگر کوئی حدیث ایسی ثابت نہیں ہوئی جس میں نام لے کر ان کا مصداق بتایا گیا ہو- علماء نے صرف اپنی جانب سے قیاس آرائیاں کی ہیں- پس جب مقام مدح پر نام

[1] و [2] جامع العلوم والحکم ج ۲ ص ٦٥-

5

لینا احادیث کی سنت نہیں تو مذمت کے ذیل میں کسی کا نام لینا کب اس کے بلند اخلاق کا اقتضاء ہوسکتا ہے- بلکہ شریعت محمدیہ کا یہ ایک عام قانون ہے کہ اگر سہو ونسیاں کی بنا پر کسی شخص سے کوئی معصیت سرزد ہو جائے تو تا امکان اس کی پردہ پوشی ہی کرنی چاہیے' حدود کے باب میں شہادت کے اندر جس قدر شدت اختیار کی گئی ہے وہ بھی صرف ستر اور پردہ پوشی کی حکمت پر مبنی ہے[1] یعنی شریعت یہ نہیں چاہتی کہ پورے ثبوت کے بغیر فواحش اور حیا سوز جرائم کی اشاعت یا کسی مسلمان کی پردہ دری کی جائے-

**مغیرہ بن شعبہ پر تہمت کی تشفی بخش تحقیق** ❊ مغیرہ بن شعبہ کے متعلق تہمت زنا پر حضرت عمرؓ کی دعا کا جو واقعہ مشہور ہے اس کا منشاء بھی یہی تھا- نکتہ چینوں نے اسے دوسرا رنگ دیا ہے اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے عیوب کی فہرست میں شمار کیا ہے مگر دور بینوں نے اسی کو بڑی حکمت پر مبنی سمجھا ہے' یہ فہم اور درد اُسی کو میسر آ سکتا ہے جس کو مقاصد شریعت کا پورا ادراک ہو اور وہی اس کی رعایت کرسکتا ہے کہ اگر اسلام کے دور اول میں کسی مقتدر شخصیت کے متعلق کوئی غلط الزام حد ثبوت کو پہنچ جائے تو آئندہ نسلوں کے لیے وہ کتنا مضرت رساں ہوسکتا ہے-

واقعہ کی حقیقت یہاں کل اتنی تھی کہ انہوں نے خفیہ طور پر نکاح کرلیا تھا وہی برے عنوان سے مشہور ہوگیا چونکہ اس وقت اس قسم کے نکاح کی حضرت عمرؓ نے ممانعت فرمادی تھی[2] اس لیے انہیں یہ عذر کرنے کا موقعہ بھی نہ مل سکا کہ میں نے خفیہ نکاح کرلیا ہے چنانچہ جب عدم ثبوت کی وجہ سے مقدمہ خارج ہوگیا اور ان سے حقیقت حال دریافت کی گئی تو انہوں نے صاف طور پر اپنے نکاح کا حال بیان کردیا۔[3]

---

[1] انما امر الله بالعدد في شهود الزناء لانه مامور فيه بالستر و لهذا غلظ فيه النصاب. (اعلام الموقعين ج ۱ ص ۸۱)

اللہ تعالیٰ نے زنا کے گواہوں میں عدد اس لیے شرط قرار دیا ہے کہ ان معاملات میں (جب تک ثبوت نہ ہو) اصل ستر ہے اسی لیے نصاب شہادت میں نسبتہً زیادہ سختی اختیار کی گئی ہے-

[2] حضرت عمرؓ نے یہ ممانعت اس لیے فرمائی تھی کہ عام طور پر نکاح سر دو وجہ سے کیا جاتا ہے تو اس میں شرعی مصالح کی پوری رعایت نہیں کی جاتی اس لیے اندیشہ ہوتا ہے کہ اگر کھلے طور پر یہ نکاح کرلیا گیا تو شاید کسی کو اس پر اعتراض ہوگا' یا اس دعویٰ کو فواحش کے لیے آڑ بنایا جاتا ہے- حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو ان دونوں باتوں کا سد باب منظور تھا- امام ابوحنیفہؒ نے بھی اسی قسم کے مصالح کے پیش نظر انعقادِ نکاح کے لیے نصاب شہادت شرط قرار دیا ہے- حالانکہ کسی اور عقد میں انعقاد کے لیے نصابِ شہادت شرط نہیں ہے-

[3] روى ابن النحوي في البدر المنير ان المغيرة ادعى في تلك المرءة التي رموه بها انها له زوجة قال و كان يرى نكاح السروري انه كان يتبسم عند شهادتهم فقيل له في ذلك فقال اني اعجب مما اريد ان افعله بعد شهادتهم فقيل و ما تفعله قال اقيم البينة على انها زوجتي ذكره في البدر المنير. (الروض الباسم ج ۱ ص ۱۴۷)

ابن النحوی بدر منیر میں روایت کرتے ہیں کہ جس عورت کے معاملہ میں حضرت مغیرہ کو تہمت لگائی گئی تھی ان کے نزدیک وہ ان کی بیوی تھی کیونکہ خفیہ طور پر نکاح کرلینا ان کے نزدیک جائز تھا- بیان کیا جاتا ہے کہ جب گواہ ان کے خلاف گواہی دے رہے تھے تو یہ کھڑے مسکرا رہے تھے جب ان سے اس کی وجہ پوچھی گئی تو کہنے لگے کہ ان کی گواہی کے بعد جو میں کہنا چاہتا ہوں اسی کی وجہ سے مجھے ہنسی آ رہی ہے- دریافت کیا گیا آپ کیا کہیں گے فرمایا میں اس کا ثبوت پیش کروں گا کہ یہ میری بیوی ہے- اس واقعہ کو بدر منیر میں ذکر کیا ہے-

علماء جرح وتعدیل نے تمام تر احتیاط کے باوجود اپنی ان نکتہ چینیوں پر جو تنقید حدیث کے سلسلہ میں انہوں نے راویوں کے متعلق کی ہیں بہت تاسف کا اظہار کیا ہے اس لیے کہ وہ جانتے تھے کہ شانِ ستاری ہرگز اس کے درپے نہیں ہے کہ وہ امت کے مجرمین کی برسر بازار رسوائی کا کوئی آئینی دستور تیار کرے۔[1]

یہ بنی اسرائیل جیسے باغیوں ہی کے لیے موزوں تھا کہ جب شب میں وہ کوئی گناہ کرتے تو اس کی صبح کو اپنے دروازوں پر لکھا ہوا دیکھ لیتے' یا مالِ حرام سے صدقہ دیتے تو آسمان سے آگ اترتی اور اس کو جلائے بغیر واپس ہو جاتی اور یہ ان کی رسوائی کا عام اعلان ہوتا۔ امت محمدیہؐ کے لیے اب یہ سب آئین پردہ دری منسوخ ہو چکی ہیں۔

**امت محمدیہ کے آخری امت ہونے کی ایک لطیف حکمت** ⁕ علماء نے اس امت کے آخری امت ہونے کی ایک لطیف حکمت یہی تحریر کی ہے کہ اب خدائے تعالیٰ نہیں چاہتا کہ اس امت کی داستان عمل بھی پہلی امتوں کی طرح کسی اور امت کے سامنے پڑھی جائے۔

جماعت منافقین کی ریشہ دوانیوں سے کتب سیرت وتاریخ بھری پڑی ہیں اس کے باوجود ان کے ساتھ شریعت کا سلوک یہی تھا کہ ان میں سے جس نے نمائشی طور پر بھی اسلام کا نقاب ڈال لیا اس کو رسوا نہیں کیا گیا یعنی جو مؤمن کا بھیس بنا کر آ گیا اسے آنے دیا گیا اور جس نے زبانی اسلام کی شہادت دے دی اس کی شہادت قبول کر لی گئی۔

ماسوا اس کے افتراق وتشتت' تعصب ونخوت کے دور میں جماعتوں کو نام لے لے کر گمراہ اور دوزخی ٹھیرانا بھڑکتے ہوئے فتنوں کو اور بھڑکانا ہے۔

**امام غزالیؒ کی ایک مفید نصیحت** ⁕ امام غزالیؒ فرماتے ہیں کہ عہد ماضی میں عوام کی گمراہی کا باعث بعض مرتبہ خود اہل حق کا تعصب بن گیا ہے' انہوں نے حق کی حمایت میں ناحق جماعت کو بنظر حقارت ونفرت دیکھا جاہلوں نے صرف ان کی ضد میں اپنے جہل وعناد میں اور تشدد اختیار کر لیا۔ شدہ شدہ یہ وقتی ضد دائمی عقائد بن گئے حتی کہ کلام اللہ کے حدوث وقدم کے مباحث میں یہاں تک مبالغہ آمیزیاں ہوئیں کہ جو آواز انسان کے حلقوم سے نکلتی ہے اس کو بھی قدیم کہہ دیا گیا۔ کاش اگر یہ مقابلے اور مناظرے نہ ہوتے تو یہ بے معنی کلمات جو بعد میں عقائد بن گئے شاید کسی مجنوں کی زبان سے بھی نہ نکلتے۔

اس عام سنت کے سوا اگر کہیں کسی جماعت یا فرد کا نام لیا گیا ہے تو کسی خاص ہی مصلحت کے لیے جس پر علماء نے اپنی جگہ کافی بحث کر دی ہے اس لیے ان فرقوں کی تعیین پر بحث کرنا قطعاً غیر ضروری ہے تاہم جب اذہان اس طرف متوجہ ہو گئے اور بحث شروع کر دی گئی تو مجبوراً ہمیں بھی کچھ لکھ دینا مناسب ہے۔

---

[1] ابن ابی حاتم کے تذکرہ میں لکھا ہے کہ ایک دن ان کے سامنے کتاب الجرح والتعدیل پڑھی جا رہی تھی۔ محمد بن مہرویہ رازی نے کہیں ان سے یحییٰ بن معین کا یہ مقولہ نقل کیا ''ہم ان لوگوں پر بھی طعن کر گذرتے ہیں جو ہم سے دو دو سال پیشتر اپنے خیمے جنت میں لگا چکے ہیں''۔
یہ سن کر ابن ابی حاتم رضی اللہ تعالیٰ عنہ رونے لگے اور جسم پر ایسا رعشہ طاری ہوا کہ کتاب ہاتھ سے چھوٹ گئی۔ اس حکایت کو پھر دوبارہ انہوں نے سنا اور پھر خوب روئے۔

بہرحال صحیح صورت عمل مخفی ہونے کے بعد اب یہ مشرح الفاظ بھی صرف ایک رسہ کشی کا میدان بنے ہوئے ہیں اسی کو سورۂ روم میں ارشاد فرمایا تھا۔

كُلُّ حِزْبٍ بِمَا لَدَيْهِمْ فَرِحُوْنَ. (الروم : ۳۲) ہر پارٹی اپنے اپنے خیال میں مست ہے۔

**منحرف جماعتیں دعوئٰ حقانیت میں دلیر ہوتی ہیں** ✻ گویا منحرف جماعتوں کا یہ بھی ایک خاصہ بن کر رہ جاتا ہے کہ غور وتفکر کی بجائے انہیں صرف اپنی حقانیت کا زعم باطل ہو جاتا ہے۔ عالم اختلاف کی یہ ہنگامہ آرائی دیکھ کر تقدیر ہنستی ہے اور کہتی ہے۔

وَ لَا يَزَالُوْنَ مُخْتَلِفِيْنَ اِلَّا مَنْ رَّحِمَ رَبُّکَ وَ لِذٰلِکَ خَلَقَهُمْ. (ھود ۱۱۸-۱۱۹) یعنی یہ اختلاف اسی طرح باقی رہے گا اور بساط عالم کو اسی اختلاف کے لیے بچھایا بھی ہے۔

**حدیث قرطاس میں ایک انوکھی تنبیہ** ✻ اسی لیے شاید وفات کے وقت کوئی ایسی بات آپ صلی اللہ علیہ وسلم لکھتے لکھتے رہ گئے تھے اگر کہیں وہ لکھ دی جاتی تو امت میں اختلاف کا خطرہ مستقل مٹ جاتا۔

هلم اكتب لكم كتابا لن تضلوا بعده. لاؤ تمہارے لیے ایک ایسی بات لکھ دوں کہ اس کے بعد پھر کبھی گمراہ نہ ہوسکو گے۔

اگر کہیں یہ کتاب قید کتابت میں آ جاتی تو ممکن تھا کہ امت کی امت لا یزالون مختلفین سے نکل کر سب الا من رحم ربک کے نیچے داخل ہو جاتی مگر آخر کار تقدیر غالب آئی اور ایسے حالات رونما ہو گئے کہ یہ تحریر وجود میں نہ آ سکی۔[1]

**تقدیر ہمیشہ انبیاء علیہم السلام کی تمناؤں کا ساتھ نہیں دیتی** ✻ ایک مرتبہ آپؐ نے ارادہ کرلیا تھا کہ شب قدر کا صاف صاف علم بتا دیا جائے، مگر مسجد نبوی میں کچھ شور بپا ہوگیا آخر وہ علم بھی اسی طرح مستور رہ گیا یہاں بھی کچھ قصد مبارک تھا کہ لاؤ کوئی ایسی بات بتلا دی جائے کہ آئندہ تفرقہ کا اندیشہ ہی نہ رہے مگر یہاں بھی کچھ شور ہوگیا آخر کار وہ نوشتہ جوں کا توں رہ گیا۔ عالم تقدیر وتکوین کا یہ تماشا بھی قابل دید ہے کہ اگر، عام تدبیر نے کبھی وحدت واجتماع کے لیے زور لگایا بھی تو اسی وقت پردۂ غیب کے کسی اندرونی ہاتھ نے اس کا سارا کھیل بکھیڑا کر دیا ہے۔ یہاں پہنچ کر قلم بھی خاموش ہو جاتا ہے۔قلم اینجا رسید سر بشکست۔

**تقدیر اسباب کے پردہ میں نمایاں ہوتی ہے** ✻ خیر وشر دو متضاد قوتیں ہیں جب ایک ابھرے گی تو دوسری مغلوب ہو جائے گی۔ قدرت خود انہیں زیر وزبر کیا کرتی ہے۔ بندۂ اسباب یہاں شکست وفتح کی دھن میں لگا رہتا ہے وہاں یہ منظور ہی نہیں کہ میدان کسی فریق کے بھی یک طرفہ ہاتھ آ جائے اس لیے شکست وفتح کا ڈول باری باری کھنچتا ہی رہتا ہے اور یہ بازی اس وقت تک برابر کھیلی جائے گی جب تک کہ عالم اختلاف کو آباد رکھنا ہے۔ ﴿وَ لَوْ لَا دَفْعُ اللّٰهِ النَّاسَ بَعْضَهُمْ بِبَعْضٍ﴾ (البقرة : ۲۵۱)

---

[1] کتاب الاعتصام ج ۲ ص ۱۴۸۔

گویا نظامِ قدرت کی طرح یہ بھی اس کا ایک نظام ہے کہ وہ صوامع و بیع و مساجد کے اختلاف کو بساطِ عالم پر سجائے رکھے اور اگر کوئی طاقت اس کے برخلاف ابھرے تو اس کے مقابلہ کے لیے خود سامنے آ کر ان کو ایسے حدود پر روک دے جس کے بعد کسی کے مٹ جانے کا خطرہ پیدا ہونے لگے۔ اس اختلاف کی آبادی کے لیے دنیا مشغولِ جنگ رہتی ہے۔ دنیا کہتی ہے کہ جنگ اسبابِ موت ہے۔ قدرت کہتی ہے کہ اسبابِ بقا یہی ہے۔ ہاں اگر قدرت کا ہاتھ نہ ہوتا تو اب تک ایک پارٹی نے غلبہ پا کر دوسری کو فنا کر دیا ہوتا اور چونکہ عالم اختلاف کی فطرت کے خلاف اس کو جینے کا حق نہیں ہے اس لیے اسے بھی فنا ہونا پڑتا۔

یہ واضح رہنا چاہیے کہ عالم تشریع و عالم تقدیر کے مابین ہمیشہ مطابقت ضروری نہیں ہے۔ حضرت یعقوب علیہ الصلوٰۃ والسلام برادرانِ یوسف علیہ السلام کو چشم زخم نہ لگنے کی تدابیر کیے جائیں گے مگر تقدیر نے جس کے مقدر میں جیل خانہ لکھ دیا ہے وہ جیل جا کر رہے گا۔

**حدیث کی صاف صاف تشریح کے بعد اختلاف عالم تکوین کے ماتحت ہے** ✽ الحاصل اگر ''ما انا علیہ و اصحابی'' کے صاف صاف بات ہونے کا آپ یہ مطلب سمجھتے تھے کہ اس فیصلہ کے بعد اختلاف کا تخم ہی دنیا سے مٹ جائے گا تو آپ نے غلط سمجھا تھا اور اگر شریعت کے سر یہ الزام رکھنا چاہتے ہیں کہ اس نے فرقہ ناجیہ کی کوئی صحیح تفسیر نہیں کی تو یہ اس سے زیادہ غلط سمجھے ہیں۔ عالم تشریع بصائر یعنی کھلی کھلی باتیں آپ کے سامنے بیان کرتا رہے گا مگر عالم تکوین شبہات کی گرد اڑا اڑا کر اس کو تاریک و مکدر بناتا رہے گا۔ آپ سلسلہ اسباب میں راہ حق تلاش کرنے کی تگ و دو جاری رکھئے اگر آپ کا نام ''الامن رحم ربک'' میں درج ہو چکا ہے تو جو راہ سب سے زیادہ صاف آپ کو نظر آئے گی وہ یہی ''ما انا علیہ واصحابی'' کی راہ ہوگی اور اگر خدانخواستہ اس فہرست میں آپ کا نام نہیں ہے تو ایک تنکا بھی آپ کو پہاڑ معلوم ہوگا۔

| | |
|---|---|
| فَمَنْ يُّرِدِ اللّٰهُ اَنْ يَّهْدِيَهٗ يَشْرَحْ صَدْرَهٗ لِلْاِسْلَامِ وَ مَنْ يُّرِدْ اَنْ يُّضِلَّهٗ يَجْعَلْ صَدْرَهٗ ضَيِّقًا حَرَجًا كَاَنَّمَا يَصَّعَّدُ فِي السَّمَآءِ. (الانعام : ۱۲۵) | سو جس کو اللہ تعالیٰ چاہتا ہے کہ ہدایت کرے تو کھول دیتا ہے اس کا سینہ اسلام کے لیے اور جس کو چاہتا ہے کہ گمراہ کرے کر دیتا ہے اس کے سینہ کو بے نہایت تنگ گویا وہ زور سے چڑھتا ہے آسمان پر۔ |

اس کا مطلب یہ نہیں کہ ہم تدبیر کو چھوڑ کر آپ کو تقدیر کے حوالے کرنا چاہتے ہیں بلکہ اختلاف کا مفہوم' اس کے اسباب' فرقہائے منحرفہ کی شناخت پر تا مقدور بحث کر کے آخر میں یہ سمجھانا چاہتے ہیں کہ یہاں اختلاف کے ان اسباب ظاہر کے ساتھ خاص طور پر اس کا ایک تکوینی سبب بھی ہے جس کی طرف قرآن کریم نے ﴿و لذلک خلقهم﴾ سے اشارہ فرمایا ہے اور اسی لیے اس افتراق کو دیکھ کر یہ سمجھنا غلط ہے کہ یہ حدیث کے قصور بیان کا ثمرہ ہے۔ بیان تو اتنا واضح ہے جتنا کہ ہو سکتا ہے مگر چونکہ خطاب تکلیف علیحدہ ہے اور خطاب تقدیر علیحدہ اس لیے کبھی کبھی ایک صاف بات بھی چیستان بن کر رہ جاتی ہے اگر آج بھی کوئی

شخص ''ما انا علیه و اصحابی'' کی راہ معلوم کرنا چاہے تو اس کے لیے دروازے کھلے ہوئے ہیں۔ پس اشکال یہ نہیں ہے کہ فرقہ ناجیہ مبہم ہے بلکہ یہ ہے کہ اس کے دریافت کے جو اسباب ہیں خواہش نفس اس طرف آنے ہی نہیں دیتی۔ بقول اکبر مرحوم ؎

اللہ کی راہیں سب ہیں کھلی آثار و نشاں سب قائم ہیں
اللہ کے بندوں نے لیکن اس راہ پہ چلنا چھوڑ دیا

آخر میں یہ واضح کر دینا ضروری ہے کہ جو بحث یہاں کی گئی ہے وہ حدیث کے مذاق کے موافق کی گئی ہے' ایک مؤرخ کو حق ہے کہ وہ تاریخ کے مطابق اسبابِ اختلاف بتائے۔ اصحابِ تاریخ کا خیال ہے کہ ابتداء میں سیاست و مذہب مدغم تھے' اس لیے سیاسی تحریکات سب مذہبی رنگ میں ہی نمایاں ہوتی تھیں اس وقت ان دونوں عناصر کی تحلیل بہت ہی مشکل تھی۔ پھر جب قومیت نے مذہبی جذبات کی روح حاصل کر لی تو اس وقت سے سیاست کو مذہب کا جامہ پہننے کی ضرورت نہ رہی اس لیے مؤرخین نے مذہبی اختلافات کو سیاسی اختلافات کی بنیاد قرار دیا ہے مگر بنظر غور اگر آپ اس بنیاد کی بھی کوئی بنیاد تلاش کریں گے تو وہ اسباب پائیں گے جس کا مذکورہ بالا سطور میں ذکر کیا گیا ہے۔





# حجیتِ حدیث

## انکارِ حدیث کے فتنہ کا آغاز

اسلام میں تقریباً پہلی صدی تک صحیح احادیث کو بلا تفصیل متفقہ طور پر حجت سمجھا جاتا تھا حتیٰ کہ معتزلہ[1] ظاہر ہوئے' ان کے دماغوں پر عقل کا غلبہ تھا انہوں نے حشر ونشر' رویتِ باری تعالیٰ' صراط ومیزان' جنت وجہنم اور اس قسم کی اور احادیث کو قابل تسلیم نہ سمجھا اور اپنے اس مزاجی فساد کی وجہ سے اخبارِ متواترہ کے سوا بقیہ احادیث کا سرے سے انکار کر دیا اور بہت سی قرآنی آیات میں جو اپنے مذاق کے خلاف دیکھیں تاویلیں کر ڈالیں- حافظ ابن حزمؒ فرماتے ہیں کہ:

''اہل سنت' خوارج' شیعہ' قدریہ تمام فرقے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ان احادیث کو جو ثقہ راویوں سے منقول ہوں برابر قابل حجت سمجھتے رہے یہاں تک کہ پہلی صدی کے بعد متکلمین معتزلہ آئے اور انہوں نے اس اجماع کے خلاف کیا-''[2]

سب سے پہلے امام شافعیؒ نے رسالہ میں اور کتاب الام کی ساتویں جلد میں اس خیال کی تردید کی- امام احمدؒ نے بھی اطاعت رسول کے اثبات میں مستقل ایک جزء تصنیف کیا اور احادیث وقرآن سے مخالفین کی تردید کی جس کا ایک حصہ حافظ ابن قیم نے اعلام الموقعین میں نقل کیا ہے[3] اس کے بعد امام غزالی' ابن حزم اور حافظ محمد بن ابراہیم وزیر نے المستصفی' الاحکام' اور الروض الباسم میں اس کے خلاف مقالات لکھے حتیٰ کہ پھر اصولِ حدیث اور اصولِ فقہ کا یہ ایک مستقل موضوع ہی بن گیا- متاخرین میں حافظ سیوطیؒ نے بھی ایک مستقل جزء اس پر تالیف کیا-

معتزلہ کا یہ فتنہ ایک علمی فتنہ تھا اس لیے انکارِ حدیث میں انہیں بہت کچھ پس وپیش کرنا پڑا یہاں تک کہ ایک جماعت نے یہ تصریح کی کہ خبر واحد اگر عزیز ہو جائے (یعنی اس کے راوی اول سے آخر تک ہر طبقہ میں دو دو رہیں) تو چونکہ وہ مفید یقین ہو جاتی ہے اس لیے حجت ہو جائے گی- حافظ ابن حجرؒ نے ابوعلی جبائی معتزلی سے نقل فرمایا کہ حدیث کی صحت کے لیے اس کا عزیز ہونا شرط ہے اس سے ثابت ہوتا ہے کہ انکارِ حدیث سے ان کا مقصد دین سے سبکدوشی حاصل کرنا نہ تھا بلکہ وہ ایک اصولی غلطی تھی جو ان کے دماغوں میں ایک غلط بنیاد پر قائم ہو گئی تھی لیکن ہمارے دور کا فتنہ علم وفہم پر مبنی نہیں بلکہ جہل وعناد پر مبنی ہے' اس کا مقصد مذہب کی گرفت ڈھیلی کرنا اور اس کو ایسی صورت میں پیش کرنا ہے جو ہر سانچے میں ڈھلنے کے قابل ہو جائے اس لیے اب انکارِ حدیث کے

---

[1] علامہ جزائری لکھتے ہیں اگرچہ لوگوں میں یہ بہت مشہور ہے کہ معتزلہ کا مذہب علم فلسفہ میں توغل کی وجہ سے پیدا ہوا ہے مگر یہ خیال بے اصل ہے کیونکہ ان کا مذہب صحابہؓ کے آخری دور میں ظاہر ہو چکا تھا- حالانکہ اس وقت تک فلسفہ کی کسی کتاب کا بھی ترجمہ ہونے نہ پایا تھا (توجیہ ص ۷۷) ہمارے نزدیک اگر یہ دعویٰ تسلیم بھی کر لیا جائے جب بھی فلسفی اثرات کے لیے کتابی توغل کی کوئی ضرورت نہیں ہے' ان کے عقائد' طرزِ استدلال' اندازِ شبہات سب اس کی کھلی ہوئی شہادت ہیں کہ خارجی یا داخلی کسی نہ کسی طور پر ان کے دماغوں پر فلسفہ کا تسلط ضرور ہو چکا تھا- اگر مطالعہ کتب کے ذریعہ سے نہ ہو تو نہ سہی-

[2] الاحکام ج ۱ ص ۱۱۴- [3] ج ۲ ص ۲۱۷-

لیے کسی بڑی دلیل کی ضرورت بھی نہیں رہی بلکہ صرف چند احادیث میں معمولی شبہات پیدا کر کے بقیہ تمام احادیث کو بے دلیل رد کر دیا گیا۔[1]

قرآن نے تو شریعت موسویہ کے صرف چند شدید احکام ہی کو اصرواغلال سے تعبیر فرمایا تھا مگر یہاں بعض منکرین حدیث نے آپ کی تمام احادیث کو اصرواغلال کہہ ڈالا۔ العیاذ باللہ۔ اس گروہ کا عقیدہ ہے کہ اطاعت صرف خدا کی کتاب کی واجب ہے۔ رسول کی اطاعت منصب رسالت کے لحاظ سے کوئی ضروری امر نہیں اس کا فریضہ صرف تبلیغ قرآن سے ادا ہو جاتا ہے اس کے بعد وہ عام انسانوں کی طرح ایک انسان ہوتا ہے۔ گویا اس کے کسی قول و فعل کو تشریعی کوئی حیثیت حاصل نہیں ہوتی اگر اس کی اطاعت لازم ہوتی ہے تو ایسی ہی جیسے اپنے زمانہ کے ہر امیر و حاکم کی لازم ہوا کرتی ہے۔ اس عقیدہ کا مبنی درحقیقت مقام نبوت اور حقوق نبوت سے تمام تر جہالت اور ناواقفیت ہے یہ عقیدہ ایسا ہی بدیہی البطلان ہے جیسا یہ کہ ایمان لانا صرف خدا پر ضروری ہے۔ رسول پر ایمان لانا ضروری نہیں اگر ﴿اَطِيۡعُوا اللّٰهَ وَ اَطِيۡعُوا الرَّسُوۡلَ﴾ کی کوئی تاویل کی جا سکتی ہے تو ﴿اٰمِنُوۡا بِاللّٰهِ وَ رَسُوۡلِهٖ﴾ کی تاویل کیوں نہیں کی جا سکتی۔

اس لیے اس خیال کی اصلاح کر کے انکارِ حدیث کی ایک تیسری صورت پیدا کی گئی اور وہ یہ کہ دین میں کتاب اللہ کے سوا اسوۂ رسول کا اتباع اور لازم ہے۔ اسوۂ رسول۔ رسول کا وہ عمل ہے جو اس نے امت کو کتاب اللہ کے مطابق کر کے دکھلایا ہے اس کے علاوہ دوسرے اُمور میں اس کی حیثیت پھر وہی امیر کی حیثیت رہ جاتی ہے جس کی اطاعت صرف اس کے زمانہ حیات سے وابستہ ہوتی ہے اس خیال کے حامل مولوی اسلم صاحب جیراجپوری اور ان کی جماعت ہے۔ ان کے نزدیک بھی حدیث کو کوئی تشریعی حیثیت حاصل نہیں بہت سے بہت صرف تاریخی حیثیت حاصل ہے۔ ہمارے نزدیک مولوی اسلم صاحب بھی مقام نبوت سے قطعاً بے خبر ہیں اور اسی لیے خدا کے مقدس رسولوں کو دوسرے امراء کی طرح ایک امیر تصور کرتے ہیں۔ گو اسوۂ رسول کو تسلیم کر کے انہوں نے پہلی جماعت سے ایک قدم ضرور آگے بڑھایا ہے مگر صرف اتنی بات تسلیم کر لینے سے حق رسالت ادا نہیں ہوتا۔

ہم نے ہر فریق کے دلائل کو بنظر انصاف دیکھا ہے مگر جہاں تک دعویٰ کے مثبت پہلو ہیں کسی فریق کے پاس ہمیں کوئی وزنی دلیل نظر نہیں آئی۔ البتہ منفی پہلو میں صرف چند شکوک شبہات ہیں جنہیں ہر فریق نے دلائل کا رنگ دے کر پھیلا دیا ہے۔ زیادہ تر افسوس ناک یہ ہے کہ یہ شبہات اہل سنت کی کتابوں سے ہی ماخوذ ہیں اور اُن ہی کتابوں میں ان کے جوابات بھی مذکور ہیں مگر

---

[1] ان عمر بن الخطاب كان يقول اصحاب الرائ اعداء السنن أعيتهم الاحاديث ان يحفظوها و تفلتت منهم ان يعوها و استحيوا حين سئلوا ان يقولوا لا نعلم فعارضوا السنن برأيهم فاياكم و اياهم. (اعلام ج ١ ص ٤٥)

حضرت عمرؓ فرمایا کرتے تھے کہ متبعین عقل حدیث کے دشمن ہوا کرتے ہیں اس کی وجہ یہ ہے کہ مختلف سائلین کے جواب میں انکار کرتے تو انہیں شرم دامن گیر ہوتی ہے حدیثیں یاد کرنے کی توفیق ہوتی نہیں تو اپنی رائے سے جواب دیتے ہیں اور احادیث کا عقل سے مقابلہ شروع کر دیتے ہیں تم ایسے لوگوں سے بچتے رہنا۔

منکرین حدیث نے اس کی طرف کوئی اشارہ کیا ہے اور نہ ان جوابات کونقل کر کے کوئی تردید کی ہے- مولانا اسلم صاحب اور ان کے دوسرے ہم خیال صاحبان کا یہ طریقہ ایک علمی سرقہ کہا جا سکتا ہے- ہمارے نزدیک منکرین حدیث کے تمام طویل وعریض بیانات میں صرف دو باتیں قابل توجہ ہیں اور وہی ہر پھر کر ان کے تمام بیانات کا خلاصہ بھی ہیں-

❶ قرآن کریم ایک جامع کتاب ہے اس لیے دینی ہدایات کے لیے خود کافی ہے حدیث کا محتاج نہیں-

❷ قطعی دین کی بنیاد ظنیات پر قائم نہیں کی جا سکتی اور احادیث کا تمام ذخیرہ ظنی ہے-

مولانا اسلم صاحب نے بھی احادیث نبویہ کے ظنی اور غیر معتبر ہونے پر علم حدیث کے عنوان سے ایک مقالہ سپرد قلم کیا ہے- ہمارے نزدیک احادیث کی ظنیت وقطعیت پر مولانا کی یہ بحث ان کے نقطہ نظر سے بھی غلط ہے اور دوسروں کو بھی مغالطہ میں ڈالنے والی بات ہے کیونکہ مولانا موصوف کے نزدیک احادیث مروجہ کا ذخیرہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زبان مبارک سے نکلا ہی نہیں آپ نے صرف قرآن کی تبلیغ کی ہے اور اسی پر عمل کر کے امت کو دکھلایا ہے دین کے بس یہی دو رکن ہیں اور یہ دونوں تواتر سے ثابت ہیں- اس کے سوا دین کے معاملہ میں آپ نے کبھی کوئی ارشاد نہیں فرمایا- اگرچہ یہ خیال بہت ہی تعجب خیز ہے کہ جب حضرت رسالت صلی اللہ علیہ وسلم سے دین کے متعلق قرآن کریم کے علاوہ کوئی اور ہدایت صادر ہی نہیں ہوئی تھی تو پھر حدیث کی یہ دنیا کی دنیا کہاں سے پیدا ہوگی- امت کے سب سے برگزیدہ اہل علم وفضل صاحب تقویٰ ودیانت صاحبان نے احادیث کا یہ سارا قلعہ صرف ہوا پر کیسے تعمیر کر دیا اور محض ایک غلط فہمی بلکہ بے علمی کی بنیاد پر صدیوں تک احادیث اور اسماء الرجال کے حفظ میں کیوں مفت سر مارا گیا اس لیے منکرین حدیث کو دو باتوں میں سے ایک بات صاف طور پر کہہ دینا چاہیے یا تو صاف اقرار کرنا چاہیے کہ احادیث نبویہ نہ تو تشریعی حیثیت رکھتی ہیں نہ تاریخی بلکہ ان تمام جھوٹوں میں سے وہ بدتر جھوٹ ہیں، جو دنیا کے پردہ پر کبھی نہیں بولے گئے-

| | |
|---|---|
| وَ مَنْ اَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰی عَلَی اللّٰہِ کَذِبًا اَوْ قَالَ اُوْحِیَ اِلَیَّ وَلَمْ یُوْحَ اِلَیْہِ شَیْءٌ. (الانعام:۹۳) | اس سے بڑھ کر ظالم کون ہے جو خدا پر جھوٹ افترا باندھے یا یہ کہے کہ مجھ پر وحی آتی ہے حالانکہ اس پر کوئی وحی نہیں بھیجی گئی- |

دوسری صورت میں اگر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کچھ ارشاد فرمایا تھا اور امت نے اسے ضائع کر دیا تو اس کا اقرار کرنا چاہیے کہ دین محمدی کا بھی ایک حصہ یہودیت ونصرانیت کی طرح ضائع ہو گیا اور اب اس میں سے صرف قرآن کریم باقی رہ گیا ہے- یہ کہنا کہ احادیث چونکہ بعد کے دور میں مدون ہوئیں ہیں اس لیے حد یقین کو نہیں پہنچیں اور اس لئے قابل حجت نہیں ہو سکتیں- اس کا اقرار کر لینا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کچھ احادیث ارشاد تو فرمائی تھیں مگر وہ چند در چند وجوہ سے قابل اعتبار نہیں رہیں- یہ مولانا کے مسلک کے خلاف ہے- ان کے نزدیک احادیث مروجہ، سب اباطیل ومزخرفات کا مجموعہ ہے جسے محدثین ائمہ اربعہ اور دیگر حفاظ نے محض حسن ظن سے یا عمداً جھوٹ بول کر خود ترتیب دے لیا ہے- العیاذ باللہ-

**قرآن کریم کی جامعیت** ✻ تمام امت کا اس پر اتفاق ہے کہ قرآن کریم ایک جامع اور کامل کتاب ہے قائلین حدیث بھی منکرین حدیث سے بڑھ کر اس کا اعتراف کرتے ہیں لیکن نقطہ بحث یہ ہے کہ قرآن کی جامعیت کیا احادیث کے ثبوت اور حجیت

کے خلاف ہے یا صحیح معنی میں اس کی جامعیت احادیث نبویہ پر نظر کرنے کے بعد ہی روشن ہوتی ہے؟

قرآن کریم کی جامعیت کا یہ مفہوم تو غالباً کسی کے نزدیک بھی نہ ہوگا کہ وہ تعلیم وتوضیح کا محتاج نہیں' اس کی کسی آیت میں کوئی اجمال' کسی عموم میں کوئی تقیید' کسی مراد میں کوئی ابہام نہیں' ارکان وشرائط اسباب ومواقع کی تمام تفصیلات اس میں مذکور ہیں ہر باب کے غیر متناہی جزئیات کا اس نے احاطہ کرلیا ہے۔ فرائض وواجبات' مستحبات وسنن کی تمام حدود اس نے قائم کردی ہیں حتیٰ کہ بحث ونظر کے لیے اب اس نے کوئی گوشہ باقی نہیں چھوڑا۔ سوچو اور انصاف کرو کہ کیا کسی کتاب کے کامل ہونے کا یہ مطلب ہوتا ہے یا عقلاً ایسا ہونا ممکن بھی ہے اگر جواب نفی میں ہے تو خاص کتاب اللہ کے بارے میں یہ کیسے کہا جاسکتا ہے کہ اس کی کسی آیت میں کوئی اجمال کسی عموم میں کوئی تقیید اور کسی مراد میں کوئی ابہام نہیں رہاحتی کہ وہ اپنے معنی ومراد حاصل کرنے میں رسول کے بیان کا بھی محتاج نہیں' اگر درحقیقت قرآن کی جامعیت اور اس کی وضاحت اسی درجہ ہوتی تو رسول کی بعثت بے فائدہ رہتی۔ قرآن کریم براہ راست اتار دیا جاتا اور دنیا خود اس سے استفادہ کرلیتی۔ لیکن قرآن کریم سے معلوم ہوتا ہے کہ ہدایت کے لیے رسول کی بعثت کے بغیر کوئی چارہ نہیں' رسول کے واسطہ کے بغیر کتاب اللہ سمجھی نہیں جاسکتی' خدا کا فرشتہ اس کی کتاب کی پہلے رسول کو تعلیم دیتا ہے پھر رسول اس پر مامور ہوتا ہے کہ وہ خدا کی اور مخلوق کو اس کی تعلیم دے۔ ﴿عَلَّمَهُ شَدِيْدُ الْقُوىٰ ذُوْمِرَّةٍ﴾ (النجم: ۵) حتیٰ کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بعثت کا بڑا مقصد قرآن کریم کی تلاوت وتعلیم ہی فرمایا گیا ہے۔

لَقَدْ مَنَّ اللّٰهُ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ اِذْ بَعَثَ فِيْهِمْ رَسُوْلًا مِّنْ اَنْفُسِهِمْ يَتْلُوْا عَلَيْهِمْ اٰيٰتِهٖ وَ يُزَكِّيْهِمْ وَ يُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ وَ الْحِكْمَةَ. (آل عمران: ١٦٤)

بے شک بڑا احسان کیا اللہ نے ایمان والوں پر جب کہ بھیج دیا ان میں پیغمبر انہیں میں سے' جو پڑھتا ہے ان پر اللہ کی آیتیں اور ان کو پاک کرتا ہے اور ان کو سکھاتا ہے کتاب اور عقل کی باتیں۔

**بعثت رسول کے تین اہم مقاصد** ❋ یہاں رسول کی بعثت کے تین اہم مقاصد بتلائے گئے ہیں (۱) تلاوت کتاب۔ (۲) تزکیہ۔ (۳) تعلیم۔ تلاوتِ کتاب بظاہر تو سب سے ہلکا اور ادنیٰ مقصد نظر آتا ہے بالخصوص عرب اہل زبان کے لیے مگر اس کی اہمیت کا اندازہ صرف آپ کی اس دعا سے کیا جاسکتا ہے جو آپ نے تلاوت کی توسیع کے متعلق فرمائی تھی آپ نے فرمایا اے اللہ میری امت امی ہے اگر ان پر قرآن کی تلاوت صرف ایک نہج پر لازم کی گئی تو ابتدائی حالات میں یہ ان کے لیے بڑی دشواری کا موجب ہو جائے گا۔ اس لیے کچھ اور توسیع نازل فرما یہ درخواست آپ نے اس وقت تک برابر جاری رکھی جب تک کہ سات حروف تک تلاوت کرنے کی اجازت حاصل نہ کرلی اگر کہیں رسول نے قرآن کی خود تلاوت کر کے نہ بتایا ہوتا تو معلوم نہیں کہ عرب اور بالخصوص عجم کے تلاوت میں کتنے نقائص باقی رہ جاتے آج امت نے اسی اہمیت کے پیش نظر قرآن کریم کی صحیح طور پر تلاوت کرنے کے لیے مستقل ایک فن مدون کردیا ہے۔ منکرین حدیث کو شاید یہ بھی قرآن کی جامعیت اور اس کے تیسیر کے خلاف معلوم ہوتا ہوگا۔

**تعلیم وتزکیہ** ❋ یہ بات درست ہے کہ قرآن کریم کے اوّلین مخاطب عرب تھے جو خود اہل زبان تھے مگر کسی' کتاب کی مراد سمجھنے کے لیے صرف زبان دانی کافی نہیں ہوتی۔ بسا اوقات مصنف کی مراد محاورات کے توسعات' اشتراک وترادف اور مجاز وکنایات

کے پردوں میں پوشیدہ رہ جاتی ہے بلکہ جتنی بلند پایہ کتاب ہوتی ہے اتنی ہی شرح وبسط کی محتاج سمجھی جاتی ہے- دیوان غالب اُردو ہی کا ایک دیوان ہے اس کی ادبیت بھی ضرب المثل ہے اس کا مولف بھی شعراء کی سب سے پہلی صف میں شمار ہوتا ہے لیکن جب غالب دنیا سے رخصت ہوگئے اور ان کے کلام کی مراد براہ راست معلوم کرنے کا کوئی ذریعہ باقی نہ رہا تو اب ان کا دیوان لوگوں کی طبع آزمائی کے لیے تختۂ مشق بن گیا صوفی مزاج نے چن چن کر ان کے کلام میں تصوف بھر دیا- رند مشرب نے شراب کا لفظ دیکھ کر مستی وکیف کے سارے نقشے کھینچ دیئے -فلسفی نے اپنی تمام موشگافیاں ختم کر ڈالیں لیکن غالب کی صحیح مراد کے موافق شاید کوئی شرح بھی نہ لکھی گئی ان سے اگر پوچھا جائے تو وہ ان کے متعلق شاید یہی جواب دیں ؎

ہر کس از ظن خود شد یارِ من　　　　و زدرون من نہ جست اسرارِ من

جب ایک انسان کی تالیف کا حال یہ ہے تو اب انصاف کیجئے کہ اگر قرآن بھی اسی طرح لوگوں کی طبع آزمائی کا میدان بنا دیا جاتا تو اس کا حشر کیا ہوتا -عرب اس وقت اگر زبان دانی کے اعلیٰ سے اعلیٰ دورِ عروج سے گذر رہا تھا تو قرآن بھی اعجاز کے بلند سے بلند مراتب طے کر کے آ رہا تھا- یہ اعجاز صرف اُس کے الفاظ تک محدود نہ تھا' اس کے معانی میں بھی موجود تھا وہ ان کے پاس ہدایت کے ایسے علوم لے کر آیا تھا جو نسل انسانی کو آخری معراج تک پہنچانے کے ضامن تھے- تاریخی واقعات اور ملی نزاعات میں اس کی حیثیت حکم کی حیثیت تھی' وہ مبدأ و معاد' الٰہیات و مجردات' اسرار غیب اور روحانی حقائق کا معلم' معاشرت و معاشیات کا مقنن بن کر نازل ہوا تھا ادھر مخاطبین اپنی طویل گمراہی' بے علمی اور طبعی ضد کی وجہ سے ایسی تاریکی میں گر چکے تھے کہ ان میں ان علوم کے از خود سمجھنے سمجھانے کا کوئی سلیقہ ہی باقی نہ رہا تھا جو لوگ ایک اللہ کے لفظ کے سوا رحمٰن کے نام سے بھی ناآشنا ہوں ان سے از خود قرآن فہمی کی توقع رکھنا کتنا بعید ہے-

وَ اِذَا قِيْلَ لَهُمُ اسْجُدُوْا لِلرَّحْمٰنِ قَالُوْا وَ مَا الرَّحْمٰنُ. (الفرقان : ٦٠)　　جب ان سے کہا گیا رحمٰن کو سجدہ کرو' بولے رحمٰن کیا ہوتا ہے؟

اس ماحول میں اگر قرآن صرف ان کی زبان دانی اور ان کی فہم پر چھوڑ دیا جاتا اور رسول کی ذات درمیان سے علیحدہ کر لی جاتی تو کیا کوئی شخص یہ کہہ سکتا ہے کہ وہ اللہ تعالیٰ کی صحیح مراد کو پہنچ جاتے- دیوانِ غالب کی شرحیں اگر مختلف ہوگئیں ایک ایک شعر کے کئی کئی معنی بیان کیے گئے تو یہاں غالب کو اور داد ملی لیکن اگر یہی حال قرآن کا ہو جاتا تو سوچو کیا راہِ ہدایت صحیح طور پر کسی کے ہاتھ آ جاتی؟ بات یہ ہے کہ غالب کا دیوان شعر کا ایک دیوان ہے' شعر خود نازک خیالیوں اور مبالغہ آمیزیوں کا ایک مجموعہ ہوتا ہے اس لیے یہاں جو شارح جتنا دور اور جتنا گہرا گیا اتنا ہی کامیاب سمجھا گیا- یہاں بحث صرف یہ ہے کہ جو معنی غالب کے الفاظ میں پہنائے گئے ہیں الفاظ میں ان کی قریب یا بعید صلاحیت موجود بھی ہے یا نہیں- غالب کی مراد سے یہاں نہ کوئی بحث ہے نہ اب ہو سکتی ہے- کتاب اللہ میں میں صرف الفاظ کی صلاحیت پر بحث نہیں ہوتی وہ شاعری نہیں حقیقت اور ٹھیک حقیقت کا پتہ دینے آئی ہے جو کتاب ہر معاملہ کی حقیقت کا فیصلہ کرنے آئی ہے اگر وہ بھی رائے زنی اور محض دماغی مشاقی کا میدان بنا دی جائے تو یہاں بھی دیوانِ غالب کی طرح حقیقت کا سراغ لگنا ناممکن ہو جائے اور جب دورِ صحابہ میں قرآن کا نقش اوّل ہی اس ابہام و اجمال میں قائم

ہوتو آئندہ نسلوں میں قرآن کے ابہام کا حال کیا ہو یقیناً دین الٰہی جیسا پہلے مجہول تھا کتاب اللہ کے نزول کے بعد اس سے زیادہ مجہول ہو جائے اور کوئی شخص بھی یہ نہیں بتلا سکے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم خدا کی ذات وصفات کے متعلق کیا عقائد لے کر تشریف لائے تھے اور آپ نے عبادات و معاشرت' تمدن و معیشت کے کیا اصول مقرر فرمائے تھے اور اس طرح یہ کامل دین ناقص در ناقص بن کر رہ جائے - اس لیے یہاں رائے زنی کو سب سے بڑا جرم قرار دے دیا گیا اور صاف طور پر یہ اعلان کر دیا گیا کہ اگر کسی نے قرآن میں صرف اپنی رائے سے کام لیا اور فرض کرلو کہ حسب الاتفاق اس کی صحیح مراد حاصل بھی کر لی تو بھی اس کا یہ اقدام نہایت غلط ہے-

خطا گر راست آید تاہم خطا است

جب محض زبان دانی عام کتابوں کے سمجھنے کے لیے بھی کافی نہیں اور رائے زنی کی اس میں ممانعت کر دی گئی تو اب اس کے سوا اور کیا صورت تھی کہ خدا کا رسول خود آ کر اس کی تعلیم دے پہلے خود پڑھے پھر انہیں پڑھ کر سنائے جب وہ الفاظ کی تصحیح سے فارغ ہولیں تو اس کے بعد خدا تعالیٰ کی مراد بتلائے اور ساتھ ہی ساتھ اس پر عمل کرنے کی ایسی اسپرٹ پیدا کر دے کہ ان کے جوارح جنبش عمل کے لیے بے چین ہو جائیں اور اس طرح بہت جلد انہیں اسلام کے پاکیزہ عقائد اور خالص اعمال سے مزین کر کے کفر کی ظلمتوں سے باہر نکال دے-

اگر اللہ تعالیٰ اس طرح اپنے رسول کے ذریعہ جلد جلد انہیں تعلیم وتزکیہ کے مراحل طے نہ کراتا تو یقیناً وہ مدت العمر اس کی مراد حاصل نہ کر سکتے - کتاب اللہ جو خالص عمل کرنے کے لیے نازل ہوئی تھی وہ صرف دماغی کدو کاوش کا مشغلہ بن کر رہ جاتی اور خدا کی مخلوق ان تمام ترقیات و مدارج سے محروم رہ جاتی جو اعمالِ صالحہ کے صلہ میں ان کے لیے موعود تھیں اس لیے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے یہ بڑا احسان کیا کہ اپنی راہ کی تلاش ان کے ذمہ نہیں ڈالی بلکہ ان میں اپنا ایک رسول بھیج دیا اور اپنی کتاب نازل فرمائی پھر اس کتاب کی مراد سمجھنے کا بار بھی ان کے امی دماغوں پر نہیں ڈالا بلکہ عالم کا سب سے بڑا معلم اس کی تعلیم دینے کے لیے بھیج دیا اس نے پڑھایا' سمجھایا اور اگر انہیں کوئی شبہ پڑا تو نہایت سہولت سے اسے حل بھی کر دیا اور اس طرح ان کی ہدایت کا راستہ بہت مختصر کر دیا- صرف یہی نہیں بلکہ اپنی جدو جہد سے اس پر عمل کرنے کے لیے انہیں مضطر بھی کر دیا اور بہت جلد ان کی زندگی میں ایسا انقلاب پیدا کر دیا کہ وہ اپنی آبائی وراثت یعنی جنت سے محروم ہو جانے کے بعد پھر اس کے مستحق و مالک بن گئے-

**آیاتِ قرآنیہ میں صحابہ کے چند شبہات اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے جوابات** ❋ یہاں ہم آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی تعلیم کی چند مثالیں پیش کرنا ضروری سمجھتے ہیں جن سے یہ اندازہ کیا جا سکے گا کہ صحابہ کرام کو بھی قرآن فہمی میں شبہات پیش آجاتے تھے اگر کہیں وہ دور نہ کیے جاتے تو نہ معلوم کب تک وہ اسی عالم تردد میں پڑے رہتے-

(۱) صحیح بخاری میں ہے کہ جب یہ آیت نازل ہوئی: ﴿اَلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَلَمْ یَلْبِسُوْٓا اِیْمَانَھُمْ بِظُلْمٍ اُولٰٓئِکَ لَھُمُ الْاَمْنُ وَ ھُمْ مُّھْتَدُوْنَ﴾ (الانعام:۸۲) (جو لوگ ایمان لائے پھر انہوں نے اپنے ایمانوں میں کوئی ظلم شامل نہیں کیا یہی لوگ ہیں جن کو امن ملے گا اور یہی ہدایت یافتہ ہیں) تو صحابہ کرامؓ گھبرا اُٹھے اور دربارِ رسالت میں عرض کیا - یا رسول اللہؐ ہم میں ایسا شخص کون ہے جس نے ایمان

لانے کے بعد کوئی ظلم اور معصیت نہ کی ہو پس اس آیت کے بموجب تو ہم میں کوئی بھی امن اور ہدایت کا مستحق نہیں رہتا آپ نے فرمایا یہاں ظلم سے ہر معصیت مراد نہیں ہے بلکہ خاص شرک مراد ہے۔ جیسا کہ دوسری آیت میں شرک کو ظلم ہی سے تعبیر فرمایا گیا ہے ﴿اِنَّ الشِّرْکَ لَظُلْمٌ عَظِیْمٌ﴾ (لقمان:۱۳) (شرک بہت بڑا ظلم ہے) یہ جواب سن کر صحابہ کے دل مطمئن ہو گئے اور ان کا تردد جاتا رہا۔

(۲) ایک مرتبہ آپ نے فرمایا قیامت کے دن جس کا بھی حساب لیا گیا سمجھ لو کہ بس وہ ہلاک ہوا۔ اس پر ایک بی بی نے عرض کیا یارسول اللہؐ قرآن تو یہ کہتا ہے ﴿فَاَمَّا مَنْ اُوْتِیَ کِتَابَهٗ بِیَمِیْنِهٖ فَسَوْفَ یُحَاسَبُ حِسَابًا یَّسِیْرًا﴾ (الانشقاق:۸) (جس شخص کا اعمال نامہ دائیں ہاتھ میں دیا جائے گا اس کا حساب نہایت نرمی سے ہوگا) اس آیت سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ لوگ ہلاک نہ ہوں گے۔ آپ نے فرمایا حساب یسیر کے معنی عرض کے ہیں۔ یعنی اعمال نامہ ان کے سامنے رکھ کر ان کو صرف جتلا دیا جائے گا کہ تم نے فلاں فلاں عمل کیا ہے مگر اس پر باز پرس نہ ہوگی۔ اس کے سوا اگر کسی سے یہ سوال کر لیا گیا کہ یہ کام کیوں کیا تھا تو بے شک اس کی خیر نہیں۔ (صحیح بخاری) یہ سن کر ان کا شبہ رفع ہو گیا۔

(۳) جب روزہ کے احکام میں یہ آیت نازل ہوئی: ﴿حَتّٰی یَتَبَیَّنَ لَکُمُ الْخَیْطُ الْاَبْیَضُ مِنَ الْخَیْطِ الْاَسْوَدِ﴾ (البقرۃ:۱۸۷) (کھاتے پیتے رہو یہاں تک کہ سیاہ و سفید دھاگہ میں تمہیں فرق معلوم ہونے لگے) تو عدی بن حاتمؓ نے دو دھاگے ایک سفید اور دوسرا سیاہ لے کر اپنے تکیہ میں رکھ لیے اور شب میں ان دھاگوں کو دیکھتے رہے جب دونوں کا رنگ نظر آنے لگا تو انہوں نے کھانا پینا بند کر دیا۔ آپ کو اس واقعہ کی اطلاع ہوئی تو آپ نے فرمایا اے عدی تمہارا تکیہ بڑا لمبا چوڑا معلوم ہوتا ہے جس میں رات اور دن دونوں سما جاتے ہیں یہاں سفید اور سیاہ دھاگے مراد نہیں، شب کی تاریکی اور دن کی سفیدی مراد ہے۔ اس کے بعد مزید توضیح کے لیے آیت میں ﴿مِنَ الْفَجْرِ﴾ کا ٹکڑا اور نازل ہو گیا تاکہ پھر اس غلط فہمی کا اعادہ نہ ہو۔

(۴) بعض صحابہ کو آیت ﴿مَنْ یَّعْمَلْ سُوْٓءًا یُّجْزَ بِهٖ﴾ (النساء: ۱۲۳) (جو شخص کوئی برائی کرے گا اس کا بدلہ اس کو دیا جائے گا۔) میں یہ شبہ ہوا کہ ہر انسان سے کوئی نہ کوئی قصور تو ہوتا ہی ہے لہٰذا اس آیت کے موافق ہر شخص کے لیے عذاب میں گرفتار ہونا ضروری ہے۔ آپ نے فرمایا کہ یہاں بدلہ سے جہنم کا عذاب سمجھنا صحیح نہیں بلکہ ہر وہ تکلیف جو انسان کو دنیا میں پہنچتی ہے وہ بھی اس کی فروگذاشت کا بدلہ بن جاتی ہے۔

ہر چند کہ منکرین حدیث کے سامنے احادیث سے کوئی بات ثابت کرنا بے سود ہے مگر یہاں ہماری غرض احکام کا اثبات نہیں بلکہ صرف تاریخی حیثیت سے یہ بتلانا منظور ہے کہ صحابہ کرام کو بھی اہل زبان ہونے کے باوجود قرآن کریم میں کچھ شبہات پیش آئے ہیں جنہیں اگر وہ براہ راست صاحب رسالتؐ سے حل نہ کرتے تو نہ معلوم ان آیات کی مرادیں سمجھنے میں کتنی الجھنیں پیش آتیں۔ کیا کوئی شخص صرف زبان عربی کی مدد سے یہ متعین کر سکتا ہے کہ سوال اول میں ظلم سے شرک مراد ہے یا سوال نمبر۲ میں حساب یسیر کے معنی اعمالنامہ سامنے رکھ دینے کے ہیں یا سوال نمبر۴ میں جزاء سے دنیوی تکالیف مراد ہیں۔ پہلی آیت عقائد اور دوسری معاد اور تیسری عبادات سے متعلق ہے۔ یہ تینوں باب صرف ایک غلطی کی وجہ سے خدا جانے کتنی تاریکی میں پڑے رہتے۔ مزید براں قرآن فہمی کے بھی اتنے مراتب ہیں کہ بعض مرتبہ چھوٹوں کا ذہن ایسی بات کی طرف منتقل ہو جاتا تھا کہ بڑوں کا ذہن

اس طرف نہ جاتا تھا مثلاً سورۂ ﴿اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ﴾ میں ابن عباسؓ کا یہ سمجھنا کہ اس میں آپ کی وفات کی اطلاع دی گئی ہے یا ایک عورت کا حضرت عمرؓ کے زیادہ مہر مقرر کرنے کی ممانعت کو تسلیم نہ کرنا اور کہنا کہ ﴿وَ اٰتَيْتُمْ اِحْدٰهُنَّ قِنْطَارًا﴾ (النساء: ۲۰) سے معلوم ہوا کہ اگر مہر زیادہ بھی مقرر کر دیا جائے تو جائز ہے۔ جس قرآن میں نافہمی سے یہ شبہات اور فہم کے یہ مراتب ہوں وہ رسول کے بیان کے بغیر کیسے چھوڑا جا سکتا تھا۔ اگر قرآن کی مراد صرف عقول کے حوالہ کر دی جاتی اور رسول آ کر خود اس کو بیان نہ کرتا تو نہ معلوم شریعت کا حال کیا بن جاتا۔

سوال نمبر ۳ سے یہ اندازہ بھی ہو سکتا ہے کہ شبہ کے لیے یہ ضروری نہیں ہے کہ منشاء شبہ خود کتاب اللہ میں بھی موجود ہو بلکہ بعض مرتبہ انسانی دماغ کسی مغالطہ میں پھنس کر از خود کوئی شبہ پیدا کر لیتا ہے پھر اگر یہ شبہ بالکل بے بنیاد ہو تو قابل رعایت نہیں ہوتا لیکن کسی حد تک معقول ہو تو اس کا جواب بھی دے دیا جاتا ہے شبہ کے ان مراتب کی تشخیص متکلم کی مرضی پر موقوف ہے اسی لیے قرآن کریم نے بہت سے شبہات کا جواب دے دیا ہے اور بہت سے شبہات کو نا قابل جواب سمجھ کر جواب کی طرف توجہ نہیں کی۔

**قرآن کریم کے مضامین کے متعلق بعض تشریحی سوالات** ❋ یہ تو ان مشکلات کی چند مثالیں تھیں جو صحابہ کرام کو قرآن کی نفس مراد سمجھنے میں پیش آئیں' اب ان مشکلات کی چند مثالیں دیکھئے جو صحابہؓ نے قرآن کی بعض تفصیلات کے متعلق آپ سے دریافت کیں۔

(۱) قرآن کریم کہتا ہے کہ قیامت میں باری تعالیٰ کا دیدار ہوگا۔ صحابہ اہل زبان تھے رؤیت کا مفہوم ان کو معلوم تھا اس لیے رؤیت کے مفہوم میں انہیں کوئی مغالطہ نہیں ہوا انہوں نے اس کی پوری حقیقت سمجھ لی اور معتزلہ کی طرح اس کی کوئی تاویل بھی نہیں کی لیکن جو کچھ دشواری انہیں پیش آئی وہ صرف اس کی تفصیل سمجھنے میں تھی کیونکہ دنیا میں معمولی اجتماع کے وقت کسی ایک شخص کو باطمینان دیکھنا ممکن نہیں ہوتا' پھر قیامت میں جہاں اوّلین و آخرین کا بہت بڑا اجتماع ہوگا ایک خدا کی رؤیت کیسے ہوگی' بظاہر بہت سی گردنیں پھلانگنی پڑیں گی' بہت سے کاندھے چھل جائیں گے اور پھر بھی شاید سب اہل محشر برابر کی رویت سے فیض یاب نہ ہو سکیں۔ یہ تخیلات نہ رویت کے ثبوت کے متعلق ہیں نہ اس کی مراد میں بلکہ پورے وثوق کے بعد ان تفصیلات کے معلوم کرنے میں ہیں جن کے لئے کہ ایک مشتاق متلاشی رہا کرتا ہے۔ آپ نے نہایت سادگی سے فرما دیا کہ مخلوقات کے دائرہ ہی میں آؤ' دیکھو آفتاب اور چاند تمہارے سامنے ہیں' اس کا نور گرم ہے اِس کا سرد' اس کی تمام تر تمازت اور اس کی انتہائی ملاحت کے باوصف جس طرح بلا مزاحمت تم ان دونوں کو دیکھا کرتے ہو اس سے زیادہ صفائی کے ساتھ اپنے رب کو محشر میں دیکھو گے جب مخلوقات کے دائرہ میں تمہاری آنکھوں کے سامنے ایک مثال نہیں بلکہ دو مثالیں ایسی موجود ہیں جہاں تمام عالم کو بیک وقت دیدار میں کوئی دشواری نہیں ہوتی تو خالق کے دائرہ میں بھی جو اس سے کہیں اعلیٰ و ارفع ذات ہے کوئی دشواری نہ ہوگی۔ آپ کی اس مثال کے بعد آیت ﴿وُجُوْهٌ يَّوْمَئِذٍ نَّاضِرَةٌ اِلٰى رَبِّهَا نَاظِرَةٌ﴾ (القیامۃ: ۲۰'۲۱) اس دن بہت (لوگوں کے) منہ تروتازہ ٹکٹکی لگائے اپنے رب کی طرف دیکھ رہے ہوں گے۔

(۲) ایک مرتبہ تقدیر کے مسئلہ میں صحابہ کرام کو یہ شبہ ہوا کہ جب ہمارے اعمال پہلے سے طے شدہ لکھے پڑھے جا چکے ہیں تو اب آئندہ عمل کی جدوجہد کرنا بے کار ہے' ہاتھ پر ہاتھ رکھ کر بیٹھ کیوں نہ رہیں' آپ نے فرمایا اگر تم سعید لکھے جا چکے ہو تو تم سے یہ ہو ہی نہیں

سکتا کہ اعمال صالحہ نہ کرو اور اگر خدا نہ کردہ تقدیر دوسری طرف جا چکی ہے تو اعمال صالحہ کی ہزار کوشش کرو مگر تم کر ہی نہیں سکتے - تم سمجھتے ہو کہ عمل کی جدو جہد کرنا تقدیر سے باہر بات ہے ایسا نہیں بلکہ تقدیر کا وسیع احاطہ جہاں جزا و سزا کو محیط ہے ایسا ہی عمل خیر اور عمل شر کو بھی محیط ہو چکا ہے لہٰذا عمل کیے جاؤ تم سے وہی عمل صادر ہوں گے جو تمہاری تقدیر کے موافق ہیں[1] اس کے بعد آپ نے یہ آیت پڑھی: ﴿فَاَمَّا مَنْ اَعْطٰی وَ اتَّقٰی ○ وَ صَدَّقَ بِالْحُسْنٰی ○ فَسَنُیَسِّرُهٗ لِلْیُسْرٰی ○ وَ اَمَّا مَنْ بَخِلَ وَ اسْتَغْنٰی ○ وَ كَذَّبَ بِالْحُسْنٰی ○ فَسَنُیَسِّرُهٗ لِلْعُسْرٰی﴾ (الیل: ۵-۱۰) یعنی نیکی کی توفیق اور بدی سے احتراز سب اللہ تعالیٰ ہی کے تیسیر سے میسر آتا ہے-

(۳) ﴿یَوْمَ تُبَدَّلُ الْاَرْضُ غَیْرَ الْاَرْضِ﴾ (ابراهیم: ٤٨) ﴿وَ السَّمٰوٰتُ مَطْوِیّٰتٌۢ بِیَمِیْنِهٖ﴾ (الزمر: ٦٧) (اس دن جب کہ زمین اپنی حالت سے بدل دی جائے گی اور آسمان دست ایزدی میں لپٹے ہوئے ہوں گے) صحابہؓ نے دریافت کیا یا رسولؐ جب ایک طرف زمین اپنی موجودہ حالت سے بدل دی جائے گی اور آسمان بھی لپیٹ دیئے جائیں گے، تو اس وقت خدا کی یہ ساری مخلوق کہاں ہوگی؟ فرمایا پل صراط پر-

(۴) سورۂ والنجم میں جب اللہ تعالیٰ کے دیدار کا ذکر آیا تو صحابہؓ نے از راہِ اشتیاق پوچھا یا رسول اللہؐ آپ نے اپنے رب کو دیکھا، کیسا تھا؟ فرمایا ایک نور تھا - عالم قدس کی تعبیر دنیا میں نور کے لفظ سے زیادہ واضح کسی اور لفظ سے ہو ہی نہیں سکتی، اس پر نور کا اطلاق ایسا ہی ہے جیسا وادی ایمن کے نور پر نار کا اطلاق - وہ بھی دراصل ایک نور ہی تھا مگر اس وقت بشکل نار نظر آ رہا تھا-

(۵) صحابہ کرامؓ نے جب یہ بار بار سنا کہ مرنے کے بعد پھر ایک مرتبہ زندہ ہونا ہے تو انہوں نے عرض کیا یا رسول اللہؐ مٹی ہو کر، ریزہ ریزہ ہو کر، پھر نئے سرے سے زندگی کیوں کر ہوگی؟ فرمایا کبھی بارش سے قبل تم نے زمین کی حالت دیکھی ہے کیسی خشک کیسی بے آب و گیاہ نظر آتی ہے پھر بارش کے بعد کتنی سبز کتنی تر و تازہ ہو جاتی ہے وہ تنکے جو ابھی زمین پر مردہ لیٹے ہوئے تھے ایک چھینٹا پڑنے کے بعد ہی کیسے اکڑتے ہوئے کھڑے ہو جاتے ہیں- ﴿كَذٰلِكَ تُخْرَجُوْنَ﴾ اسی طرح مرنے کے بعد تم بھی پھر جی اٹھو گے-

(۶) قرآن کریم کی بے شمار آیتوں میں وحی کا لفظ آیا ہے، عرب وحی کے لفظ اور اس کی عام شرح سے تو واقف تھے لیکن وحی رسالت اور وحی نبوت کی تفصیل نہ جانتے تھے اس لیے آپ سے دریافت کیا گیا، یا رسول اللہؐ آپ پر وحی کس طرح نازل ہوتی ہے؟ آپ نے اس کی اجمالاً تین صورتیں بتلائیں جو صحیح بخاری کے پہلے ہی صفحہ میں مذکور ہیں - ایک مرتبہ ایک شخص کو اس سے بھی بڑھ کر عین حالتِ وحی میں آپ کو دیکھنے کا شوق دامنگیر ہوا، اس نے حضرت عمرؓ سے عرض کیا انہوں نے موقع پا کر فرمایا آ دیکھ لے - وہ آیا اور اس نے عین وحی کی حالت میں آپ کو دیکھا اور اس طرح نزول وحی کی شدت جو کبھی وہ پہلے سنا ہی کرتا تھا اب اپنی آنکھوں سے مشاہدہ کر گیا-

(۷) ﴿یٰۤاُخْتَ هٰرُوْنَ مَا كَانَ اَبُوْكِ امْرَاَ سَوْءٍ وَّ مَا كَانَتْ اُمُّكِ بَغِیًّا﴾ (مریم: ۲۸) اس پر بعض اہل کتاب نے صحابہؓ سے سوال کیا کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے زمانہ میں یہ ہارون علیہ السلام کی بہن کہاں سے آ گئیں حضرت ہارون اور موسیٰ علیہما السلام کا

---

[1] یہ جواب سن کر سراقہ بن جعشمؓ فرماتے ہیں کہ میں آج سے عمل میں جتنی کوشش ہو سکتی ہے کروں گا - حیرت ہے کہ تقدیر کا مسئلہ سن کر صحابہؓ نے کیا کہا تھا اور آج دنیا کیا کہتی ہے - حضرت عمرؓ سے بھی اسی کے قریب الفاظ منقول ہیں - ۰

زمانہ تو ایک ہی زمانہ ہے اور حضرت موسیٰ اور حضرت عیسیٰ علیہما السلام کے درمیان بہت بڑی مدت ہے- صحابہؓ سے اس کا جواب نہ آیا' آپ سے دریافت کیا آپ نے فرمایا' یہ بھی کوئی اعتراض ہے ہر قوم اپنے نبیوں کے ناموں پر تبرکاً نام رکھتی چلی آئی ہے' یہاں وہ ہارون نبی مراد نہیں بلکہ ان کے ہمنام اور شخص مراد ہے-

(۸) آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے بعض صحابہؓ نے دریافت کیا آیت قرآنیہ ﴿لَقَدْ كَانَ لِسَبَاٍ﴾ میں یہ سبا کسی عورت کا نام ہے یا ملک کا- آخر تمام صحابہ جغرافیہ داں تو نہ تھے امی لوگ تھے' ان کے دماغوں میں یہ سوالات آ جانا کچھ بعید نہ تھا آپ نے فرمایا نہ کسی عورت کا نام ہے نہ ملک کا بلکہ ایک شخص کا نام تھا جس کی طرف عرب کے دس قبائل منسوب ہیں-

(۹) ﴿وَ الَّذِیْنَ یُؤْتُوْنَ مَا اٰتَوْا وَّ قُلُوْبُهُمْ وَجِلَةٌ﴾ (المومنون : ۶۰)

اس پر بعضوں نے دریافت کیا شاید یہ ان لوگوں کا حال ہے جو خدا کی نافرمانی کرتے ہیں اس لیے انہیں عذاب کا ڈر رہو گا- آپ نے فرمایا بلکہ یہ وہ نیک لوگ ہیں جو اعمالِ صالحہ کرتے ہیں اور اس سے ڈرتے ہیں کہ ان کے یہ اعمال کہیں قیامت کے دن قبول نہ ہوں-

(۱۰) آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا گیا کہ یہ تعویذ' گنڈے اور مختلف قسم کی دوائیں' کیا تقدیر الٰہی پلٹ دے سکتی ہیں فرمایا نہیں بلکہ یہ بھی تقدیر کے احاطہ میں داخل ہیں- جو دوا اثر کرتی ہے اس کے متعلق تقدیری احاطہ میں یہ بھی لکھا ہوا ہے کہ یہ شخص فلاں دوا کرے گا اور اچھا ہو جائے گا- اس مختصر جواب سے یہ شبہ بھی رفع ہو جاتا ہے کہ کونین خود جراثیم ملیریا کے لیے مہلک ہے اس لیے اس کے استعمال سے بخار چلا جانا ضروری امر ہے- ہر جگہ تقدیر کا مسئلہ اڑا دینا جہالت کی بات ہے- اس کا جواب یہ ہے کہ آپ کا فرمانا درست ہے مگر اس مہلک جراثیم کا استعمال کرنا نہ کرنا بھی تقدیر میں پہلے سے لکھا ہوا ہے- اور یہ بھی کہ اس مرتبہ مثلاً وہ جراثیم ہلاک نہ ہوں گے اس لیے بعض مرتبہ بیسیوں گرین کونین استعمال کر لینے کے بعد بھی یہ جراثیم فنا نہیں ہوتے اسباب اور تقدیر میں مزاحمت نہیں اسباب کسی حد تک مؤثر ہیں مگر دائرہ تقدیر سے باہر نہیں-

**فروعی مسائل کے متعلق چند سوالات** ✻ اس کے بعد ہم یہاں چند مثالیں ایسی بھی پیش کرنا چاہتے ہیں جو صحابہؓ کے بعض فروعی سوالات سے متعلق ہیں-

(۱) ایک مرتبہ صحابہ کا ایک دستہ جس کا گذران بیشتر سمندر کے شکار پر تھا آپ کی خدمت میں حاضر ہوا اور اس نے پوچھا یا رسول اللہؐ ہم لوگ اکثر سمندر میں سفر کرتے ہیں اور صرف پینے کے لیے تھوڑا سا پانی ہمارے ساتھ ہوتا ہے اگر اس سے وضو کر لیں تو پیاسے رہیں' کیا ہم سمندر کے پانی سے وضو کر سکتے ہیں' آپ نے فرمایا کیوں نہیں' اس کا پانی اور مردار دونوں پاک ہیں- سوال کی وجہ یہ تھی کہ قرآن کریم میں جس پانی کی صفت طہور بتلائی گئی تھی وہ بارش کا پانی تھا ﴿وَ اَنْزَلْنَا مِنَ السَّمَآءِ مَآءً طَهُوْرًا﴾ (الفرقان: ۴۸) (اور ہم نے آسمان سے پاک کرنے والا پانی اتارا ہے) کنویں کا پانی بھی دراصل یہی پانی ہوتا ہے جو جذب ہو کر زمین کی تہ میں محفوظ رہتا ہے- سمندر کا پانی دوسرے قسم کا پانی تھا اس کا ذائقہ جدا اس کا رنگ جدا' پھر اس میں بہت سے جانور بھی مرتے کھپتے رہتے ہیں- اس لیے ابتدائی حالات میں یہ سوال بے جا نہ تھا آپ کے جواب سے وہ مطمئن ہو گئے-

(۲) آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے عہد میں ایک کنواں بیر بضاعہ کے نام سے مشہور تھا اس کے ذریعہ سے چند کھیتوں کی آبپاشی بھی کی جاتی تھی چونکہ جنگل میں واقع تھا اس لیے جنگل کے کنوؤں کی طرح وہ بھی محفوظ نہ رہتا تھا ہر چند کہ آب پاشی کی وجہ سے اس کا پانی اکثر نکلتا رہتا تھا تاہم نظیف المزاج صحابہ کو یہ سوال کرنا پڑا کہ وہ ایک ایسا کنواں ہے جس میں طرح طرح کی نجاستوں کا جا پڑنا بہت ہی قرین قیاس ہے کیا اس کا پانی وضوء کے قابل ہے آپ نے فرمایا (شبہ مت کرو) جب تک نجاست کا اثر پانی میں نظر نہ آئے (غیر محفوظ) پانی ناپاک نہیں ہوتا - قدرت نے جب پانی کو پاک پیدا کیا ہے تو جب کوئی دلیل ظاہر موجود نہ ہو اس کے ناپاک کہنے کی کوئی وجہ نہیں - اگر محض شبہات کی بنا پر پانی ناپاک کہہ دیا جائے تو عرب جیسی سرزمین پر یہ حکم بڑی تنگی کا موجب بن جائے -

(۳) حضرت ام سلمہؓ نے پوچھا یا رسول اللہؐ میں اپنے بال سخت گوندھتی ہوں کیا جنابت سے غسل میں مجھے اپنے بال ہر بار کھولنا چاہیے؟ آپ نے فرمایا نہیں جڑوں میں پانی پہنچا لینا کافی ہے -

(۴) ایک عورت اپنا دامن ذرا لمبا رکھتی تھیں مسجد کا راستہ ناصاف تھا - جب مسجد جاتیں تو دامن زمین پر گھسٹتا اس لیے ان کو وہم ہوا کہ شاید ناپاک ہو جاتا ہوگا - آپ سے عرض حال کیا - آپ نے فرمایا پاک کپڑا زمین پر گھسٹنے سے ناپاک نہیں ہوتا جب تک اس میں ناپاکی کا کوئی اثر نظر نہ آئے -

(۵) ایک مرتبہ گھی میں چوھیا گر گئی اور مر گئی، اس گھی کے متعلق آپ سے دریافت کیا گیا آپ نے فرمایا اگر گھی جما ہوا ہے تو چوھیا پھینک دو اور اس کے ارد گرد کا گھی بھی پھینک دو بقیہ گھی استعمال کر لو، اور اگر گھی پگھلا ہوا ہے تو اب کھانے کے قابل نہیں رہا -

(۶) آپ سے مردار کی کھال کے متعلق پوچھا گیا کیا اسے استعمال کر سکتے ہیں؟ آپ نے فرمایا کیوں نہیں دباغت اسے پاک کر دیتی ہے -

(۷) آپ نے تین تین بار وضو کر کے فرمایا وضو اس طرح کرنا چاہیے اس سے زیادہ پانی بہانا پانی ضائع کرنا ہے -

(۸) ایک بادیہ نشیں شخص نے دریافت کیا ہم چار چار مہینے ریگستان میں رہتے ہیں پانی نہیں ملتا غسل کے موقعہ پر ہم کیا کریں؟ آپ نے فرمایا تیمم کر لیا کرو تمہارے لیے یہی پاکی ہے -

(۹) ایک شخص آپ کی خدمت میں نماز کے اوقات دریافت کرنے کے لیے آیا آپ نے فرمایا دو دن ہمارے ساتھ نماز پڑھو' پہلے دن تمام نمازیں اوّل وقت ادا کیں دوسرے دن آخر وقت پھر فرمایا نماز کے اوقات دیکھ لیے یہ ہیں -

(۱۰) ایک سائل نے پوچھا یا رسول اللہؐ دن رات میں وہ گھڑی کون سی ہے جس میں پروردگار اپنے بندوں کے سب سے زیادہ نزدیک ہوتا ہے؟ آپ نے فرمایا آخر شب -

ہم نے مثال کے طور پر یہاں صرف دس دس سوال و جواب ذکر کیے ہیں حافظ ابن قیم رحمۃ اللہ علیہ نے پورے ایک سو دس صفحات پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین کے سوال و جواب تحریر فرمائے

ہیں[۱] ان سینکڑوں سوال و جواب کے مرتب اور پرمغز سلسلہ کو جو اسانید ثابتہ کے ساتھ روایت ہوتا چلا آیا ہے یک لخت موضوع کہہ دینا منکرین حدیث کے لیے تو بہت آسان ہے لیکن جنہوں نے ابھی تک انکار حدیث کا فیصلہ نہیں کیا ہے ان کو کم از کم اس پر تو غور کرنا چاہیے کہ اگر بالفرض صحابہ کرام کے دماغوں میں اس قسم کے سوالات پیدا ہوئے ہوں یا آج جب عمل کے لیے قدم اٹھایا جائے اور یہ سوالات پیدا ہونے لگیں تو کیا ان کے جوابات صرف قرآن اور عقل کی مدد سے دیئے جاسکتے ہیں بالخصوص اس امی قوم سے جس کو ابھی تک استنباط کے طریقوں اور مسائل کے استخراج سے کوئی واسطہ نہ پڑا ہو' اور اگر بالفرض دیئے جاسکتے ہیں تو کیا وہ اتنے ہی مختصر اور حقیقت سے لبریز اور اتنے ہی تشفی بخش ہوں گے جو یہاں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے منقول ہیں- میں پورے یقین کے ساتھ کہہ سکتا ہوں کہ اگر کوئی شخص سوال و جواب کے اس تمام سلسلہ پر انصاف کے ساتھ نظر ڈالتا رہے تو اس کو بہت جلد یقین آ جائے گا کہ یہ جوابات حدیث کی مدد کے بغیر ہرگز براہ راست قرآن سے اخذ نہیں کیے جاسکتے اور اس لیے قدرے مشترک طور پر وہ مجبور ہوگا کہ ان کی اصلیت اور واقعیت تسلیم کر لے- وہ ہرگز یہ ہمت نہیں کر سکتا کہ اس تمام قیمتی اور علمی ذخیرہ کو محض چند شبہات کی بنا پر موضوع کہہ ڈالے- اسی کے ساتھ اس کا بھی اس کو پورا پورا احساس ہوگا کہ کتاب اللہ کی جامعیت اور اس کی صحیح مراد سمجھنے کے لیے یقیناً ایک ایسے معلم کی بھی ضرورت ہے جو اپنی عقل سے نہیں بلکہ خدا سے علم پا کر حسب ضرورت اس کی تفصیل کرتا رہے- کتاب اللہ کے ساتھ اگر کوئی معلم نہ ہو تو اس کی مثال ایسی ہی ہے جیسے معلم کے ساتھ کتاب نہ ہو- اس لیے کتاب اللہ کا رشتہ رسول سے ہرگز قطع نہیں کیا جاسکتا- اس کے ایک ایک لفظ اور ایک ایک نقطہ کو بھی نظر انداز نہیں کیا جاسکتا- جو رشتہ کہ خدا اور رسول کے مابین ہے وہی کتاب اللہ اور حدیث رسول کے درمیان سمجھنا چاہیے-

## اسوۂ رسول اور کتاب اللہ

یہ امر بھی ملحوظ رہنا چاہیے کہ کتاب اللہ صرف ایک علمی کتاب نہیں جس کا مقصد صرف علمی طور پر حل کر لینا ہو اور بس بلکہ یہ افراد و اقوام کا وہ دستور العمل بھی ہے جسے زندگی کے ایک ایک شعبہ میں نافذ کرنا ہے اس لیے رسول کی تعلیم کے بعد بھی ایک اہم ضرورت اور باقی رہتی ہے اور وہ اس کا نقشہ عمل ہے- دنیوی علوم میں بھی بہت سے علم ایسے ہیں جو عملی مشاق کے بغیر اوّلاً تو سمجھ ہی میں نہیں آتے اور اگر سمجھ میں بھی آ جائیں تو اس وقت تک صحیح طور پر کیے نہیں جاسکتے جب تک کہ اس کا نقشہ آنکھوں کے سامنے نہ ہو' جیسے ڈاکٹری کا علم یا سائنس کے دوسرے تجربات کہ ان کا علمی طور پر سمجھنا بھی پہلے ان کے عمل کو دیکھنے پھر خود عملی طور پر ان کو کر لینے پر موقوف ہے صرف ان کا پڑھ لینا ان کی پوری حقیقت سمجھنے کے لیے قطعاً نا کافی ہے- جب ان معمولی علوم کا حال یہ ہے تو پھر ربانی علوم کی دقتیں اور معاملات و عبادات کی نزاکتیں اپنے انواع و اقسام کے اختلاف کے ساتھ کسی ربانی معلم کی تعلیم اور اس کے کسی صحیح نقشے کے دیکھے ہوئے بغیر کیسے سمجھی جاسکتی ہیں- اس لیے ضروری ہوا کہ کتاب اللہ کے ساتھ ساتھ اس کا صحیح صحیح نقشہ عمل بھی بھیجا

---

[۱] دیکھو اعلام الموقعین ج ۱۴ از ص ۲۳۰ تا ۳۴۱-

جائے تاکہ تعلیم رسول کے بعد اس میں جو عملی الجھنیں باقی رہ جائیں وہ اس مکمل نقشہ کو دیکھ دیکھ کر حل کر لی جائیں، مشیت ایزدی نے یہاں معلم کتاب کے ساتھ اس کا نقشہ عمل علیحدہ نہیں بھیجا بلکہ جو معلم تھا خود اسی کو مجسم نقشہ عمل بنا دیا تھا۔

لَقَدْ كَانَ لَكُمْ فِيْ رَسُوْلِ اللّٰهِ اُسْوَةٌ حَسَنَةٌ. (الاحزاب : ۲۱) ہر قوم کے لیے اپنے پیشوا نمونہ ہوتے ہیں تمہارے لیے بہتر نمونہ خدا کا یہ رسول ہے۔

اس سے معلوم ہوا کہ رسول صرف تبلیغ وحی کے لیے نہیں آتے بلکہ عملی طور پر کتاب اللہ کا نمونہ بھی ہوتے ہیں اس لیے ہر عمل میں ان کی اطاعت لازم ہوتی ہے۔

**اسوۂ رسول کی جامعیت** ❋ یہ ظاہر ہے کہ قرآن کریم تمام کتب سماویہ میں سب سے زیادہ جامع کتاب ہے اس لیے اس کا نقشہ عمل بھی تمام نقشوں میں جامع تر ہونا چاہیے یعنی اگر کتاب اللہ میں روزہ، نماز، حج، زکوۃ کے احکام مذکور ہیں تو اس کی زندگی میں بھی ان عبادات کا مکمل نقشہ ملنا چاہیے اور اگر اس میں امارت و امامت، غزوات و جہاد، نظم و نسق اور فصل خصومات کے ہدایات بھی موجود ہیں تو ان کا نقشہ بھی اس کی زندگی میں نظر آنا چاہیے۔ اگر اس کی حیات میں قرآن کا ایک ہی پہلو ہو، فصل خصومات اور دیگر انتظامی اُمور کا نمونہ نہ ہو تو اس نمونہ کو مکمل نمونہ اور اس نقشہ کو قرآن کریم کا مکمل نقشہ نہیں کہا جا سکتا۔ اس نمونہ کو جامع اسی وقت کہا جا سکتا ہے جب کہ قرآن کے ہر چھوٹے بڑے عمل کی تصویر اس کی ساعات زندگی میں نظر آ جائے صرف عبادات و معاملات کی نہیں بلکہ ان فطری حالات کی بھی جہاں شریعت نے کچھ نہ کچھ دخل دے دیا ہے یعنی بول[1] و براز، طعام و شراب، رفتار و گفتار، خندہ و گریہ، نوم و بیداری، حتیٰ کہ انسانی زندگی کے نازک سے نازک حالات کی بھی اگر قرآن کی جامعیت کے لیے ان معمولی گوشوں پر بھی علمی حیثیت سے روشنی ڈالنا ضروری تھا تو اس کے نقشہ عمل کی تکمیل کے لیے ان کی عملی نزاکتوں کا ظاہر کرنا بھی ناگزیر تھا۔ پس اگر قرآن

---

[1] آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں بعض منافقوں نے طعن کے لہجہ میں صحابہؓ سے کہا اچھا صاحب تمہارا رسول تو پاخانہ پھرنے اور پیشاب کرنے کا طریقہ بھی بتلاتا ہے گویا ان نافہموں کے نزدیک انسانی زندگی کے یہ شعبے کسی سماوی ہدایت کے محتاج ہی نہیں تھے حالانکہ سوچنے کی بات تو یہ تھی کہ جو گوشے زیادہ کمزور ہوتے ہیں وہی زیادہ قابل اصلاح بھی سمجھے جاتے ہیں۔ نافہم انسان صرف ایک گوشہ کی تکمیل کو تکمیل سمجھ لیتا ہے اور ذی فہم جانتا ہے کہ بعض مرتبہ مکان کے غیر اہم گوشوں کی طرف غفلت کرنے سے تمام مکان ہی غیر محفوظ ہو جاتا ہے اگر بول و براز کی نزاکتیں معلوم نہ ہوں تو طہارت کیسے حاصل ہو اور جب طہارت حاصل نہ ہو تو نماز کیا ہو اور جب نماز ہی نہ ہو تو دین کیا رہ جائے۔ تعجب ہے کہ کل جاہلیت کے دور میں جو اعتراض منافقین کی زبانوں سے نکل رہے تھے وہی اعتراضات آج خود مسلمانوں کی زبانوں سے نکل رہے ہیں وہ ان احادیث پر جو انسانی مستور زندگی سے متعلق ہیں وہی اعتراضات کرتے ہیں جو منافقین قضاء حاجت انسانی کی احادیث پر کرتے تھے۔ حالانکہ ان کو اس پر بھی غور کرنا ضروری تھا کہ کیا ان شعبوں پر خود قرآن کریم نے بھی روشنی ڈالی ہے یا نہیں اگر قرآن کریم نے بھی ان کے متعلق کچھ ہدایات نازل فرمائی ہیں تو کیا وہ اس کا بھی تمسخر اڑائیں گے۔ پھر اس پر بھی غور کرنا ضروری تھا کہ نزول قرآن کے وقت عالم انسانی میں ان گوشوں کے متعلق بھی کچھ کمزوریاں پیدا ہو گئی تھیں یا نہیں اگر درحقیقت یہاں بھی افراط و تفریط کا بدتر حال موجود تھا تو کیا ان کی اصلاح فرمانا رسول کا فرضِ منصبی نہ تھا اور کیا ان کے لیے اسوۂ حسنہ میں کوئی صحیح نمونہ نظر نہ آنا چاہیے۔ اس لیے اگر ان گوشوں کی قرآنی ہدایات کا اسوۂ حسنہ بھی آپ کی زندگی میں موجود ہے تو ہونا چاہیے یہاں معترضین کو ان احادیث کا ہونا ناگوار ہے اور طالب حق کو اسوۂ حسنہ کی تکمیل کے پیش نظر ان کا نہ ہونا موجب ملال ہے۔

نے ازدواجی زندگی کی تشریحات کرنا انسانیت کی تکمیل کے لیے ضروری سمجھا ہے تو ان نزاکتوں کی باریکیاں بھی اس نقشہ میں صفائی سے نظر آنا چاہئیں چہ جائیکہ باہمی معاملات کے فیصلے امت کے مہمات اور جنگ وصلح کی تدابیر جیسے مسائل- مولانا اسلم صاحب کی یہ بڑی کوتاہ نظری ہے کہ انہوں نے ان جیسے اہم امور کو اسوۂ رسول سے خارج کر دیا ہے- اگر قرآن کریم نے ان معاملات کے متعلق بھی کچھ اصولی ہدایات فرمائی ہیں تو پھر ان کا نمونہ اگر یہاں اسوۂ رسول میں نظر نہیں آتا تو اور کہاں نظر آ سکتا ہے-

احادیث سے معلوم ہوتا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات کو صرف کسی خاص شعبہ زندگی کا نمونہ نہیں بنایا تھا بلکہ جو کچھ قرآن میں کہا گیا تھا وہ سب یہاں دکھلا دیا گیا تھا- ایک شخص نے حضرت عائشہؓ سے پوچھا آپ کے اخلاق کیا تھے؟ فرمایا کہ یہ قرآن ہی آپ کا خلق تھا- خلق میں اقوال اور افعال سب داخل ہیں- مطلب یہ تھا کہ آپ کا کوئی قول کوئی فعل' ایسا نہ تھا جو قرآن سے باہر ہو' گویا اسوۂ رسول کی جامعیت بھی کتاب اللہ کے ہم رنگ تھی- اسی لیے آپ کی ذات کو بلا کسی تفصیل کے تمام عالم کے لیے اسوۂ بنا دیا گیا تھا' ایک طرف خدا کی یہ جامع کتاب موجود تھی- دوسری طرف یہ جامع اسوہ موجود تھا خلاصہ یہ کہ ایک قرآن بشکل مصحف تھا اور دوسرا بشکل اسوۂ رسول' فرق یہ تھا کہ وہ خاموش تھا یہ ناطق' یہاں تیسری چیز احادیث رسول تھیں یہ بھی قرآن ہی کی ایک شکل تھی مگر وہ مجمل تھا یہ مفصل' یہ تینوں قرآن گو بلحاظ اجمال وتفصیل جدا جدا تھے مگر بلحاظ اصل حقیقت یہ ایک ہی قرآن تھا-[1]

---

[1] مولانا اسلم صاحب اسوۂ رسول کو تو تسلیم کرتے ہیں مگر اس کو متواتر فرماتے ہیں- ہمیں علمی لحاظ سے مولانا سے یہ سخت شکوہ ہے کہ وہ حدیث کے لیے پورے پورے ثبوت بھی ناکافی سمجھتے اور انہیں شک کی نظر سے دیکھتے ہیں لیکن جب خود کوئی دعویٰ کرتے ہیں تو اس کے لیے کسی ثبوت کی ضرورت نہیں سمجھتے' اگر اسوۂ رسول کے تواتر سے ان کی غرض یہ ہے کہ آپ نے نماز پڑھی تھی اور بس' تو اس کے لیے صرف قرآن ہی کا تواتر کافی ہے لیکن اگر اس سے آگے بھی تفصیل مراد ہے تو ان کو یہ صاف کرنا ضروری تھا کہ کن ارکان میں ان کو تواتر مسلم ہے اور کن میں نہیں- اسی طرح قرآن کے تمام عبادات کی ادائیگی کا نقشہ انہوں نے کیا تیار کیا ہے' آپ کے اسوۂ حسنہ میں آپ کی امامت آپ کا نظم ونسق امت اور فصل قضایا بھی شامل ہیں یا نہیں' اگر ہیں تو صرف بہ حیثیت رسالت یا یہاں کوئی تقسیم ہے اگر ہے تو وہ تقسیم بھی تواتر سے ثابت ہے یا نہیں- بہر حال جتنی بات قرآن سے ثابت ہوتی ہے وہ یہ ہے کہ رسول تمہارے لیے مطلقاً بلا کسی تخصیص کے اسوۂ اور نمونہ بنایا گیا ہے اور بلا کسی تقسیم کے وہ تمہارا رسول ہے پس جب رسول کی ذات بلا کسی تفصیل کے اسوۂ ہے تو یہ ماننا پڑتا ہے کہ جو کچھ بھی عملی پہلو میں اس نے کر کے دکھلایا ہے وہ سب مولانا کے نزدیک بھی قرآنی امر کے ماتحت واجب التسلیم ہونا چاہیے اب یہاں سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ کیا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی پوری کی پوری زندگی آپ کا تمام اسوۂ حسنہ حرف بحرف بطریق تواتر منقول ہے یا اس کا ایک حصہ متواتر ہے اور بڑا حصہ غیر متواتر پہلی صورت تو تواتر کے خلاف ہے دنیا میں کوئی شخص بھی یہ دعویٰ نہیں کر سکتا کہ آپ کے عبادات و معاملات کا ہر ہر پہلو تواتر سے ثابت ہے لامحالہ یہی کہنا پڑے گا کہ اس کا ایک حصہ متواتر اور دوسرا غیر متواتر ہے بلکہ بڑا حصہ غیر متواتر ہے مثلاً یہ متواتر ہے کہ آپ نے ظہر کی نماز پڑھی یہ بھی متواتر ہے کہ چار پڑھیں' رکوع سجدہ کیے' رکوع پہلے کیا پھر سجدہ' نماز کے آخر میں بیٹھے اور سلام بھی پھیرا- شروع نماز میں ہاتھ اٹھائے اس کے بعد ایک آدھی بات کا اور اضافہ کر لیجیے لیکن صرف ان متواتر امور سے بھی نماز کی پوری ہیئات مکمل نہیں ہوتیں- پھر دین کے اس حصہ کے متعلق مولانا کا فیصلہ کیا ہوگا جو صحابہؓ کے سامنے اسوۂ رسول میں نظر آنے کی وجہ سے قابل قبول تھا اور اب تواتر کے ساتھ منقول نہ ہونے کی وجہ سے قابل تسلیم نہیں رہا- ان جزئیات کے لیے اب تجویز کیا ہے یہ بھی غور طلب ہے کہ نماز میں سہو بھی پیش آ سکتے ہیں اس کی تلافی کی صورت اب کیا ہونا چاہیے- ﷲ .....

**اسوۂ رسول اور عرب** ✲ جہاں ایک طرف کتاب اللہ کی عملی تشریح کے لیے ایک نمونہ کی ضرورت تھی اسی کے ساتھ عرب کی دماغی حالات کی وجہ سے بھی اسوۂ رسول کی بڑی ضرورت تھی' وہ امی قوم تھی' تمدن اور تعلم کے طریقوں سے بہت دور تھی' اُن کی تفہیم وتربیت کے لئے وہی طریقہ مناسب تھا جو فطری کہا جا سکتا ہے-فطری تعلیم یہی ہے کہ خود عمل کر کے دکھلا دیا جائے' بچہ جب پیدا ہوتا ہے نہ وہ کچھ کہنا جانتا ہے نہ کرنا مگر جتنا وہ ترقی کرتا جاتا ہے اتنا ہی اپنے گھر کی زبان' اس کا طور وطریق سب سیکھتا چلا جاتا ہے-حتیٰ کہ ایک انگریز کا بچہ کسی تعلیم کے بغیر ایسی فصیح انگریزی بولنے لگتا ہے جو ایک ہندوستانی کالج میں تعلیم پانے کے بعد بھی نہیں بول سکتا اس کی وجہ یہی ہے کہ وہ فطری طریقہ پر تعلیم حاصل کرتا ہے وہ اپنے والدین کو بولتا دیکھ کر بولتا ہے اور جس طرح کسی عمل میں مصروف دیکھتا ہے اسی کی نقالی میں خود بھی مصروف ہو جاتا ہے اس لیے اسے اپنی زبان اور اپنے طور وطریق میں کسی خارجی تعلیم کی ضرورت نہیں پڑتی -اسی طرح صحابہ کرامؓ نے بھی اس مکمل دین کا بڑا حصہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اسوۂ حسنہ سے سیکھا ہے صرف اعمال نہیں بلکہ اقوال بھی اور صرف اقوال ہی نہیں بلکہ ایک ایک عقیدہ بھی -اسی عملی تربیت وتعلیم کے اثرات تھے کہ تمام دین ان کے رگ وپے میں اس طرح سرایت کر گیا تھا جیسا طبعی اخلاق انسان میں غیر شعوری طور پر سرایت کیے ہوئے ہیں-اگر یہ وسیع دین صرف زبانی طور پر آج کل کی طرح اسکولوں میں پڑھایا جاتا تو عمریں صرف ہو جاتیں اور اس کا ایک حصہ بھی حاصل نہ ہو پاتا -اُمی اور آزاد دماغ لفظوں کے رٹنے میں اور غیر مانوس طریقوں کے نقشہ بنانے اور جمانے میں اتنا بار محسوس کرتے کہ جس کو زیادہ مدت نبھانا بھی مشکل ہو جاتا اس لیے ان کی دماغی ساخت کے مطابق ہی اللہ تعالیٰ نے ایک رسول بھیجا جس نے اپنے کمالات سے اپنی ذات میں ایسی جاذبیت حاصل کر لی کہ ہر شخص کا منظور نظر بن گیا -اس کے طور وطریق عادات وعبادات دلوں میں اس طرح گھر کر گئے کہ اس نمونہ کے سوا سب نمونے دل سے محو ہو گئے اس لیے دین کے عملی حصہ کے سمجھنے میں کم سے کم الجھنیں پیش آئیں اور اگر پیش آئیں تو ذرا سے اشارہ سے دور ہو گئیں- آج وہی اسوۂ حسنہ ہماری آنکھوں کے سامنے نہیں رہا جس کے ساتھ کل تک ہم قرآن کو ملا ملا کر پڑھا کرتے تھے اس لیے قرآن فہمی میں بھی اختلاف آراء پیدا ہو گیا -اگر احادیث کی یہ تفصیلات بھی ہمارے سامنے نہ ہوتیں تو خدا ہی جانے عقولِ انسانیہ کتاب اللہ کا نقشہ صرف اپنے ذہن سے کیا بنا ڈالتیں-اس لیے جہاں ایک طرف کتاب اللہ کی تعلیم کے لیے رسول بھیجا گیا تھا -اسی کے ساتھ اس کا نقشہ بھی خود اپنی جانب سے مکمل کر کے بھیج دیا گیا تا کہ

---

ﷺ .....قرآن کریم ضرور قیام کی حالت میں پڑھا جاتا تھا لیکن اگر بھول کر رکوع یا سجدہ میں پڑھ لیا جائے تو اس کا کیا حکم ہے- بہر حال یہاں عملی طور پر بہت سے عمل کے گوشے ایسے پیدا ہو جاتے ہیں جس کا حکم ہمیں متواتر طور پر اسوۂ حسنہ میں ملتا-صرف اپنی عقل کے زور سے ان کے جوابات سمجھ میں نہیں آ سکتے -اب ایک راستہ تو یہ ہے کہ جو کچھ اپنی سمجھ میں آ جائے اسی کو قرآنی حکم قرار دے دیا جائے -دوسرا راستہ یہ ہے کہ ان کے جوابات آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی احادیث اور اسوۂ حسنہ میں تلاش کیے جائیں اور جو جو حد یقین کو پہنچتے جائیں ان کو بلا پس وپیش مان لیا جائے- یہ راستہ تو مولانا اسلم صاحب اختیار کر نہیں سکتے - ہر بات کی تفصیل قرآن سے ثابت نہیں ہوتی تو اب طفل تسلی کی صورت یہی تحریر فرماتے ہیں کہ صرف اسوۂ رسول متواتر ہے اور وہ عملی تفصیلات کے لیے کافی ہے مگر کیا اس اجمالی حکم سے وہ دین کا تفصیلی نقشہ تیار کر سکتے ہیں اور کیا اس تواتر کی قید کے بعد قرآن کی طرح اسوۂ رسول کی جامعیت کا ثبوت دے سکتے ہیں- حدیث کا انکار کرنا تو آسان ہے مگر اس کا انکار کر کے جو مشکلات سامنے آتی ہیں اس کا حل آسان نہیں-

انسان حتی الوسع خدا کی عبادت کا نقشہ اپنے دماغ سے نہ تراشے اور اپنی ہر چھوٹی سے چھوٹی حرکت و سکون میں اسی نقشہ الٰہی کا موبمو اتباع کرتا رہے اور اس مختصر راہ پر چل کر خدائے تعالیٰ کی محبوبیت کے مقام تک بہت جلد پہنچ جائے۔ جس امت کے لیے جد و جہد کی مدت قلیل رکھی گئی ہو اور تقدیر یہ ہو کہ اس کو تمام امتوں پر فائق رکھا جائے اس کے لیے صورت یہی تھی کہ تھوڑے عرصہ میں اس کو بڑی مسافت طے کرادی جائے اگر کتاب اللہ کی فہم' اس کے رموز کی تفصیلات' اس کا عملی نقشہ تمام امت ہی کے عقول کے سپرد کر دیا جاتا تو ایک شخص بھی اپنی تمام عمر صرف کرنے کے بعد یہاں کامیاب نہ ہوسکتا۔

جمیع العلم فی القرآن لکن　　تقاصر عنه افهام الرجال

**قرآن کریم کی جامعیت کا اصل مفہوم** ٭ مذکورہ بالا تفصیلات سے یہ واضح ہوگیا کہ قرآن کریم کی جامعیت احادیث کے تسلیم کرنے سے مانع نہیں بلکہ اس کی جامعیت ہی اس کی متقاضی ہے کہ اس کے اصول کی تشریح' اس کے دفعات کی تفصیل اور اس کے اشارات کی تفہیم کی جائے کیونکہ کسی کتاب کے جامع ہونے کا مفہوم ہی یہ ہوتا ہے کہ اس میں منتشر اور مختلف جزئیات کے احکام بہ شکل کلیات بیان کردیئے گے ہوں۔ امام شاطبی فرماتے ہیں۔

القرآن علی اختصاره جامع و لا یکون جامعا الا و المجموع فیه امور کلیات[1]

قرآن کریم مختصر ہونے کے باوصف پھر جامع کتاب ہے اور یہ جامعیت اسی وقت ہوسکتی ہے جب کہ اس میں کلیات مذکور ہوں۔

قال محمد و بلغنی ان جوامع الکلم ان الله یجمع الامور الکثیرة التی کانت تکتب فی الکتب قبله فی الامر الواحد او الامرین او نحو ذلک.[2]

امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ جوامع الکلم کی تفسیر مجھے یہ معلوم ہوئی ہے کہ جو باتیں اللہ تعالیٰ نے پہلی کتابوں میں بہت (سے پھیلاوے کے ساتھ) بیان فرمائی تھیں وہ ایک دو جملوں ہی میں جمع کردے۔

**جوامع الکلم کی تفسیر** ٭ حافظ ابن قیمؒ جوامع الکلم کی تفسیر فرماتے ہوئے لکھتے ہیں۔

و جوامع الکلم هی الالفاظ الکلیة العامة المتناولة لافرادها فاذا انضاف ذلک الی بیانه الذی هو اعلی رتب البیان لم یعدل عن الکلمة الجامعة التی فی غایة البیان لما دلت علیه الی لفظ اطول منها و اقل بیانا مع ان الکلمة الجامعة تزیل الوهم و ترفع الشک و تبین المراد.[3]

جوامع الکلم وہ کلی اور عام الفاظ ہیں جو اپنے تمام افراد کو شامل ہوں اور اپنے اختصار کے باوجود پھر اتنے حاوی ہوں کہ جب ان کی زیادہ سے زیادہ تفصیل کی جائے تو یہ تمام تفصیل ان سے باہر نظر نہ آئے پھر اتنے واضح اور عام فہم بھی ہوں کہ اس کی مراد سمجھنے میں کوئی دشواری بھی نہ ہو اور کوئی شک و وہم بھی پیش نہ آئے۔

حافظ ابن قیمؒ کی اس تفسیر سے معلوم ہوتا ہے کہ کلام کی جامعیت اس وقت کمال سمجھی جاتی ہے جب کہ اس میں حسب ذیل

---

[1] الموافقات ج۳ ص۳۶۷۔ [2] بخاری باب المفاتیح فی الید ص۳۸۔ [3] اعلام الموقعین ج۱ ص۲۲۶۔

اوصاف بھی موجود ہوں۔ (۱) وہ اپنے ماتحت انواع وافراد کو اتنا حاوی ہو کہ جب ان کی تفصیل کی جائے تو اس کا کوئی فرد اس سے باہر باقی نہ رہے۔ اسی کے ساتھ وہ ان افراد کے حکم پر بھی دلالت کرے جو اس کے الفاظ کی قید سے خارج ہو گئے ہیں۔ گویا کلام کی جامعیت اس وقت کمال سمجھی جائے گی جب کہ اس کے الفاظ کی بندش ایسی ہو کہ اس میں موافق اور مخالف دونوں پہلوؤں کے حکم پر دلالت ہو جیسا کہ حافظ ابن قیمؒ نے اسی کتاب میں اس کی تصریح فرمائی ہے۔

(الکلمة الجامعة) و ھی قاعدة عامة و قفیة کلیة تجمع انواعا و افرادًا او تدل دلالتین دلالة طردود لا لة عکس[1]

وہ ایک ایسا عام قاعدہ اور کلی جملہ ہوتا ہے جو بہت سے انواع و افراد کو شامل ہو اور اپنے افراد کے لیے موافق اور دوسرے افراد کے لیے اس کے مخالف احکام پر دلالت بھی کرے۔

جیسے "کل مسکر حرام" یہ حدیث جوامع الکلم میں شمار ہے اس میں دونوں دلالتیں موجود ہیں یعنی جتنی نشہ آور چیزیں ہیں خواہ وہ کتنی ہی مختلف انواع و اصناف کی ہوں سب اس ایک حدیث کے ماتحت حرام ہیں اور اسی کلام کی دوسری دلالت یہ ہے کہ جو چیزیں نشہ آور نہیں وہ اسی حدیث کی رو سے سب جائز ہیں۔ پس یہ ایک ہی حدیث ایک پہلو سے مسکرات کا حکم اور دوسرے پہلو سے غیر مسکرات کا حکم بتلانے کے لیے کافی ہے۔

(۲) جوامع الکلم کی دوسری خصوصیت یہ ہے کہ اس میں الفاظ کی ایسی تنگی بھی نہ ہو کہ مراد کے خلاف کچھ اور وہم پیدا ہونے لگے۔ وہ کلام خواہ کتنا ہی جامع کیوں نہ ہو مستحسن نہیں سمجھا جا سکتا جس میں خود متکلم کی مراد کے خلاف اوہام پیدا ہو جائیں۔

(۳) تیسری خصوصیت یہ ہے کہ وہ الفاظ اتنے مبہم بھی نہ ہوں کہ جو مراد ان کی بتلائی جائے وہ ان سے ظاہر نہ ہو جامعیت کا کمال یہ ہے کہ پورے اختصار کے باوجود پھر اس کے الفاظ اتنے صاف ہوں کہ جب ان کی تفصیل کی جائے تو ہر ہر تفصیل پر وہ ایسا ہی صادق نظر آئیں گویا اسی کے لیے وضع کیے گئے تھے۔ ان اوصافِ ثلاثہ کے لحاظ کرنے کے بعد جب آپ کسی اونچے سے اونچے مصنف کا کلام ملاحظہ فرمائیں گے تو ہر مصنف کے کلام میں دو خامیوں میں سے ایک خامی ضرور دیکھیں گے۔ اگر وہ شان جامعیت میں ممتاز ہوگا تو اس میں اغلاق و ابہام کا عیب ضرور نظر آئے گا اور اگر واضح اور صاف ہوگا تو اس میں شان جامعیت مفقود ہوگی' ان دو متضاد صفتوں کا اجتماع یا آپ آیاتِ قرآنیہ میں دیکھیں گے یا بعض احادیث نبویہ میں یہ شانِ جامعیت بھی درحقیقت اعجاز کا ایک شعبہ ہے اسی لیے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کو انبیاء ورسل کی صف میں اپنی ایک خصوصیت شمار کیا ہے۔ علماء نے لکھا ہے کہ جس رسول کو تمام عالم انسانی کی ہدایت کے لیے مبعوث فرمایا گیا تھا۔ اس کے لیے یہ بھی ضروری تھا کہ اس کے کلام میں بھی اس کی بعثت کی وسعت کے بقدر جامعیت اور وسعت مرحمت کی جاتی تا کہ ہر زمانہ میں ہر قسم کے انسان اپنی ہر قسم کی ضرورت ان جامع اور مختصر الفاظ سے حل کر سکتے۔ اس جامعیت کے بھی مراتب ہیں ہر رسول کے کلام میں اپنے دائرہ بعثت کی وسعت کے بقدر ایک قسم کی جامعیت ہونا ضروری ہے اس لیے جس رسول کی بعثت سب سے زیادہ وسعت رکھتی ہے اس کے کلام کی جامعیت بھی

---

[1] اعلام الموقعین ج اص ۲۸۹۔

سب سے زیادہ ہونا چاہیے۔مختصر الفاظ میں جوامع الکلم ٹھیک کوزے میں دریا کی مثال ہوتے ہیں اسی کا دوسرا نام سہل ممتنع بھی ہے۔

حافظ ابن قیمؒ کی اس تقریر سے اب آپ قرآن کی جامعیت کا مفہوم بھی سمجھ سکتے ہیں۔ خلاصہ یہ کہ قرآن کی جامعیت کا یہ مفہوم ہرگز نہیں ہے کہ اس کے بعد اب تفصیل وتشریح میں جانے کی ضرورت ہی باقی نہیں رہتی یا وہ اتنا واضح ہے کہ اس کے لیے کسی معلم ومفسر کی حاجت نہیں ہوتی بلکہ اس کا مفہوم یہ ہے کہ وہ خدا شناسی اور آدابِ عبدیت کے تمام اصولوں پر حاوی ہے جیسا کہ جہاں بانی کے ایک ایک نکتہ ایک ایک شوشہ کے لیے مکمل آئین ہے ایک چوبِ خشک اس پر عمل کر کے عارف کامل ہو سکتا ہے اور ایک فقیر بے نوا اس کے اتباع کی بدولت تاجِ شاہانہ پہن سکتا ہے۔ پھر شاہی اور گدائی کے یہ عمیق اور دقیق اصول اس نے ایسے جامع اور سادے الفاظ میں قائم کیے ہیں کہ دنیا کے مختلف زمانوں کی مختلف ضروریات میں سے کبھی کوئی ضرورت ایسی پیش نہیں آسکتی جس کے متعلق قرآن کریم کے ان الفاظ میں پوری روشنی نہ ملے۔ پھر اتنی جامعیت کے ساتھ اس کی سطح ایسی صاف نظر آتی ہے کہ ہر چھوٹے سے چھوٹے علم کا شخص بھی ان کی گہرائی سمجھنے کا گھمنڈ کر لیتا ہے' اس کی اسی شان سہل ممتنع کی وجہ سے ایک جاہل اور ایک عالم ایک فقیر اور ایک بادشاہ اس سے برابر کا فائدہ حاصل کر لیتے ہیں۔قلیل العلم شخص خوش ہو جاتا ہے کہ اس نے اس کی تہ کو پا لیا اور نہیں جانتا کہ یہ قرآن کی شانِ جامعیت کا کرشمہ تھا' یہاں ہر شخص اپنی اپنی پیاس اور اپنے اپنے ظرف کے بقدر سیراب ہو جاتا ہے لیکن اس بحر ناپیدا کنار میں پانی کتنا ہے اس کی خبر کسی کو نہیں ہوتی۔ آخر یہ بھی تو سوچنا چاہیے کہ یہ کلام کس کا ہے اگر کسی بڑے شاعر یا کسی بڑے عالم کے کلام میں اس کی سطح کے علاوہ اس کا کچھ عمق بھی ہوتا ہے تو یہاں خالق کے کلام میں اس کی تلاش کیوں نہیں ہوتی۔ اسی لیے حدیث میں ارشاد ہے لکل اية ظهر و بطن ہر آیت کی ایک مراد اس کے ظاہر سے ہاتھ لگ جاتی ہے دوسری مراد اس کے عمق اور گہرائی میں جانے سے نصیب ہوتی ہے۔ اگر کوئی بدنصیب یہاں صرف اس کے ایک ہی حصہ پر قناعت کر کے بیٹھ رہے تو یہ اس کا نصیب۔ اس کو یہ سوچنا چاہیے کہ جس کلام کا متکلم ایسی ذات پاک ہو جس کے علم کی کوئی نہایت نہیں' تمام عالم کے علوم اس کے بحر علم کا ایک قطرہ بھی نہ ہوں اس کے کلام میں کتنی گہرائی اور کتنی بلندی ہو سکتی ہے۔ کیا ہر شخص ان ساری گہرائیوں اور تمام بلندیوں کو حاصل کر لینے کا دعویٰ کر سکتا ہے یا اسے کرنا چاہیے۔ پھر جتنا حصہ اس کو حاصل ہو گیا ہے کیا اس کے متعلق اسے وثوق کے ساتھ یہ گمان کر لینا چاہیے کہ اس نے متکلم کی پوری پوری مراد کو پا لیا ہے۔ حافظ ابن قیم تحریر فرماتے ہیں۔

ان دلالة النصوص نوعان حقيقية و اضافية فالحقيقية تابعة لقصد المتكلم و ارادته و هذه الدلالة لا تختلف و الا ضافية تابعة لفهم السامع و ادراكه و جودة فكره و قريحته و صفاء ذهنه و معرفته بالالفاظ و مراتبها و هذه الدلالة تختلف اختلافامتباينا بحسب تباين السامعين في

نصوص کی دلالت دو قسم کی ہے حقیقی' اضافی۔ حقیقی دلالت تو متکلم کے قصد اور اس کے ارادہ کے تابع ہوتی ہے۔ اس دلالت میں کوئی اختلاف نہیں ہوتا اضافی دلالت فہم سامع اس کی جودتِ فکر' صفائی ذہن' الفاظ اور اس کے مراتب کے شناسائی پر موقوف ہے اس دلالت کے اتنے ہی مختلف مراتب ہیں جتنا کہ ان اوصاف میں سامعین کے مراتب

ذلک[1] مختلف ہیں۔

پس جو دلالت کہ حقیقی ہے وہ تو یہاں متکلم کے ارادہ کے تابع ہے اس کو یقینی طور پر اس وقت تک کیسے حاصل کیا جا سکتا ہے جب تک کہ خود متکلم ہی اس کو نہ بتلائے، رہ گئی دوسری قسم تو اس کے اتنے لاتعد و لاتحصٰی مراتب ہیں کہ کوئی شخص یہاں یہ دعویٰ کر ہی نہیں سکتا کہ کلام کی جو مراد اس نے سمجھ لی ہے اس کے بعد اب اس میں آئندہ کوئی گنجائش باقی نہیں رہی، اگر یہ ابہام نصوصِ کتاب میں بھی باقی رہے تو جزم کے ساتھ کوئی بھی یہ نہ کہہ سکے کہ کتاب اللہ پر اس نے عمل کر لیا ہے اس لیے یہاں مراد متکلم بتلانے کے لیے خود متکلم کی جانب سے ایک معلم مقرر کر دیا گیا ہے اس نے اس کی جامعیت کے پیش نظر وہ حدود بیان کر دی ہیں جہاں تک ان کا احاطہ پھیلتا ہے اب آپ آیت ﴿فَاعْتَزِلُوا النِّسَآءَ فِي الْمَحِيْضِ﴾ (البقرۃ: ۲۲۲) پر غور کیجئے، پھر اس پر بھی غور کیجئے کہ یہاں حائضہ عورت سے اعتزال کے کتنے مراتب ہو سکتے ہیں۔ اگر آپ صرف اپنی عقل سے انہیں متعین کرنا چاہیں تو کیا متعین کر سکتے ہیں، ہاں احادیث رسول کی روشنی میں آپ ان پر بآسانی بحث کر سکتے ہیں اور بسہولت وہ حدود بتا سکتے ہیں۔ خلاصہ یہ ہے کہ قرآن کی شانِ جامعیت احادیثِ نبویہ کی تشریحات سے ہرگز بے نیاز نہیں کرتی، بلکہ ان کے بغیر پورا نقشہ ہی ذہن میں نہیں آ سکتا۔ جب ایک انسان حلال و حرام کے تفصیلی ابواب، اصولِ عقائد کی وضاحت، تمدن اور معیشت کے مفصل طریقے احادیث میں پھیلے ہوئے دیکھ لیتا ہے اور اس ضمن میں ایسی ایسی تفصیلات پر مطلع ہوتا جاتا ہے جدھر اس کا ذہن بھی نہ جا سکتا تھا۔ پھر ان تمام تفصیلات کو جب کسی ایک آیت کے تحت میں درج پا لیتا ہے تو قرآن کی جامعیت پر جو وثوق اس کو اس تفصیلی سیر کے بعد حاصل ہوتا ہے وہ اس کے بغیر ہرگز حاصل نہیں ہو سکتا پس احادیث نبویہ قرآن کی جامعیت کا بہت بڑا ثبوت ہیں نہ کہ اس کے مخالف۔

**آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے نزدیک قرآن کی جامعیت** ✻ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں ایک گنوار شخص زناء کا ایک مقدمہ لے کر حاضر ہوا اور عرض کیا کہ میرے لڑکے نے زناء کر لیا ہے میں نے اس کے متعلق لوگوں سے دریافت کیا تو انہوں نے مجھ سے کہا کہ اسے رجم کرنا چاہیے، میں نے اس کے عوض میں سو بکریاں اور ایک باندی ادا کر دی ہے پھر کچھ لوگوں نے مجھ سے یہ کہا کہ اس کے لیے سو کوڑے اور سال بھر جلاء وطنی کی سزا ہے آپ نے یہ سن کر فرمایا "**لا قضين بينكما بكتاب الله**" (میں کتاب اللہ کے مطابق تمہارا فیصلہ کروں گا) تیری باندی اور بکریاں تو واپس ہیں اور لڑکے پر سو کوڑے اور سال بھر کے لیے جلاء وطنی کی سزا اور انیس تم اس عورت کے پاس جاؤ جس سے یہ زناء کا دعویٰ کرتا ہے اگر وہ اقرار کر لے تو اسے رجم کر دو۔ انیس گئے اس نے اقرار کر لیا اور رجم کر دی گئی۔ اس واقعہ میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے رجم کا حکم کتاب اللہ کے موافق فیصلہ قرار دیا ہے حالانکہ کتاب اللہ میں رجم اور جلاء وطنی کہیں مذکور نہیں۔ اس سے یہ اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ خود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے نزدیک بھی کتاب اللہ کی جامعیت کا مفہوم کتنا وسیع تھا۔

**صحابہؓ کے دور میں قرآن کی جامعیت** ✻ یہ بات سمجھنے کے لیے کہ صحابہؓ کے زمانہ میں بھی قرآن کی جامعیت ہمیشہ بلحاظ

---

[1] اعلام الموقعین ج ا ص ۳۰۵۔

اصول ہی سمجھی گئی ہے ذیل کے چند واقعات کو پیش نظر رکھنا چاہیے-

(۱) قبیلہ بنی اسد کی ایک عورت نے حضرت عبداللہ بن مسعودؓ سے کہا میں نے سنا ہے آپ ان عورتوں پر لعنت کرتے ہیں جو جسم گودنے کا پیشہ کرتی ہیں یا خود گدواتی ہیں- انہوں نے فرمایا جی ہاں' جس پر خدا نے لعنت کی ہو اور جو خود قرآن میں بھی مذکور ہو میں اس پر لعنت کیوں نہ کروں' اس نے عرض کیا قرآن تو میں بھی پڑھتی ہوں مگر میں نے تو قرآن میں یہ کہیں نہیں دیکھا- آپ نے فرمایا اگر تو قرآن سمجھ کر پڑھتی تو یقیناً اس میں دیکھ لیتی کیا قرآن میں یہ نہیں ہے-

مَا اٰتَاكُمُ الرَّسُوْلُ فَخُذُوْهُ وَ مَا نَهَاكُمْ عَنْهُ فَانْتَهُوْا. (الحشر : ۷) رسول جو تمہیں دے اسے قبول کرو اور جس بات سے روکے اس سے رک جاؤ-[۱]

اس اجمالی حکم کے ماتحت یہ سب جزئیات درج ہیں' اس نے ایک اجمالی قانون بتلا دیا ہے- ان تمام فروعات کو اس کے

---

[۱] مولانا اسلم صاحب جیراجپوری کو یہاں عجیب شبہ گذرا ہے وہ لکھتے ہیں کہ ''ما اتاکم'' کی آیت مالِ غنیمت کی تقسیم کے بارے میں ہے حدیث سے اس کا دور کا بھی واسطہ نہیں ہے یہاں ''آتا'' کے لفظ کو جو ''نہی'' کے بالمقابل واقع ہے لوگوں نے غلط فہمی سے امر یا قال کے معنی میں سمجھ لیا ہے حالانکہ یہ لفظ قرآن میں سینکڑوں جگہ آیا ہے اور کہیں ان معنوں میں مستعمل نہیں ہوا بلکہ ہر جگہ اس کے معنی دینے ہی کے ہیں لہذا یہ استدلال بھی صحیح نہیں ہے کیونکہ حدیثیں اقوال ہیں ان کے لیے دینے کا لفظ نہیں کہا سکتا' رسول اللہؐ نے جو چیز دی ہے وہ قرآن ہے- انتہٰی -

مولانا کو چونکہ قرآن کی جامعیت کا علم ہی نہیں اس لیے یہاں بھی انہوں نے آیت بالا کو صرف مالِ غنیمت سے خاص کر ڈالا ہے- قائلین حدیث کے نزدیک آیت بالا اپنی شانِ جامعیت کی وجہ سے صرف مال کے ساتھ خاص نہیں بلکہ ان ساری ہدایات کو بھی شامل ہے جو آپ نے اپنی امت کو دی ہیں' یہ تحقیق بھی عجیب ہے کہ حدیث کے متعلق تو دینے کا لفظ مستعمل نہیں ہو سکتا مگر قرآن کے متعلق ہو سکتا ہے اس پر یہ کہنا کہ ''حدیثیں چونکہ اقوال ہیں اس لیے ان کے لیے دینے کا لفظ نہیں کہا جا سکتا'' اور بھی مضحکہ خیز ہے کیا قرآن اقوال ہی کا مجموعہ نہیں پھر اگر اقوال کے اس مجموعہ کو دیا جا سکتا ہے تو حدیث کے دوسرے مجموعہ کو کیوں نہیں دیا جا سکتا ہمارے نزدیک دونوں وحی ہیں صرف متلو اور غیر متلو ہونے کا فرق ہے- یہاں آیت بالا کے سمجھنے میں ہمیں تو کوئی غلط فہمی نہیں ہوئی البتہ مولانا کو یہ غلط فہمی ضرور ہوئی کہ انہوں نے قرآن کریم کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں بھی ایسا ہی ایک جلد بندھا بندھایا تصور کر لیا ہے جو شاید تورات کی طرح دے دیا گیا تھا اگر ایسا نہیں ہے بلکہ اس کی متفرق آیتیں نازل ہوتی تھیں اور انہیں آپ صحابہؓ کے سامنے پڑھ کر ہی سناتے تھے- اس کے باوجود لفظ آتا اس پر بولا جا سکتا تھا تو اگر دوسرے وقت آپ اسی زبان اسی دہن مبارک سے کچھ احادیث ارشاد فرما دیتے ہوں اس پر بھی لفظ آتا کیوں نہیں بولا جا سکتا- مولانا کی قرآن دانی کی یہ انتہا ہے کہ انہیں سینکڑوں جگہ میں ایسی کوئی آیت نظر نہیں آئی جہاں یہ لفظ ایسے معنی میں مستعمل ہو جو حدیث پر بھی بولے جا سکیں- قرآن کریم میں ارشاد ہے ﴿وَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْعِلْمَ دَرَجَاتٍ﴾ (اللہ تعالیٰ درجات بلند کرتا ہے مومنین کے اور ان کے جن کو علم دیا گیا ہے) اگر علم کے لیے یہ لفظ مستعمل ہو سکتا ہے تو کیا حدیث ایک علم ہی نہیں- دوسری جگہ فرمایا و اتیناہ الحکم- و اتیناہ من لدنا علما- اتینا لقمان الحکمۃ اتانی الکتاب و جعلنی نبیا- و اتاکم ما لم یوت احد امن العالمین اتیناہ الحکم و فصل الخطاب. ان آیات میں ''آتـــا'' کا لفظ کتاب کے لیے' علم کے لیے' حکمت کے لیے' حکم اور نبوت کے لیے فضائل و کمالات کے لیے اور آخری آیت میں ''فصل الخطاب'' یعنی اقوال کے لیے بھی مستعمل ہوا ہے اس لیے مولانا کا دعویٰ بالکل بے دلیل ہے- یہ چند سطور ہی مولانا کے دعویٰ کی تردید کے لیے کافی [illegible]س لیے اس مختصر حاشیہ پر ہی کفایت کی جاتی ہے-

پیچے سمجھو- آپ نے دیکھا کہ حدیث کے تسلیم کر لینے سے قرآن کی جامعیت کہاں سے کہاں پہنچ گئی- اگر ہم اس سے قطع نظر کر لیں تو کیا اس کی یہ جامعیت ثابت ہو سکتی تھی-

(۲) حضرت عبدالرحمٰن بن یزید نے ایک محرم شخص کو سلے ہوئے کپڑے پہنے ہوئے دیکھا تو اس کو منع فرمایا- اس نے کہا قرآن میں کہاں ہے دکھلایئے' انہوں نے یہی آیت تلاوت فرمادی ﴿مَا اٰتَاکُمُ الرَّسُوْلُ فَخُذُوْهُ وَ مَا نَهَاكُمْ عَنْهُ فَانْتَهُوْا﴾ رسول جو دے دے وہ لے لو اور جس بات سے روک دے رک جاؤ [1]

(۳) حکم بن ابان نے عکرمہ سے ام ولد کا حکم دریافت کیا انہوں نے فرمایا وہ آزاد ہے' میں نے پوچھا کس دلیل سے؟ کہا قرآن سے' میں نے کہا کس آیت سے؟ کہا ﴿اَطِيْعُوا اللّٰهَ وَ اَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ وَ اُولِي الْاَمْرِ مِنْكُمْ﴾ ( النساء:٥٩ ) (اطاعت کرو اللہ کی اور اطاعت کرو رسول کی اور اولوالامر کی ) حضرت عمرؓ ام ولد کو آزاد فرماتے تھے چونکہ وہ بھی اولوالامر اور حاکم تھے اور حاکم کی اطاعت کرنا قرآنی حکم ہے اس لیے ان کا منع کرنا بھی قرآنی حکم ہے-

ان آثار سے ثابت ہے کہ صحابہؓ کے نزدیک قرآن کی جامعیت اصول ہی کے اعتبار سے تھی اسی لیے جب کسی تفصیلی حدیث کے متعلق ان سے سوال ہوتا تو وہ قرآن کی کسی اجمالی آیت پر حوالہ کر دیتے اور اس تفصیل کو اس اجمال کے تحت میں قرار دیتے-

**ائمہ کے نزدیک قرآن کی جامعیت** ٭ ائمہ کے طبقہ میں امام بخاریؒ نے اپنی تصنیف الجامع الصحیح المسند میں جہاں احادیث صحیحہ کو جمع کیا ہے اس کے ساتھ اور بھی بہت فوائد اور نوادر کی طرف اشارات فرمائے ہیں انہوں نے فقہ کا بے شمار ذخیرہ تراجم میں پھیلایا ہے پھر اس کے مناسب آثار صحابہؓ اور احادیث مرفوعہ پیش کی ہیں تاکہ حدیث اور فقہ کا ربط ظاہر ہو جائے پھر ہر باب میں ان احکام کے مناسب قرآنی آیات تلاوت کی ہیں تاکہ فقہ کے تمام ابواب قرآن کریم میں اجمالاً نظر آجائیں اور ان کے مناسب احادیث دیکھ کر قرآن کی جامعیت کا پورا مشاہدہ ہو جائے' اسی کے ساتھ حدیث اور قرآن کا ربط بھی معلوم ہو جائے اور اس طرح ایک ہی تصنیف منکرین فقہ اور منکرین حدیث دونوں کا جواب بن جائے- فقہ کو برا بھلا کہنے والے احادیث سے مسائل کے استنباط کا طریقہ سیکھ لیں' اور حدیث کو قرآن کے خلاف کہنے والے قرآن میں احادیث کے مآخذ معلوم کر لیں- حافظ ابن حزمؒ ظاہری ہو کر لکھتے ہیں-

كل ابواب الفقه ليس منها باب الاوله اصل فى القرآن نعلم و الحمدلله حاشا القراض فما وجدنا له اصلا فيهما البتة.
(الموافقات ج ٣ ص ٣٧١)

فقہ کے تمام ابواب میں کوئی باب بھی ایسا نہیں جس کی اصل قرآن وسنت میں موجود نہ ہو' خدا کا شکر ہے کہ ہم اس اصل کو خود بھی جانتے ہیں ہاں ایک قراض [2] کا باب ایسا ہے جس کی اصل ہمیں کتاب وسنت دونوں میں نہیں ملی-

---

[1] حضرت ابن مسعودؓ اور حضرت عبدالرحمٰن بن یزید کے ان دونوں بیانات سے ثابت ہوتا ہے کہ آیت ﴿ما اتاکم... الخ﴾ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد کو بھی شامل ہے اس کا تعلق صرف مال دینے اور اس کے قبول کرنے سے نہیں ہے جیسا کہ مولوی اسلم صاحب سمجھے ہیں بلکہ مال اور ہدایت دونوں کو شامل ہے- [2] حافظ ابن قیمؒ اور امام شاطبیؒ نے اس کی اصل بھی ثابت کی ہے دیکھو اعلام الموقعین ج ۱ ص ۳۴۱- اور الموافقات ج ۳ ص ۳۷۱-

ظاہری فرقہ حالانکہ قیاس کا منکر ہے مگر وہ بھی اس کا اقرار کرتا ہے کہ تمام ابواب فقہیہ کے اصول قرآن میں مذکور ہیں' اس سے ثابت ہوتا ہے کہ ائمہ کے طبقہ میں بھی قرآن کی جامعیت اصول ہی کے لحاظ سے مسلم تھی۔ امام شاطبیؒ فرماتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| تعریف القران بالاحکام الشرعیة اکثره کلی لا جزئی و حیث جاء جزئیاً فاخذه علی الکلیة[1] | قرآن کریم نے احکام شرعیہ اکثر کلی طور پر بتلائے ہیں اور جہاں جزئی طور پر کوئی حکم بتلایا بھی ہے وہ کسی حکم کلی کے ماتحت ہے۔ |
| القرآن فیه بیان کل شی...... فالعالم به علی التحقیق عالم بجملة الشریعة و لا یعوزه منها شیء.[2] | قرآن کریم میں ہر چیز کا بیان ہے۔ اس کا جاننے والا اجمالاً تمام شریعت کا جاننے والا ہے اس طرح پر کہ اس کا کوئی حکم اس سے باقی نہیں چھوٹتا۔ |

پھر جلد رابع میں لکھتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| لیس فی السنة الا و اصله فی القرآن. | حدیث میں کوئی حکم ایسا نہیں جس کی اصل قرآن میں نہ ہو۔ |

ان نقول سے ظاہر ہے کہ قائلین حدیث بھی جامعیت قرآن کے معترف ہیں مگر ان کے نزدیک اس کی جامعیت صرف بلحاظ اصول ہے۔ قرآن کی اسی شان جامعیت پر نظر رکھتے ہوئے حضرت عمرؓ نے فرمایا تھا حسبنا کتاب اللّٰه ۔ اگر اس کا مطلب وہ ہوتا جو منکرین حدیث سمجھے ہیں تو وہ احادیث جمع کرنے کے لیے مجلس مشاورت طلب نہ کرتے جس کی تفصیل آئندہ آ رہی ہے' اپنے وعظوں میں یہ اعلان نہ کرتے ردوا الجهالات الی السنة[3] اور یہ ارشاد بھی نہ فرماتے تعلموا الفرائض و السنة کما تتعلمون القران[4] اپنے دین کے فرائض اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت اسی طرح ذوق وشوق سے سیکھو جیسا قرآن سیکھتے ہو۔ جو لوگ کسی کلام کی مراد اپنے زاویہ نظر سے سمجھنے کے عادی ہو جاتے ہیں انہیں بلاوجہ ہر جگہ تعارض نظر آتا ہے۔ منکرین حدیث کو حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی تمام احادیث میں سے صرف یہی ایک حدیث صحیح نظر آئی ہے اور اس ایک حدیث کی بنا پر وہ ان کی اس قسم کی تمام احادیث پر موضوع ہونے کا حکم لگا دیتے ہیں۔ حالانکہ اگر بے دلیل موضوع کہنا بھی کوئی صحیح طریقہ کہا جا سکتا ہے تو ان احادیث کے مقابلہ میں ایک ''حسبنا کتاب اللّٰه'' کی حدیث کو موضوع کیوں نہ کہا جائے۔ اصل حقیقت یہ ہے کہ یہاں کوئی تعارض نہیں ہے تعارض صرف اس لیے پیدا ہو گیا ہے کہ ان کے کلام کی مراد ہی غلط سمجھی گئی ہے صحیح مراد وہ ہے جو ہم اوپر بیان کر چکے ہیں۔

## قرآن کی تفسیر و بیان صرف رسول کا منصب ہوتا ہے ٭

| | |
|---|---|
| وَ اَنۡزَلۡنَاۤ اِلَیۡکَ الذِّکۡرَ لِتُبَیِّنَ لِلنَّاسِ مَا نُزِّلَ اِلَیۡهِمۡ. (النحل : ٤٤) | ہم نے آپ پر قرآن اتارا ہے تاکہ آپ لوگوں کے سامنے اسے خوب واضح کر دیں۔ |

---

[1] الموافقات ج۳ص۳۶۶۔ [2] ایضاً ج۳ص۳۶۹۔ [3] جامع بیان العلم ج۲ص۱۸۷۔ [4] ایضاً ج۲ص۱۲۳۔

آیت بالا میں لفظ ''للناس'' سے معلوم ہوتا ہے کہ قرآن اگرچہ خود بیان سہی لیکن ہر شخص اس بیان کے سمجھنے سے قاصر ہے۔ اس قصور کی وجہ سے اس بیان کو اور واضح کرنے کے لیے رسول بھیجا جاتا ہے پس یہ احتیاج قرآن کے قصور بیان کی وجہ سے نہیں بلکہ لوگوں کے قصورِ فہم کی وجہ سے ہے۔ یہ ہم پہلے بتلا چکے ہیں کہ جو کلام جس قدر بلند پایہ ہوتا ہے اسی قدر شرح کا زیادہ محتاج ہوتا ہے دوسرے یہ بھی معلوم ہوا کہ خدا کی کتاب کی مراد بیان کرنا صرف رسول کا منصب ہے بلکہ اس کی بعثت کی یہ ایک بڑی غایت وغرض ہے۔

عمران بن حصینؓ سے روایت ہے کہ انہوں نے ایک شخص سے فرمایا تو احمق ہے کیا قرآن میں کہیں ظہر کی چار رکعتیں اور ان میں جہر نہ ہونا مذکور ہے اس کے بعد فرمایا:

ان کتاب اللہ ابھم ھذا و ان السنۃ تفسر ذلک.[1] — کتاب اللہ نے اس کو مبہم رکھا پھر سنت رسول نے اس کی تفسیر کر دی۔

مطرف بن شخیر سے ایک شخص نے کہا آپ ہمارے سامنے قرآن کے سوا کچھ اور مت بیان کیجئے انہوں نے فرمایا۔

و اللہ ما نرید بالقران بدلا و لکن نرید من ھوا علم بالقران.[2] — خدا کی قسم ہے کہ قرآن کی بجائے ہم بھی کوئی اور کتاب نہیں چاہتے لیکن ہم اس سے کیسے قطع نظر کر سکتے ہیں جو قرآن کا سب سے زیادہ جاننے والا تھا۔

**قرآن وحدیث کا ربط** ✻ عمران بن حصینؓ کے بیان سے قرآن وحدیث کا ربط بھی معلوم ہو گیا کاش اگر منکرین حدیث اس ربط کو پا لیتے تو ان کو معلوم ہو جاتا کہ قرآن کو تسلیم کر کے حدیث کا انکار ممکن نہیں اور حدیث کا انکار کر کے قرآن کو ماننے کی کوئی صورت نہیں' یہاں ان دونوں میں متن وشرح کی نسبت ہے پھر یہ متن شرح میں اور شرح متن میں اس طرح درج ہے کہ ایک کا اقرار وانکار دوسرے کا اقرار وانکار بن جاتا ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ یہاں قرآن کی طرح اس کا بیان بھی خدا ہی کی طرف سے ہے گو ماتن ہی خود شارح بنا ہوا ہے اس لیے ایسی شرح کو متن سے جدا نہیں کیا جا سکتا نہ ایسے بیان کو اصل کتاب سے علیحدہ سمجھا جا سکتا ہے۔

**فرض وواجب کے مراتب کا اختلاف** ✻ اس کا اقتضاء تو یہ تھا کہ قرآن وحدیث کا مرتبہ ایک ہی رہتا مگر یہاں نوعیت ثبوت کے فرق سے حکم میں تفاوت پیدا ہو گیا۔ ظاہر ہے کہ قرآن کے ثبوت کی جو نوعیت ہے وہ حدیث کے ثبوت کی نہیں اس لیے حدیث کا رتبہ قرآن سے کمتر سمجھا گیا ہے' امام شاطبی نے اس پر مستقل ایک فصل قائم کی ہے۔

رتبۃ السنۃ التاخر عن الکتاب فی الاعتبار.[3] — سنت کا مرتبہ قرآن کریم کے بعد میں ہے۔

اس کے ذیل میں وہ ایک بڑی حقیقت پر تنبیہ فرما گئے ہیں اور وہ یہ کہ جب حکم شریعت یکساں ہے تو پھر احکام فقہ میں فرض

---

[1] جامع بیان العلم ج ۲ ص ۱۹۱۔ [2] الموافقات ج ۴ ص ۲۶۔ [3] الموافقات ج ۴ ص ۷۔

اور واجب کا اختلاف کیسے ہو گیا - سنت' استحباب' اباحت وغیرہ کے مراتب تو اور ائمہ کے فقہ میں بھی موجود ہیں لیکن واجب کی اصطلاح صرف فقہ حنفی میں ملتی ہے اسی لیے کتب اصول میں مرتبہ واجب کے اثبات میں بڑی بحث کی گئی ہے- امام شاطبی اس عنوان کے ذیل میں اس کے متعلق بھی ایک مفید بات تحریر فرما گئے ہیں-

و ما فرق به الحنفية بين الفرض و الواجب راجع الى تقدم اعتبار الكتاب على السنة و ان اعتبار الكتاب اقوى من اعتبار السنة. و قد لا يخالف غيرهم فى معنى تلك التفرقة و المقطوع به فى المسئلة ان السنة ليست كالكتاب فى مراتب الا عتبار[1]

حنفیہ نے واجب اور فرض کا جو فرق کیا ہے وہ اسی بات پر مبنی ہے کہ قرآن کو حدیث پر ترجیح ہے اور اس بات پر کہ قرآن کریم کا اعتبار سنت سے قوی تر ہے اتنی بات میں دوسروں کو بھی کوئی اختلاف نہیں ہے- اجمالی طور پر یہ بات یقینی ہے کہ مراتب اعتبار میں حدیث قرآن کے برابر نہیں ہو سکتی-

امام شاطبیؒ کے اس بیان سے واضح ہو گیا کہ جب دلیل میں کسی وجہ سے ظنیت پیدا ہو جاتی ہے تو حنفیہ اس فرق کو ظاہر کرنے کے لیے اسے قطعی کے برابر نہیں کرتے - ارکان و فرائض شیٔ کی ماہیت ہوتے ہیں پس جو ماہیت قطعی ہو اس کے اجزاء ظنی کیسے ہو سکتے ہیں مثلاً نماز' روزہ' حج' زکوٰۃ' یہ سب آیاتِ قرآنیہ سے ثابت ہیں- لہٰذا جو ان عبادات کے اجزاء اور ارکان ہوں وہ بھی اسی درجہ قطعی دلیل سے ثابت ہونے چاہئیں جیسے قیام' سجدہ' رکوع قراءت یہ تمام ارکان قرآن سے ثابت ہیں اس کے برخلاف تعدیل ارکان' قعدۂ اولیٰ اور خاص سلام کا لفظ قرآن سے ثابت نہیں بلکہ ان احادیث سے ثابت ہیں جو ثبوت میں قرآن سے کمتر ہیں اس لیے حنفیہ نے ان دونوں قسموں کے حکم میں فرق کرنے کے لیے ایک قسم کو فرض اور دوسری کو واجب کہہ دیا ہے- دلائل کے قوت و ضعف کے اعتبار سے احکام میں مراتب کا تفاوت قرار دینا بالکل معقول بات ہے- حنفیہ کے کتب اصول میں اس فرق کی پوری توضیح و تقریر کی گئی ہے ہمارے نزدیک فرض اور واجب کا فرق صرف اس حقیقت پر مبنی نہیں اگر چہ یہ بات اپنی جگہ قابل تسلیم ہے کہ قرآن کا مرتبہ حدیث سے مقدم ہے لیکن صرف اتنی بات سے یہ لازم نہیں آتا کہ جو قرآن سے ثابت ہو' اس کو فرض اور جو حدیث سے ثابت ہو اس کو واجب کہہ دیا جائے بلکہ بہت سے مستحبات قرآن سے اور بہت سے فرائض احادیث سے ثابت ہو سکتے ہیں- البتہ نوعیت ثبوت کے لحاظ سے جو فرق رہے گا وہ یہ ہو گا کہ وہ مستحبات بلحاظ ثبوتِ قطعی ہوں گے اور یہ فرائض ظنی -قوت و ضعف کے تفاوت سے خود فرض میں بھی مراتب قائم کیے جا سکتے ہیں ایک فرض کو قطعی دوسرے کو ظنی کہا جا سکتا ہے یہ کہنا کہ فرض ظنی بعینہٖ واجب ہے' زیر تامل ہے- یہاں شیخ ابن ہمام نے جو بحث فاتحہ خلف الامام کے ضمن میں فرمائی ہے قابل مراجعت ہے-

**فرض و واجب کے مراتب میں بحر العلوم کی تحقیق** ❋ ہمارے نزدیک مسئلہ کی پوری حقیقت وہ ہے جو بحر العلوم نے رسائل الارکان میں تحریر فرمائی اس کا خلاصہ یہ ہے کہ کسی ماہیت کے اجزاء اہمیت اور غیر اہمیت کے لحاظ سے یکساں نہیں ہوتے ایک

---

[1] الموافقات ج ۴ص ۸-

درخت میں جڑ، شاخیں، پتیاں، ٹہنیاں سب اس کے اجزاء کہلاتے ہیں مگر ہر شخص جانتا ہے کہ اس کے یہ تمام اجزاء ایک حیثیت نہیں رکھتے اسی طرح زید میں ہاتھ، پیر، سر، دل، دماغ وغیرہ سب اس کے اجزاء شمار ہوتے ہیں۔ مگر ان اجزاء میں پھر اتنا بڑا تفاوت نظر آتا ہے کہ بعض کے کٹ جانے سے درخت باقی رہتا ہے اور بعض کے کٹنے سے درخت کی صرف زینت میں فرق پڑتا ہے اور بعض کے کٹنے سے اس کے نمو میں نقصان پیدا ہو جاتا ہے اور بعض کے کٹنے سے درخت کی حقیقت ہی ختم ہو جاتی ہے۔ اسی طرح زید کے اگر ہاتھ پیر قطع کر دیئے جائیں تو پھر بھی اس کو زید ہی کہا جاتا ہے لیکن اگر اس کی گردن کاٹ دی جائے تو پھر وہ انسان نہیں رہتا بلکہ اس کا ایک ڈھانچہ رہ جاتا ہے جس کو اب زید کہنا صرف اس لحاظ سے ہوتا ہے کہ پہلے اس ڈھانچے پر زید کا لفظ اطلاق کیا جاتا تھا پس جس طرح خارج میں کسی ماہیت کے اجزاء میں حکم کا اتنا تفاوت موجود ہے اسی طرح فقہاء نے شرعی ماہیات کے اجزاء میں بھی یہی فرق سمجھا ہے۔ نماز کے بعض اجزاء وہ ہیں جن کے نقصان سے نماز کی زینت میں فرق آتا ہے اور بعض سے اس کی حقیقت میں نقصان پیدا ہوتا ہے اور بعض سے نماز کا اسم اطلاق کرنا ہی درست نہیں رہتا۔ پہلی قسم مستحبات، دوسری واجبات اور تیسری فرائض و ارکان کہلاتی ہے رہا یہ کہ ان مراتب کا اندازہ کیسے ہو تو یہ اندازہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بیان اور عمل سے ہوتا ہے۔ بعض اجزاء کے ترک سے آپ نے اس عمل کو ناقص قابل اعادہ قرار دیا اور بعض کے ترک سے گو ناقص کہا مگر اس کا اعادہ لازم نہیں کیا۔ اور بعض کی وجہ سے اس عمل کا ہونا نہ ہونا برابر سمجھا جب آپ کے فرمان میں یہ تفاوت موجود ہے ادھر قرآن ﴿اَقِیۡمُوا الصَّلٰوۃَ﴾ کہہ کر نماز کا تقاضہ کر رہا ہے تو لامحالہ فقہاء کو یہ غور کرنا پڑا کہ نماز میں وہ اجزاء کون سے ہیں جن کے ادا کر لینے سے خدا کا مطالبہ پورا پورا ادا ہو جاتا ہے اور وہ کون سے ہیں جن کے ترک سے ناقص ادا ہوتا ہے اور وہ کون سے جن سے نماز کی صرف زینت میں فرق پڑتا ہے اصل حقیقت فوت نہیں ہوتی۔ فقہاء نے صرف ہماری سہولت کے لیے ان اجزاء کے علیحدہ علیحدہ نام تجویز کر دیئے ہیں تاکہ تعلیم و تعلم میں آسانی ہو جائے۔ اگر منکرین حدیث کو ان ناموں سے چڑ ہو تو وہ ان ناموں کو استعمال نہ کریں مگر کیا اس حقیقت سے بھی انکار کیا جا سکتا ہے کہ نماز کے اجزاء سب برابر کے اجزاء نہیں۔ پس فرض و واجب کا فرق صرف دلیل کے قطعی یا ظنی ہونے کی وجہ سے نہیں بلکہ دراصل خود ان اجزاء کی حقیقت کی وجہ سے ہے جو جزء واجب ہے وہ درحقیقت اتنی اہمیت نہیں رکھتا جتنی کہ فرض، اسی طرح جو مستحب ہے وہ اتنی اہمیت نہیں رکھتا جتنی کہ واجب، اس لیے صیغہ امر ایک ہی رہتا ہے مگر مطالبہ کی اہمیت میں خود اس جزء کے اہم اور غیر اہم ہونے کے لحاظ سے فرق پڑ جاتا ہے۔[1]

خلاصہ یہ کہ جب اجزاء کی یہ فطری تقسیم تمام کائنات میں موجود ہے تو پھر یہی تقسیم اگر ماہیاتِ شرعیہ میں بھی موجود ہو تو اس میں کیا تردد ہے۔ آج بھی اردو میں ہم امر و نہی کے صیغے استعمال کرتے ہیں مگر کیا ہر امر کا اقتضاء برابر سمجھا جاتا ہے یا آج بھی بعض حکم معمولی بعض اس سے زیادہ تاکیدی ہو سکتے ہیں۔ پس جس طرح مراتب کا یہ تفاوت ہمارے حکم میں موجود ہے اسی طرح خدائی احکام کو سمجھنا چاہیے۔ ﴿اَقِیۡمُوا الصَّلٰوۃَ﴾ (نماز قائم کرو) میں بھی ایک حکم ہے۔ اور ﴿وَاِذَا حَلَلۡتُمۡ فَاصۡطَادُوۡا﴾ (جب حج کا احرام

---

[1] اس تحقیق سے اس شخص کا بھی جواب ہو جاتا ہے جس نے ایک مناظرہ میں امام شافعیؒ سے کہا تھا کہ جب قرآن میں امر و نہی ایک ہیں تو پھر آپ فرض و واجب کا اختلاف کہاں سے پیدا کرتے ہیں۔ (دیکھو کتاب الام ج ۷)

کھول دو تو شکار کرو) میں بھی ایک حکم ہے مگر نماز کو فرض کہا جاتا ہے اور شکار کرنا کوئی شخص فرض نہیں کہتا حالانکہ صیغہ امر ایک ہی ہے مگر فرض و مباح کے مراتب اسی ایک امر کے تحت میں پیدا ہو رہے ہیں- ان امور کے لحاظ کے بعد رسول کے بیان اور احادیث کی اہمیت اور پیدا ہو جاتی ہے منکرین حدیث کو یا تو قرآنی امر و نہی سب یکساں مرتبہ میں لحاظ رکھنے ہوں گے یا پھر محض اپنی عقل سے ان میں مراتب کا تفاوت پیدا کرنا پڑے گا-

مولانا اسلم صاحب جس کو اسوۂ رسول کہتے ہیں وہ ہمارے نزدیک حدیث ہی کا ایک بڑا شعبہ ہے جیسا کہ آئندہ واضح کیا جائے گا- بہر حال اگر قرآن اپنی جامعیت کے ساتھ اسوۂ رسول کا محتاج ٹھہر سکتا ہے تو اسے حدیث کا محتاج ٹھہرانے میں بھی کوئی اعتراض نہ ہونا چاہیے' یہ احتیاج صرف ایسی ہی احتیاج ہے جیسی متن کو شرح کی احتیاج ہوتی ہے- اس احتیاج سے شرح کی کوئی فضیلت ثابت نہیں ہوتی بلکہ یہاں شرح اور متن کی احتیاج ثابت کرنے کے لیے ہوتی ہے- اصل فضیلت متن ہی کو ہے اگر متن نہ ہوتا تو شرح کس پر لکھی جاتی لیکن یہ بھی ایک واقعہ ہے کہ اگر یہ شرح نہ ہوتی تو ہر شخص اس متن کو اس سہولت کے ساتھ کس طرح سمجھتا - اس کی مثال ایسی ہے جیسا تعزیراتِ ہند کی دفعات اور قوانین کی دوسری کتابیں- گورنمنٹ کی جانب سے یہ قوانین مجمل الفاظ میں مدون ہو کر شائع ہوگئے ہیں- عدالتیں اس کی مختلف مختلف مرادیں بیان کرتی رہتی ہیں مگر اس کی صحیح مراد وہی سمجھی جاتی ہے جو ہائی کورٹ بیان کرتا ہے اسی لیے اس کے نظائر ہر جگہ ناطق سمجھے جاتے ہیں- اسی طرح قرآن بھی ایک قانون کی کتاب ہے اس کی مراد متعین کرنے کے لیے صرف رسول کا بیان معتبر ہے- اگر قرآن رسول کی اس ذمہ داری کی تصریح نہ بھی کرتا جب بھی ہمارا فرض ہوتا کہ ہم اس بیان کو تلاش کریں جو رسول نے خواہ غیر ذمہ دارانہ طور پر قرآن کی تشریح میں پیش کیا ہے- چہ جائیکہ جب وہ اس کا ذمہ دار بھی بنا کر بھیجا گیا ہے- یہ ظاہر ہے کہ اس مقصد کے لیے رسول نے صرف قرآن کے الفاظ کو دہرایا نہ ہوگا نہ دہرانے کو کوئی شخص بیان کہہ سکتا ہے اور یہ بھی ظاہر ہے کہ اس نے صرف الفاظ کے ترجمہ پر کفایت بھی نہ کی ہوگی کیونکہ اہل زبان کے لیے اس میں کوئی دشواری نہ تھی' یہ بھی ظاہر ہے کہ اگر آج قرآن کی مراد سمجھنے میں کچھ مشکلات حائل ہوسکتی ہیں تو یقیناً اس وقت بھی حائل ہوئی ہوں گی ہاں قلت و کثرت کا فرق ہوسکتا ہے اور شبہات کی نوعیت کا فرق بھی ممکن ہے مگر یہ ناممکن ہے کہ تمام قرآن میں کبھی کسی کو شبہ ہی پیش نہ آیا ہو- حافظ ابن قیمؒ وفد بنی المنفق کی آمد کے واقعات کے سلسلہ میں ان کا ایک سوال تحریر فرماتے ہیں:

''جب ہمیں درندے کھا پی کر برابر کردیں گے اور ہوائیں فضاء عالم میں منتشر کرکے نیست و نابود کردیں گی تو پھر ہمارا دوبارہ جینا کیوں کر ہوگا-''

اس سوال سے معلوم ہوتا ہے کہ جن کا یہ خیال ہے کہ آپ کے دور میں چپ چاپ عمل کر لینے کے سوا، کبھی عقلی شبہات کے متعلق کوئی حرف بھی منہ سے نہیں نکالا گیا یہ سراسر غلط ہے اور اسی طرح یہ بھی ایک خیال خام ہے کہ معتزلہ اور جہمیہ وغیرہ دین کے عملی حصہ کو ان سے کچھ زیادہ سمجھنے والے تھے پھر لکھتے ہیں-

و فیه دلیل علی انهم کانوا یوردون علی رسول اللّٰه صلی اللّٰه علیه وسلم ما یشکل علیهم من

اس واقعہ سے یہ بھی ثابت ہوتا ہے کہ صحابہ کرام کو جو شبہات پیش آتے وہ برابر انہیں آپ کے سامنے پیش کرتے تھے اور آپ

الاسئلة و الشبهات فيجيبهم عنها بما يثلج صدورهم و قد اورد وا عليه صلى الله عليه وسلم الاسئلة اعداؤه و اصحابه اعداؤه للتعنت و المغالبة و اصحابه للفهم و البيان و زيادة الايمان و هو يجيب كلاعن سؤاله الا ما لا جواب عنه كسوال عن وقت الساعة[1]

بھی دل ٹھنڈا کر دینے والے جوابات انہیں مرحمت فرما دیا کرتے یہاں دوست و دشمن کا فرق نہ تھا سب ہی سوال کرتے اور سب ہی کو جواب دیا جاتا فرق صرف یہ تھا کہ دشمن جھگڑا کرتے اور اپنے غالب آنے کی فکر میں رہتے اور آپ کے صحابہ دین کی باتیں سمجھنے اور زیادہ سے زیادہ ان پر یقین حاصل کرنے کی فکر میں۔

میں کہتا ہوں کہ اگر حضرت ابراہیم خلیل اللہؑ کی زبان سے كَيْفَ تُحْيِ الْمَوْتٰى (تو مردوں کو کیسے زندہ کرتا ہے) کا سوال نکل سکتا ہے اور کسی کی زبان سے یہ بھی ادا ہو سکتا ہے۔ ﴿اَنّٰى يُحْيِ هٰذِهِ اللّٰهُ بَعْدَ مَوْتِهَا﴾ (بھلا اس بستی کی اس طرح بربادی کے بعد اب اللہ تعالیٰ اسے دوبارہ کہاں زندہ کرے گا) تو غریب صحابہ کرام کے سوالات پر کیا استبعاد ہے۔ پس یہ کس قدر ضروری ہے کہ ہم ان تمام شبہات کو پیش نظر رکھیں اور اس سے بھی زیادہ اہم یہ ہے کہ ان کلمات کو تلاش کریں جو رسول نے ان شبہات کے جواب میں یا خود قرآن کی مراد بتلانے میں ذمہ دارانہ طور پر ادا فرمائے تھے[2] جتنا ہم اس اہمیت پر غور کرتے جاتے ہیں اسی قدر حدیث کی

---

[1] زادالمعاد۔ ج ۳ ص ۷۵۔ [2] مولانا اسلم صاحب رسول کے بیان کی اس اہمیت کو کم کرنے کے لیے تحریر فرماتے ہیں۔ حقیقت یہ ہے کہ قرآن نور مبین اور مفصل کتاب ہے جس کو اس کے اولین مخاطب یعنی صحابہ کرام بے تکلف سمجھتے تھے ........ کل زمانہ نبوت میں قرآنی تعلیمات کے متعلق صحابہ نے جس قدر باتیں پوچھیں وہ امام رازیؒ کے بیان کے مطابق ۱۴ اور حضرت عبداللہ بن عباسؓ کی روایت میں صرف ۱۲ ہیں' ان سب کے جوابات قرآن ہی میں نازل کیے گئے ہیں۔ نیز مختصر جامع بیان العلم کے آخری صفحہ میں ایک ایک کر کے گنا دیئے ہیں۔ (علم حدیث ص ۳۷) پھر صفحہ ۳۶ میں تحریر فرماتے ہیں ''یہاں یہ بات بھی واضح کر دینا ضروری ہے کہ اللہ تعالیٰ نے جس کو قرآن کا مخاطب قرار دیا ہے وہ انسانی عقل ہے جس میں اس نے فکر و نظر کی قوت ودیعت فرمائی ہے اس کی ہدایت کے لیے جس قدر روشنی کی ضرورت ہے اس کتاب میں رکھ دی ہے جو ہر زمان و مکان میں اس کی رہنمائی کے لیے کافی ہے۔'' ان دونوں عبارتوں کے ملانے سے یہ صاف سمجھ میں آ سکتا ہے کہ مولانا کے نزدیک قرآن فہمی کے لیے صرف عقل کافی ہے یہاں یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ عقل انسانی میں بھی بڑا تفاوت ہے پھر عرب کے سواء عجم کو زبان عربی کے سمجھنے کا سلیقہ بھی درکار ہے پھر زبان دانی کے بعد قرآن پر اتنا عبور بھی ضروری ہے کہ ہم معنی آیات سب بیک وقت دماغ میں متحضر ہوں تا کہ کتاب اللہ کی مراد کتاب اللہ سے حل ہو سکے۔ پھر بہت سی آیات قصہ طلب ہیں' بہت سی مجمل نظر آتی ہیں۔ ان سب مراحل سے گذرنے کے لیے کتنا وقت درکار ہے' کیا اس مدت میں دین معطل رکھا جائے یا صرف منکرین حدیث کا بیان معتبر سمجھا جائے۔ ان تمام مشکلات کو طے شدہ سمجھ کر مولانا ایک دوسری طرف متوجہ ہو گئے ہیں وہ یہ کہ قرآن میں ہی یہ موجود ہے کہ ہم نے تمہیں اس لیے بھیجا ہے کہ تم ہماری کتاب کو واضح کر کے ان پڑھ لوگوں کو سمجھا دو' ان کی ناقص عقلوں پر براہ راست سمجھنے کا بوجھ ڈالنا ان کو بڑی تنگی میں ڈال دینا ہے۔ اس لیے معلوم ہوتا ہے کہ قرآن اور عقل کے علاوہ رسول کے بیان کی بھی ضرورت ہے۔ اس کے جواب میں فرماتے ہیں۔ ''لاریب آپ کی تعلیم و تبیین دینی ہے۔ لیکن وہ وہی عملی تشریح یعنی اسوۂ حسنہ ہے جس کا اوپر ذکر کیا جا چکا۔''

معلوم نہیں کہ مولانا کو رسول کے قول سے کیا ضد ہے کہ دین کے باب میں رسول کے منہ سے ایک لفظ کا صدور بھی وہ تسلیم نہیں کرتے اور عمل کے درجہ میں تمام تفصیلات کو ماننے کے لیے تیار ہیں۔ یہ بحث نہیں ہے کہ اسوۂ رسول متواتر ہے یا غیر متواتر۔ چلئے آپ حدیث کو غیر متواتر ہونے کی .....

ضرورت ہمیں اور عیاں ہوتی جاتی ہے اسی اہمیت اور ضرورت کو مطرف بن شخیر نے بتلایا تھا "و لکن نرید من ھو اعلم بالقران" (یعنی ہمیں قرآن کے ساتھ اس کی تلاش بھی ضروری ہے جو قرآن کا سب سے زیادہ سمجھنے والا تھا یعنی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم)۔

**امام اوزاعیؒ کے قول کی تشریح** ✻ حدیث کی اسی صفت بیان و توضیح کے پیش نظر امام اوزاعیؒ سے منقول ہے۔

| | |
|---|---|
| الکتاب احوج الی السنة من السنة الی الکتاب. (جامع بیان العلم ج ۲ ص ۱۹) | کتاب اللہ سنت کی طرف زیادہ محتاج ہے بہ نسبت سنت کے کتاب اللہ کی طرف۔ |

امام اوزاعیؒ نے یہ مقولہ اپنی جانب سے نہیں کہا بلکہ مکحول سے نقل فرمایا ہے حافظ ابو عمر اس کی مراد یہ بیان فرماتے ہیں۔

---

ل ..... کی وجہ سے تسلیم نہ کیجئے مگر اتنا تو تسلیم کر لیجئے کہ دین کے باب میں آخر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی وحی الٰہی سے نہ سہی اپنی عقل سے سہی کچھ نہ کچھ سمجھا ہوگا آخر وہ کیا تھا۔ پھر اگر قرآن و عقل کی دو روشنیاں بھی آپ کے لیے کافی نہیں اور ان کے بعد اسوۂ رسول کا ہونا بھی ضروری ہے تو اتنی توسیع کے بعد آپ رسول کے قول پر کہاں سے کنٹرول کر سکتے ہیں۔ رسول کے بیان کو صرف عمل کے دائرہ میں محدود کر دینا آخر کس دلیل سے ہے۔

مولانا کو چونکہ احادیث سے دلچسپی نہیں ہے اس لیے انہوں نے یہاں ۱۲ اور ۱۴ کے اختلاف کو یونہی چھوڑ جانا اپنے لیے اور مفید سمجھا ہے ہم آپ کو بتاتے ہیں کہ یہاں کوئی اختلاف نہیں ہے۔ کل سوالات ۱۴ ہیں۔ جس میں سے روح اور ذوالقرنین کا سوال صحابہ کی طرف سے نہ تھا اس لیے مجموعی تعداد ۱۴ ہے اور صحابہ کے سوالات کی بارہ۔ اس کے بعد سنئے کہ آپ نے شاید اس پر بھی غور نہیں کیا کہ ابن عباسؓ خورد سال تھے یہ تمام صحابہؓ کے سوالات کے اعداد و شمار کیسے بیان کر سکتے ہیں۔ ہزاروں صحابہؓ ان سے پہلے گذر چکے ہوں گے اور بہت سے صحابہؓ سے ان کی ملاقات بھی نہ ہوئی ہوگی پھر اس قسم کی احادیث کو بلا قید پورے عموم کے ساتھ سمجھ لینا کتنا عقل کے موافق ہو سکتا ہے لیکن چونکہ اس اجمالی اور مبہم حکم سے حدیث کے انکار میں مدد مل سکتی تھی اس لیے یہاں مولانا کو پورا شرح صدر حاصل ہو گیا۔ اگر یہی بات آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت ہو جائے تو تواتر سے اس طرف مولانا کا تردد دور ہی نہیں ہوتا اور اس میں بھی یہ تردد پڑ جاتا ہے کہ تواتر کا وجود ہے بھی یا نہیں، لیجئے اب وہ مراد سنئے جو محدثین نے بیان فرمائی ہے۔ حافظ ابن قیم فرماتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| قلت المراد ابن عباس بقوله ما سالوه الا عن ثلاث عشرة مسئلة المسائل التی حکاھا اللہ فی القران عنھم و الا فالمسائل التی سألوه عنھا و بین لھم احکامھا بالسنة لا تکاد تحصی. (اعلام الموقعین ج ۱ ص ۵۹) | یعنی ابن عباسؓ نے یہاں کل ان شبہات کی تعداد بیان فرمائی ہے جن کے جوابات قرآن کریم میں مذکور ہیں۔ یقیناً ابن عباسؓ سے پہلے اور ان کی لاعلمی میں بھی بہت سے سوال ہوئے مگر تعریف کے محل پر ان ہی سوالات کا تذکرہ کرنا مناسب ہے جن کی اہمیت کو خود قرآن نے محسوس کیا اور ان کا جواب خود دیا |

اگر مولانا حدیث کی روشنی میں قرآن پڑھتے تو ان کو معلوم ہو جاتا کہ قلت سوال کی وجہ خود قرآن کی ممانعت ہے ﴿ لَا تَسْـَٔلُوْا عَنْ اَشْیَاءَ اِنْ تُبْدَ لَکُمْ تَسُؤْکُمْ﴾ (المائدہ: ۱۰۱) رسول سے بہت باتیں دریافت مت کیا کرو اگر تمہیں تمام باتوں کا جواب دے دیا جائے تو بعض مرتبہ تمہیں پسند نہ ہوگا اور قرآنی بیان کے بعد ان کا تسلیم کرنا ضروری ہوگا۔ اس آیت سے تو الٹا یہ معلوم ہوتا ہے کہ شاید اس وقت سوالات کی کثرت اتنی ہو گئی تھی کہ قرآن کو روکنا پڑا۔ پس جو عدد قرآن میں مذکور ہے اسے صحابہؓ کے سوالات کا تمام عدد سمجھ لینا محض غلط ہے۔ مولانا کو یہ یاد رکھنا چاہیے کہ اگر اھلہ۔ الساعة۔ الجبال کا سوال کرنا قرآنی تعلیمات میں شامل ہو سکتا ہے تو کیا اس جیسے اور سوالات قرآنی تعلیمات میں پیدا نہیں ہو سکتے۔ پھر کیا ماذا ینفقون اور خمر اور میسر کا بیان اسوۂ رسول میں نہ تھا۔ اعتراض کا نقد اور جواب کا ادھار اچھا نہیں۔ صحابہؓ کے سوالات اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے جوابات کا نمونہ دیکھنا ہو تو اعلام الموقعین ملاحظہ کیجئے۔ از جلد ۲ ص ۲۳۰ تا ۳۱۳۔

یرید انها تقضی علیه و تبین المراد منه. امام اوزاعیؒ کا مطلب یہ ہے کہ سنت قرآن کی مراد بیان کر دیتی ہے۔

حافظ ابوعمر نے امام اوزاعی کے الفاظ کی جو مراد اپنی جانب سے بیان کی ہے وہ[1] خود امام اوزاعی نے حسان بن عطیہ سے بھی نقل فرمائی ہے۔

کان الوحی ینزل علی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم و یحضرہ جبرئیل بالسنة التی تفسر ذلک. آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر وحی آیا کرتی تھی اور جبرئیل علیہ السلام آپ کے پاس وہ سنت لے کر آیا کرتے تھے جو اس کی تفسیر کر دیتی تھی۔

امام شاطبیؒ امام اوزاعیؒ کے الفاظ کی اور شرح کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔

لا الکتاب یکون محتملا لا مرین فاکثر فتاتی السنة یتعین احدهما فیر جع الی السنة و یترک مقتضی الکتاب. (الموافقات ج ٤ ص ٨ و ١٠) قرآن کی عبارت میں کبھی دو باتوں کا کبھی اس سے بھی زیادہ کا احتمال ہوتا ہے اور یہ متعین نہیں ہوتا کہ اللہ تعالیٰ کے یہاں مراد کیا ہے۔ حدیث ان میں سے ایک احتمال متعین کر دیتی ہے اور وہی قرآن کی مراد سمجھی جاتی ہے۔ پھر قرآن کریم کے دوسرے احتمالات پر عمل نہیں کیا جاتا۔

اس کی اور شرح کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔ "فمعنی کون السنة قاضیة علی الکتاب انها مبینة له فلا یوقف علی اجماله و احتماله و قد بینت المقصود منه لا انها مقدمة علیه کون السنة قاضیة علی الکتاب کا مطلب یہ ہے کہ جب سنت کتاب اللہ کی مراد بیان کر دے تو اب کتاب اللہ کے اجمال یا اور لفظی احتمالات پر عمل نہ کیا جائے گا پھر اس کی مزید توضیح کے لیے ایک مثال دیتے ہیں۔

مثلاً قرآن کریم نے چوری کی سزا ہاتھ کاٹ دینا مقرر فرمائی ہے مگر یہ بیان نہیں فرمایا کہ کتنے مال چرانے کی یہ سزا ہے۔ اسی طرح یہ بھی تفصیل نہیں کی کہ کتنا ہاتھ کاٹا جائے' ان احتمالات کو سنت نے صاف کر کے بتلا دیا کہ جس مال کی چوری سے ہاتھ کاٹا جاسکتا ہے وہ مثلاً کم از کم دس درہم کی مقدار ہونا چاہیے پھر یہ بھی ضروری ہے کہ وہ مال محفوظ ہوتا کہ چوری کا لفظ اس پر صادق آسکے اس کے بعد جب ہاتھ کاٹا جائے تو پہونچے پر سے کاٹنا چاہیے۔ اس کا مطلب یہ نہیں کہ یہ احکام حدیث سے ثابت کیے گئے ہیں بلکہ یہ مطلب ہے کہ یہ احکام خود قرآن سے ثابت شدہ ہیں' مگر حدیث نے صرف یہ بتلا دیا ہے کہ اللہ تعالیٰ کی یہاں مراد یہ تھی جیسا کسی آیت کا مطلب اگر ہم امام مالکؒ سے دریافت کرلیں اور ان کے بیان کے موافق اس پر عمل کرلیں تو یہ کوئی نہیں کہتا کہ ہم نے امام مالکؒ کے قول پر عمل کیا ہے بلکہ ہر شخص یہی کہتا ہے کہ ہم نے قرآن پر عمل کیا ہے۔ پس جس طرح یہاں اصل حجت قرآن کریم ہی سمجھا جاتا ہے اور امام مالکؒ کو صرف مفسر کہا جاتا ہے۔ اسی طرح قرآن وحدیث کا معاملہ ہے۔ یہاں بھی حدیث کی تفصیل کو مستقل

---

[1] امام اوزاعیؒ کے قول کی شرح آپ نے خود ان کے اور دوسرے علماء کی زبان سے سن لی۔ کیا آپ کے نزدیک وہ درحقیقت حدیث کو قرآن پر فوقیت دیتے ہیں مگر مولانا اسلم صاحب نے جن کتابوں سے یہ مقولہ نقل فرمایا ہے ان ہی میں اس کا یہ مطلب بھی مذکور تھا۔ مگر پھر یہ لکھ دیا ہے "آخر کار حدیث کا غلبہ یہاں تک پہنچ گیا کہ قرآن کریم سے بھی اس کی اہمیت بڑھا دی گئی۔" (ص ۱۰)

اس کے جواب میں ہم بادب یہی عرض کر سکتے ہیں کہ جیسا آپ نے عقل اور اسوۂ رسول کی اہمیت بڑھا دی ایسا ہی ہم نے رسول کے ایک بیان کی اور اہمیت بڑھا دی۔ اگر وہ اہمیت قرآن کے مخالف نہیں تو یہ بھی نہیں۔

کہنا غلط ہے بلکہ حدیث صرف یہ بیان کر دیتی ہے کہ یہاں قرآن کریم کی مراد یہ ہے- آخر میں لکھتے ہیں:

فکان السنة بمنزلة التفسیر و الشرح لمعانی احکام الکتاب. (ج ٤ ص ١٠) گویا سنت' کتاب اللہ کے احکام کے لیے بمنزلہ تفسیر اور شرح کے ہے-

حدیث کی یہی حیثیت امام اوزاعیؒ نے حسان بن عطیہ سے نقل فرمائی ہے اور یہی حیثیت عمران بن حصین صحابیؓ کے الفاظ میں آپ کے ملاحظہ سے گذر چکی ہیں- پس سلف اور خلف کے ان متفقہ الفاظ سے صاف ثابت ہوتا ہے کہ قرآن وحدیث میں متن و شرح کا ربط ہے' ان میں ایک دوسرے کا مخالف نہیں بلکہ مبین اور شارح ہے- کتاب اللہ بمنزلہ متن ہے اور حدیث اس کے لیے بمنزلہ شرح- اسی کی طرف آیت مذکورہ میں تنبیہ کی گئی ہے- ﴿وَ اَنْزَلْنَا اِلَیْکَ الذِّکْرَ لِتُبَیِّنَ لِلنَّاسِ مَا نُزِّلَ اِلَیْهِمْ﴾ (النحل: ٤٤) رسول کی جس خدمت و فرض کو یہاں بیان کیا گیا ہے اسی کا دوسرا نام حدیث ہے-

# احادیثِ رسول کے بیان ہونے کی تفصیل

**احادیث میں قرآن کے مجمل احکام کی تشریح** ❋ اس ربط کی[1] تشریح کے لیے ہمیں قدرے اور تفصیل ضروری معلوم ہوتی ہے امام شاطبیؒ تحریر فرماتے ہیں کہ سنت کیا ہے؟ وہ درحقیقت قرآن ہی کی دوسری ایک مفصل شکل ہے- اس کے مجملات کی تفصیل اس کی مشکلات کا بیان اور اس کے مختصر اشارات کی شرح ہے- مجملات کی تفصیل سے مراد یہ ہے کہ قرآن کریم میں روزہ' نماز' حج زکوٰۃ بلکہ تمام عبادات و معاملات کی کوئی تفصیل ذکر نہیں کی گئی- سنت نے اس اجمال کی تفصیل کی ہے- قرآن نے اگر نماز کا حکم دیا ہے تو سنت نے اس کے ایک ایک جزو کی تفصیل کی ہے مثلاً شروع میں ہاتھ اٹھائے تو کس طرح' ہتھیلیوں کا رخ کس جانب رکھے' کہاں تک اٹھائے' اٹھاتے وقت کیا کہے پھر ہاتھ چھوڑے یا باندھے' اگر باندھے تو کہاں باندھے' بہرکیف عمل کے لیے ان تمام سوالات کا جواب دینا ضروری ہے- یہاں منکر حدیث تو ان سوالات میں کسی ایک کا جواب دینا بھی ضروری نہیں سمجھتا کیونکہ قرآن نے ان امور کی طرف کوئی توجہ نہیں کی- مولوی اسلم صاحب البتہ ایک قدم آگے بڑھا کر فرمائیں گے کہ اسوۂ رسول ان تمام

---

[1] حافظ ابن قیمؒ فرماتے ہیں کہ احادیث کے ذخیرہ پر نظر ڈالی جاتی ہے تو کل تین قسم کی احادیث نظر آتی ہیں (۱) بعض احادیث وہ ہیں جن میں بعینہ وہی حکم مذکور ہے جو قرآن میں ذکر کیا گیا ہے (۲) بعض میں کسی مجمل کی مراد یا کسی لفظ کی تفسیر مذکور ہوتی ہے- ان دونوں قسموں میں آپ کی اطاعت کا کوئی خاص مفہوم ادا نہیں ہوتا- اگر یہ احادیث بھی نہ ہوتیں جب بھی یہ احکام قرآن میں مذکور ہونے کی وجہ سے واجب الاطاعت تھے- پس یہ اطیعو اللّٰہ کے (خدا کی اطاعت کرو) تحت میں درج ہیں- (۳) بعض احادیث میں جن میں وجوب و حرمت کے ایسے احکام مذکور ہیں جن سے قرآن نے سکوت اختیار کیا ہے- ان ہی احکام کے ماننے کے لیے وَ اَطِیْعُوا الرَّسُوْلَ کا حکم دیا گیا ہے- اگر یہ تیسری قسم واجب الاطاعت نہ ہو تو پھر خاص اطاعت رسول کا کوئی مصداق ہی نہیں نکلتا- خلاصہ یہ ہوا کہ اَطِیْعُوا اللّٰہَ وَ اَطِیْعُوا الرَّسُوْلَ کی پوری آیت پر اسی وقت عمل ہوسکتا ہے جب ہر سہ اقسام کی اطاعت کی جائے- قرآن کریم نے رسول کی مستقل اطاعت کو بھی خدا کی اطاعت کی دوسری شکل قرار دیا ہے- مَنْ یُّطِعِ الرَّسُوْلَ فَقَدْ اَطَاعَ اللّٰہَ - رسول کی اطاعت ایک لحاظ سے خدا ہی کی اطاعت ہے- (اعلام الموقعین ج ۲ ص ۲۳۲)

تفصیلات کے جواب کے لیے کافی ہے مگر آئندہ آپ کو معلوم ہوگا کہ یہ جواب بھی قطعاً غیر تشفی بخش ہے- یہ امتیاز صرف اہل سنت کو حاصل ہے کہ وہ حدیث رسول کی مدد سے چھوٹی سے چھوٹی بات کا جواب دے سکتے ہیں وہ بھی تاریکی میں نہیں بلکہ پوری روشنی میں وہ اپنے ہر دعویٰ کے لیے اصولی طور پر ایک حدیث پھر حدیث کے لیے سند اور ہر سند کے راوی اور ہر راوی کی پوری تاریخ پیش کر سکتے ہیں- گویا اس ذریعہ سے وہ اسوۂ رسول کو آج بھی دنیا کو دکھلا سکتے ہیں اور بتا سکتے ہیں کہ رسول نے قرآن کے اس اجمال پر کس طرح عمل کر کے دکھلایا تھا حدیث کا ایک حصہ تو یہ ہے-

**احادیث میں مشکلاتِ قرآن کا حل** ✽ اس کا دوسرا حصہ وہ ہے جس میں قرآنی مشکلات کا خود صاحب رسالت نے حل فرمادیا ہے- اس کی چند مثالیں پہلے گذر چکی ہیں یہاں ایک مثال اور پیش کی جاتی ہے جب یہ آیت نازل ہوئی:

| | |
|---|---|
| وَ الَّذِیْنَ یَکْنِزُوْنَ الذَّهَبَ وَ الْفِضَّةَ وَ لَا یُنْفِقُوْنَهَا فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ فَبَشِّرْهُمْ بِعَذَابٍ اَلِیْمٍ. (التوبة : ٣٤) | جو لوگ سونا اور چاندی جمع کرتے ہیں اور اس کو اللہ کی راہ میں خرچ نہیں کرتے ان کو دردناک عذاب کی خوش خبری سنا دیجئے- |

صحابہ کو یہ سن کر بہت فکر ہوئی کیونکہ ان میں اگرچہ بیشتر غریب تھے لیکن کچھ مال دار بھی تھے ان کے پاس سونا اور چاندی جمع بھی رہتا تھا اور قرآن کی اس آیت سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ ایسے لوگوں کو سخت عذاب ہوگا اس لیے انہوں نے آپ سے استفسار کیا آپ نے فرمایا کہ آیت کا وہ مطلب نہیں ہے جو تم سمجھے ہو جمع کرنے کا مطلب یہ ہے کہ اس کی زکوٰۃ نہ دی جائے' جس مال کی زکوٰۃ دے دی جائے وہ کنز اور خزانہ کی تعریف میں نہیں آتا' اور ان کی مزید تسلی کے لیے فرمایا:

| | |
|---|---|
| ان الله لم يفرض الزكوة الا ليطيب بها ما بقى من اموالكم. | اللہ تعالیٰ نے تم پر زکوٰۃ اسی لیے تو لازم کی ہے تاکہ تمہارا باقی مال پاک وصاف ہو جائے- |

اگر شریعت میں مطلقاً مال جمع کرنا حرام ہوتا تو میراث کی آیت کا مطلب کیا ہوتا جب قرآن نے میت کے مال تقسیم کرنے کا قانون خود بتایا ہے تو یہ اس کی صاف دلیل ہے کہ اس نے کسی حد تک مال جمع کرنا بھی جائز قرار دیا ہے کیونکہ مال کی تقسیم کا قانون اسی وقت نافذ ہو سکتا ہے جب پہلے مال موجود ہو' اگر مال نہ ہو تو تقسیم کس چیز کی کی جائے گی' یہ سن کر صحابہ کرام کا شبہ حل ہو گیا اور مال جمع کرنے کے حدود بھی انہیں معلوم ہو گئے اگر سنت نہ ہو تو یہ بیان کہاں سے آئے' حدیث کی دوسری قسم یہ تھی-

**احادیث میں قرآن کی تفسیر** ✽ تیسری قسم ان اشارات کی تفصیل ہے جو نظم قرآنی میں متفرقاً موجود ہیں جیسے (۱) ﴿وَ عَلَی الثَّلٰثَةِ الَّذِیْنَ خُلِّفُوْا﴾ (التوبة:١١٨) (وہ تین شخص جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کے ساتھ جنگ میں شامل نہ ہوئے اور پیچھے رہ گئے تھے) یہ اور اس قسم کی بہت سی آیات ہیں جو قصہ طلب ہیں جب تک وہ پورا واقعہ معلوم نہ ہو ان آیات کا پورا مفہوم ہی روشن نہیں ہوتا-

حدیث میں ان قصوں کی پوری تفصیل موجود ہے- قصوں کے علاوہ بعض تفسیری اجزاء بھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے منقول ہیں جن کے بغیر قرآن کا پورا مفہوم سمجھ میں نہیں آتا- یہاں تفسیری اجزاء سے ہماری مراد حسب ذیل اُمور ہیں-

(۲) ﴿فَبَدَّلَ الَّذِیْنَ ظَلَمُوْا قَوْلًا غَیْرَ الَّذِیْ قِیْلَ لَهُمْ﴾ (البقرة:٥٩) (جنہوں نے ظلم کیا تھا انہوں نے جو کلمات کہنا انہیں

بتائے گئے تھے وہ بدل ڈالے) قرآن میں وہ کلمات مذکور ہیں جن کے کہنے کا حکم دیا گیا تھا۔ ﴿و قولوا حطة﴾ جب دروازہ میں داخل ہو تو حطة کہنا (اے اللہ ہمارے گناہ بخش دے) لیکن ضد میں آ کر جو مہمل اور گستاخانہ کلمات انہوں نے بکے وہ اس قابل کب تھے کہ قرآن ان مہملات کو بھی نقل کرتا۔ رسول نے ان کو بیان کر کے اس قوم کے تمرد اور سرکشی کا حال ظاہر فرما دیا ہے۔ قالوا ''حبة فی شعرة'' یعنی حطة کی بجائے انہوں نے حبة فی شعرة کا مہمل کلمہ بکنا شروع کیا۔

(۳) یا مثلاً قرآن کریم میں ارشاد ہے۔ ﴿وَ كَذٰلِكَ جَعَلْنٰكُمْ اُمَّةً وَّ سَطًا لِّتَكُوْنُوْا شُهَدَآءَ عَلَى النَّاسِ وَ يَكُوْنَ الرَّسُوْلُ عَلَيْكُمْ شَهِيْدًا﴾(البقرة:۱۴۳) (ایسا ہی ہم نے تم کو امت وسط بنایا ہے تا کہ تم لوگوں پر گواہ ہو اور تمہارا رسول تمہارے لیے گواہی دے) قرآن کی یہ آیت واقعہ طلب ہے حدیث نے اس کی تشریح کی کہ جب قیامت میں انبیاء علیہم السلام اور ان کی امتیں آئیں گی تو اس وقت انبیاء علیہم السلام سے تبلیغ دین کا سوال کیا جائے گا ان کی قوم جھوٹ بول دے گی اور کہے گی۔

مَا جَاءَ نَا مِنْ بَشِيْرٍ وَّ لَا نَذِيْرٍ .(المائدہ:۱۹) ہمارے پاس تو نہ کوئی خوش خبری سنانے والا آیا نہ ڈرانے والا۔

رسولوں سے پوچھا جائے گا تمہارا کوئی گواہ ہے وہ کہیں گے کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کی امت۔ اس وقت یہ امت آ کر ان رسولوں کے لیے گواہی دے گی۔ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خود اپنی امت کے لیے گواہی دیں گے۔

(۴) ﴿وَ لَقَدْ اٰتَيْنٰكَ سَبْعًا مِّنَ الْمَثَانِيْ وَ الْقُرْاٰنَ الْعَظِيْمَ﴾(الحجر:۸۷) (ہم نے آپ کو سبع مثانی مرحمت کیں اور قرآن عظیم دیا) حدیث نے تفسیر کی کہ سبع مثانی سورۂ فاتحہ ہے۔

(۵) حدیث کا ایک بڑا حصہ وہ ہے جس سے قرآن کریم کا شانِ نزول معلوم ہوتا ہے اگر وہ معلوم نہ ہو تو قرآن کریم کی مراد ہی مختل ہو جاتی ہے۔ خوارج کا تمام مذہب اسی مغالطہ پر مبنی تھا وہ ان سب آیات کو جو کفار کے حق میں تھیں مسلمانوں پر چسپاں کر کے ان سے جہاد کرنا لازم سمجھتے تھے۔ ہم یہاں اس کی ایک مثال لکھتے ہیں مروان نے اپنے ایک خادم کو حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کی خدمت میں بھیجا اور ان سے اس آیت کا مطلب دریافت کیا:

وَ يُحِبُّوْنَ اَنْ يُّحْمَدُوْا بِمَا لَمْ يَفْعَلُوْا . اور وہ لوگ چاہتے ہیں کہ جو کام انہوں نے نہیں کیے اس پر ان کی مدح سرائی کی جائے۔ (آل عمران:۱۸۸)

اس میں اشکال یہ ہے کہ اگر محض اس خصلت پر عذاب ہونا لازم ہو تو فطرۃً ہر انسان کے دل میں پوشیدہ طور پر یہ خواہش موجود ہوتی ہے وہ چاہتا ہے کہ بہت سے وہ کام جو وہ نہیں کرتا لوگ سمجھیں کہ وہ کرتا ہے اور اس پر لوگوں کی تعریف کا متمنی رہتا ہے اس لحاظ سے تو اکثر لوگ عذاب میں گرفتار ہو جائیں گے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ مسلمانوں کا اس آیت سے کوئی تعلق نہیں، یہ آیت اہل کتاب کے بارے میں اتری تھی۔ واقعہ یہ ہے کہ ایک مرتبہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے یہود سے تورات کی کوئی بات دریافت کی انہوں نے از راہِ شرارت اس کو چھپا لیا اور دوسری بات آپ کو بتلا کر یہ امید کی کہ آپ ہمارے مشکور ہوں گے اور ہماری تعریف کریں گے اس پر قرآن کی یہ آیت نازل ہوئی اور ان کا فریب اور دھوکا دہی کھول دی گئی۔[1]

---

[1] مولانا اسلم صاحب شاید یہ فرمائیں گے کہ یہ سب تاریخی امور ہیں اور تاریخی امور میں حدیث ہمارے نزدیک بھی حجت ہو سکتی ہے مگر للہ .....

اسوۂ حسنہ کے ساتھ مقید کرنا مناسب نہیں اور اگر مخصوص کیا ہے تو اس کے تواتر کا دعویٰ کرنا صحیح نہیں۔حقیقت یہ ہے کہ جو شخص دین کی تشکیل کے متعلق تواتر کا دعویٰ کرنا چاہتا ہے یہ صرف خوش نما اور خوش کن الفاظ ہیں جو موجودہ دین کی صورت عمل کی تخریب میں تو کارآمد ہو سکتے ہیں لیکن اس کی کسی جدید صورت کی تعمیر کے لیے ہرگز کارآمد نہیں ہو سکتے۔

مولانا موصوف نے دین کے ہر ہر جزء کے متعلق تواتر کا دعویٰ کر کے دین کو کوئی نفع نہیں پہنچایا بلکہ ایک طرف اس کے بہت بیش قیمت حصہ کو دشمنوں کے ساتھ خود بھی فنا کرنے کا سامان کر دیا ہے اور دوسری طرف اس امت کے اس خصوصی امتیاز کو بھی منا دیا ہے جو اسے دوسری امتوں کے بالمقابل عطا کیا گیا تھا۔

یہ بات سوچنا چاہیے کہ دنیا ایک محقق فیلسوف' ایک عارف کامل' ایک مجرب حکیم یہاں تک کہ ایک شاعر بلیغ کے حالات کو بھی جب بنظر احترام دیکھنا اپنا فرض سمجھتی ہے' اس کے ایک ایک ٹکڑے کی تلاش کرتی ہے' اس کے ایک ایک حرف کو قدیم تاریخوں سے جمع کرتی ہے پھر اگر کسی قدیم شخص کی کوئی ایسی یادگار طبع کرنے میں کامیاب ہو جاتی ہے تو اسے اپنی حیوۃ کے شاہکاروں میں ایک بڑا شاہکار شمار کر لیتی ہے مگر یہاں تذکرہ کسی شاعر یا حکیم کا نہیں بلکہ رسولوں میں بھی اُس رسول کا ہے جس کو آخری ہدایت دے کر بھیجا گیا تھا۔اگر ہم ایک فیلسوف' ایک حکیم' یا ایک شاعر کے حالات زندگی سے ناواقف رہیں تو اس کا نقصان ہماری زندگی کے صرف ایک شعبہ تک محدود رہے گا۔مگر یہاں تذکرہ کسی ایسی ہستی کا نہیں ہے جس کی علمی یادگار کی پراگندگی سے صرف کسی ایک کتاب کے چند اوراق پراگندہ ہوتے ہیں یا صرف کسی ایک جلیل القدر ہستی کی تاریخ زندگی مٹتی ہے یا کسی خاص فرد یا جماعت کو نقصان پہنچتا ہے بلکہ یہاں اس کا تذکرہ ہے جس کے آثارِ ہستی مٹنے سے کتاب ہستی ہی کے اوراق پراگندہ ہوئے جاتے ہیں۔یہ بدیہی بات ہے کہ جب کسی شخص کی اندرونی اور بیرونی زندگی کو اس استیعاب کے ساتھ دیکھنے کا قصد کیا جائے تو اس کے لیے بہت بڑی جدوجہد کی حاجت ہونی چاہیے۔مگر جس کی زندگی کو عالم کے لیے اسوۂ حسنہ بنا دیا گیا تھا اس کو قدرت نے خود کچھ اس طرح محفوظ کر دیا ہے کہ اگر آج بھی کوئی شخص اسے دیکھنا چاہے تو بلا شک وشبہ دیکھ سکتا ہے' صرف اس کی عبادات ومعاملات ہی کا پہلو نہیں' صرف اس کی گفتگو اور غصہ ومسکراہٹ نہیں بلکہ ہر گفتگو کا انداز بھی اور غصہ ومسکراہٹ کی ایک ایک ادا بھی۔یہاں اس کی ضرورت نہیں ہے کہ از سر نو تاریخ کے اوراق تلاش کیے جائیں اور آپ کی زندگی کو دنیا کے مشاہیر افراد کی زندگی سے علیحدہ کیا جائے' پھر آپ کی زندگی کے حالات میں صحیح وغلط کو چھانٹا جائے پھر محض قیاسات کے ذریعہ آپ کی زندگی کے واقعات کو اس طرح ترتیب دے لیا جائے جیسا کہ دنیا کی دوسری شخصیتوں کے واقعات ترتیب دے لیے گئے ہیں بلکہ یہاں آپ ہی کے سامنے آپ کی زندگی مرتب ہوئی ایک ایک دن کے واقعات محفوظ کیے گئے اور محض تاریخ کے طور پر نہیں بلکہ آئین حیات اور زندگی کے دستور العمل کے طور پر اس کے بعد آپؐ نے صحابہ پر یہ بھی لازم کر دیا تھا کہ وہ اس زندگی کو بے کم وکاست غائبین تک پہنچا دیں تا کہ آپؐ کا اسوۂ حسنہ پورے استیعاب کے ساتھ نسلاً بعد نسلٍ منتقل ہوتا چلا جائے اور جو فائدہ موجودین کو پہنچا تھا وہی غائبین کو بھی پہنچ جائے۔ظاہر ہے کہ ان واقعات میں جب آپ کی انفرادی اور اجتماعی زندگی پھر اجتماعی زندگی میں بہت بڑی جماعت اور محض چند افراد کے درمیان کی زندگی بھی شامل ہے تو لازمی طور پر آپ کی حیاتِ طیبہ کے بعض واقعات بھی جماعتوں سے منقول ہوں گے اور بعض محض

چند افراد یا ایک فرد سے مثلاً حج کا معاملہ ہے جسے ہزاروں نے دیکھا اس کے ناقلین بھی بکثرت ہونے چاہئیں' یہاں ناقلین کی قلت یقیناً یہ شبہ پیدا کرسکتی ہے کہ جو واقعہ اتنی بڑی جماعت کے ساتھ پیش آیا ہے' اس کے نقل کرنے والے صرف ایک یا دو افراد کیوں ہیں لیکن جو آپ کی انفرادی زندگی ہے یا اسلام کے ابتدائی دور کے واقعات ہیں یا کسی ایک شخص کے استفسار پر اس کو علیحدہ جواب دیا گیا ہے یا تہجد کے وقت کسی خاص خادم کے ساتھ کوئی گفتگو ہوئی ہے یا حاجت انسانی کو جاتے' آتے کسی سے آپؐ نے کچھ فرمایا ہے یہ اور اس قسم کے سینکڑوں واقعات ہو سکتے ہیں جن کے سننے والی ہمیشہ جماعتیں نہیں ہوئیں- آپؐ کی یہ زندگی افراد یا فردِ واحد ہی کے ذریعہ سے جماعتوں تک پہنچی ہے اس سے آگے وہ واقعات ہیں جن کا دیکھنے والا ایک شخص بھی نہ تھا یعنی ازواج مطہراتؓ کے ساتھ آپؐ کا اسوۂ حسنہ' شب کی تاریکیوں میں آپؐ کی آہ وزاری آپؐ کا نالہ و بکا' آپؐ کی عاجزانہ نمازیں' آپؐ کی لمبی لمبی قراءتیں' رو رو کر قرآن پڑھنا اور گڑگڑا کر امت کے لیے دعائیں کرنا یہ سب امہات المؤمنین کے ذریعہ اُمت کو پہنچا ہے حتیٰ کہ آپؐ کی تہجد کی رکعات اور اس کے رکوع وسجود کی کیفیت' درمیانی وقفے' اوقات کی تقسیم' اس کے طول وقصر کے حالات جتنے بسط و شرح کے ساتھ حضرت عائشہؓ سے مروی ہیں شاید ہی کسی اور صحابی سے مروی ہوں- اگر درحقیقت آپؐ کا اسوۂ حسنہ ان سب واقعات کو حاوی ہے اور حاوی ہونا چاہیے تو کیا یہاں تواتر کی قید لگانا کوئی صحیح احساس کہا جا سکتا ہے- جہاں اصل خبر اور اس کی ابتداء ہی فردِ واحد سے شروع ہوُا اس کے لیے تواتر کا مطالبہ کرنا کتنا نامعقول ہے اس قید کا مطلب تو یہ ہے کہ آپ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ساٹھ سالہ حیات میں سے آپؐ کی طفولیت- آپؐ کے حراء کے قیام' اور آپؐ کے دوسرے انفرادی واقعات سننا ہی نہیں چاہتے' اور چلئے اگر آپ کو قبل از نبوت کے واقعات سے دلچسپی نہیں ہے تو نبوت کے بعد کے واقعات میں بھی آپ صرف وہی واقعات معلوم کرنا چاہتے ہیں جو اتنے کثیر مجمع میں پیش آئے ہوں جن کو تواتر کی مقدار کہا جا سکتا ہو پھر اس پر بھی آپ راضی نہیں ہیں جب تک کہ ہر زمانہ میں اس کے ناقلین اسی قدر موجود نہ ہوں کیا قرآن نے عالم کے سامنے آپؐ کا جو اسوۂ حسنہ پیش کیا تھا وہ صرف ان ہی چند واقعات کا مجموعہ تھا جو آج ہم تک بطریق متواتر پہنچا ہے کیا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی میں آپؐ کے دیکھنے والوں کے لیے بھی ظن ویقین کی کوئی بحث تھی یا جتنے واقعات جس کے سامنے گذر گئے وہ اس کے نزدیک ہر تواتر سے بڑھ کر قابل یقین تھے- پس جب ان کے سامنے آپؐ کی زندگی سب کی سب اسوۂ حسنہ تھی تو ہمیں بھی اس پورے اسوۂ حسنہ کو تلاش کرنا چاہیے' یہاں تواتر کی قید لگانا دوسرے لفظوں میں اسوۂ حسنہ سے انکار کرنا ہے کیونکہ تواتر کے لحاظ سے آپؐ کے اسوۂ حسنہ کا جو حصہ ہمارے سامنے آتا ہے وہ نہ ہماری ضروریات کے لیے کافی ہے نہ قرآن کے ایضاح وبیان کے لیے اس لیے اس قید سے ہمارا شرعی نقصان بھی ہے اور تاریخی بھی- اور صرف ہمارا ہی نہیں بلکہ تمام نسل انسانی کا کیونکہ اس کی سب سے بڑی محرومی یہ ہوگی کہ جو انسان اس کے شعبہ حیات مکمل کرنے کے لیے بھیجا گیا تھا صرف اپنے قول سے نہیں بلکہ اپنے عمل سے بھی اس کے اکثر حالاتِ زندگی اس سے پوشیدہ رہ جائیں اور جتنے کچھ پایہ ثبوت کو پہنچیں اگر ان کو چھانٹے بغیر سب کو متواتر تسلیم کرلیا جائے تو وہ بھی اس کی بہت ہی محدود زندگی کے بہت محدود شعبے ہوں- یہاں یہ جواب دینا کہ غیر متواتر اسوۂ حسنہ کو تاریخی طور پر ہم بھی تسلیم کرتے ہیں بہت غلط ہے کیونکہ ہماری بحث اس وقت اُس اسوۂ حسنہ سے ہے جو قرآن کریم نے صحابہؓ کے سامنے بہ حیثیت شرعی پیش کیا تھا- یقیناً وہ تواتر

اور غیر تواتر کی بحث سے بالاتر تھا اور بلاشبہ اس میں تشریعی حیثیت کے سوا صرف تاریخی حیثیت نہ تھی- آپ کی ذات مجسم ان کے مشاہدہ میں تھی اور وہ سب کی سب ان کے لیے اسوہ قرار دی گئی تھی اور تواتر کی قید سے اس تمام اسوہ کا صرف وہی حصہ ہمارے لیے بچ رہتا ہے جس میں تواتر کی شروط پائی جائیں یہ مقدار اصل اسوۂ حسنہ کی نسبت عشر عشیر بھی نہیں- اصل بات یہ ہے کہ مولانا کے نزدیک قرآن فہمی کے لیے صرف عقل کافی ہے جیسا کہ وہ عبارتِ مذکورہ میں اس کو بہت صفائی کے ساتھ لکھ چکے ہیں- لیکن چونکہ قرآن کریم نے لفظ اسوہ کو بہت تاکیدی طور پر ذکر کیا ہے اس لیے بادل ناخواستہ اسے بھی مولانا کو نبھانا پڑ رہا ہے ورنہ کھلے دل سے ان کے نزدیک اسوۂ رسول کی حاجت بھی نہیں ہے' جب رسول کے کلام سے اس کو استغناء ہوسکتا ہے تو اس کے افعال کی احتیاج چہ معنی دارد- ان کے خیال میں رسول قرآن پہنچا کر اپنے منصب سے علیحدہ ہوگیا- اب وہ جو چاہے کہے اور جو چاہے کرے یہ سب اس کے شخصی افعال و اقوال ہیں جن کا اسلام میں بشرطِ ثبوت صرف اتنا ہی احترام ہوسکتا ہے جتنا کہ تاریخ کا- ہمارے خیال میں اس احترام کے تمام منصف مؤرخین بھی قائل ہیں- پس اگر منکرین حدیث بھی اس کی حیثیت اتنی ہی سمجھتے ہیں تو اس میں مسلم و کافر کی بھی کوئی تقسیم نہیں ہے بلکہ دیگر مؤرخین تو اسلام کی اس امتیازی جدوجہد سے بہت متاثر بھی نظر آتے ہیں مگر مولانا اس تاریخی جدوجہد سے متاثر بھی نہیں بلکہ اپنی تصنیف علم حدیث میں اس پر اور پھبتیاں کس رہے ہیں[1] جس سے یہ اندازہ ہوسکتا ہے کہ مولانا موصوف کے باطن میں بہ حیثیت تاریخ بھی کتنا حدیث کا احترام ہے-

**سند صرف اسلام کی خصوصیت ہے** ✻ حافظ ابن حزمؒ تحریر فرماتے ہیں کہ پہلی امتوں میں کسی کو یہ توفیق میسر نہیں ہوئی کہ

---

[1] ملاحظہ فرمایئے ڈاکٹر اسپرنگر تو یہ لکھتا ہے ''نہ کوئی قوم دنیا میں ایسی گذری نہ آج موجود ہے جس نے مسلمانوں کی طرح اسماء الرجال کا عظیم الشان فن ایجاد کیا ہو جس کی بدولت آج پانچ لاکھ شخصوں کا حال معلوم ہوسکتا ہے-''

ڈاکٹر اسپرنگر کے اس قول سے یہ بھی اندازہ ہوسکتا ہے کہ مسلمانوں کا شغف فن حدیث سے صرف تاریخ کی حد تک تھا یا تشریح کی حد تک. اب مولانا کا احساس دیکھیے-

''مگر حقیقت یہ ہے کہ ان پانچ لاکھ میں سے ایسے حضرات کے سوا جنہوں نے اعلاء کلمۃ الحق یا ملت کی تعمیر کے کارنامے چھوڑے ہیں بقیہ کے متعلق جن کا کام سوائے روایت کشی کے اور کچھ نہ تھا' یہ دریافت کرنا کہ ان کا نام کیا تھا ان کی کنیت کیا تھی' ان کے کون کون استاد تھے اور کون کون شاگرد' ان کی کس قدر روایتیں صحیح ہیں اور کس قدر غلط وغیرہ وغیرہ- کوئی مفید یا قابل فخر تاریخی علم نہیں ہے بلکہ ملت کے لیے ایک قسم کی دماغی تعزیر ہے جو روایت پرستی کے سبب ملی ہے-'' (علم حدیث ص ۲۷)

اسی کتاب میں آپ دوسری جگہ تحریر فرماتے ہیں- ''محدثین میں شروع سے لے کر آج تک جو اہم اور معرکۃ الآرا امور زیر بحث رہے ہیں بالعموم اس قسم کے ہیں جن کا ملت کی صلاح و فلاح اور اجتماعی زندگی سے کوئی عملی تعلق نہیں ہے مثلاً حضرت ابوبکرؓ افضل ہیں یا حضرت علیؓ- قرآن مخلوق ہے یا غیر مخلوق- رات کے پچھلے پہر اللہ تعالیٰ سماء دنیا پر کس طرح نزول فرماتے ہیں- قیام نماز میں ہاتھوں کو باندھنا چاہیے یا نہیں کیا امام کے پیچھے فاتحہ پڑھنا ضروری ہے- آمین زور سے کہی جائے یا آہستہ وغیرہ وغیرہ-''

ان عبارات سے آپ کو صحیح اندازہ ہوسکتا ہے کہ مولانا موصوف کے قلب میں حدیث کا صحیح مقام کیا ہے- حدیث پر تشریعی یا تاریخی حیثیت سے بحث کرنا ہے یا اصل مقصد اس سلسلہ کو بے وقعت بنا کر نابود کرنا ہے-

اپنے رسول کے کلمات صحیح صحیح ثبوت کے ساتھ محفوظ کر سکے یہ صرف اس امت کا طغرائے امتیاز ہے کہ اس کو اپنے رسول کے ایک ایک کلمہ کو صحت اور اتصال کے ساتھ جمع کرنے کی توفیق بخش دی گئی ہے- آج روئے زمین پر کوئی مذہب ایسا نہیں ہے جو اپنے پیشوا کے ایک کلمہ کی سند بھی صحیح طریق پر پیش کر سکے- اس کے برخلاف اسلام ہے جو اپنے رسول کی سیرت کا ایک ایک شوشہ پوری صحت و اتصال کے ساتھ پیش کر سکتا ہے-

دین کے ثبوت کی چھ صورتیں ⁕ ہمارے دین کی معتبر اور غیر معتبر طور پر منقول ہونے کی کل چھ صورتیں ہیں-

(۱) پہلی صورت میں شرق سے لے کر غرب تک، مسلم و کافر سب شریک ہیں، یہاں منصف و معاند کی بھی کوئی تفصیل نہیں ہے جیسا قرآن کریم- تمام عالم اس کا شاہد ہے کہ جو قرآن ہمارے ہاتھوں میں موجود ہے یہ وہی قرآن ہے جو آپؐ پر نازل ہوا تھا- اسی طرح پنج وقتہ نماز، رمضان کے روزے، زکوٰۃ، حج اور اسی قسم کے وہ احکام جو قرآن کریم میں منصوص ہیں، سب تواتر کے ساتھ ثابت ہیں- یہود و نصاریٰ کے مذہب میں ایک بات بھی ایسی نہیں ہے جس کے متعلق وہ اتنا عظیم الشان تواتر پیش کر سکیں- ان کی شریعت کا تمام دار و مدار تورات پر ہے جس کے خود ثبوت ہی میں سو طرح کے شبہات ہیں- یہود کو اس کا اعتراف ہے کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے بعد عام ارتداد پھیل گیا تھا زمانہ دراز تک بت پرستی کی جاتی تھی انبیاء علیہم السلام کو ایذائیں دی جاتی تھیں حتیٰ کہ بعض کو قتل بھی کر دیا جاتا تھا- شر و فساد کے اس دور میں بھلا تورات کی حفاظت کا کیا خیال کیا جا سکتا ہے اس کا تواتر تو درکنار-

نصاریٰ کا حال یہ ہے کہ ان کے کل مذہب کی بنیاد پانچ اشخاص پر ہے جن کا جھوٹ خود ان کے بیانات سے ثابت ہے- قرآن کریم کے تواتر سے بھلا اس کا کیا مقابلہ کیا جا سکتا ہے-

(۲) دوسرا طریقہ بھی متواتر ہے مگر اس کا دائرہ پہلے سے کسی قدر تنگ ہے یعنی پہلی صورت میں اہل علم اور بے علم، مسلم اور کافر سب اس میں شریک ہوتے ہیں- یہاں صرف ایک محدود دائرہ کو اس کا علم ہوتا ہے اگرچہ اس کا احاطہ بھی ہزاروں کی تعداد سے متجاوز ہوتا ہے جیسا کہ آپؐ کے معجزات، مناسک حج اور زکوٰۃ کے بعض احکام، اہل خیبر سے آپ کا معاہدہ وغیرہ وغیرہ- یہود و نصاریٰ کے پاس اس جنس کا ثبوت بھی ندارد ہے-

(۳) تیسری صورت یہ ہے کہ اس کے نقل کرنے والے اگرچہ حد تواتر کو نہ پہنچیں مگر معتمد اشخاص ہوں پھر وہ اسی قسم کے دوسرے چند اشخاص یا ایک شخص سے ایک بات نقل کریں اور اسی طرح یہ نقل طبقہ بہ طبقہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم تک متصل ہو جائے- یہود و نصاریٰ کے یہاں اس قسم کی بھی کوئی سند نہیں ہے، یہ امتیاز صرف امت محمدیہ کا ہے کہ اس نے اپنے رسول کا ایک ایک کلمہ ہر ممکن سے ممکن طریق سے محفوظ کر لیا ہے اور اس خدمت کے لیے شرق و غرب میں اتنے نفوس مارے مارے پھرے ہیں کہ ان کی صحیح تعداد اللہ تعالیٰ کے سوا کسی کو معلوم نہیں- اس کا نتیجہ یہ ہے کہ آج کسی فاسق کی یہ مجال نہیں رہی کہ وہ دین کا ایک شوشہ بھی اپنی جگہ سے ہٹا سکے، اس کے برخلاف یہود و نصاریٰ اپنے دین کے کسی ایک مسئلہ کے متعلق بھی وثوق کے ساتھ یہ ثابت نہیں کر سکتے کہ یہ ان کے دین کا جزء ہے-

(۴) چوتھی صورت مرسل ہے یعنی رسول اور ناقل کے درمیان کا واسطہ مذکور نہ ہو، کوئی تابعی براہ راست آپؐ کا قول و فعل نقل

کرے- یہود و نصاریٰ کے پاس بہت سے بہت اپنے دین کی کوئی سند ہے تو اس قسم کی ہے پھر اس طریقہ میں بھی زمانہ نبوت سے جو قرب ہمیں حاصل ہے انہیں حاصل نہیں' اس پر ان کے لیے اندرونی اور بیرونی حالات کی ناموافقت مزید براں ہے اس لیے جتنے تردد اور شبہات کے امکانات وہاں پیدا ہو سکتے ہیں یہاں نہیں ہو سکتے - ہمارے علم میں یہود و نصاریٰ کے پاس صرف ایک ہی مسئلہ ایسا ہے جس کو ان کے کسی عالم نے بنی اسرائیل کے کسی آخری نبی سے براہ راست سنا ہے- اس کے علاوہ ان کے تمام دین کے ثبوت کی درمیانی کڑی غائب ہے- ہم ان طریقوں میں سے اپنے تمام دین کی بنیاد صرف پہلے تین طریقوں پر قائم کرتے ہیں-[1]

(۵) پانچویں صورت یہ ہے کہ اس کے بعض راوی مجروح اور غیر ثقہ بھی ہوں ہمارے نزدیک ایسی سند کا اعتبار کرنا حلال نہیں-

(۶) چھٹی صورت یہ ہے کہ وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا قول وفعل ہی نہ ہو بلکہ مذکورہ بالا طریق سے کسی صحابی کا قول وفعل ہو' اس کے تسلیم کرنے نہ کرنے میں بھی اختلاف ہے ہم اسے واجب التسلیم نہیں سمجھتے[2] [3]



---

[1] مرسل کے قبول و رد کرنے کے متعلق اصولِ حدیث میں اختلاف نقل کیا گیا ہے- ہر فریق کے دلائل وہاں مذکور ہیں' یہاں طوالت کے خوف سے ان کو نقل نہیں کیا گیا-

[2] قول وفعل صحابی کے متعلق بھی بڑی تفصیل ہے اگر حکماً مرفوع ہے تو وہ بھی قابل حجت ہے اس کی بحث بھی اصولِ حدیث کی کتابوں میں دیکھ لی جائے-

[3] الملل والنحل: ج۲ص ۶۶-۶۹-

# خبر واحد کی حجیت

اصولِ حدیث کی اصطلاح کے لحاظ سے اجمالی طور پر حدیث کی دو قسمیں ہیں: (۱) خبر واحد: ہر اس خبر کو جو متواتر نہ ہو اصطلاحی طور پر خبر واحد ہی کہا جاتا ہے۔

لہٰذا خبر واحد کے لفظ سے اس کا جو مفہوم دماغ میں پیدا ہوتا ہے اسی میں خبر واحد کا انحصار نہ سمجھنا چاہیے بلکہ اگر تواتر کا عدد کسی ایک طبقہ میں بھی فوت ہو جائے تو اس خبر کو خبر واحد ہی کہا جاتا ہے خواہ وہ خبر کتنے ہی افراد سے روایت کی گئی ہو۔ اس کا صرف یہ مفہوم نہیں ہے کہ اس کا روایت کرنے والا ہر دور میں صرف ایک ہی شخص ہو۔ جو لوگ متواتر کے سوا خبر واحد کو مطلقاً حجت نہیں مانتے ان کو ذرا اس پر بھی غور کرنا چاہیے کہ اگر کسی حدیث کے راوی صحابہ و تابعین کے دور میں بکثرت موجود ہوں پھر کسی ایک دور میں اساتذہ و تلامذہ کی نقل و حرکت کی قلت و کثرت، ماحول کی موافقت یا ناموافقت کی وجہ سے کسی قدر کم ہو جائیں تو کیا ایسی خبر کو بھی رد کر دینا عقلاً مناسب ہے یہی وجہ ہے کہ بعض معتزلہ جو خبر واحد کے سب سے پہلے منکر ہیں اس پر غور کرتے کرتے اس فیصلہ کے لیے مجبور ہو گئے ہیں کہ اگر ہر دور میں اس کے راوی دو، دو موجود ہوں تو پھر ایسی خبر کو حجت کہہ دیا جائے گا اس کی تردید کی اب کوئی وجہ نہیں رہتی حالانکہ صرف دو راویوں سے کسی خبر کو متواتر نہیں کہا جا سکتا۔ وہ خبر واحد ہی رہتی ہے مگر اس کو ایسی قوت ضرور حاصل ہو جاتی ہے کہ اس کو مفید یقین کہا جا سکتا ہے۔ پھر اس پر بھی غور کرنا چاہیے کہ یہ تمام تقسیمیں اس قدر محدود وقت کے اندر اندر ہیں کہ اس میں ذخیرۂ حدیث کو بالکل ساقط الاعتبار قرار دینا بہت بڑی غفلت ہے۔ تدوین حدیث کا دور تیسری صدی تک قریب قریب ختم ہو جاتا ہے۔ پہلی صدی تک آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے دیکھنے والے صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین خود موجود تھے۔ اور آپ کی احادیث کا ذخیرہ مختلف طور پر ان کے پاس محفوظ تھا۔ اس کے بعد دوسری صدی شروع ہونے نہیں پائی کہ تدوین حدیث کا باضابطہ آغاز ہو گیا۔ اتنے قلیل عرصہ میں تمام ذخیرۂ احادیث کا یک قلم مشکوک ہو جانا بہت بعید از قیاس ہے۔

اگر تدوین حدیث صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین و تابعین رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہم کے دور کے بعد شروع ہوتی تو حدیث کے ثبوت میں شبہ کرنا معقول ہوتا لیکن جب کہ فقط احادیث کا سلسلہ خود آپ کے زمانہ سے برابر متصل طور پر چلا آ رہا ہے تو اب اس میں شک و شبہ کرنے کی کوئی گنجائش باقی نہیں ہے۔ امام شافعی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے اپنے رسالہ میں اس پر مستقل ایک مقالہ لکھا ہے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ ہی کے واقعات سے خبر واحد کی حجیت ثابت کی ہے۔ ہم یہاں اس کا مختصر خلاصہ ذیل میں درج کرتے ہیں۔

پہلا واقعہ ٭ تحویل قبلہ سے پہلے اہل قباء کا قبلہ بھی بیت مقدس تھا۔ لیکن جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا قاصد صبح کی نماز میں تحویل قبلہ کی خبر لے کر ان کے پاس پہنچا تو سب نے نماز کے اندر ہی اپنا رخ بیت اللہ کی طرف بدل دیا۔ اس سے صاف یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ ان کے نزدیک دینی مسائل میں خبر واحد حجت تھی اور اگر بالفرض ان کا یہ اقدام غلط ہوتا تو یقیناً آنحضرت صلی

اللہ علیہ وسلم ان کو تنبیہ فرماتے کہ جب تم ایک قطعی قبلہ پر قائم تھے تو تم نے صرف ایک شخص کے قول پر ایک فرضِ قطعی کو کیسے چھوڑ دیا اور براہ راست میری ہدایت یا خبر متواتر کا انتظار کیوں نہ کیا مگر یہاں اعتراض کرنا تو درکنار اپنی جانب سے فرد واحد کا بھیجنا اس بات کی کھلی ہوئی دلیل ہے کہ خود صاحب نبوت کے نزدیک بھی دین کے بارے میں ایک ثقہ اور صادق شخص کا قول کافی ہے۔

**دوسرا واقعہ** ٭ یہ ہے کہ حضرت انسؓ فرماتے ہیں، میں ابوعبیدہ، ابوطلحہ، ابی بن کعب کو شراب پلا رہا تھا کہ دفعۃً ایک شخص آیا اور اس نے خبر دی کہ شراب حرام ہوگئی ہے۔ یہ سن کر فوراً ابوطلحہؓ نے کہا انسؓ اٹھو اور شراب کے مٹکے توڑ ڈالو۔ میں اٹھا اور شراب کے برتن توڑ دیئے۔

ظاہر ہے کہ شراب پہلے شرعاً حلال ہی تھی لیکن یہاں صرف ایک شخص کے بیان پر اس کی حرمت کا یقین کرلیا گیا اور اس کے برتن توڑ ڈالے گئے۔ حاضرین میں سے کسی نے اتنا تامل بھی نہ کیا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے بالمشافہ جا کر پوچھ آتا اور نہ کسی نے یہ اعتراض کیا کہ قبل از تحقیق یہ اضاعت مال اور اسرافِ بیجا کیوں کیا گیا۔

**تیسرا واقعہ** ٭ خود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان ہے آپؐ نے زنا کے ایک مقدمہ میں زانی کے اقرار پر اس کو کوڑے لگانے کا حکم دیا اور جس عورت کے متعلق اس شخص نے زنا کرنے کا اقرار کیا تھا اس کے پاس حضرت انیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو بھیجا اور فرمایا کہ اس سے دریافت کرو اگر وہ بھی اقرار کرے تو اس کو رجم کرو ورنہ اس شخص کو حد قذف اور لگاؤ کیونکہ اس نے بلا شرعی ثبوت کے ایک عورت پر زنا کی تہمت کیسے رکھی۔ حضرت انیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ پہنچے اس عورت نے زنا کا اقرار کیا اور وہ بھی رجم کر دی گئی۔

**چوتھا واقعہ** ٭ عمرو بن سلیم زرقی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اپنی والدہ سے روایت کرتے ہیں کہ ہم منیٰ میں مقیم تھے کیا دیکھتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اونٹ پر سوار چیخ چیخ کر یہ کہتے چلے آرہے ہیں کہ یہ کھانے پینے کے دن ہیں کوئی شخص ان میں روزہ نہ رکھے۔

**پانچواں واقعہ** ٭ یزید بن شیبان کہتے ہیں کہ ہم مقام عرفات میں تھے۔ اتفاقاً ہمارا مقام آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی قیام گاہ سے دور تھا۔ اسی درمیان میں ہمارے پاس آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا قاصد یہ پیام لے کر پہنچا کہ ہم جہاں ٹھیرے ہوئے ہیں اپنی اسی جگہ پر رہیں وہاں سے منتقل ہونے کی ضرورت نہیں، میدانِ عرفات میں جہاں بھی قیام ہو جائے فریضۂ وقوف ادا ہو جاتا ہے۔

**چھٹا واقعہ** ٭ ہجرت کے نویں سال آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت صدیق اکبرؓ کو حج کا امیر بنا کر بھیجا تاکہ فریضہ حج کو انجام دیں اور ان کے بعد حضرت علیؓ کو روانہ کیا کہ وہ کفار کو سورۂ براءت کی آیات سنا کر ہوشیار کر دیں کہ انہوں نے خود بدعہدی کی ہے اب خدا کا بھی ان سے کوئی معاہدہ باقی نہیں رہا۔

ان سب احادیث میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ایک ایک شخص کو اپنی جانب سے بھیجنا باوجودیکہ آپ کا بنفس نفیس

تشریف لے جانا بھی ممکن تھا اس بات کی قطعی دلیل ہے کہ دین میں ایک ثقہ اور صادق شخص کی خبر حجت گردانی گئی ہے-

**خبر واحد کی حجیت کا ایک اور ثبوت** ٭ اس کے سوا آپؐ نے عامل اور قاصد جہاں جہاں بھیجے ہیں ان میں عدد کا کوئی لحاظ نہیں کیا- قیس بن عاصم' زبرقان بن بدر اور ابن زبیر وغیرہ کو اپنے اپنے قبائل کی طرف روانہ کیا' وفد بحرین کے ساتھ ابن سعید بن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو بھیجا اور معاذ بن جبل کو یمن کے بالمقابل بھیجا اور جنگ کے بعد ان کو شریعت کی تعلیم دینے کا حکم دیا- لیکن کہیں منقول نہیں کہ آپؐ کے عاملین کے ساتھ کسی نے یہ مناقشہ کیا ہو کہ چونکہ یہ ایک ہی فرد ہے اس لیے اس کو صدقات و عشر نہیں دیئے جائیں گے-

**خبر واحد کی حجیت کا تیسرا ثبوت** ٭ اسی طرح آپؐ نے دعوت اسلام کے لیے مختلف بلاد میں بارہ قاصد روانہ فرمائے اور صرف اس بات کی رعایت کی کہ ہر سمت میں ایسا شخص بھیجا جائے جو اس نواح میں متعارف ہو تا کہ اس کے جھوٹے ہونے کا شبہ نہ رہے اور ان کو اس کا اطمینان ہو جائے کہ وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا قاصد ہے- اس کے علاوہ آپؐ کے عاملوں اور قاضیوں کے پاس جب بھی آپؐ کے خطوط پہنچے تو ہمیشہ انہوں نے فوراً ان کو نافذ کیا اور خواہ مخواہ کے شبہات کو کوئی راہ نہیں دی- پھر آپ کے بعد بھی آپؐ کے خلفاء وعمال کا یہی دستور رہا حتیٰ کہ مسلمانوں میں ہمیشہ ایک ہی خلیفہ' ایک ہی امام' ایک ہی قاضی ایک ہی امیر ہونا ایک مسلم مسئلہ تھا جس میں کوئی اختلاف نہ تھا-

امام شافعی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ خبر واحد کی حجیت کے لیے یہ چند احادیث بطور مشتے نمونہ از خروارے کافی ہیں' یہ وہ عقیدہ ہے جس پر ہم نے ان لوگوں کو پایا ہے جن کو کہ ہم نے دیکھا اور یہی عقیدہ انہوں نے اپنے پہلوں کا ہم سے بیان کیا ہے-

**خبر واحد کی حجیت کا چوتھا ثبوت** ٭ ہم نے تو مدینہ میں ہمیشہ یہی دیکھا ہے کہ سعید' آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابی ابو سعید خدریؓ کی ایک حدیث نقل کر دیتے ہیں اور اس سے دین کی ایک سنت ثابت ہو جاتی ہے- ابو ہریرہؓ ایک روایت کرتے ہیں اس سے ایک سنت ثابت ہو جاتی ہے اسی طرح ایک ایک صحابیؓ کے بیان پر دین کے مسائل اور سنتیں ثابت ہوتی چلی جاتی تھیں' خبر واحد اور متواتر ہونے کا کوئی سوال وہاں نہیں کیا جاتا تھا آخر میں امام شافعیؒ لکھتے ہیں کہ میں نے مدینہ و مکہ' یمن و شام اور کوفہ کے حضرات ذیل کو دیکھا کہ وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ایک صحابی سے روایت کرتے تھے اور صرف اس ایک صحابی کی حدیث سے ایک سنت ثابت ہو جاتی تھی' اہل مدینہ کے چند نام یہ ہیں:

محمد بن جبیر' نافع بن جبیر' یزید بن طلحہ' محمد بن طلحہ' نافع بن عجیر' ابو مسلمہ بن عبدالرحمٰن' حمید بن عبدالرحمٰن' خارجہ بن زید' عبدالرحمٰن بن کعب' عبداللہ بن ابی قتادہ' سلیمان بن یسار' عطاء بن یسار وغیرہم-

اور اہل مکہ کے چند اسماء حسب ذیل ہیں:

عطاء' طاؤس' مجاہد' ابن ابی ملیکہ' عکرمہ بن خالد' عبید اللہ بن ابی یزید' عبداللہ بن باباہ' ابن ابی عمار' محمد بن المنکدر وغیرہم اور اسی طرح یمن میں وہب بن منبہ اور شام میں مکحول اور بصرہ میں عبدالرحمٰن بن غنم' حسن اور محمد بن سیرین' کوفہ میں اسود' علقمہ

اور شعبی غرض تمام بلادِ اسلامیہ اسی عقیدہ پر تھے کہ خبر واحد حجت ہے۔ اگر بالفرض کسی خاص مسئلہ کے متعلق کسی کے لیے یہ کہنا جائز ہوتا کہ اس پر مسلمانوں کا ہمیشہ اجماع رہا ہے تو خبر واحد کی حجیت کے متعلق بھی میں یہ الفاظ کہہ دیتا مگر احتیاط کے خلاف سمجھ کرا تنا پھر بھی کہتا ہوں کہ میرے علم میں فقہاء مسلمین میں کسی کا اس میں اختلاف نہیں ہے۔

**خبر واحد پر عمل نہ کرنے کی چند صورتیں** ❊ ہاں یہ ممکن ہے کہ اگر کسی کے پاس خبر واحد پہنچی ہو تو اس نے اس پر اس لیے عمل نہ کیا ہو کہ اس کے نزدیک وہ خبر حد صحت کو نہ پہنچی ہو یا وہ حدیث دو معنوں کو محتمل ہو اور اس نے دوسرے معنی پر عمل کرلیا ہو یا اس کے معارض اس سے زیادہ صحیح حدیث اس کے پاس موجود ہو' غرض جب تک وجہ ترجیح یا اسبابِ ترک میں سے کوئی سبب اس کے پاس موجود نہ ہو ہرگز کسی کے لیے خبر واحد کا ترک کرنا جائز نہیں۔

**خبر واحد کے مراتب** ❊ اسی کے ساتھ یہ واضح کر دینا بھی ضروری ہے کہ ایک وہ حدیث جس پر سب کا اتفاق ہو اور ایک وہ جو کسی خاص مسئلہ کے متعلق صرف ایک راوی سے روایت کی گئی ہو' اس میں مختلف تاویلوں کی گنجائش بھی نہ ہو دونوں برابر نہیں ہو سکتیں' پہلی حدیث کا تسلیم کرنا بلا شبہ قطعی ہے اگر اس کا کوئی منکر ہو تو اس سے توبہ کرائی جائے لیکن دوسری قسم کی حدیث اس درجہ قوی نہیں اگر اس حدیث میں کوئی شک کرے تو اس سے توبہ کا مطالبہ نہیں کیا جائے گا لیکن اس پر بھی عمل کرنا واجب ہوگا جب تک کہ اسباب ترک میں سے کوئی سبب پایا نہ جائے جیسا کہ شاہدوں کے بیان پر فیصلہ کر دیا جاتا ہے حالانکہ یہاں بھی غلطی اور شکوک کا احتمال باقی رہتا ہے لیکن پھر بھی جب تک کہ تحقیق نہ ہو ظاہر حال پر عمل کیا جاتا ہے۔



# ظن وعلم کے مفہوم پر ایک اہم بحث

خبر واحد کی حجیت کے برخلاف منکرین حدیث کے پاس بڑا استدلال یہ ہے کہ وہ مفید ظن ہوتی ہیں اور دین کی بناء ظنیات پر قائم نہیں کی جاسکتی اس لیے ہم یہاں پہلے ظن وعلم کے مفہوم کے متعلق تحقیق کرنا ضروری سمجھتے ہیں صحابہؓ کے کلام سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ وہ ظن کا استعمال اردو میں ٹھیک اٹکل کے موقعہ پر کیا کرتے تھے۔ پس جو خیال واقعہ کی تحقیق کے بغیر محض اپنی جانب سے پکا لیا جائے ان کے نزدیک ظن کہا جاتا تھا اب وہ خواہ رجحان کے مرتبہ کو پہنچے یا نہ پہنچے۔[1]

---

[1] مولانا اسلم صاحب نے معلوم نہیں کس مجبوری سے صحابہؓ کے دور کے ان واقعات کی جواب دہی حسب ذیل الفاظ میں کی ہے حالانکہ ان کے لیے سیدھی بات یہ تھی کہ وہ ان تمام واقعات کو سرے سے غلط کہہ کر نبٹ جاتے مگر آپ رقم طراز ہیں۔

''مگر عہد صحابہ میں شاہد کا ملنا ممکن تھا اس لیے اس وقت یہ طرزِ عمل بالکل حق بجانب تھا لیکن زمانہ مابعد میں راوی کی حیثیت شاہد کی نہیں رہی بلکہ مدعی کی ہوگئی جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے امت کے جملہ افراد پر جن کی تعداد کروڑوں بلکہ ممکن ہے کہ اربوں ہو جائے ایک عقیدہ یا عمل کی پابندی عائد کرنی چاہتا ہے اور اس کا بیان بھی واسطہ در واسطہ ہے اس لیے اس کے اوپر لازم ہے کہ وہ دو شاہد عدل پیش کرے جو گواہی دیں کہ اس نے فلاں سے ہمارے سامنے سنا ہے پھر اسی طرح سلسلہ کے آخر تک ہر راوی کے سماعت کے دو گواہ ہونے ضروری ہیں۔ بلا ان کے اصول عدالت اور قانون شریعت کے مطابق اس کا قول تسلیم کے قابل نہیں۔'' (علم حدیث ص ۳۰)

اس طویل اور بے مغز تقریر کے جواب میں یہ عرض کیا جاسکتا ہے کہ ان تمام ذمہ داریوں کا بار جیسا بعد کے راویوں پر ہے اس سے بڑھ کر اس صحابی کی گردن پر ہے جس نے کوئی حدیث آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف منسوب کی ہے پہلا مدعی وہ ہے جس نے اربوں افراد امت کے سر کسی عمل کی پابندی عائد کرنے کی بنیاد رکھی ہے سب سے پہلے یہ اس کے ذمہ ہے کہ وہ اپنے اس دعویٰ کے لیے دو گواہ لائے اگر دو گواہ نہیں لاتا یا دوسرا شخص اس سے گواہوں کا مطالبہ نہیں کرتا اور اس کے بغیر بھی اس کا دعویٰ قبول کرلیا جاتا ہے تو یہ اس کی دلیل ہے کہ راوی کے لیے دراصل عدد کی شرط ہی غلط ہے۔ اس کا یہ عذر کرنا ''کہ اس وقت شاہد کا ملنا ممکن تھا'' ایک عذر لنگ ہے اوّلاً تو یہی صحیح نہیں کہ صحابہ نے سب روایتیں براہ راست صاحب نبوت سے خود سن کر بیان کی ہیں اس لیے ان کی حیثیت مدعی کی حیثیت نہیں کیونکہ ان کی روایتوں میں ایسی روایات بھی شامل ہیں جو انہوں نے خود نہیں بلکہ کسی دوسرے صحابی سے سن کر بیان کی ہیں۔ حضرت انسؓ فرماتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| ما کل ما نحدث به سمعناه من رسول الله صلى الله عليه وسلم و لكن كان يحدث بعضنا بعضا. (مستدرک حاکم) | جو حدیث ہم بیان کرتے ہیں وہ تمام ہم نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے خود نہیں سنیں ہیں بلکہ ان میں وہ حدیثیں بھی ہیں جو ہم میں بعض بعض سے روایت کرتا تھا۔ |

اس بناء پر صحابی کی حیثیت بھی ٹھیک وہی حیثیت ہوگئی جو دوسرے راوی کی ہے اس کے علاوہ یہ بھی مسلم نہیں کہ جس نے آپ سے براہ راست کوئی حدیث سنی ہے اس کی حیثیت مدعی کی نہیں ہوتی پھر اس کو بارِ ثبوت سے کیوں سبکدوش کیا جائے پھر یہ کون سا عقلی یا شرعی قاعدہ ہے کہ کسی مدعی کے دعویٰ کی ڈگری صرف اس بناء پر دے دی جائے کہ وہ گواہ پیش کرسکتا ہے اور اس امکان پر اس سے گواہی کا مطالبہ ہی نہ کیا جائے اور فرض کرلو کہ اگر دو گواہوں سے حدیث کی صحت ثابت ہوسکتی ہے تو چلئے مولانا اسلم صاحب اسی کا اقرار کرلیں کہ اگر کسی خبر کے راوی دو دو ہوں یا اس کے دو دو شاہد ہوں تو وہ اس کو حجت تسلیم کرسکتے ہیں۔ معتزلہ نے تو اس کا اقرار کرلیا ہے جیسا کہ حافظ عراقی نے نکت علی ابن الصلاح میں اس کی تصریح کی ہے۔ ﷲ .....

حضرت عمرؓ نے ایک دن اپنے خطبہ میں فرمایا لوگو! دین کے بارے میں رائے تو بس آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ہی کی صواب تھی - و انما هو منا الظن و التكلف - ہم تو صرف اٹکل کے تیر لگاتے اور تکلف کر کر کے خیال جماتے ہیں - ان مختصر الفاظ میں قرآن کی اس آیت کی طرف اشارہ تھا - ﴿إِنَّا أَنزَلْنَا إِلَيْكَ الْكِتَابَ بِالْحَقِّ لِتَحْكُمَ بَيْنَ النَّاسِ بِمَا أَرَاكَ اللَّهُ﴾ پس جو رائے خدا کی اراءۃ اور اصابۃ کے ساتھ ہو اس کا نام رائے ہے اور وہی صواب بھی ہو سکتی ہے اور جو محض اپنی جانب سے ایک اٹکل ہو' خدائے تعالیٰ کی اراءۃ اس میں شامل نہ ہو اس کا نام ظن اور تکلف ہے -

عن عبدالله بن عمر انه كان اذا لم يجد في الامر يسأل عنه شيئا قال ان شئتم اخبر تكم بالظن. (اعلام ج ۱ ص ۴۹)

حضرت ابن عمر کا یہ دستور تھا کہ جب کسی معاملہ کے متعلق انہیں کتاب و سنت میں کوئی فیصلہ نہ ملتا تو فرماتے اگر تم چاہو تو میں تمہیں اپنے ظن اور اٹکل سے بتلا دوں - (یعنی فیصلہ نہ دیتے)

اسی ظن کو رائے بھی کہا جاتا ہے اور اسی معنی میں رائے زنی کی ممانعت کی گئی ہے یعنی محض اپنی عقل سے کسی شرعی بنیاد کے بغیر کوئی بات کہہ دینا - حضرت ابوبکرؓ فرماتے ہیں کہ میں کس زمین کے اوپر اور کس آسمان کے نیچے رہ سکتا ہوں؟ اگر قرآن کی کسی آیت میں صرف اپنی رائے سے کوئی بات کہوں یا ایسی بات کہوں جس کا مجھے علم نہیں ہے -[1] حضرت ابوموسیٰ کے الفاظ پر غور کیجئے -

من كان عنده علم فليعلمه الناس و ان لم يعلم فلا يقولن ما ليس له به علم فيكون من المتكلفين.[2]

اگر کسی کے پاس کوئی علم کی بات ہو تو وہ لوگوں کو سکھلا دے اور اگر علم نہیں رکھتا تو وہ بات منہ سے نہ نکالے جس کا اس کو علم نہیں تاکہ متکلفین میں اس کا شمار نہ ہو جائے -

---

ﷲ ..... لیکن موصوف تو پھر بھی اس کو تسلیم کرنے کے لیے تیار نہیں - چنانچہ چند سطور بعد خود ہی تحریر فرماتے ہیں ''اس لیے تمام روایتیں غیر یقینی ہیں - روایت کی صرف ایک قسم یقینی ہو سکتی تھی یعنی متواتر اور ایسی کوئی حدیث نہیں ہے بلکہ جملہ حدیثیں خبر واحد ہی ہیں -'' (علم حدیث ص ۳۰ و ۳۱)

مذکورہ بالا تحریر سے یہ صاف ظاہر ہے کہ مولانا موصوف حدیث متواتر کے سوا خبر واحد کی حجت تسلیم نہیں کرتے پھر صفحہ ۱۴ پر خبر واحد کی تعریف یہ نقل فرماتے ہیں - اس مقام پر خبر واحد سے مراد وہ حدیث ہے کہ حد تواتر تک جو مفید یقین ہے نہ پہنچے مثلاً ایک حدیث جس کو کوئی جماعت پانچ یا چھ راویوں سے روایت کرتی ہو خبر واحد ہے - جب مولانا موصوف کا عقیدہ یہ ہے تو پھر خواہ مخواہ دو گواہوں کی شرط کس لیے ہے اگر ایک جماعت کسی حدیث کو چھ اشخاص سے بھی روایت کرے وہ بھی مولانا کے نزدیک مسلم نہیں تو دو گواہوں کا بیان کیا مسلم ہوگا - گویا کہ اب مولانا کی تقریر کا خلاصہ یہ ہے کہ حدیث کی کوئی قسم بھی حجت نہیں - خبر متواتر اگر بالفرض موجود ہوتی تو اسے تسلیم کر سکتے تھے مگر بدقسمتی سے وہ موجود ہی نہیں اس لیے نتیجہ کورا انکار ہے -

یہاں یہ نکتہ اور یاد رکھنے کے قابل ہے کہ خبر متواتر کی ایک شرط یہ ہے کہ اس کا مبنی امر محسوس ہو' اگر کسی غیر محسوس امر کو ایک کروڑ انسان بھی نقل کریں تو بھی وہ متواتر نہیں - اس کا مطلب یہ ہے کہ اگر ایک ہزار صحابہ و تابعین بھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے کسی غیر محسوس امر کو نقل کریں تو وہ بھی مولانا کو مسلم نہ ہوگی کیونکہ ان کے نزدیک وہ خبر واحد رہے گی اور وہ مفید یقین نہیں ہو سکتی انا للہ وانا الیہ راجعون - میں سمجھتا ہوں کہ اگر کوئی شخص ایک ہزار اشخاص کے بیانات کا بھی یقین نہیں لاتا اور اس لیے نہیں لاتا کہ وہ متواتر نہیں ہیں اسے اس دنیا میں رہنے کا کوئی حق نہیں ہے کیونکہ پھر اس دنیا میں اس کے نزدیک خبر پر یقین کرنے کا کوئی ذریعہ ہی نہیں - اسے تحصیل یقین کے لیے کوئی دوسرا جہاں تلاش کرنا چاہیے -

[1] اعلام ج ۱ ص ۴۴ - [2] ایضاً ج ۱ ص ۵۰ -

اس سے معلوم ہوا کہ تکلف یہ ہے کہ جب کسی بات کا علم نہ ہو تو بے علمی کے چھپانے کے لیے اپنی جانب سے کوئی بات گھڑ لی جائے اسی کو ظن کہتے ہیں- اسی کو حضرت عمرؓ نے اپنے ان الفاظ میں ادا فرمایا تھا- و انما هو منا الظن و التکلف - حضرت ابو موسیٰؒ کے اس مختصر سے بیان میں حسب ذیل آیات کی طرف اشارہ تھا-

| | |
|---|---|
| لَا تَقْفُ مَا لَيْسَ لَكَ بِهٖ عِلْمٌ. قُلْ مَا اَسْئَلُكُمْ عَلَيْهِ مِنْ اَجْرٍ وَ مَا اَنَا مِنَ الْمُتَكَلِّفِيْنَ. | اس بات کے پیچھے مت پڑیئے جس کا آپ کو علم نہیں- آپ کہہ دیجئے کہ میں تم سے اس پر مزدوری نہیں چاہتا اور میں تکلف کرنے والوں میں نہیں ہوں- |

حضرت عبداللہ بن مسعودؓ فرماتے ہیں-

| | |
|---|---|
| ما علمک الله فی کتابه فاحمد الله به و ما استأ ثربه علیک من علم فکله الی عالمه و لا تتکلف فان الله عزوجل یقول لنبیه قل ما اسئلکم علیه من اجر و ما انا من المتکلفین.[1] | کتاب اللہ کا جو علم اللہ تعالیٰ تجھے مرحمت فرما دے اس پر اس کی تعریف کر اور اس کا جو علم اس نے خود اپنے نفس کے لیے رکھا ہے اور تجھے نہیں بتلایا اس کے متعلق تکلف مت کر اور جو اس کا عالم ہے اس کے سپرد کر کیونکہ اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی سے یہی ارشاد فرمایا ہے آپؐ کہہ دیجئے کہ میں تم سے مزدوری نہیں چاہتا اور میں تکلف کرنے والوں میں نہیں ہوں- |

حضرت عمرؓ کا ارشاد ہے-

| | |
|---|---|
| اتقوا الرأی فی دینکم.[2] | دین میں رائے لڑانے سے بچو- |

غرض سلف میں بیشتر ظن اور رائے اپنی جانب سے تخمینہ اور خیال آرائی کو کہتے ہیں جو رائے کتاب اللہ اور سنت رسول کے تحت ہو اس کو مطلقاً رائے نہیں کہا جاتا تھا نہ وہ مذموم ہے- حضرت ابن عباسؓ کے کلام میں اس تقسیم کی طرف اشارہ موجود ہے-

| | |
|---|---|
| من احدث رأیا لیس فی کتاب الله و لم تمض به سنته من رسول الله لم یدر علی ما هو منه اذا لقی الله عزوجل.[3] | جس نے کوئی ایسی رائے ایجاد کی جو قرآن میں نہیں اور نہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت کے موافق ہے وہ نہیں جانتا کہ کل قیامت میں اس کا حشر کیا ہوگا- |

ان الفاظ سے رائے کی دو قسمیں ظاہر ہوتی ہیں ایک وہ جو کتاب اللہ کے ماتحت ہو دوسری وہ جس کی اصل کتاب اللہ میں نہ ہو- اس کے مقابلہ میں علم اس کو کہا جاتا تھا جو قرآن و حدیث نے بتایا' یا صحابہؓ سے منقول ہوا- اوزاعی فرماتے ہیں کہ علم صرف وہ ہے جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہؓ سے منقول ہو اور جو ان سے منقول نہیں وہ علم ہی نہیں-[4]

ابن جریج روایت کرتے ہیں کہ میں نے عطاء سے ایک مسافر کے متعلق مسئلہ پوچھا کہ اس نے حج کے مہینوں کے سوا کسی اور مہینہ میں عمرہ کیا پھر اس کا خیال ہوا کہ حج کے ایام میں حج کر لے کیا وہ متمتع ہو جائے گا فرمایا کہ متمتع نہیں ہو سکتا جب تک کہ اشہر

---

[1] اعلام ج اص ۴۷ و جامع بیان العلم ج ۲ ص ۵۰- [2] اعلام ج اص ۴۵- [3] اعلام ج اص ۴۵- [4] جامع بیان العلم ج ۲ ص ۲۹-

ج میں پھر اپنے میقات پر لوٹ کر نہ آئے میں نے کہا کہ أرای ام علم؟ یہ جو آپ نے جواب دیا ہے یہ رائے ہے یا علم۔[۱]

ان کلمات سے ظاہر ہے کہ رائے اور علم' اسی طرح ظن اور علم سلف میں دو متقابل چیزیں تھیں واقعی بات کو علم اور تخمینی باتوں کو ظن کہا جاتا تھا' جانب راجح اور مرجوح کی ان کے یہاں کوئی تفصیل نہ تھی۔ یہی اصطلاح قرآن کی بھی ہے۔

(۱) یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا اجْتَنِبُوْا كَثِیْرًا مِّنَ الظَّنِّ اِنَّ بَعْضَ الظَّنِّ اِثْمٌ. (حجرات:۱۲)

اے ایمان والو! بہت گمان کرنے سے بچا کرو کیونکہ بعض خیال و گمان گناہ کی حد تک پہنچتے ہیں۔

آیت بالا میں گناہ ہونے کا حکم اس پر نہیں ہے کہ وہ جانب راجح ہے یا مرجوح بلکہ خلافِ واقع اور بے تحقیق بات پر ہے۔

دوسری جگہ ارشاد ہے:

(۲) وَ اِذَا قِیْلَ اِنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ وَّ السَّاعَةُ لَا رَیْبَ فِیْهَا قُلْتُمْ مَّا نَدْرِیْ مَا السَّاعَةُ اِنْ نَّظُنُّ اِلَّا ظَنًّا وَّ مَا نَحْنُ بِمُسْتَیْقِنِیْنَ. (جاثیه : ۳۲)

جب کہا گیا کہ اللہ تعالیٰ کا وعدہ حق ہے اور قیامت آنے میں کوئی شبہ نہیں تو تم نے یہ جواب دیا ہم نہیں جانتے قیامت کیا چیز ہے۔ ہمیں تو یہ بات یونہی بے تحقیق سی معلوم ہوتی ہے اور ہم ہرگز اس کا یقین نہیں کر سکتے۔

اسی طرح آیات ذیل بھی اسی معنی میں مستعمل ہیں:

(۳) اِنْ یَّتَّبِعُوْنَ اِلَّا الظَّنَّ وَ مَا تَهْوَى الْاَنْفُسُ وَ لَقَدْ جَآءَهُمْ مِّنْ رَّبِّهِمُ الْهُدٰى. (النجم : ۲۳)

صرف اٹکل اور نفس کی خواہشات پر چلتے ہیں اور ان کے پاس ان کے رب کی طرف سے ہدایت پہنچ چکی ہے۔

(۴) مَا لَهُمْ بِهٖ مِنْ عِلْمٍ اِنْ یَّتَّبِعُوْنَ اِلَّا الظَّنَّ وَ اِنَّ الظَّنَّ لَا یُغْنِیْ مِنَ الْحَقِّ شَیْئًا. (النجم:۲۷)

اور ان کو اس کا کچھ علم نہیں صرف خیالات پر چلتے ہیں اور خیالات حق کی جگہ کچھ کار آمد نہیں ہوتے۔

(۵) وَلٰكِنْ ظَنَنْتُمْ اَنَّ اللّٰهَ لَا یَعْلَمُ كَثِیْرًا مِّمَّا تَعْمَلُوْنَ وَ ذٰلِكُمْ ظَنُّكُمُ الَّذِیْ ظَنَنْتُمْ بِرَبِّكُمْ اَرْدٰىكُمْ فَاَصْبَحْتُمْ مِّنَ الْخَاسِرِیْنَ. (حم سجده : ۲۲، ۲۳)

لیکن تم کو یہ خیال تھا کہ اللہ تعالیٰ بہت سی چیزیں جو تم کرتے ہو نہیں جانتا اور تمہارے اسی خیال نے جو تم نے اپنے رب کے متعلق پکا رکھا تھا تم کو ہلاک کیا اور تم نقصان میں رہ گئے۔

(۶) یَظُنُّوْنَ بِاللّٰهِ غَیْرَ الْحَقِّ ظَنَّ الْجَاهِلِیَّةِ. (آل عمران : ۱۵۴)

وہ اللہ تعالیٰ کے متعلق جاہلوں کے سے جھوٹے خیال رکھتے تھے۔

(۷) وَ تَظُنُّوْنَ بِاللّٰهِ الظُّنُوْنَا. (احزاب:۱۰)

اور تم اللہ تعالیٰ کے متعلق طرح طرح کے خیالات کرنے لگے۔

(۸) وَ اِنَّ الَّذِیْنَ اخْتَلَفُوْا فِیْهِ لَفِیْ شَكٍّ مِّنْهُ مَا لَهُمْ بِهٖ مِنْ عِلْمٍ اِلَّا اتِّبَاعَ الظَّنِّ. (نساء : ۱۵۷)

جو لوگ عیسیٰ کے معاملہ میں کئی باتیں کہتے ہیں وہ یہاں شک میں پڑے ہوئے ہیں ان کو اس کا کچھ علم نہیں صرف اپنے خیالات کی پیروی ہے۔

---

[۱] جامع بیان العلم ج ۲ ص ۲۹۔

(۹) وَ مَا يَتَّبِعُ الَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ شُرَكَآءَ اِنْ يَّتَّبِعُوْنَ اِلَّا الظَّنَّ وَ اِنْ هُمْ اِلَّا يَخْرُصُوْنَ. (یونس: ۶۶)

اور جو لوگ اللہ کے سوا دوسروں کو شریک پکارتے ہیں یہ صرف خیال کے پیچھے پڑے ہوئے ہیں اور صرف اٹکلیں دوڑاتے ہیں۔

(۱۰) وَ قَالُوْا مَا هِيَ اِلَّا حَيَاتُنَا الدُّنْيَا نَمُوْتُ وَ نَحْيٰ وَ مَا يُهْلِكُنَا اِلَّا الدَّهْرُ وَ مَا لَهُمْ بِذٰلِكَ مِنْ عِلْمٍ اِنْ هُمْ اِلَّا يَظُنُّوْنَ. (جاثیہ: ۲۴)

اور کہتے ہیں یہی ہماری زندگی ہے جس میں ہم جیتے اور مرتے ہیں اور ہم کو نہیں ہلاک کرتا مگر زمانہ ان کو کچھ علم نہیں وہ صرف اٹکلیں دوڑاتے ہیں۔

(۱۱) وَ اِنْ تُطِعْ اَكْثَرَ مَنْ فِي الْاَرْضِ يُضِلُّوْكَ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اِنْ يَّتَّبِعُوْنَ اِلَّا الظَّنَّ. (الانعام: ۱۱۶)

روئے زمین کے اکثر لوگ ایسے ہیں کہ اگر آپ ان کی باتیں مان لیں تو وہ آپ کو اللہ کی راہ سے بھٹکا دیں گے وہ صرف خیالات کی پیروی کرتے ہیں۔

ان تمام آیات میں ظن ان خیالات ہی کو کہا گیا ہے جو خود اپنے دماغ سے تراش لیے جائیں پھر وہ خواہ حد یقین کو پہنچ جائیں یا صرف شک کے مرتبہ میں رہ جائیں پہلی آیت میں ظن سے اجتناب کرنے کا امر فرمایا گیا ہے۔ دوسری آیت میں کفار کا قیامت کے متعلق ظن کا اقرار مذکور ہے تیسری آیت میں ظن اور خواہشاتِ نفس کے مقابلہ میں خدا کی ہدایت کو رکھا گیا ہے اسی طرح چوتھی آیت میں علم اور ظن کو مقابل قرار دیا گیا ہے آٹھویں آیت میں جن لوگوں کے متعلق شک کی حالت میں ہونا فرمایا گیا ہے' ان ہی کے متعلق اسی آیت میں یہ فرمایا ہے کہ یہ لوگ ظن کی اتباع کرتے ہیں حالانکہ اصطلاح کے لحاظ سے ظن اور شک متقابل چیزیں ہیں۔ نویں آیت میں ظن اور خرص یعنی تخمینہ کو قرین اور ہم معنی الفاظ کے طور پر استعمال کیا گیا ہے۔ ان تمام مقامات میں کہیں بھی ظن کے اصطلاحی معنی مراد نہیں ہیں اور نہ یہ وہ ظن ہیں جو ادلہ شرعیہ کے ماتحت پیدا ہوئے ہیں۔ بلکہ قرآن جس ماحول میں آیا اس وقت خدا کی ذات وصفات' قیامت اور اہل کتاب کے معاملات کا مشرکین کو کچھ بھی علم نہ تھا اور جو علم تھا وہ صرف سنی سنائی باتیں یا غلط قیاسات اور باطل ظنون تھے قرآن آیا تو اس نے بنیادی طور پر یہ سکھلایا کہ اب خدائی تعلیم کی اتباع کرو اتباع ظنون وقیاسات چھوڑ دو۔

ظاہر ہے کہ اس وقت جو ظن مشرکین کو قیامت کے متعلق تھا یا سورۂ آل عمران کی آیت میں جو ظن مسلمانوں کے دل میں پیدا ہونے لگا تھا یا سورۂ حم سجدہ میں خدا کے علم کے بارے میں جو ظن کہ مشرکین کے قلوب میں موجود تھا اور اسی طرح دوسری آیات میں جہاں جہاں ظن کا ذکر اور اس کی مذمت کی گئی ہے یہ وہ ظن ہرگز نہیں ہیں جو ادلہ شرعیہ کے ماتحت پیدا ہوئے بلکہ اپنی جانب سے پکائے ہوئے بے بنیاد خیالات تھے جو ظن کہ ادلہ شرعیہ کے ماتحت پیدا ہوتا ہے قرآن نے اس کی مذمت کا کہیں ایک حرف بھی نہیں کہا ان جملہ مواقع پر جتنے ظنون ہیں یہ وہ ظنون ہیں جو شریعت کے خلاف یعنی خدا اور رسول کے بیان کردہ عقائد کے خلاف ہیں۔ جب خدا کی جانب سے حق بات پہنچا دی جائے تو اس کے خلاف اب نہ ظن معتبر ہوتا ہے نہ یقین۔ چوتھی آیت کا یہی مطلب ہے۔ مولانا اسلم صاحب یہ سمجھتے ہیں کہ ظن کی مذمت اس لیے کی گئی ہے کہ وہ ظن ہے حالانکہ یہ بالکل غلط ہے جن ظنوں کی ان آیات میں

مذمت کی گئی ہے اگر وہ یقین کے مرتبہ میں پہنچ جائیں تو اور زیادہ قابل مذمت ہوں گے- خلاصہ کلام یہ ہے کہ سلف میں اور قرآنی محاورات میں بیشتر ظن کا اطلاق بے تحقیق بات پر اور علم کا واقعی بات پر کیا گیا ہے- ان آیات میں ان ظنی احکام کے خلاف جو ظنی احادیث سے ثابت ہوں کوئی ادنیٰ اشارہ بھی نہیں ہے- بلکہ یہ وہ ظنون ہیں جو حق کے صریح خلاف محض اپنی دماغی ایجاد اور خواہش نفس کی بنا پر پیدا کر لیے گئے ہیں- خدائی ہدایات اور سماوی علوم کو قرآن کے مذمت کردہ ظن کا مصداق سمجھنا قرآن کی کھلی ہوئی تحریف ہے-[1]

---

[1] امام راغب اصفہانی فرماتے ہیں "الظن اسم لما یحصل عن امارة و متی قویت اوت الی العلم و متی ضعفت جدا لم یتجاوز حد الوهم" -ظن اس خیال کو کہتے ہیں جو علامات دیکھ کر دماغ میں پیدا ہوتا ہے اب اگر قوی ہو گیا تو علم بن جاتا ہے اور اگر بہت کمزور رہا تو وہم کے مرتبہ میں رہ جاتا ہے اور یہ سب سے کمزور مرتبہ ہے-

امام راغبؒ نے اس عبارت میں ظن کی ٹھیک وہی حقیقت متعین کی ہے جس کو ہم نے ابھی تفصیل کے ساتھ بیان کیا ہے پس لغت کے لحاظ سے ظن، یقین اور شک کے خلاف کسی حالت کا نام نہیں بلکہ انسان کے اپنے ہی ایک تخمینہ کا نام ہے اس کے بعد واقعات کے لحاظ سے وہ یقین اور وہم دونوں حالتوں کے ساتھ جمع ہو سکتا ہے- انسان میں یہ ایک ممتاز صفت ہے اور اس کی فطرت کی سلامتی اور کجی کی بہت بڑی دلیل ہے سلیم الفطرت انسان اکثر واقع کے مطابق ہی ظن کیا کرتا ہے اور کج فطرت ہمیشہ اٹکل کے تیر لگاتا ہے ان ہی دونوں قسموں کا نقشہ ذیل کی دو آیتوں میں کھینچا گیا ہے چنانچہ خاشعین کے متعلق فرمایا:

| | |
|---|---|
| وَ اِنَّھَا لَکَبِیْرَۃٌ اِلَّا عَلَی الْخَاشِعِیْنَ الَّذِیْنَ یَظُنُّوْنَ اَنَّھُمْ مُّلٰقُوْا رَبِّھِمْ. (البقرۃ: ٤٦) | نماز بہت گراں ہوتی ہے بجز ان کے جنہیں یہ خیال لگ رہا ہے کہ انہیں اپنے پروردگار سے ایک دن ضرور ملنا ہے- |

اور کفار کے حق میں فرمایا:

| | |
|---|---|
| اَلَا یَظُنُّ اُولٰٓئِکَ اَنَّھُمْ مَّبْعُوْثُوْنَ ○ لِیَوْمٍ عَظِیْمٍ ○ یَوْمَ یَقُوْمُ النَّاسُ لِرَبِّ الْعٰلَمِیْنَ○ (المطففین: ٤ - ٦) | ان لوگوں نے یہ تخمینہ کیوں نہ کیا کہ انہیں ایک بہت عظیم الشان دن میں حساب کے لیے پھر اٹھ کھڑا ہونا ہے- یہ وہ دن ہے جس میں سب لوگ رب العالمین کے سامنے آئیں گے- |

ہر شخص جو رب کا قائل ہے اس کی فطرت میں لقاء رب کی تمناء ہونا چاہیے جو لوگ لقاء رب کے خیال میں لگے ہوئے ہیں وہ یقیناً سلیم الفطرت اور قابل مدح انسان ہیں اور جن کو یہ خیال نہیں وہ یقیناً پست فطرت اور قابل مذمت ہیں انہیں یہ خیال ضرور ہونا چاہیے تھا کہ رب العالمین جب حساب کے لیے سب کو بلائے گا تو ہمیں کیوں نہ بلائے گا- ان دونوں آیتوں میں فطرت کی اسی صحیح آواز کی طرف دعوت دی گئی ہے ورنہ پہلی آیت میں جن خاشعین کا ذکر ہے انہیں قیامت کا ظن نہیں بلکہ کامل یقین حاصل تھا جیسا کہ ارشاد ہے-

| | |
|---|---|
| وَ بِالْاٰخِرَۃِ ھُمْ یُوْقِنُوْنَ. (البقرۃ: ٤) | یہی لوگ آخرت پر یقین رکھتے ہیں- |

اور کفار کو قیامت کے متعلق ایک شمہ برابر بھی یقین نہ تھا-

| | |
|---|---|
| اِنْ نَّظُنُّ اِلَّا ظَنًّا وَّ مَا نَحْنُ بِمُسْتَیْقِنِیْنَ. (الجاثیہ: ٣٢) | ہمیں قیامت کا یونہی خیال سا ہے ہم ہرگز اس پر یقین لانے والے نہیں- |

چونکہ ظن یقین کے ساتھ جمع ہو سکتا تھا اس لیے کفار نے یہاں یہ تصریح کرنا ضروری سمجھا کہ ہمارا یہ ظن وہ ظن نہیں جس کے بعد یقین پیدا ہو سکے بلکہ یہ ان اوہام کے قبیلہ کی چیز ہے جو جانب مخالف کے یقین کے حال میں بھی دماغ میں گذر سکتی ہے- ہمارے نزدیک ان دونوں آیتوں میں ظن اپنے ہی معنی میں مستعمل ہے اور یہ تنبیہ کرنے کے لیے مستعمل ہے کہ قیامت کا معاملہ انبیاء علیہم السلام کی تمام تعلیمات کی طرح عین فطرت کی آواز کے لحاظ .....

**دلیل متواتر بھی مفید ظن ہوسکتی ہے** ٭ یہ یادرکھنا چاہیے کہ قرآن کا حرف حرف اگرچہ متواتر ہے لیکن اس کے باوجود اس کے جو مسائل فروعیہ اس سے مستنبط ہوتے ہیں ان کے متواتر ہونے کا دعویٰ کوئی نہیں کرسکتا کیونکہ ثبوت کی قطعیت دلالت کی قطعیت کو مستلزم نہیں ہے قرآن کی ایک ایک آیت بلاشبہ قطعی الثبوت ہے لیکن کوئی شخص یہ دعویٰ نہیں کرسکتا کہ ہر آیت قطعی الدلالۃ بھی ہے خود صحابہ کرام کے زمانہ میں بعض آیات کا مفہوم سمجھنے میں خلاف ثابت ہے' اگر ان آیات کے مفہومات بھی متواتر ہوتے تو الفاظ کی طرح ان میں بھی کسی کو خلاف کی مجال نہ ہوتی۔

امام شاطبیؒ فرماتے ہیں کہ کسی متواتر کا قطعیت کو مفید ہونا اس پر موقوف ہے کہ اس کے جمیع مقدمات بھی متواتر ہوں۔لیکن

---

لــــہ ..... مطابق ہے اس لیے خاشعین کا یقین ان کی فطرت کی سلامتی کی علامت اور قابل مدح ہے اور مشرکین کی ضد ان کی فطرت کی کجی اور قابل مذمت بات ہے اگر آپ یہ سمجھ گئے ہیں تو یہ نکتہ بھی آپ کے ذہن میں آسکتا ہے کہ قرآن میں جگہ جگہ لقاء رب کے لیے ظن اور رجاء کا لفظ کیوں استعمال کیا گیا ہے۔اور آخرت کے لیے یقین کا لفظ کیوں۔بات یہ ہے کہ آخرت ایک غیبی حقیقت ہے۔جو انبیاء علیہم السلام نے بتائی اس کا تسلیم کرنا ان کے اعتماد پر ضروری ہے اور لقاء رب انسان کی فطرت کی آواز ہے صرف ایک غیبی حقیقت نہیں وہ از خود ہر انسان کے دل میں گذرنا چاہیے۔امام بخاری نے کتاب الفرائض میں عقبہ بن عامر کے قول کی شرح کرتے ہوئے لکھا ہے۔الظانین یعنی الذین یتکلمون بالظن۔''ظانین وہ لوگ ہیں جو صرف اپنے تخمینہ سے باتیں بتاتے ہیں''۔مہلبؒ ایاکم و الظن کی شرح میں فرماتے ہیں و ھو الذی لا یستند الی اصل۔یعنی ظن ممنوع وہ ہے جو کسی دلیل پر مبنی نہ ہو محض اپنی جانب سے ایک انکل ہو۔بہرحال ہمیں حدیث وقرآن سے ایک جگہ بھی یہ ثابت نہ ہوسکا کہ جو ظن دلائل شرعیہ کی روشنی میں پیدا ہو وہ کبھی قابل مذمت ہوسکتا ہے۔ہمارے نزدیک تمام دلائل کی پرواز صرف ظن ہی کی حد تک ہے اس کے بعد یقین حاصل ہونا صرف خدا تعالیٰ کی بخشش کی چیز ہے اس لیے جس حد تک انسان مکلف ہوسکتا ہے وہ صرف تحصیل ظن ہے۔یقین کی وہ منزل جس میں جانب مخالف کا خطور بھی نہ ہو بہت نادر ہے اگر تمام شریعت کی بنیاد ایسے ہی یقین پر قائم کی جائے تو فروعات تو درکنار اصول کے بہت سے مسائل بھی دلائل کی روشنی میں اس حد تک ثابت ہونا مشکل ہیں اسی لیے تحصیل یقین کا ذریعہ صرف ایک یہی ہے کہ انبیاء علیہم السلام کے اعتماد پر ان کی تمام باتوں کو بے دلیل مان لیا جائے۔پس جہاں ہمیں بلا تردد یقین رکھنے کا مکلف بنایا گیا ہے وہاں دلائل کی تحصیل کا حکم نہیں دیا گیا اور جہاں اجتہاد و استدلال کا حکم دیا گیا ہے وہاں یقین کے آخری مراتب کا مکلف نہیں بنایا گیا بلکہ ظن ہی کو یقین کا حکم دے دیا گیا ہے۔اگر ہر ہر قدم پر یقین کا حاصل کرنا فرض کردیا جاتا تو دین و دنیا دونوں کے نظام معطل ہوکر رہ جاتے اب آپ کو اختیار ہے کہ اس تعبیر کو اگر پسند نہیں کرتے تو یوں تعبیر کرلیجئے کہ شہادت اور دلائل کی روشنی میں جو نتیجہ حاصل ہوتا ہے اس کا نام ظن ہی نہیں وہ یقین ہی ہے خواہ عقلی طور پر اس میں کتنے ہی شبہات باقی رہیں مثلاً اگر ایک کنوئیں میں نجاست کا گرنا ثابت نہیں ہوسکا تو اس کو پاک کہنا یقینی ہوگا۔حالانکہ یہ احتمال ہر وقت ممکن ہے کہ اس میں نجاست گرگئی ہو اور اس کا ہمیں علم نہ ہو۔لیکن جب اس احتمال کے لیے کوئی شہادت موجود نہیں تو اس کا اعتبار بھی نہیں۔بہرحال اس میں ایک لمحہ کے لیے بھی شبہ کی کوئی گنجائش نہیں کہ مسائل فروعیہ میں ہرگز اس یقین کا اعتبار نہیں ہے جو تواتر سے حاصل ہوتا ہے بلکہ ہر یقین جو دلائل کی راہبری سے حاصل ہوجاتا ہے وہ بھی بلا تردد معتبر ہے خواہ آپ اس کا نام یقین رکھیں یا اسے ظن سے تعبیر کریں قرآن اور حدیث میں ایک حرف بھی اس کے خلاف نہیں ہے اس کے مقابلہ میں علم صرف یقین کا نام نہیں بلکہ کسی چیز کے واقعہ کے مطابق جاننے کا نام ہے امام راغبؒ فرماتے ہیں العلم ادراک الشئی بحقیقۃ یعنی علم وہ ادراک ہے جو ٹھیک حقیقت کے موافق ہو خلاصہ یہ ہے کہ ظن اور علم میں فرق یہ ہے کہ ظن صرف انکل اور اندازہ کا نام ہے اور علم واقعی بات کے ادراک کا یہ ضروری نہیں ہے کہ وہ یقین بلحاظ یقین بھی علم متواتر کے ہم پلہ ہو۔یہاں جن کو مغالطہ ہوا ہے وہ اصطلاح منطق کی بدولت ہوا ہے قرآن وحدیث میں ظن ہمیشہ اس معنی میں نہیں' منطق میں جہل مرکب بھی تصدیق کی ایک قسم ہے۔

اگر اس کے مقدمات ظنی ہیں تو پھر وہ ظن ہی کو مفید ہوگا مثلاً ہر کلام کا سمجھنا لغت اور نحویوں کی رائے پر بھی موقوف ہے۔ پس اگر کسی مسئلہ نحوی میں نحویوں کی رائے مختلف ہے یا کسی لغت میں اہل لغت کا اختلاف ہے تو اس اختلاف کا اثر اس متواتر کلام کے مفہوم پر بھی ضرور پڑتا ہے کیونکہ جن امور پر اس کلام کے مفہوم کا سمجھنا موقوف ہے جب وہی ظنی ہیں تو پھر اس کلام کو مفید قطع کیسے کہا جا سکتا ہے۔[1]

پس اگر ظن ایسا ہی قابل تردید چیز ہے تو پھر جو ظنی احکام کتاب اللہ سے ثابت ہوں گے ان کے متعلق بھی یہی فیصلہ کرنا لازم آئے گا۔

**اصولِ دین قطعی ہونا چاہئیں فروعی مسائل ظنی ہو سکتے ہیں** ❊ مولانا اسلم صاحب کو یہاں اصولی غلطی یہ پیش آ گئی ہے کہ انہوں نے اصول اور فروع میں فرق نہیں کیا 'اصول دین' دین کی بنیاد ہوتے ہیں۔ اگر ظنی ہوں تو بے شک دین کی بنیاد ظنی امور پر قائم ہونا لازم آتا ہے لیکن فروع پر دین کی بنیاد قائم نہیں ہوتی بلکہ وہ اصولِ دین کے ماتحت پیدا ہوتے ہیں اس لیے قطعیت کا مسئلہ صرف اصول کے ساتھ خاص ہے۔ فروع میں اگر ظنیت ہو تو کوئی مضائقہ نہیں ہے اس کی مثال بالکل قانونی دفعات کی سمجھئے قانون کے الفاظ اپنے اجمال کے ساتھ قطعی ہوتے ہیں اور اس کی ضمنی دفعات وتشریحات بسا اوقات ظنی ہوتی ہیں اسی لیے ان میں ہر عدالت کو اختلاف کرنے کی گنجائش مل جاتی ہے۔ امام شاطبیؒ نے مقدماتِ کتاب کے پہلے مقدمہ میں اس موضوع پر مفصل بحث کی ہے۔ پس فروعی مسائل کے ظنی ہونے میں کوئی اشکال نہیں ہے نہ ان مسائل کے تسلیم کرنے سے دین کی بنیاد کا ظنی ہونا ثابت ہوتا ہے۔ یہاں امام شاطبیؒ کی ایک اور تحقیق بھی نہایت قابل قدر ہے غور سے مطالعہ فرمائیے۔

دلائل شرعیہ کی چار قسمیں ہیں: (۱) قطعی (۲) ظنی۔ مگر وہ ظنی جو کسی قطعی اصل کے ماتحت ہے جیسے وہ اخبارِ آحاد جو قرآن کریم کا بیان واقع ہوئی ہیں مثلاً وضو، غسل، نماز اور حج وغیرہ کی تفصیلات اگر چہ یہ تمام تفصیلات اپنی جگہ ظنی ہوں مگر چونکہ یہ ایک قطعی نص قرآنی کا بیان ہیں اس لیے ان کا اعتبار کرنا بھی ضروری ہے۔ (۳) وہ ظنی دلیل جو کسی قطعی کے معارض ہے اور دوسری کوئی قطعی دلیل اس کے لیے شاہد بھی نہیں۔ ایسی ظنی دلیل یقیناً قابل قبول نہیں۔ چنانچہ اسی قاعدہ کے ماتحت حضرت عائشہؓ نے چند ظنی احادیث کا انکار فرمایا ہے۔

(۱) ایک مرتبہ ان کے سامنے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ ارشاد نقل کیا گیا کہ میت کو زندوں کے رونے پیٹنے سے عذاب ہوتا ہے۔ حضرت عائشہؓ نے فرمایا کہ قرآن تو یہ کہتا ہے ﴿لَا تَزِرُ وَازِرَةٌ وِّزْرَ اُخْرٰی﴾ (الاسراء:۱۵) یعنی یہ حدیث صرف ایک شخص کا بیان ہے اس کی وجہ سے قطعی آیت کو ترک نہیں کیا جا سکتا۔

(۲) حضرت عائشہؓ کے سامنے بیان کیا گیا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے شب معراج میں اللہ تعالیٰ کو دیکھا تھا آپ نے فرمایا کہ قرآن تو یہ کہتا ہے۔ ﴿لَا تُدْرِکُهُ الْاَبْصَارُ وَ هُوَ یُدْرِکُ الْاَبْصَارَ﴾ (الانعام:۱۰۳) آنکھیں اس کو نہیں پا سکتیں اور وہ پا سکتا ہے آنکھوں کو۔

---

[1] دیکھو الموافقات ج ۱ ص ۳۵۔

(۳) حضرت ابن عمرؓ نے روایت فرمائی کہ نحوست تین چیزوں میں ہے- گھوڑا، عورت، مکان- حضرت عائشہؓ نے اس حدیث کو تسلیم نہیں کیا اور فرمایا کہ قرآن تو یہ کہتا ہے کہ ﴿اِنَّ الْاَمْرَ كُلَّهٗ لِلّٰهِ﴾ (آل عمران: ۱۵٤) جو بات ہوتی ہے خدا کے حکم سے ہوتی ہے-

اس قسم کے واقعات سے حسب ذیل نتائج پیدا ہوتے ہیں- (۱) یہ کہ سلف میں احادیث کی حیثیت تشریعی تھی (۲) یہ کہ خبر واحد حجت ہے اگر حدیث کی یہ حیثیت نہ ہوتی یا خبر واحد حجت نہ ہوتی تو نہ شرعی معاملات میں ان سے حجت قائم کی جاتی اور نہ مخاطب کو انکار کے لیے کسی دلیل قطعی پیش کرنے کی ضرورت پڑتی- (۳) یہ کہ اگر دلیل قطعی کسی ظنی دلیل کے معارض ہو جائے تو ظنی دلیل کو رد کر دینا چاہیے، لیکن یہ بحث کہ کہاں معارضہ ثابت ہے اور کہاں نہیں- اختلاف نظر کے تابع ہے- ان ہی مذکورہ بالا صورتوں میں حضرت عائشہؓ کے سوا دوسرے صحابہؓ نے یہاں قطعی اور ظنی کا معارضہ ہی تسلیم نہیں کیا اور کہا کہ پہلی صورت میں زندوں کے نوحہ کرنے سے میت کو عذاب اس وقت ہوتا ہے جب کہ نوحہ ان کے گھر کا دستور ہو اور میت نے اپنی حیات میں اس سے روکا بھی نہ ہو ظاہر ہے کہ اب یہ فعل میت ہی کا بن جائے گا اور اس لیے جو عذاب اس کو ہوگا وہ اپنے ہی فعل کا نتیجہ کہلائے گا نہ کہ دوسرے کے افعال کا- اسی طرح رؤیت باری تعالیٰ کے مسئلہ میں بعض صحابہ نے آیت قرآنیہ میں مطلق رویت کی نفی تسلیم نہیں کی بلکہ علی وجہ الاحاطۃ رؤیت کی نفی سمجھی ہے جب دنیا میں کسی بادشاہ کے چہرہ پر آنکھ بھر کر نظر ڈالی نہیں جا سکتی تو جہاں رداء کبریا موجود ہو وہاں باادب نظروں کے سواء بیباکانہ نظر کب ڈالی جا سکتی ہے- اسی طرح ابن عمرؓ کی حدیث میں بھی وہ نحوست تسلیم نہیں کی جو جاہلیت کے دور میں مانی جاتی تھی بلکہ صرف ناموافقت مراد لی ہے اگرچہ ناموافقت ہر چیز میں ہو سکتی ہے مگر جو ناموافقت دائمی اور زندگی کی تلخ کرنے والی ہو سکتی ہے وہ صرف ان ہی تین چیزوں میں ہے- اس کے سوا عرب کے ماحول میں کوئی اور ایسی چیز نہ تھی جس کے ساتھ انھیں اپنی حیات میں اتنی طویل مصاحبت کی نوبت آتی ہو-

حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو شام کے سفر میں جب وباء کا حال معلوم ہوا تو آپ نے اپنے رفقاء سے شہر میں داخل ہونے نہ ہونے کے متعلق مشورہ کیا- رائے یہ طے پائی کہ واپس ہو جانا چاہئے اور شہر میں داخل نہ ہونا چاہئے اس پر حضرت ابوعبیدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ایک دلیل قطعی سے معارضہ فرمایا اور کہا افرارًا من قدر اللہ- اے عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ! کیا آپ تقدیر سے بھاگتے ہیں حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ ایسی سطحی بات کہنا تمہارے شایانِ شان نہ تھا نحن نفر من قدر اللہ الی قدر اللہ بے شک ہم بھاگتے ہیں مگر خدا ہی کی تقدیر کی طرف بھاگتے ہیں- اس کے بعد ایک مثال دے کر ان کو سمجھایا کہ اگر ایک جنگل خشک ہو اور دوسرا سبز تو چرواہا اپنے جانور خشک جنگل کی بجائے سبز جنگل ہی میں چرائے گا کیا اس کا نام تقدیر سے فرار رکھا جا سکتا ہے- خلاصہ یہ ہے کہ اسباب کا ارتکاب کرنا بھی تقدیر کے اندر داخل ہے اسی لیے میری واپسی تقدیر سے فرار نہیں ہے بلکہ یہ بھی تقدیر میں لکھی ہوئی ہے- یہاں ایک ظنی معاملہ میں دو قطعی اصل معارض تھے- ایک صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی نظر ایک طرف گئی اور دوسرے کی دوسری طرف اسی قسم کے محتمل مقامات پر اختلاف اجتہاد سے احکام کا اختلاف نمایاں ہو جاتا ہے اسی لیے ہم نے کہا تھا کہ دین کے اصول ظنی نہیں ہو سکتے ہیں مگر اس کے فروع ظنی ہو سکتے ہیں تمام اصول و فروع کے لیے قطعی دلائل تلاش کرنا قطعاً خلاف واقع ہے-

العمل بالظن ثابت فی تفاصیل الشریعة[1] شریعت کی تفصیلات میں ظن پر عمل کرنا دین میں ثابت شدہ امر ہے۔

**امام ابوحنیفہؒ پر حدیث کی مخالفت کا طعن اور اس کا جواب** ❋ اسی ضمن میں امام شاطبیؒ ایک بڑی الجھن کو حل کر گئے ہیں۔بعض محدثین نے جن کے مزاج میں حدیث کا رنگ تفقہ پر غالب تھا بہت سے فروعی مسائل میں امام صاحبؒ پر حدیث کی مخالفت کا الزام لگایا ہے حافظ ابن عبدالبرؒ اس کا جواب دیتے ہوئے لکھتے ہیں۔

کثیر من اھل الحدیث استجازوا الطعن علی ابی حنیفة لردہ کثیرا من اخبار الاحادا لعدول لا نہ کان یذھب فی ذلک الی عرضھا علی ما اجتمع علیہ من الاحادیث و معانی القرآن فما شذ من ذلک ردہ و سماہ شاذا[2]

بہت سے محدثین نے امام ابوحنیفہؒ پر اس لیے طعن کیا ہے کہ انہوں نے بہت سی ثقہ شخصوں کی حدیثوں پر عمل نہیں کیا اصل بات یہ ہے کہ امام صاحب کا دستور یہ تھا کہ وہ خبر واحد کو اس باب کی دوسری احادیث اور قرآن کریم کے مجموعہ سے ملا کر بھی دیکھا کرتے تھے اگر اس کا مضمون ان سے مطابقت کھا جاتا تو اس پر عمل کر لیتے ورنہ اس کو قبول نہ کرتے اور اس کو شاذ حدیث سمجھتے۔

امام صاحب کا یہ طرز قابل داد تھا مگر کیا کیجئے کہ طبائع اور مزاجوں کے اختلاف کی وجہ سے سب کے نزدیک قابل قبول نہ ہوا۔ یہاں منکرین حدیث کو بہت زیادہ غور کرنا چاہیے۔

(۴) دلیل کی چوتھی قسم یہ ہے کہ وہ خود ظنی ہو لیکن نہ اس کی موافقت میں کوئی دلیل قطعی ہاتھ آئے نہ مخالفت میں۔ اس کے متعلق امام شاطبی تحریر فرماتے ہیں۔

و الا ستقراء یدل علی انہ غیر موجود[3] تلاش کے بعد ایسی کوئی ظنی دلیل نہیں مل سکی۔

امام شاطبیؒ کی اس مفید تفصیل سے یہ بات صاف ہو جاتی ہے کہ دین کے جن گوشوں میں ظنی دلائل کا اعتبار ہے وہ کس قسم کے ظنیات ہیں یعنی یہ وہ ظنیات ہیں جو کسی قطعی اصل کے ماتحت درج ہیں اگر ان کے لیے کوئی قطعی اصل شہادت نہیں دیتی تو ایسی ظنیات کا دین میں اعتبار نہیں بلکہ ان کا وجود ہی نہیں اب انصاف فرمایئے کہ دین کی بنیاد قطعیات پر قائم کرنے کے لیے یہ راہ معتدل ہے یا یہ کہ صرف قطعی دلائل اور قطعی مسائل کے علاوہ تمام دین کا انکار کر دیا جائے اس بناء پر تو سینکڑوں وہ ظنی احکام جو قرآن سے بھی ثابت ہیں قابل انکار ہو جائیں گے۔

**خبر متواتر کے مفید علم یقین ہونے میں ایک غلط فہمی** ❋ محدثین کے اس بیان نے کہ خبر متواتر علم یقین کو مفید ہوتی ہے اور خبر واحد علم یقین کو مفید نہیں ہوتی' یہاں یہ غلط فہمی پیدا کر دی ہے کہ جب خبر واحد مفید علم یقین نہ ہوئی تو یقیناً مفید ظن ہو گی اس لیے یہ نتیجہ نکال لیا گیا کہ خبر متواتر کے علاوہ جتنی حدیثیں ہیں وہ سب ظنیات کا مجموعہ ہیں اور ظن ہی کو مفید ہیں حالانکہ یہ نتیجہ ان کے کلام کو نہ دیکھنے اور نہ سمجھنے سے پیدا ہوا ہے۔حقیقت یہ ہے کہ محدثین نے جس علم کو متواتر کے ساتھ مخصوص کیا ہے وہ صرف علم بدیہی ہے یعنی

---

[1] الموافقات ج ۳ ص ۲۶۔ [2] ایضاً ج ۳ ص ۲۴۔ [3] ایضاً ج ۳ ص ۲۶۔

وہ علم جو کسی دلیل و برہان کے بغیر حاصل ہوتا ہے جیسا کہ آفتاب کے وجود کا علم یہاں ہر مسلم و کافر' جوان و بوڑھا' سمجھ دار اور احمق شخص بھی اس کے وجود کا علم رکھتا ہے اور اس کے لیے کسی دلیل کا محتاج نہیں ہے- اس قسم کا علم صرف خبر متواتر کا خاصہ ہے لیکن یہ ظاہر ہے کہ ایسا علم صرف اپنے مشاہدات پر ہی حاصل ہو سکتا ہے اس کے سوا اگر ہزاروں افراد بھی کسی بات کو نقل کریں تو یہ علم حاصل نہیں ہونا- مثلاً لاکھوں انسان حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے متعلق ابن اللہ کا عقیدہ رکھتے ہیں اور کروڑوں انسان آواگون کے قائل ہیں مگر اتنے انسانوں کی خبر کے بعد بھی یقین تو درکنار اس کا ظن بھی پیدا نہیں ہوتا اس لیے کہ یہاں خبر متواتر کی اور شرطوں کے علاوہ سب سے بڑی یہ شرط مفقود ہے کہ اس کا مبنیٰ امر محسوس نہیں بلکہ امر معقول ہے- مولانا اسلم صاحب خود اپنے رسالہ میں تسلیم کرتے ہیں کہ خبر متواتر کی شرطوں میں یہ شرطیں بھی داخل ہیں-

(۱) خبر متواتر کا مبنیٰ محسوس ہو' اگر غیر محسوس ہو تو متواتر نہ ہوگی مثلاً مکہ ایک شہر ہے یہ خبر متواتر اور یقینی ہوگی-

(۲) اس خبر کو سنتے ہی سامع کو یقین حاصل ہو جائے اور وہ کسی دلیل کا محتاج نہ رہے-[۱] (علم حدیث ص ۳۱)

اس سے صاف ظاہر ہے کہ خبر واحد کے متعلق جس علم کی انہوں نے نفی کی ہے وہ علم بدیہی ہے اور ان کا مطلب یہ ہے کہ خبر واحد سے جو علم حاصل ہوتا ہے وہ خبر متواتر کی طرح علم بدیہی نہیں ہوتا بلکہ کبھی ظنی اور کبھی علم نظری ہوتا ہے یہی وجہ ہے کہ خبر متواتر سے علم حاصل ہونے میں سب لوگ یکساں ہوتے ہیں خواہ ان میں غور و فکر کی صلاحیت ہو یا نہ ہو لیکن خبر واحد سے علم حاصل کرنا صرف ان لوگوں کا کام ہے- جن میں نظر و فکر کی اہلیت موجود ہو- یہاں ہر شخص کو یکساں علم حاصل نہیں ہو سکتا اسی لیے خبر متواتر میں سند سے بحث کرنے کی ضرورت ہی نہیں ہوتی اور خبر واحد میں یہ ضرورت باقی رہتی ہے-[۲]

مذکورہ بالا بیان سے ظاہر ہے کہ اگر تمام دین کی بنیاد علم بدیہی ہی پر قائم کی جائے تو پھر تمام دین کو قطعی طور پر حاصل کرنے کی بجائے پورے سے ہاتھ ہی دھونا پڑے گا' عقائد' اصول شرائع' مغیبات اور دین کے تمام نظری مسائل سب ظنی ہو جائیں گے اور حسب زعم منکرین حدیث قابل اعتبار نہ رہیں گے- امام شاطبیؒ تحریر فرماتے ہیں-

و انما الا دلة المعتبرة مهنا المستقرأة من — عام طور پر جو دلائل یہاں معتبر ہیں وہ اس قسم کے ہیں جو علیحدہ علیحدہ

---

۱ اب مولانا اسلم صاحب اور ان کی جماعت ذرا بتلائیں کہ اس لحاظ سے تمام قرآن کو متواتر کہنے کا کیا مطلب ہے- صرف یہی نا کہ یہ وہی قرآن ہے جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل ہوا تھا اس کے علاوہ جتنے اس کے غیر محسوس احکام ہیں اور ہزاروں عالم غیب کے اسرار و حقائق ہیں کیا وہ سب متواتر کی تعریف میں آتے ہیں پھر ان کے متعلق کیا سامع کو سننے کے ساتھ فوراً یقین آ جاتا ہے- فرمائیے آج یہ قرآن شرق و غرب میں پھیلا پڑا ہے کس کس سامع کو اس پر بے دلیل یقین حاصل ہوا پھر احادیث متواتر نہیں ہیں کی چکی پیسے چلے جانے سے کیا فائدہ ہے- قرآن اگر متواتر ہے تو اس کے معنی صرف یہ ہیں کہ اس کے الفاظ تواتر کے ساتھ سنے گئے ہیں اس کے علاوہ جب احکام شرعیہ کا مرحلہ آئے گا تو اکثر آیات کا مفہوم غیر محسوس ہونے کی وجہ سے ان کو متواتر نہیں کہا جا سکتا لہٰذا منکرین حدیث کو ان کا بھی صاف انکار کر دینا چاہیے کیونکہ یہ احکام بھی متواتر کی تعریف میں نہیں آتے اس لیے مفید یقین ان کو بھی نہیں کہا جا سکتا-

۲ دیکھو شرح نخبۃ الفکر مصنفہ حافظ ابن حجرؒ-

جملة ادلة ظنية تضافرت على معنى واحد حتى افادت فيه القطع فان للاجتماع من القوة ما ليس للافتراق و لا جله افاد التواتر القطع و هذا نوع منه. فاذا حصل من استقراء ادلة المسألة مجموع يفيد العلم فهو الدليل المطلوب و هو شبيه بالتواتر المعنوی[1]

اگر چہ ظنی ہیں مگر کسی ایک مسئلہ میں سب متفق ہو جانے کی وجہ سے خاص اس مسئلہ میں یقین کا فائدہ دینے لگتے ہیں ظاہر ہے کہ جب دلائل کے ملنے کے بعد جو قوت پیدا ہو سکتی ہے وہ ان کی انفرادی حیثیت میں پیدا نہیں ہو سکتی خبر متواتر بھی اسی اجتماعی قوت کی وجہ سے یقین کا فائدہ دیتی ہے پس جب کسی ایک مسئلہ کے لیے متفرق دلائل جمع ہو جائیں تو ان کے مجموعہ سے ایک یقین حاصل ہو جاتا ہے اور یہ بھی ایک قسم کا معنوی تواتر بن جاتا ہے۔

اس کے بعد لکھتے ہیں کہ دین کے ارکانِ خمسہ بھی اسی طریقہ سے ثابت ہیں ورنہ نماز' روزہ' زکوٰۃ وغیرہ کی فرضیت پر اگر صرف اقیمو الصلوة وغیرہ سے استدلال کیا جائے تو اس میں کئی وجہ سے تردد رہ سکتا ہے۔صلوٰۃ کے معنی لغت میں صرف دعا کے ہیں لیکن اس کے ساتھ اگر خارجی قرائن کو بھی ملا لیا جائے صحابہؓ کے عمل اور اہل اسلام کے مجموعی تعامل کو بھی دیکھا جائے تو یہ حکم بدیہی ہو جاتا ہے کہ نص قرآنی میں صلوٰۃ کے لفظ سے یہی معروف نماز مراد ہے ان مجموعی قرائن کے بعد بھی اب یہاں وہی شخص شک کر سکتا ہے جن کو مسلمانوں کے اصل دین ہی میں شک ہے۔[2]

امام شاطبیؒ کی مذکورہ بالا تحقیق سے یہ حقیقت واضح ہوگئی کہ دین کے اکثر مسائل اگر چہ متواتر حدیثوں سے ثابت نہیں ہیں لیکن اس کے باوجود پھر قطعی اور یقینی کیوں ہیں ان کے بیان کا حاصل یہ ہے کہ یقین کا افادہ صرف تواتر میں منحصر نہیں بلکہ جب متفرق دلائل اور خارجی و داخلی قرائن کسی ایک امر کی شہادت دیتے چلے جاتے ہیں تو یہاں بھی لفظی تواتر نہ سہی مگر ایک قسم کا معنوی تواتر پیدا ہو جاتا ہے اور اس مجموعہ سے یقین حاصل ہو جاتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ محدثین میں ایک بڑی بھاری جماعت یہ کہتی ہے کہ صحیحین کی تمام احادیث قطعیت کو مفید ہیں۔

**احادیثِ صحیحین مفید یقین ہیں** ❋ حافظ ابن حزم سے دریافت کیا گیا کہ آپ کے نزدیک حدیث کے لیے کتنے راویوں کی ضرورت ہے جس کے بعد حدیث بداھۃً علم کو مفید ہو جاتی ہے۔ اس کے جواب میں تحریر فرماتے ہیں کہ اس کے لیے کوئی خاص عدد مقرر نہیں کیا جا سکتا۔ اگر دو شخص بھی کوئی خبر دیں جن کے متعلق ہمیں یہ یقین ہو کہ اس سے پہلے نہ وہ کبھی ایک دوسرے سے ملے ہیں اور نہ اس خبر میں ان کی طمع یا خوف کا کوئی مضمون ہے پھر ایک دوسرے کی لاعلمی میں اس طویل خبر کو ہمارے سامنے بیان کریں وہ بھی از خود نہیں بلکہ ایک ایک جماعت کے واسطے سے تو ہمیں ان کے صدق کا بدیہی طور پر یقین حاصل ہو جاتا ہے۔ ہر وہ شخص جو دنیا کے معاملات میں گذرتا ہے ہمارے اس بیان کی شہادت دے سکتا ہے۔ کسی کی موت' ولادت' نکاح' عزل' ولایت اور اس قسم کے تمام واقعات کا بدیہی علم ان طریقوں سے حاصل ہوتا ہے۔ یہاں وہی شخص شک وشبہ پیدا کر سکتا ہے جو اپنے ان دنیوی معاملات کی

---

[1] الموافقات ج ۱ ص ۳۶۔ [2] الموافقات ایضاً۔

طرف غور نہ کرے اور روزمرہ کے ان واقعات سے قطع نظر کرلے۔

اگر آپ کسی آدمی سے ایک جھوٹا افسانہ تیار کرنے کے لیے کہیں تو وہ یقیناً ایک لمبا افسانہ گھڑ سکتا ہے لیکن اگر دو مکانوں میں دو شخصوں کو علیحدہ علیحدہ بند کردیں تو یہ ہرگز نہیں ہوسکتا کہ وہ کوئی ایسی حکایت اپنی جانب سے تیار کرلیں جس میں دونوں اوّل سے آخر تک متحد ہوں۔ ہاں شاذ و نادر کبھی ایسا واقع ہوگیا ہے کہ دو شاعروں کے خیالات ایک آدھے مصرعہ میں اتنے مطابق ہوگئے ہیں کہ ان میں لفظی اتحاد بھی پیدا ہوگیا ہے مگر ہمیں اب تک اپنی عمر میں ایک واقعہ بھی ایسا دیکھنے کا اتفاق نہیں ہوا جس میں دو شاعروں کا کسی ایک شعر میں بھی پورا پورا اتفاق ہوگیا ہو' اگرچہ لوگوں نے اس بارے میں ایسے کلام کی ایک فہرست پیش کی ہے مگر ہمارے نزدیک وہ اکثر علمی سرقے ہیں جن میں اپنی عیب پوشی کے لیے اتحاد خواطر کے دعوے کردیئے گئے ہیں۔ پس کبھی خبر واحد میں بھی ایسے قرائن جمع ہوجاتے ہیں کہ وہ بھی بدیہی طور پر یقین کو مفید ہوجاتی ہے اور کبھی ایک جماعت کی خبر بھی یقین کا فائدہ نہیں دیتی مثلاً اگر کسی خبر سے کسی شہر کے شہر کا نفع و نقصان متعلق ہو تو عقل کے نزدیک اس تمام شہر کا جھوٹ پر متفق ہوجانا بھی محال نہیں ہے۔ بہر حال خبر کے مفید یقین ہونے کا کوئی ایک ضابطہ نہیں ہے یہ حالات اور زمانہ کے تابع ہے۔

**خبر واحد کے مفید یقین ہونے پر قرآن سے ایک استدلال** ❋ اس کے بعد ابن حزم لکھتے ہیں کہ ایک قسم کی حدیث وہ ہے جس کا خبر دینے والا ایک ہی شخص ہے پھر جس سے وہ نقل کرتا ہے وہ بھی ایک ہی شخص ہے اسی طرح ایک ہی ایک راوی کے واسطے سے یہ خبر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم تک متصل ہوجاتی ہے اگر یہ واسطے حسب ضابطہ سچے اور عادل اشخاص ہیں تو اس پر عمل کرنا بھی واجب ہے۔ حارث بن اسد محاسبی' حسین بن علی الکرابیسی کا یہی مذہب تھا۔ ابو سلیمان کا مختار بھی یہی تھا اور ابن خویز منداد نے یہی امام مالکؒ سے بھی نقل کیا ہے۔ قرآن کریم بھی اس کی صحت کا شاہد ہے۔

| | |
|---|---|
| فَلَوْ لَا نَفَرَ مِنْ كُلِّ فِرْقَةٍ مِّنْهُمْ طَآئِفَةٌ لِّيَتَفَقَّهُوْا فِي الدِّيْنِ وَ لِيُنْذِرُوْا قَوْمَهُمْ اِذَا رَجَعُوْا اِلَيْهِمْ لَعَلَّهُمْ يَحْذَرُوْنَ. (التوبۃ:۱۲۲) | ایسا کیوں نہیں ہوا کہ ہر جماعت میں سے ایک طائفہ دین کی تعلیم کے لیے نکل کھڑا ہوتا تاکہ جب وہ لوٹ کر اپنی قوم کے پاس آتا تو ان کو ڈراتا شاید وہ بھی بری باتوں سے بچنے لگتے۔ |

لغت میں طائفہ کسی چیز کے ایک حصہ کو کہتے ہیں اس لیے اس کا اطلاق ایک شخص سے لے کر جماعت تک کیا جاسکتا ہے لہٰذا آیت بالا کی بموجب ہر جماعت کا فرض ہے کہ جب ایک شخص یا کوئی جماعت ان کو دین کی باتیں پہنچائے تو وہ ان کو قبول کریں اور مانیں۔[۱]

حافظ ابن تیمیہؒ نے بھی اس پر مستقل دو مقالے لکھے ہیں ان کا حاصل یہ ہے کہ جب ایک واقعہ ایک شخص کی زبانی ہمارے سامنے منقول ہوتا ہے پھر مختلف گوشوں سے مختلف طور پر اس کی مختلف شہادتیں ہمیں مل جاتی ہیں تو اگرچہ ہر ہر شہادت اپنی جگہ خبر

---

۱ توجیہ النظر ص ۴۴ و ۴۰۔

واحد ہوتی ہے لیکن ان خبروں کے مجموعہ[1] سے ہمیں یہ یقین حاصل ہو جاتا ہے کہ یہ واقعہ یقیناً صحیح ہے عقل یہ ہرگز باور نہیں کرسکتی کہ مختلف اشخاص ایک دوسرے کی لاعلمی میں کوئی ایک واقعہ نقل کریں اور پھر وہ ازاوّل تا آخر کسی ایک بیان میں متفق ہو جائیں مثلاً آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور جابر کا ایک واقعہ صحیحین میں موجود ہے کہ ایک سفر میں آپؐ نے جابر سے اونٹ خریدا گو اس اونٹ کی قیمت بیان کرنے میں راویوں کا اختلاف ہے لیکن متعدد طریقوں سے یہ ثابت ہے کہ آپ نے جابرؓ سے اونٹ خریدا تھا پس جب مختلف اشخاص نے ہمارے سامنے اس ایک واقعہ کو بیان کیا ہے درانحالیکہ ہمارے پاس اس کا بھی کوئی قرینہ نہیں ہے کہ ان اشخاص نے اس سے قبل کہیں بیٹھ کر اس خبر کو بنانے میں کوئی مشورہ کیا تھا یا اس خبر کے بیان کرنے سے ان کی کوئی خاص غرض متعلق ہے تو اس واقعہ کے یقین کرنے میں ہمیں کوئی تامل نہیں رہتا۔[2] اگر اس کے بعد بھی ہم اس واقعہ میں محض عقلی طور پر شک و تردد کریں تو اس کا نام تحقیق واقعہ نہیں بلکہ وہم پرستی ہے۔

## خبر واحد کے مفید یقین ہونے پر قرآن کریم سے دوسرا استدلال ❋

| | |
|---|---|
| يَآ اَيُّهَا الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا اِنۡ جَآءَ كُمۡ فَاسِقٌ بِنَبَاٍ فَتَبَيَّنُوۡا اَنۡ تُصِيۡبُوۡا قَوۡمًا بِجَهَالَةٍ فَتُصۡبِحُوۡا عَلٰى مَا فَعَلۡتُمۡ نٰدِمِيۡنَ. (حجرات:٦) | اے ایمان والو! جب کوئی فاسق شخص تمہارے سامنے کوئی خبر لے کر آئے تو اس کی تحقیق کرلیا کرو کہیں ایسا نہ ہو کہ تم بے تحقیق کسی قوم پر جا پڑو' بعد میں اپنے کیے پر نادم اور شرمندہ ہونا پڑے۔ |

اس آیت سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ قرآن کریم نے خبر واحد کو قبول کیا ہے اگر ایک شخص کی خبر قابل قبول نہ ہوتی تو وہ اس کو تحقیق کی بجائے رد کرنے کا امر کرتا۔ اللہ تعالیٰ نے اپنی جانب سے خبریں پہنچانے کے لیے بھی جو ذریعہ اختیار فرمایا ہے وہ بھی خبر واحد ہی ہے یعنی اللہ کا رسول ایک ہی ہوتا ہے اگر دین میں اصولی لحاظ سے ایک شخص کی خبر قابل قبول نہ ہوتی تو خود رسول تنہا اپنی خبر پر دوسروں کو ایمان لانے کا حکم کیسے دے سکتا تھا۔ قرآن کریم نے جہاں بھی زور دیا ہے راوی کی عدالت پر اور اس کے صدق پر زور دیا ہے حتیٰ کہ صرف زنا کے ایک معاملہ کے سوا جان کے معاملہ میں بھی دو شخصوں کا بیان اعتبار کرلیا ہے اور ایک جگہ بھی خبروں کی تصدیق کے لیے تواتر شرط نہیں کیا۔ اگر دو شخصوں کے بیان پر ایک مسلمان کو قصاصاً قتل کیا جاسکتا ہے یا ایک چور کا ہاتھ کاٹا جاسکتا ہے' یا ایک شخص پر حد قذف لگائی جاسکتی ہے یا لاکھوں اور کروڑوں انسانوں کی مالیت تقسیم کی جاسکتی ہے تو کیا یہ اس بات کا بدیہی ثبوت نہیں ہے کہ شریعت نے یقین کا معیار صرف تواتر نہیں رکھا کیا کوئی یہ کہہ سکتا ہے کہ شریعت نے ایک مسلمان کا قتل' ایک معصوم کا ہاتھ قطع' ایک بے گناہ پر حد قذف اور لاکھوں کی مالیت کے تقسیم یقین حاصل ہوئے بغیر محض ظن کی بنا پر جائز قرار دے دی ہے۔

---

[1] علامہ جزائری نے ضمنی طور پر یہاں ایک اور مفید بات لکھی ہے۔ بہت سے ناواقف اصحاب کو محدثین پر یہ اعتراض ہے کہ انہوں نے حدیث کی کتابوں میں ضعیف حدیثیں کیوں جمع کر دی ہیں۔ اس کے جواب میں وہ تحریر فرماتے ہیں کہ محدثین مجہول اور کمزور حافظہ کے اشخاص کی احادیث صرف اس لیے جمع کرتے تھے کہ یہ احادیث کم از کم ایک مضمون کی تقویت اور تائید میں کارآمد ہوسکتی ہیں۔ قال احمد قد اکتب حدیث الرجل لا عتبره۔ امام احمدؒ فرماتے ہیں۔ میں کبھی ایک شخص کی حدیث اس لیے بھی لکھتا ہوں کہ اس کو متابعت اور شواہد کے طور پر کام میں لاسکوں۔ (توجیہ ص ۱۳۴)

[2] توجیہ ص ۱۳۴۔

واقعہ تو یہ ہے کہ اگر زنا جیسے نازک معاملہ کے لیے بھی قرآن کریم نے چار شخصوں کی گواہی بصراحت لازم نہ کی ہوتی تو امت محمد یہ یہاں بھی دو شخصوں کے بیان سے رجم کرنے کا فیصلہ کر دیتی - علماء نے اس کی حکمتیں اپنی جگہ مفصل بیان کی ہیں مگر شاید اس کی ایک حکمت یہ بھی ہو کہ چونکہ زنا کے ایک ہی معاملہ کا تعلق دو جانوں کے ساتھ ہوتا ہے اور یہ بھی ممکن ہے کہ کبھی دو شخصوں کو اس ایک ہی جرم کے ثبوت میں رجم کرنے کی نوبت آ جائے اس لیے یہاں اس جرم کے ثبوت کے لیے وہ شہادت شرط کر دی گئی ہو جو تنہا تنہا دو جرموں کے لیے شرط کی گئی تھی -

یہاں یہ عذر کرنا کہ دو شخصوں کا بیان ایک مسلمان کے قتل کر ڈالنے کے لیے تو کافی ہو سکتا ہے مگر نماز کے ایک واقعہ، آپ کے حج کی ایک صورت، آپ کے روزہ کی ایک سنت نقل کرنے کے لیے کافی نہیں ہو سکتا قطعاً غیر معقول ہے - معتزلہ بھی جو دراصل منکرین حدیث کے قافلہ کے ساربان ہیں یہ دیکھ کر خبر عزیز کے تسلیم کرنے پر مجبور ہو گئے ہیں - دینی ثبوت کے لیے یقین کا مطالبہ تو معقول ہو سکتا ہے مگر تواتر کی شرط لگانا بالکل بے معنی بات ہے - پس منکرین حدیث کو دو باتوں میں ایک بات صاف کر دینا چاہیے یا یہ کہ شریعت نے تواتر کے علاوہ یقین کو یقین ہی نہیں کہا یا خبر واحد کسی حال میں مفید یقین ہوتی ہی نہیں - اگر خارجی قرائن ملا کر کبھی خبر واحد بھی یقین کا فائدہ دے سکتی ہے اور شریعت کے نزدیک بھی یہ یقین معتبر ہے تو پھر یہ تفریق کہ اس قسم کا یقین تو دین کے معاملہ میں معتبر ہے اور اس قسم کا معتبر نہیں محض ایک وہم پرستی ہے -

## اسلام میں تنقید و تبصرہ

خبر واحد کی حجیت کے سلسلہ میں یہاں دو غلط فہمیاں اور بھی ہیں ایک یہ کہ محدثین کا گروہ محض ایک جامد گروہ ہے جسے فن درایت سے کوئی لگاؤ نہیں ہوتا وہ دقیانوسی خبروں کو آنکھ میچ کر مان لینا علم اور دین سمجھتا ہے اور نقد و تبصرہ کو بد دینی تصور کرتا ہے - دوم یہ کہ ادیانِ ساویہ کا مبنیٰ صرف روایت پر ہے درایت کو یہاں کوئی دخل نہیں دراصل پہلی غلط فہمی بھی اسی کی ایک فرع ہے - ان دو غلط فہمیوں کی وجہ سے بعض ناواقف تو حدیث کا رتبہ تاریخ سے بھی کمتر تصور کرتے ہیں اس لیے ہمیں اس کے متعلق بھی کچھ لکھنا ہے -

**فن تاریخ اور حدیث** ❋ دائرۃ المعارف میں بستانی نے تاریخ کے متعلق ارسطو کا یہ مقولہ نقل کیا ہے -

| | |
|---|---|
| الشعر احسن من التاريخ التاريخ يذكر اشياء كما هي و لكن الشعر يذكرها كما يجب ان يكون. | شعر تاریخ سے بہتر چیز ہے کیونکہ تاریخ واقعات کو جوں کا توں نقل کر دیتی ہے اور شعر میں ان کا ذکر اس طرح ہوتا ہے جیسا انہیں واقع میں ہونا چاہیے - |

ہمارے نزدیک ارسطو کا یہ مقولہ تاریخ کے اس دور تک تو بالکل درست تھا - جب تک کہ اس میں نہ روایت کی اہمیت تھی نہ درایت کی بحث - لیکن جب علم تاریخ کو کچھ ترقی ہوئی، علم سیاست، علم نفسیات اور علم تمدن نے بہت سے واقعات کو نقد و تبصرہ کی روشنی میں چھانٹ ڈالا تو اب علم تاریخ کا پایہ ذرا بلند ہو گیا اور اس کا نام فلسفہ تاریخ رکھا گیا - اب علم تاریخ کی مثال صرف اینٹوں کے ایک ڈھیر کی نہیں رہی جس میں کار آمد اور بیکار ہر قسم کی اینٹیں ہوتی ہیں، بلکہ فلسفہ تاریخ کی وجہ سے ایک مؤرخ کی مثال اب

ایک ماہر معمار کی سمجھ لی گئی جو اپنی تعمیر کی موزونیت کے لحاظ سے کچھ اینٹیں بیکار سمجھ کر پھینک دیتا ہے اور کچھ اپنی تعمیر میں استعمال کر کے ان کو ایک خوب صورت قصر کی شکل پر کھڑا کر دیتا ہے۔ اسی لیے محقق ابن خلدون لکھتا ہے کہ ایک مؤرخ کے لیے قواعد سیاست' طبائع موجودات اور علم عمرانیات کا جاننا بھی ضروری ہے' دنیا کے عادات و اخلاق اور مذاہب کے مختلف رنگ ڈھنگ' موجودہ اور ماضی کے حالات کا موازنہ پھر اس کے اتفاق و اختلاف کے اسباب پر غور و خوض' اصول حکمت کی تنقیح اور ان کے اسباب کے ظہور کا علم بھی اس کے فرائض میں داخل ہے اگر کوئی مؤرخ ان مراحل سے عہدہ برآ ہو سکتا ہے تو بلاشبہ اس کو عرش تحقیق پر بیٹھنے کا حق حاصل ہے۔ (مقدمہ)

بلاشبہ یہ سب گوشے اپنی جگہ بڑی علمی وسعت رکھتے ہیں لیکن جہاں تک نقد و تبصرہ کا تعلق ہے وہ تمام تر اب بھی صرف فن درایت پر مبنی رہا اور تاریخ کے اس دورِ شباب میں بھی اس کا روایتی سرمایہ یا صرف چند مخطوطات ہیں جو کہنہ الواح یا بوسیدہ ہڈیوں کی شکل پر دستیاب ہو گئے یا وہ محفوظات جو محض سنی سنائی افواہ پر بلا کسی سند کے زیر ترتیب آ گئے۔ یہ ظاہر ہے کہ کسی واقعہ اور حادثہ کے ثبوت کے لیے اس کی سند کا مطالبہ سب سے پہلا سوال ہونا چاہیے تھا۔ مگر یہاں یاس و قنوط نے اس سوال کو ذہن سے ایسا نکال دیا ہے کہ گویا سند کا فقدان تاریخی واقعات کے ثبوت کے لیے کوئی عیب ہی نہ تھا۔ اس کا اقتضا تو یہ تھا کہ یہ بے سند واقعات اگر فن درایت کی بدولت کچھ چھن جاتے تو اس کے بعد بھی ان کا رتبہ صرف قیاسات کے برابر رہتا لیکن چونکہ دوسری طرف نقد و تبصرہ اپنی عقل کی روشنی میں ہوتا ہے اس لیے یہاں انسانی دماغ اس کو یقین کا آخری مرتبہ دے دیتا ہے حتیٰ کہ ایک انسان کو حیوانات کے ساتھ اپنا الحاق کرنے میں کوئی تامل نہیں رہتا۔ وہ یہ اعلان کرنے میں بڑا فخر محسوس کرنے لگتا ہے کہ انسان درحقیقت حیوانات ہی کی ایک ارتقائی شکل ہے اور اپنی اس ادھوری اور نامکمل تحقیقات کی بنا پر قرآن کریم کے اس بیان کی تکذیب میں ذرا تامل نہیں کرتا۔ جو انسان کی پیدائش کے سلسلہ میں خود خالق نے بتلایا ہے سوچئے اور انصاف کیجئے کہ یہاں بنیاد ثبوت کیا ہے اور نوعیت عقیدت کیا اگر کبھی یہ بے بنیاد تاریخ قرآن کریم سے ہلکی سی ٹکر بھی کھا جاتی ہے تو تاریخ پرست دنیا خوشی خوشی قرآن کے بیان میں ہی شبہ کرتی ہے اور ایک لمحہ کے لیے بھی یہ برداشت نہیں کر سکتی کہ حق و یقین کی اس ٹکر کے بعد خود تاریخ کی شکست تسلیم کرے۔[1]

تاریخ کا ایک دوسرا شعبہ جو تاریخ سے کٹ کر مذہب کے نام سے موسوم ہو گیا تھا اس نے اس کے برعکس درایت کی بحث ختم کر دی اور صرف روایت کا پہلو اپنے سامنے رکھ لیا مگر افسوس کہ وہ بھی اتنا نا تمام تھا کہ نہ تو اس میں تسلسل کی کوئی قید تھی نہ افراد و اشخاص کے کیرکٹر پر کوئی بحث۔ ہماری مراد یہاں یہودیت و نصرانیت ہے۔ احبار و رہبان نے ان کو اس راستہ پر ڈال دیا تھا کہ جسے وہ حلال کر دیں بس وہ حلال ہے اور جسے حرام کہہ دیں وہ حرام۔ گویا اب اصل مذہب کی تاریکی میں ایک تاریکی کا اور اضافہ ہو گیا

---

[1] حال ہی میں ڈاکٹر ٹسڈل نے قرآن کریم پر اعتراض کرتے ہوئے ایک مقالہ لکھا ہے جس میں انہوں نے یہ ثابت کیا ہے کہ گوسالہ بنانے والا درحقیقت سامری نہ تھا بلکہ وہ خود حضرت ہارون علیہ السلام ہی تھے۔ اس اعتراض کو جدید دماغوں نے بڑی وقعت کی نظر سے دیکھا حتیٰ کہ اس کی تردید میں ''برہان'' کو اس سے بڑھ کر تاریخی ثبوت کے ساتھ ایک مقالہ شائع کرنا پڑا حالانکہ اس اعتراض کی بنیاد یہ ہے کہ قرآنی بیان تاریخی بیانات کے برابر بھی وزن نہیں رکھتا جب تعلیم یافتہ دماغوں میں قرآن کا وزن یہ رہ جائے تو حدیث کا کیا ذکر کیا جائے۔

پہلے تو خدا اور اس کے بندوں کے درمیان صرف ان کتب محرفہ کا ہی ایک واسطہ تھا' اب مذہب کی جگہ ان احبار و رہبان نے سنبھال لی- حالانکہ صدیوں کا مندرس شدہ مذہب پہلے خود اپنے ثبوت ہی کا محتاج تھا مگر یہاں اس غلط بنیاد پر احبار و رہبانیت کی قیادت نے اور بہت سی غلط بنیادیں قائم کر دیں اور یہ مذہبی تعمیر گو دیکھنے میں تو بہت اونچی گئی مگر اس میں صدق و راستی کا عنصر بہت ہی کم باقی رہ گیا تھا- اس کا تمام میٹریل وہی تھا جو احبار و رہبان نے محض اپنی خواہشات کی خاطر خود ترتیب دے لیا تھا' ادھر قوم بنی اسرائیل میں اعتدال کلیۃً مفقود تھا' جب وہ تحقیق پر آتے تو کوہِ طور پر کلام باری بلا واسطہ سن کر سو طرح کے شبہات نکالنے لگتے اور جب تقلید پر آمادہ ہوتے تو جو ان کے احبار و رہبان ان کے سامنے ڈالتے اسے اندھوں کی طرح نگلنے کے لیے تیار ہو جاتے- غرض نقد و تبصرہ اور فہم و فکر کی ان میں کوئی استعداد نہ تھی اسی کو قرآن کریم نے ذیل کے الفاظ میں بیان فرمایا ہے-

اِتَّخَذُوْا اَحْبَارَھُمْ وَ رُھْبَانَھُمْ اَرْبَابًا مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ. (التوبة : ٣١)

انہوں نے اللہ کو چھوڑ کر اپنے عالموں اور درویشوں کو خدا کی جگہ پر سمجھ لیا تھا-

روایت اور درایت کے اس غیر متوازن دور میں اسلام آیا اور اس نے ان دونوں کا توازن قائم کر کے صحیح تنقید کی راہ دکھلائی اور اس کے لیے ایک ایسا معتدل آئین مرتب فرمایا جس میں نہ افراط ہو نہ تفریط' اس نے بتایا کہ ہر کان پڑی خبر کی طرف دوڑ پڑنا بھی غلط ہے اور تحقیق و تفتیش کے سلسلہ میں بدگمانی کی حد تک پہنچ جانا بھی غلو اور وہم پرستی ہے- انسان کا طریقہ یہ ہے کہ وہ بے اعتمادی کی حالت میں آنکھ میچ کر تغلیط اور اعتماد کی صورت میں بے دلیل تصدیق کر لیا کرتا ہے مگر قرآن نے یہاں دوست و دشمن' اپنے اور پرائے کا فرق ختم کر کے سب کے لیے یکساں تحقیق و تبیین کا قانون مقرر کر دیا ہے اور دوسری طرف وہ تجسس اور تحقیق جس کی بنیاد وہم پرستی اور صرف بدظنی پر ہو اس سے بھی روک دیا ہے- امام غزالی مستصفیٰ میں لکھتے ہیں کہ:

''فرقہ سمینہ کے نزدیک علم صرف حواس کے مدرکات و معلومات میں منحصر ہے ان کے نزدیک خبر متواتر بھی مفید علم نہیں ہوتی وہ یہاں بھی دس طرح کے شبہات پیدا کر دیتے ہیں-'' (توجیہ ص ۳۸)

سوفسطائی ان سے بھی ایک قدم آگے ہیں انہیں اپنے مدرکات حتیٰ کہ اپنے وجود میں بھی شبہ نظر آتا ہے وہ کہتے ہیں کہ جب بسا اوقات ہمارے چشم و گوش اپنے اپنے دائرہ ادراکات میں غلطی کر جاتے ہیں تو پھر ان کے مدرکات کو قطعی کیسے کہا جا سکتا ہے- خلاصہ یہ ہے کہ اگر شکوک و اوہام کا دروازہ کھول دیا جائے اور ہر شک کو یقین کی راہ میں حائل تسلیم کر لیا جائے تو پھر عالم میں یقین حاصل کرنے کی کوئی صورت ہی باقی نہ رہے- نہ خبر متواتر اور نہ اپنے حواس- اس کا نام تحقیق و تنقید نہیں بلکہ یہ ایک جنون کا شعبہ ہے کہ اگر اس پر عمل کیا جائے تو دنیا اور آخرت کے تمام معاملات معطل ہو کر رہ جائیں لیکن اگر اس کے برخلاف ہر خبر کو تسلیم کر لیا جائے اور ہر جگہ حسن ظن کا دروازہ کھول دیا جائے تو اس کا نتیجہ بھی عالم کے درہم و برہم ہونے کے سوا اور کچھ نہیں' اس لیے قرآن نے یہ تعلیم دی کہ ہر خبر کی تحقیق و تبیین کر لیا کرو خواہ وہ فاسق شخص ہی کی خبر کیوں نہ ہو' ہر چند کہ فاسق آدمی کی خبر رد کر دینے میں بھی مضائقہ نہیں تھا مگر قرآن کسی خبر کا بے دلیل رد کرنا بھی پسند نہیں کرتا- فاسق آدمی بھی صحیح خبر دے سکتا ہے پس اس کی ہر خبر کا رد کر دینا بھی قرین مصلحت اور طور انصاف نہیں ہے-

يَا أَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا اِنْ جَآءَ كُمْ فَاسِقٌ بِنَبَاٍ فَتَبَيَّنُوْا اَنْ تُصِيْبُوْا قَوْمًا بِجَهَالَةٍ فَتُصْبِحُوْا عَلٰى مَا فَعَلْتُمْ نَادِمِيْنَ. (حجرات:۶)

اے ایمان والو! جب کوئی فاسق شخص تمہارے پاس کوئی خبر لے کر آیا کرے تو اس کی تحقیق کرلیا کرو کہیں ایسا نہ ہو کہ تم بے تحقیق کسی قوم پر حملہ کردو بعد میں اپنے کیے پر شرمندہ ہونا پڑے۔

دوسری طرف اس نے تجسس اور بدظنی کی بھی ممانعت فرمائی کہ ایسی تحقیق سے بھی نظام عالم برباد ہوتا ہے۔

يَا أَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اجْتَنِبُوْا كَثِيْرًا مِّنَ الظَّنِّ اِنَّ بَعْضَ الظَّنِّ اِثْمٌ وَّ لَا تَجَسَّسُوْا. (حجرات : ۱۲)

اے ایمان والو! بہت سی بدگمانیوں سے بچا کرو کیونکہ بعض بدگمانی گناہ کی حد تک ہوتی ہیں اور تجسس اور ڈھونڈ ڈھونڈ کر لوگوں کے عیب بھی تلاش کرنے کی خصلت مت اختیار کرو۔

تیسرے مقام پر یہ بھی بتایا کہ ہر خبر کی تفتیش کا ہر انسان سلیقہ نہیں رکھتا بعض خبریں ایسی ہوتی ہیں کہ ان کی تفتیش خاص افراد ہی کرسکتے ہیں گویا یہ تفتیش کے محکمہ جات کی طرف اشارہ ہے غرض ہر خبر کی تحقیق کے لیے اہلیت درکار ہے۔

وَ اِذَا جَآءَ هُمْ اَمْرٌ مِّنَ الْاَمْنِ اَوِ الْخَوْفِ اَذَاعُوْا بِهٖ وَ لَوْ رَدُّوْهُ اِلَى الرَّسُوْلِ وَ اِلٰى اُولِى الْاَمْرِ مِنْهُمْ لَعَلِمَهُ الَّذِيْنَ يَسْتَنْبِطُوْنَهٗ مِنْهُمْ. (النساء : ۸۳)

جب ان کے پاس کوئی امن یا ڈر کی خبر آتی ہے تو اس کو مشہور کردیتے ہیں اگر اس کو رسول یا اپنے علماء و حکام تک پہنچا دیتے تو جو ان میں ملکہ استنباط رکھنے والے شخص تھے وہ اس کو پورے طور پر معلوم کرلیتے۔

روایتی پہلو میں جو چیز سب سے زیادہ حائل ہوسکتی ہے وہ مخبر اور شاہدوں کا بیان ہے اس لیے ان کو یہ تعلیم دی گئی کہ اپنے بیان اور گواہی میں پوری احتیاط سے کام لیں جھوٹ یا طرفداری کا شائبہ نہ آنے پائے۔ اس لیے جھوٹ بولنے یا ایک دوسرے پر جھوٹا الزام لگانے کی اتنی مذمت کی گئی کہ اس سے بدتر سوسائٹی کا کوئی عیب نہ رہا۔ لعنت کا لفظ عربی زبان میں انتہائی مذمت و نفرت کا لفظ سمجھا جاتا تھا۔ قرآن کریم نے عام طور پر جھوٹ بولنے والوں پر لعنت کا اعلان کردیا۔

لَعْنَةُ اللّٰهِ عَلَى الْكَاذِبِيْنَ. (آل عمران:۶۱)

جھوٹ بولنے والوں پر خدا کی لعنت ہو۔

دوسری جگہ جھوٹ بولنا مخالف پارٹی یعنی بے ایمانوں کا شعار قرار دیا۔

اِنَّمَا يَفْتَرِى الْكَذِبَ الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ وَ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْكَاذِبُوْنَ. (النحل:۱۰۵)

خدا پر جھوٹ کی افترا پردازی وہی لوگ کرتے ہیں جو اس کی آیات پر ایمان نہیں رکھتے اور دراصل پکے جھوٹے یہی لوگ ہیں۔

اگر کوئی شخص کسی پاکباز کی عصمت پر تہمت لگادے تو اس کے لیے دائمی طور پر یہ تعزیر مقرر کردی۔

وَلَا تَقْبَلُوْا لَهُمْ شَهَادَةً اَبَدًا.

ان کی گواہی آئندہ کبھی قبول نہ کرو۔

گویا انسانی سوسائٹی میں ہمیشہ کے لیے ان کے قول کی بے وقعتی آئینی طور پر تسلیم کرلی گئی۔ بوقت ضرورت شہادت کا چھپا لینا ایسا گناہ قرار دیا جو انسان کے قلب پر اثر انداز ہوتا ہے۔

وَ مَنْ يَّكْتُمْهَا فَاِنَّهٗ اٰثِمٌ قَلْبُهٗ. (البقرة:۲۸۳)

جو شخص گواہی چھپائے گا اس کا دل گنہگار ہوگا۔

وَلَوْ كَانَ ذَاقُرْبٰى. (الانعام:١٥٤) اگر چہ وہ شخص ہمارا قرابت دار ہی ہو۔

پھر کذب وافتراء کی اس عام مذمت پر ہی کفایت نہیں کی بلکہ یہ خاص طور پر سمجھایا کہ خدا پر افتراء پردازی کا نمبر ہر قسم کے جھوٹ اور افتراء سے بڑھ کر ہے تاکہ عام طور پر راست بازی کے علاوہ یہاں خاص طور پر بھی اس کا لحاظ رکھا جائے۔

وَ مَنْ اَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰى عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا. (الانعام:٩٣) اس شخص سے بڑھ کر ظالم اور کون ہوگا جو اللہ تعالیٰ کی ذات پر جھوٹ افتراء کرے۔

آئین روایت اور درایت کو خوب مرتب اور مہذب کر کے جب اپنے رسول کی خاص وحی کا ذکر کیا تو قانونِ روایت کے مطابق اس کی سند پھر اس کے راوی کی عدالت بھی خود واضح فرمائی۔

اِنَّهٗ لَقَوْلُ رَسُوْلٍ كَرِيْمٍ ○ ذِىْ قُوَّةٍ عِنْدَ ذِى الْعَرْشِ مَكِيْنٍ○ مُّطَاعٍ ثَمَّ اَمِيْنٍ○ (التكوير:١٩، ٢١) یہ قرآن ایسے فرشتے کی زبانی ہے (جو حسب ذیل اوصاف کا مالک ہے) قوت والا ہے خدا کے نزدیک مرتبہ والا ہے اور وہاں ایک امانت دار افسر ہے۔

پھر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے نطق کے متعلق عام انسانوں سے ایک صفت برتری یہ بیان فرمائی۔

وَمَا يَنْطِقُ عَنِ الْهَوٰى ○ اِنْ هُوَ اِلَّا وَحْىٌ يُّوْحٰى○ (النجم: ٢ – ٣) اپنی خواہش نفس سے وہ کچھ نہیں بولتے جو بات کہتے ہیں وہ خدا کی وحی ہوتی ہے جو ان پر نازل ہوتی ہے۔

آپ نے درایت پر زور دیتے ہوئے مخاطبین کے سامنے اپنی صفائی ان الفاظ میں پیش کی۔

فَقَدْ لَبِثْتُ فِيْكُمْ عُمُرًا مِّنْ قَبْلِهٖ اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ. (یونس:١٦) آخر اپنے دعویٰ نبوت سے پہلے بھی میں نے اپنی عمر کا بڑا حصہ تمہارے درمیان ہی گذارا ہے (پھر کبھی جھوٹ بولا) تو کیا تم اتنی بات بھی نہیں سمجھتے۔

اس کے روایتی پہلو کی صفائی کے لیے قرآن کریم نے رسول کے بارے میں ایک خاص آرڈیننس کا بھی ذکر فرمایا۔

وَلَوْ تَقَوَّلَ عَلَيْنَا بَعْضَ الْاَقَاوِيْلِ○ لَاَخَذْنَا مِنْهُ بِالْيَمِيْنِ○ ثُمَّ لَقَطَعْنَا مِنْهُ الْوَتِيْنَ. (الحاقة:٤٣ – ٤٥) اگر بالفرض آپ ایک بات بھی ہماری طرف اپنی جانب سے بنا کر منسوب کرتے تو ہم دایاں ہاتھ پکڑ کر ان کی شہ رگ کاٹ دیتے۔

ان بنیادی اصول کی روشنی میں مذہب اسلام جتنی ترقی کرتا رہا اسی قدر اس کے بنیادی تنقید کے اصول بھی ساتھ ساتھ ترقی کرتے رہے حتیٰ کہ اسناد' جرح و تعدیل' احوالِ رواۃ' ہر ایک کے لیے جدا جدا مستقل فن مرتب ہو گئے۔ علامہ جزائری نے توجیہ النظر میں حدیث کے سلسلہ میں ۵۲ قسم کے علوم بالتفصیل بیان فرمائے ہیں۔ جن کے مطالعہ کے بعد احادیث کے مفید یقین ہونے میں ایک منٹ کے لیے بھی شبہ کرنے کی گنجائش نہیں رہتی۔ سمنیہ اور سوفسطائیہ کی طرح شبہات نکالے چلے جانے کا تو کسی کے پاس بھی کوئی علاج نہیں ہے لیکن واقعات کی دنیا میں جہاں ذہنی اوہام کی کوئی قیمت نہیں ہے ہر محکم سے محکم طریق اور ہر جائز سے جائز احتمال کا لحاظ رکھ کر یہ دعویٰ سے کہا جا سکتا ہے کہ جو شخص بھی حدیث کے مختلف طرق' اس کے راویوں کے صدق و کذب اور اس کے جروح و علل پر نظر کرے گا اس کو ان کی سچائی پر یقین کیے بغیر کوئی چارہ نہیں رہ سکتا۔ یہ دوسری بات ہے کہ اس میں چند لمحات کی محنت و مشقت اٹھائے بغیر پہلے سے اس کے انکار کا ارادہ کر لیا جائے اور محدثین کی شب و روز کی ان تھک محنتوں کی تردید کے لیے صرف

چند مضحکانہ کلمات کو کافی سمجھ لیا جائے - علامہ محمد بن ابراہیم وزیر تحریر فرماتے ہیں -

''یہ بات کسی پر پوشیدہ نہیں ہے کہ اسلام کے تمام فرقے ہر طبقہ میں ہر فن کے بارے میں اسی اہل فن کے قول کو دلیل سمجھتے تھے اگر ایسا نہ ہوتا تو تمام علوم باطل ہو جاتے کیونکہ دوسرے فن کا شخص یا تو اس فن سے بحث ہی نہیں کرتا اگر کرتا ہے تو ناکافی بحث کرتا ہے - اگر قرآن وسنت کے لغات اہل تجوید سے حل کیے جائیں' قراءت کا اختلاف اہل لغت سے پوچھا جائے معانی ونحو کے مسائل محدثین سے اور علم حدیث اور اسناد کے مباحث متکلمین سے دریافت کیے جائیں تو یقیناً تمام علوم درہم برہم ہو جائیں گے اور یقیناً یہ عقل کے بھی خلاف ہوگا -'' (الروض الباسم ج ۱ ص ۷۷)

یہ مقولہ مشہور ہے -

کن یهودیا صرفا و الا فلا تلعب بالتورات . یا ٹھیٹ یہودی بن جا ورنہ تورات سے مت کھیل .

پس خبر واحد پر یقین یا تو اس طرح حاصل ہو سکتا ہے کہ جن کو یہاں شب و روز خرچ کرنے کے بعد یقین حاصل ہو چکا ہے ان کے بیان پر اعتماد کر لیا جائے نہیں تو پھر خود اس جانفشانی کے لیے کمر ہمت کس لی جائے -

حافظ ابن حجرؒ لکھتے ہیں کہ محدث کی مثال ایک صراف کی ہے بسا اوقات روپیہ کی شکل وصورت اور آواز تک میں فرق نہیں ہوتا مگر صراف کی چٹکی اس کا کھوٹ بتا دیتی ہے - پس اگر انصاف کے ساتھ احادیث کی روشنی میں اسوۂ رسول کو تلاش کرنا منظور ہے تو صراف کی طرح یا تو خود مشاق پیدا کی جائے ورنہ کسی صراف کے قول پر اعتماد کیجئے - اگر آپ نہ یہ کر سکتے ہیں نہ وہ اور صرف احادیث رسول کو ایک غیر دلچسپ افسانہ یا رطب ویابس سے بھری ہوئی ایک تاریخ قرار دیتے ہیں تو اب یہ آپ کی مرضی ہے -

**محدثین اور راویوں کا جمودِ رائے** ٭ یہاں سوچنے کی بات یہ ہے کہ جس قوم نے تحقیق وتبیین' استنباط واستشہاد کی اہمیت کذب وافتراء سے نفرت' بدگمانی وبدظنی سے احتراز کے دور میں پرورش پائی ہو' کیا اس کا طبعی مزاج تساہل وغفلت' اغماض اور چشم پوشی ہو سکتا ہے یا ہر معاملہ کی تحقیق وتفتیش کرنا ان کی طبیعت ثانیہ ہو جانا چاہیے' اور حسن ظن وبدظنی سے علیحدہ ہو کر واقعہ کی تحقیق کرنا انہیں اپنا ایک فرض منصبی سا نظر آنا چاہیے - حضرت ابوبکرؓ اور حضرت عمرؓ کے طرزِ عمل[1] کو آپ پہلے مشاہدہ کر ہی چکے ہیں کہ اگر ان

---

[1] واقعہ یہ ہے کہ ایک مرتبہ حضرت ابوموسیٰؓ حضرت عمرؓ کے دروازہ پر آئے اور تین بار سلام کے بعد جب جواب نہ ملا تو واپس ہو گئے چند قدم چلے تھے کہ خادم اندر سے آیا اور اس نے کہا آئیے امیر المؤمنین آپ کو بلاتے ہیں - یہ پہنچے تو ان سے واپسی کا سبب دریافت کیا گیا انہوں نے اس کے متعلق ایک حدیث سنا دی حضرت عمرؓ نے فرمایا یا تو اس پر گواہی پیش کیجئے ورنہ سزا ملے گی پھر خود ہی یہ بھی فرما دیا کہ:

انی لم اتهمک و لکنی خشیت ان یتقول الناس علی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم. (توجیہ ص ۱٦) میں نے تم پر کسی شبہ کی وجہ سے شہادت طلب نہیں کی بلکہ یہ اندیشہ کیا کہ آئندہ لوگ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر غلط بیانی نہ کریں -

یہی وجہ تھی کہ سفیان بن عیینہ فرماتے تھے کہ اگر حضرت عمرؓ ہمارے زمانہ میں ہوتے تو ہمیں سزا دیتے - (جامع بیان العلم ج ۲ ص ۱۳۰) .

اس ایک ہی واقعہ سے ظاہر ہے کہ حضرت عمرؓ کو حدیث کا کتنا اہتمام تھا اور یہ بھی واضح ہو گیا کہ یہاں سزا مزید احتیاط کی بنا پر تھی یا حدیث کی روایت کرنے پر اور یہ بھی کہ ابن عیینہ کے اس فرمان کا اصل منشاء کیا تھا - حیرت ہے کہ مولانا اسلم صاحب ان جیسے تاکیدی احکام کو نقل کر کر کے .....

کے سامنے کوئی شخص کوئی حدیث بیان کرتا تو اس سے پہلا سوال گواہی کے متعلق ہوتا تھا اگر چہ دوسری مجلس میں یہ بات بھی صاف کر دی جاتی تھی کہ یہ تحقیق کسی بدگمانی کی بنا پر نہیں تھی بلکہ حدیث کی اہمیت آئینی طور پر اس کی مقتضی تھی کہ اس کے نقل میں ہر ممکن سے ممکن احتیاط کو کام میں لایا جائے۔

افسوس ہے کہ صحابہؓ کے دور میں اس قسم کے جتنے واقعات حدیث کی تشریعی حیثیت اور ان کے یہاں اس کی حفاظت کی سب سے بڑی دلیل تھے ان ہی کو منکرین حدیث نے اس کے برعکس انکارِ حدیث کی دلیل گردان لیا ہے۔ سلف کے دور سے گذر کر جب ائمہ کے دور میں آیئے تو یہاں بھی ابن ابی حاتم جیسے شخصوں کی کمی نہیں ہے جو بڑے بڑے محدثین پر بھی تنقید کر دیتے پھر خود ہی ان کی جلالت قدر کی طرف نظر کر کے بعض اوقات رونے بھی لگتے تھے کہ ہم کیسی کیسی بڑی ہستیوں پر کلام کر جاتے ہیں کہیں ہم سے اس کی باز پرس نہ ہو۔ صحابہؓ میں حضرت علیؓ کی شخصیت مختلف ہنگامہ آرائیوں کی وجہ سے کچھ اس طرح زیر بحث آ گئی ہے کہ محدثین کو مجبوراً فن درایت کی بنا پر ان کے متعلق بہت سی احادیث سے دست بردار ہو جانا پڑا ہے' حالانکہ ان کے علم' ان سے محبت اور ان سے عقیدت برابر اس کو مقتضی رہی کہ ان کے معاملہ میں جو سنا جائے اس کو سچ ہی سچ یقین کر لیا جائے مگر یہاں رسول کی عقیدت اور اس کی حدیث کی عظمت کا سوال ان سے مقدم تھا وہ ہمیشہ یہ تنبیہ بھی کرتی رہی کہ کہیں ان کی شان میں بے جا عقیدت رکھنے والوں نے لا معلوم طور پر ان کی احادیث میں کذب وافتراء کا زہر داخل نہ کر دیا ہو۔ اور اس بنا پر کوئی خلافِ واقع کلمہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف منسوب نہ ہو جائے۔

---

لله ..... کے اس سے انکار حدیث کے متعلق کیا فائدہ حاصل کرنا چاہتے ہیں۔ اب یہ انصاف آپ ہی پر ہے کہ جہاں مخلصین صحابہؓ کے بیان پر گواہیاں طلب کی جاتی ہوں وہاں منافقین کو کذب بیانی اور افتراء کا کیا موقعہ مل سکتا تھا۔

فائدہ سے خالی نہ ہوگا اگر ہم آپ کو یہ بتلا دیں کہ جب تک کفر کو طاقت رہی نفاق ظاہر نہیں ہوا لیکن جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ طیبہ پہنچے اور اسلام کے ہاتھ میں طاقت آ گئی' کفر مغلوبیت کی زندگی بسر کرنے لگا تو اب کفار کو نفاق کی ضرورت بھی محسوس ہونے لگی ان کے متعلق بھی قرآن نے یہ فرمایا ہے ﴿وَلَتَعْرِفَنَّهُمْ فِيْ لَحْنِ الْقَوْلِ﴾ (محمد: ۳۰) جب وہ آپ کی خدمت میں آ کر آوازیں بنا بنا کر باتیں کریں گے تو آپ انہیں پہچان بھی لیں گے۔ (کتاب الایمان)

کیا یہ انصاف ہوگا کہ منافقین کی اس مقہور و ذلیل زندگی کے اثرات کی وجہ سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ثابت شدہ اور مستحکم آثار کو مشتبہ تسلیم کر لیا جائے۔ مولانا اسلم صاحب کے لیے تو منافقین کا وجود احادیث کے ماننے میں مانع ہے لیکن ان کو معلوم نہیں کہ منکرین قرآن یہی شبہ قرآن کے بارے میں پیش کرتے ہیں اور قرآن کے تواتر کو مخالفین کا تواتر سمجھ کر اس سے کچھ تسلی حاصل نہیں کرتے۔ ہمارے نزدیک منکرین حدیث کے پاس اکثر شبہات وہی ہیں جو شیعوں نے حفاظت قرآن کے سلسلہ میں پیش کیے تھے۔ فرق صرف یہ ہے کہ وہ پہلے ہی قدم میں ان میں الجھ کر رہ گئے اور یہ قرآنی تواتر کی وجہ سے یہاں سے تو بچ نکلے مگر دوسرے قدم میں بچ نہ سکے۔ آخر حدیث کے مرحلہ پر پہنچ کر بے طرح پھسلے اور پھسل کر زمین پر گر گئے۔ عقائد شبہات سے بنانا نہیں چاہئیں ان کے لیے روشن دلائل کی ضرورت ہوتی ہے زائغین اہل حق کے دلائل میں صرف شبہات پیدا کر کے خوش ہو لیتے ہیں کہ انہوں نے بڑا تیر مارا اور گویا بازی جیت لی اور نہیں جانتے کہ اگر قرآن نہ آتا تو لوگوں کو شبہات تو اللہ تعالیٰ کے وجود میں بھی تھے۔ اور آج یہ قوم موجود ہے جو اللہ کا وجود تو درکنار اس کو بلاشبہ ایک وہم پرستی تصور کرتی ہے۔

حافظ ابن قیمؒ لکھتے ہیں۔

و لکن قاتل اللہ الشیعة فانهم افسدوا کثیرا من علمه بالکذب علیه و لهذا تجد اصحاب الحدیث من الصحیح لا یعتمدون من حدیثه الا ما کان من طریق اهل بیته و اصحاب عبدالله ابن مسعود[1]

خدا تعالیٰ شیعوں کا برا کرے کہ انہوں نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے علم کا بڑا حصہ ان پر جھوٹ بول کر محدثین کی نظر میں مشتبہ کر دیا ہے اس لیے صحیح حدیث جمع کرنے والوں نے بجز خاص خاص حضرات کے ان کے بارے میں ہر شخص کے بیان پر اعتماد نہیں کیا۔

اس لیے جب ان کی احادیث کو وہ اپنے معیار پر پورا نکھار نہ سکے تو انہیں اسی شک کے حال میں حدیث رسول ٹھہرانے سے دست بردار ہو جانا بدرجہا بہتر معلوم ہوا۔ اس کے ساتھ ہی دوسری طرف یہ بھی غور کر لینا چاہیے کہ اگر حدیثوں میں بہت بڑا ذخیرہ موضوعات کا داخل ہو جاتا تو یقیناً ہمیں زیادہ تر حدیثیں شیخین جیسی جلیل القدر ہستیوں کی طرف منسوب نظر آتیں کیونکہ وضاعین کے لیے ان کی شخصیتوں کا احترام ان کی احادیث کو رائج کرنے میں یقیناً بہت کارآمد ہوتا مگر یہاں اس کے برعکس امت میں جو سب سے بڑا اصحابی شمار ہے اسی کی احادیث کا ذخیرہ سب سے کم ہے پس یہ اس کی کھلی ہوئی دلیل ہے کہ وضاعین کو ہر جگہ دخل اندازی کا موقعہ نہیں مل سکا اور جہاں ملا ہے وہاں دودھ اور پانی کو علیحدہ کرنے والوں نے حقیقت کو صاف کر دیا ہے اور ہر شک و تردد کے موقعہ پر اصول یہ رکھا ہے کہ کسی مشکوک ذخیرہ کو حدیث میں شمار کر لینے کی بجائے اس کو حدیث سے خارج کر دینا چاہیے۔ اب اس نقد و تبصرہ، حزم و احتیاط کے بعد بھی شک کیے چلے جانا ہٹ دھرمی کے سوا اور کیا ہے۔ مانا کہ وضاعین نے احادیث وضع بھی کی ہیں مگر کیا اس کا نتیجہ یہ ہونا چاہیے کہ ان کے اس جرم کی پاداش میں صادقین کا قول بھی جھوٹ سمجھ لیا جائے، تمام دنیا میں تنقید اس لیے تعریف کی چیز سمجھی جاتی ہے کہ اس کے ذریعہ سے صحیح و سقیم میں امتیاز حاصل ہو جاتا ہے اگر نقد کا نتیجہ سقیم کے ساتھ صحیح کو بھی رد کر دینا ٹھہر جائے تو پھر تنقید سے بدتر کوئی اور چیز نہیں ہو سکتی۔ یہ کون سی معقول بات ہے کہ دنیا میں چونکہ چند جھوٹوں نے جھوٹ بولا ہے اس لیے اب کسی سچے سے سچے شخص کے بیان پر بھی اعتبار نہ کرنا چاہیے کیونکہ ممکن ہے کہ یہ بھی ان ہی کی طرح ایک جھوٹا ہی انسان ہو۔ عقل کی روشنی اسی لیے عطا کی گئی ہے کہ اس روشنی میں محنت و جان فشانی کر کے یقین کی منزل طے کی جائے لیکن جن کے نزدیک رسول اور اس کے کلام کی قیمت ہی کچھ نہ ہو ان کے لیے یہ سرگردانی مفت کا آزار ہے اسی لیے مولانا اسلم صاحب نے محدثین کی ساری جدوجہد کا نام دماغی تعزیر رکھ دیا ہے۔ آج بھی بہت سے روشن خیال ایسے موجود ہیں جو قرآن کریم حفظ کرنے کو بھی دماغی تعزیر سے کم نہیں سمجھتے وہ کہتے ہیں کہ جامیٹری اور الجبرا کے اشکال یاد کرنا اس سے کہیں زیادہ مفید ہے۔ مولانا اسلم صاحب کا احادیث کے متعلق جو عقیدہ تھا تو آپ گذشتہ اوراق میں ملاحظہ کر چکے اب محدثین کے متعلق ان کا خیال سنئے۔ وہ معتزلہ کی بربادی کا مرثیہ لکھتے ہوئے فرماتے ہیں:

---

[1] اعلام الموقعین ج ۱ ص ۱۶۔

''معتزلہ اگر چہ اپنی تباہی کے ذمہ دار آپ ہیں مگر ان کے فنا ہو جانے سے امت کا عقلی اور دینی نقصان ہوا محدثوں نے منقولات سے جو جمود پیدا کر دیا تھا اس کے مقابلہ میں ان کی عقلیت نے توازن قائم کر رکھا تھا ان کے مٹ جانے سے پھر وہی جمود عود کر آیا۔''

انہیں محدثین اور فقہاء کے جمود کی شکایت غالباً اسی وجہ سے ہو سکتی ہے کہ معتزلہ کی طرح انہوں نے ذات وصفات کے مسائل میں موشگافیاں نہیں کیں۔ براہین عقلیہ کا جو طریقہ فلاسفہ سکھا گئے تھے وہ انہوں نے اختیار نہیں کیا۔ عقلاء زمانہ کی طرح طویل وعریض و عادی نہیں کیے جو بات حل ہو گئی اس کا جواب دے دیا اور جو حل نہ ہو سکی اس کے متعلق صاف کہہ دیا۔ اگر اپنی رائے کے خلاف کوئی بات ثابت ہو گئی تو اپنی بات پر ضد نہیں کی اور اپنی پہلی رائے سے بڑی صفائی کے ساتھ رجوع کر لیا۔ اگر یہ امور قابل اعتراض ہیں تو ذرا نظر اٹھا کر صحابہ کی تاریخ اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی سیرت پر بھی ایک نظر ڈال لیجئے تاکہ آپ کو معلوم ہو جائے وہاں کتنی بال کی کھال نکالی جاتی تھی۔ قدرت، سمع و بصر، صفت علم وکلام پر کتنی کتنی بسیط بحثیں کی جاتی تھیں۔ افعال عباد کے مخلوق اور غیر مخلوق ہونے پر کیا کیا تبصرے کیے جاتے تھے۔ اگر محدثین کی خدمتیں دماغی تعزیریں تھیں تو یقیناً یہ مباحث بھی دماغی عیاشی کا عذاب تھا جو محض عقلیت کی بدولت معتزلہ پر مسلط کر دیا گیا تھا۔ منکرین حدیث کے درمیان یہ اعتراض ہمیشہ سے اہمیت رکھتا چلا آیا ہے یہاں تک کہ حافظ محمد بن ابراہیم وزیر کو اس پر مستقل ایک مضمون لکھنا پڑا اس لیے ہم بھی یہاں اس اعتراض کے چودہ جوابات میں سے ان کے ایک جواب کا خلاصہ نقل کرتے ہیں وہ فرماتے ہیں۔

''اگر عقلیات کی مذمت ہم کسی محدث کی زبانی نقل کریں تو یہ کہنا ممکن ہو گا کہ ''الناس اعداء ما جهلوا'' لوگ جو فن نہیں جانتے اس کی مذمت ہی کیا کرتے ہیں اس لیے ہم یہاں ان علماء کے کلمات پیش کریں گے جو فلک عقلیات کے شمس وقمر شمار کیے گئے ہیں۔''

امام غزالیؒ احیاء میں فرماتے ہیں ''ہمیں یہ ثابت ہو گیا ہے کہ حقائق اشیاء کے معرفت کی راہ یہ عقلیات نہیں ہیں اس راہ سے اگر مسائل پر کچھ روشنی پڑتی بھی ہے تو اتنی ہی جتنی کہ ان کے بغیر بھی حاصل ہو سکتی تھی۔

المنقذ من الضلال میں فرماتے ہیں۔ ''دلائل کلامیہ مفید یقین نہیں ہوتے۔''

التفرقه بين الايمان و الزندقه میں لکھتے ہیں۔ ''اگر ہم مداہنت نہ کریں تو صاف صاف کہہ سکتے ہیں کہ علم کلام میں غلو کرنا حرام ہے۔

امام رازیؒ فرماتے ہیں ''میں نے طرقِ کلامیہ اور فلسفیہ سب کا تجربہ کر دیکھا ہے جو نفع مجھے قرآن عظیم میں نظر آیا کہیں نظر نہ آیا۔ کیونکہ قرآن اس پر زور دیتا ہے کہ تمام جلال وعظمت خدا ہی کے لیے تسلیم کر لی جائے اور اس کے مقابلہ و معارضہ سے احتراز کیا جائے کیونکہ ان تنگ و تاریک راستوں میں عقل انسانی گم ہو جاتی ہے پھر یہ وصیت کرتے ہیں کہ میں آنحضرت کا دین اختیار کر چکا ہوں اور دعا کرتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ میرا مجمل ایمان ہی قبول فرما لے اور مجھ سے تفصیل کا مطالبہ نہ کرے اسی مضمون پر امام نے حسب ذیل اشعار کہے ہیں۔

| | |
|---|---|
| العلم للرحمٰن جل جلاله | علم صرف ایک اللہ جل جلالہ کے لیے ہے۔ |
| و سواه فی جهلاته یتغمغم | بقیہ سب اپنی جہالتوں میں مبتلا ہیں۔ |
| ما للتراب و للعلوم و انما | اس خاک کے پتلے کو علم سے بھلا کیا واسطہ |
| یسعی لیعلم انه لا یعلم | وہ یہی کوشش کرتا ہے کہ یہ جان لے کہ وہ نہیں جانتا۔ |

امام قرطبیؒ مسلم کی شرح میں لکھتے ہیں کہ بڑے بڑے ائمہ متکلمین نے اپنی عمریں صرف کرنے کے بعد اس علم کو چھوڑ دیا ہے چنانچہ ابوالمعالی فرماتے ہیں کہ علوم اسلامیہ کو علماء اسلام کے لیے چھوڑ کر میں نے ایک بڑے سمندر کا سفر اختیار کیا تھا تا کہ تقلید کی تاریکی سے نجات میسر ہو اور تحقیق کی راہ نظر آ جائے مگر اب میں نے اپنے اس خیال سے رجوع کر لیا ہے۔تمہیں چاہیے کہ پرانی عورتوں کا سا سادہ ایمان رکھو۔ اے اللہ! تو میرا انجام بخیر فرما اس کے بعد حسرت سے فرمایا ''اے ابوالمعالی تیری گذشتہ عمر پر افسوس۔''

امام ابوالمعالی اپنے شاگردوں سے فرمایا کرتے تھے ''دیکھو علم کلام کا بہت مشغلہ مت رکھنا اگر مجھے اس کا انجام پہلے معلوم ہوتا تو آج میرا یہ انجام نہ ہوتا۔''

احمد بن سنان کہتے ہیں کہ ''امام ولید بن ابان کرابیسی میرے ماموں تھے جب ان کی نزع روح کا وقت آیا تو انہوں نے اپنی اولاد سے مخاطب ہو کر فرمایا تمہارے نزدیک مجھ سے زیادہ عالم کوئی اور شخص ہے؟ انہوں نے کہا نہیں۔ فرمایا میرے متعلق کوئی بدگمانی کر سکتے ہو؟ انہوں نے کہا نہیں۔ فرمایا اچھا تو میں تمہیں ایک وصیت کرتا ہوں مانو گے؟ انہوں نے کہا ضرور، فرمایا بس اسی طریقہ پر قائم رہنا جس پر محدثین تھے مجھے اب خوب ثابت ہو چکا ہے کہ حق ان ہی کے ساتھ ہے۔''

امام ابوالوفا بن عقیل فرماتے ہیں میں نے اپنی ساری عمر اصول کی تحقیقات ہی میں خرچ کی ہے آخر تھک کر پھر سیدھے سادے ملاّ جی کے مذہب پر ہی آنا پڑا۔

شہرستانی علم کلام میں ساری عمر صرف کرنے کے بعد نہایۃ الاقدام میں لکھتا ہے۔

| | |
|---|---|
| لعمری لقد طفت المعاهد کلها و سیرت | اپنی جان کی قسم میں بڑے بڑے مقامات پر خود گھوما اور اپنی نظر کو |
| طرفی بین تلک المعالم فلم أرا لا و اضعا | خوب گھما کر دیکھا مگر جس کو دیکھا اپنی ٹھوری کے نیچے ہاتھ رکھے |
| کف حائر علی ذقنه او قارعاً سن نادم. | حیرت زدہ دیکھا اور جس کو پایا شرمندہ شخص کی طرح دانت کریدتا پایا۔ |

اس کے بعد یہ نصیحت کرتا ہے کہ دیکھو بوڑھی عورتوں کا سا سادہ دین اختیار کیے رہنا۔[1]

ان چند نقول سے عقلا کے نزدیک محدثین کا جمود یا سیلان طبع معلوم کیا جا سکتا ہے۔ ہم نے خود دونوں فن پڑھے اور ان کا کافی مطالعہ بھی کیا ہے۔ ہم بلا کسی حسن عقیدت کے یہ کہنے کے لیے تیار ہیں کہ عقل کی جو گہرائی ہمیں محدثین بالخصوص فقہاء محدثین میں نظر آئی اس کا کوئی شمہ فلاسفہ میں نظر نہ آیا اگر یہاں ہم ان کی مثالیں لکھیں تو مضمون اور زیادہ طویل ہو جائے گا۔

---

[1] الروض الباسم ج ۲ ص ۱۲-۱۵۔

**حفاظ حدیث اور حفاظت دین** ٭ منکرین حدیث کو یہ دیکھ کر کہ تدوین حدیث کی تاریخ بالعموم پہلی صدی کا آخر حصہ بتلائی گئی ہے یہ شبہ پیدا ہوگیا ہے کہ اس سے پہلے گویا حدیث کا وجود ہی نہ تھا اور اس کی بنیاد دوسری صدی کے شروع میں پڑی ہے اسی لیے ہم نے تدوین حدیث کا عنوان چھوڑ کر حفظ حدیث کا عنوان اختیار کیا ہے تاکہ بحث کا مرکزی نقطہ نظروں سے غائب نہ ہونے پائے۔ ہمارے نزدیک اصل بحث یہ ہونا چاہیے کہ تدوین حدیث سے پہلے حدیث کا رنگ کیا تھا اگر وہ محفوظ تھی تو پھر اس کی تدوین اگر پہلی صدی میں نہیں چوتھی صدی میں بھی ہو تب بھی کوئی مضائقہ نہیں ہے۔ بعض قاصر الفہم اشخاص نے یہ بے معنی غوغا بھی مچا رکھا ہے کہ فلاں صحابیؓ نے حدیث روایت کرنے کی ممانعت کی ہے، فلاں نے کتابت کی ممانعت کی ہے، فلاں نے حدیث کے مشغلہ سے روکا ہے۔ مگر ان کے ان ہی بیانات سے دوسری طرف یہ بھی سمجھ میں آتا جاتا ہے کہ اسی دور میں حدیث کے شغف کا عالم کیا تھا یعنی یہ کثرت اس کی روایتیں کی جاتی تھیں، برغبت انہیں لکھا جاتا تھا اور ان کے حفظ کا مشغلہ اتنا غالب تھا کہ کسی کسی کو اعتدال قائم رکھنے کے لیے اس سے روکنے کی ضرورت بھی محسوس ہونے لگی تھی۔ حدیث کی یہ ساری تاریخ وہ ہے جو خود صاحب نبوت اور صحابہؓ کے دور کی تاریخ ہے پس ان ادھوری نقول سے منکرین حدیث کو بھلا کیا فائدہ پہنچ سکتا ہے، انہیں یہ ثابت کرنا چاہیے کہ پہلی صدی تک حدیث کی کوئی پرواہ نہ تھی، کوئی شخص ان کا ایک حرف بھی یاد نہ کرتا تھا۔ اچانک دوسری صدی میں لوگوں نے سنے سنائے قصے تدوین کرنا شروع کر دیئے لیکن ایسا ہرگز ثابت نہیں کیا جا سکتا۔ ﴿وَ لَوْ كَانَ بَعْضُهُمْ لِبَعْضٍ ظَهِيْرًا﴾ (الاسراء : ۸۸)

یہاں حدیث کی تدوین کا معاملہ قرآن کی جمع و ترتیب کے معاملہ سے بہت ہی مشابہت رکھتا ہے، کیا کوئی عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دور پر نظر کرنے والا یہ نتیجہ نکال سکتا ہے کہ قرآن پہلے محفوظ نہ تھا پھر ان کے زمانہ میں محفوظ ہوا ہاں سن لیجئے کہ خود مدعین اسلام ہی میں ایک جماعت قرآن کریم کے بارے میں بالکل وہی اعتراضات رکھتی ہے جو منکرین حدیث، حدیث کے متعلق رکھتے ہیں اگر منکرین حدیث کو یہ خیال ہے کہ احادیث محض اپنے اپنے اغراض کے ماتحت بعد میں جمع کی گئیں تو منکرین قرآن بھی قرآن پر یہی تہمت لگاتے ہیں۔ جوابات دونوں ہی جگہ دیئے گئے ہیں مگر شفا ہونا نہ ہونا یہ اپنے اپنے مقدر کی بات تھی۔

ہمیں یہاں صرف یہ تنبیہ کرنا ہے کہ منکرین حدیث جس قسم کے شبہات حدیث میں پیدا کر کر کے اسے غیر معتبر ٹھیرانے کی سعی کر رہے ہیں انہیں ذرا اس پر بھی نظر رکھنا چاہیے کہ اگر ان ہی تمام اعتراضات کو لے کر خصوم نے قرآن کی حفاظت کے مقابلہ میں استعمال کر لیا تو اس کا نتیجہ کیا ہوگا ؂

اے چشم اشک بار ذرا دیکھ تو سہی
یہ گھر جو بہہ رہا ہے کہیں تیرا گھر نہ ہو

حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے یہاں جو الفاظ جمع قرآن کے سلسلہ میں فرمائے تھے اور حضرت عمر بن عبد العزیزؒ نے جو الفاظ حدیث کی جمع کے متعلق کہے ہیں اگر ان دونوں کو پاس پاس رکھئے تو آپ کو یہ بخوبی اندازہ ہو جائے گا کہ دونوں جگہ ان انتظامات کی ضرورت اس وقت محسوس ہوئی ہے جب آئندہ اس مستحکم طریقہ حفاظت کے ہمیشہ قائم رہنے میں کسی ضعف کا خطرہ لاحق ہونے لگا ہے ورنہ قرآن اور حدیث ابتدائی دور میں اہل اسلام کی زندگی کا اس طرح جزء لاینفک بنے ہوئے

تھے کہ ان کی حفاظت کے لیے انہیں کسی اہتمام کی ضرورت ہی نہ تھی۔ تہجد اور فرائض وسنن کے علاوہ دوسرے اوقات میں بھی قرآن کا دور جاری رہا کرتا تھا۔ پھر سال بھر میں تراویح کا ایک مشغلہ ایسا تھا کہ اس سلسلہ سے خواندہ و ناخواندہ حافظ اور غیر حافظ سب کے کانوں تک کئی کئی بار بھی قرآن پہنچ جایا کرتا تھا۔ ادھر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا اسوۂ حسنہ ان کی آنکھوں کے سامنے تھا۔ عبادات تو الگ رہیں یہاں عادات میں بھی اتباع کا یہ عالم تھا کہ ان میں بھی پوری مشابہت پیدا کرنے کے لیے صحابہ کی جدوجہد جاری رہا کرتی تھی۔ آپؐ ہی کی طرح نشست و برخاست، رفتار و گفتار، طعام و شراب، نوم و بیداری کی ایک ایک حالت گذارنا ان کا آخری جذبہ تھا اگر کسی نے آپ کی قمیص کا گریبان کھلا دیکھ لیا تو وہ اسی اداء پر مرمٹا، اگر کسی نے لوکی کے ٹکڑوں کی طرف آپؐ کی انگلیاں چلتی دیکھ لیں تو اسی دن سے اسے لوکی سے عشق پیدا ہوگیا اور اگر کسی نے کوئی بات کہہ کر ہنستے دیکھا تو اس نے وہ بات نقل کر کے آپؐ کی طرح ہنس پڑنا بھی اپنے اوپر لازم تصور کرلیا۔ جب تک قرآن کا یہ چرچا نبی کی ہر ہر ادا اور ان کی ہر حرکت کا یہ نقشہ ہر گھر میں موجود ہو تو اس دور میں اس کا کیا گمان ہوسکتا تھا کہ قرآن یا آپ کی حدیثیں جمع کرنے کا کوئی سرکاری طور پر بھی انتظام ہونا چاہیے۔

قرآن و حدیث کی حفاظت کا یہ دور دورِ شباب تھا اس لیے حفاظ کی کثرت، صحابہ کی یک جہتی اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے فیض صحبت کے عمیق اثرات نے اس ضرورت کا احساس ہی نہ ہونے دیا کہ وہ قرآن کے لیے کسی جدید نظم و نسق کا تخیل اپنے دماغوں میں لاتے اسی طرح حدیث کا معاملہ بھی لوگوں کے اپنے اپنے انفرادی جذبہ تحفظ کی وجہ سے کسی مزید اہتمام کے قابل نہ سمجھا گیا حتیٰ کہ جب جنگِ یمامہ میں دفعۃً صحابہ کی ایک بڑی تعداد شہید ہوگئی تو اب حاملین قرآن کے بھی اچانک اور غیر معمولی نقصان سے قرآن کی حفاظت میں خلل پڑ جانے کا خطرہ بھی محسوس ہونے لگا چنانچہ یہاں حضرت عمرؓ کے جو الفاظ ہیں پورے غور کے ساتھ ملحوظ رکھئے۔

| | |
|---|---|
| ان القتل قد استحر یوم الیمامۃ بقرأ القران و انی اخشی ان استحرا لقتل بالقراء بالمواطن فیذھب کثیر من القران و انی اری ان تأمر بجمع القران. | جنگ یمامہ میں حفاظ بے طرح شہید ہوئے ہیں خدا نہ کردہ اگر کہیں آئندہ اسی طرح حفاظ قتل ہوتے رہے تو مجھے اندیشہ ہے کہ قرآن مجید کا بہت سا حصہ ضائع نہ ہوجائے اس لیے آپ قرآن جمع کرنے کا سرکاری طور پر انتظام کیجئے۔ |

دوسری طرف اب اس دور پر غور فرمایئے جب کہ صحابہؓ ایک ایک کرکے اٹھتے جارہے تھے۔ یعنی دیکھنے والوں کا دور تو ختم ہو رہا تھا اور ان کی جگہ اب ان مشاہدات کو الفاظی لباس میں دیکھنے والوں کی باری آرہی تھی، جمالِ جہاں آرا کو بے حجاب دیکھنے والوں کے سینوں میں جو حرارت بھڑک رہی تھی آپؐ کے انتقالِ مکانی کا حجاب پڑ جانے سے اس کے شعلوں میں بھی وہ تیزی باقی نہ رہنے کا امکان نظر آنے لگا تھا اس لیے یہاں بھی دیکھنے والوں کے دل میں یہ بے چینی پیدا ہونا شروع ہوگئی کہ کہیں اس محبوب عالم کی ادائیں ان کے رخِ انور کے نظارہ کرنے والوں کے ختم ہوجانے سے تاریخ کا ایک صفحہ بن کر نہ رہ جائیں اس لیے وہ انتظام کرنا چاہیے جو عالم کی تاریخ میں ایک یادگار رہ جائے۔ اگر یہ فقط ان کے اُمتیانہ جذبات ہی کا کرشمہ ہوتا تو رسول اور امتی کے رشتے اس سے پہلے بھی بہت ہو چکے تھے مگر یہاں یہ سب پیرائے ہی پیرائے تھے۔ اندرونی ہاتھ کوئی اور تھا جس نے اس تمام مشینری کو

# ابوالحسن علی بن عمر الدار قطنی

ولادت ۳۰۶ھ وفات ۳۸۵ھ

دارقطن بغداد میں ایک بڑا محلّہ ہے وہی ان کا مسکن تھا- طلب حدیث کے لیے انہوں نے کوفہ، بصرہ، شام، واسط، مصر اور دیگر بلادِ اسلامیہ کا سفر کیا ہے-مشہور شافعی المذہب تھے- حاکم، عبدالغنی منذری تمام رازی صاحب فوائد اور ابونعیم صاحب الحلیہ جیسے ائمہ حدیث ان کے زمرہ تلامذہ میں شامل تھے-فن علل و اسماء الرجال میں استاد مانے جاتے تھے اور اپنا نظیر نہ رکھتے تھے- خطیب و حاکم وغیرہ کو آپ کے اس تفوق کا اعتراف تھا-فنون حدیث کے علاوہ فن قراءت ونحو میں بھی آپ کو کافی دست گاہ تھی- قوتِ حافظہ کا یہ عالم تھا کہ اپنے زمانہ شباب میں اسمٰعیل صفار کی مجلس املاء میں بیٹھے ہوئے کچھ تحریر فرمارہے تھے حاضرین میں سے کسی نے کہا کہ اس طرح تو تمہارا سماع معتبر نہیں ہوسکتا- ایک طرف لکھنے میں مشغول ہو اور دوسری طرف حدیث بھی سن رہے ہو- دارقطنی نے کہا اچھا جناب کو یاد ہے کہ اب تک شیخ نے کتنی حدیثیں املاء کرائی ہیں انہوں نے کہا نہیں- دارقطنی نے فرمایا اٹھارہ حدیثیں- پھر ان تمام حدیثوں کو بالترتیب حفظ پڑھ کر سنا دیا یہ دیکھ کر اہل مجلس حیران رہ گئے-

ابوالحسن بیضاوی ایک شخص کو اپنے ہمراہ لے کر ان کی خدمت میں حاضر ہوئے اور کہا کہ یہ شخص بڑی دور دراز سے علم حدیث طلب کرنے کے لیے آیا ہے برائے مہربانی چند حدیثیں اس کو بھی املاء کرا دیجئے- دارقطنی نے پہلے تو عذر کیا جب انہوں نے زیادہ اصرار کیا تو از راہِ ظرافت بیس سند کے ساتھ یہی ایک حدیث روایت کی-

**نعم الشیء الهدية امام الحاجة.** اپنی حاجت ظاہر کرنے سے قبل کچھ ہدیہ پیش کرنا بہت اچھا ادب ہے-

دوسرے دن وہ شخص مناسب ہدیہ لے کر حاضر ہوا- آپ نے اسے اپنے پاس بٹھالیا اور سترہ سندوں کے ساتھ حدیث کا یہ متن املاء کرایا-

**اذا اتاكم كريم قوم فاكرموه.** جب تمہارے پاس کسی قوم کا معزز شخص آئے تو اس کی توقیر کیا کرو-

آپ کی علمی ظرافتوں میں سے ایک واقعہ یہ بھی مشہور ہے کہ ایک دن آپ نماز میں مشغول تھے اور کوئی شخص غلطی سے نسیر کو بشیر پڑھ رہا تھا- دارقطنی نے سبحان اللہ! کہا تا کہ وہ اپنی غلطی پر متنبہ ہو جائے مگر وہ نہ ہوا اور اب کی بار یسیر یاء کے ساتھ پڑھنے لگا- جب دارقطنی نے دیکھا کہ یہ کسی طرح اصلاح پر نہیں آتا تو بآواز بلند ﴿**نون و القلم و ما یسطرون**﴾ پڑھنا شروع کر دیا تا کہ وہ سمجھ جائے کہ اس راوی کا نام نون کے ساتھ ہے- اسی طرح ایک شخص عمرو بن شعیب کو عمرو بن سعید پڑھ رہا تھا، یہاں بھی دارقطنی نے سبحان اللہ کہا جب وہ اداء کرنے میں اٹکنے لگا تو دارقطنی نے یہ آیت تلاوت کی ﴿**یا شعیب اصلوتک تامرک**﴾.

حافظ ابونصر ماکولا کہتے ہیں کہ میں نے خواب میں دیکھا کہ میں فرشتوں سے دارقطنی کا حال پوچھ رہا ہوں انہوں نے مجھے یہ جواب دیا ہے کہ جنت میں ان کا لقب امام ہے-

مقبرۂ باب حرب میں معروف کرخیؒ کے پاس آپ کا مزارِ مبارک بنا ہوا ہے-[1]

---

[1] تذکرہ ج ۳ ص ۱۸۶ و ابن خلکان ج ۱ ص ۳۳۱-

# ابوعبداللہ محمد بن عبداللہ الحاکم

ولادت ۳۲۱ھ وفات ۴۰۵ھ

حاکم نیشاپور کے باشندہ تھے اور ابن البیع کی کنیت سے مشہور تھے۔ اردو زبان میں اس کا ترجمہ بیوپاری لڑکا ہے۔ چونکہ یہ قاضی تھے اس لیے حاکم ان کا لقب پڑ گیا تھا۔ طہمان ان کے جد تھے اس مناسبت سے ان کو طہمانی بھی کہہ دیتے تھے۔ بچپن میں ہی ان کو علم حدیث کا شوق تھا' ان کے والد اور ماموں کو بھی علم حدیث سے بڑا شغف تھا۔ حدیث کی تلاش میں انہوں نے خراساں' ماوراء النہر اور دیگر بلادِ اسلامیہ کا سفر کیا ہے ان کے شیوخ کی تعداد دو ہزار تھی جن میں ایک ہزار صرف نیشاپور کے شیوخ تھے۔ ابوذر ہروی صاحب روایت بخاری ابویعلیٰ' ابوالقاسم قشیری اور بیہقی وغیرہ جیسے ائمہ حدیث ان سے روایت کرنے والوں کی صف میں داخل ہیں۔ ابوحازم نقل کرتے ہیں کہ حاکم نے آبِ زمزم پی کر اللہ تعالیٰ سے یہ دعاء مانگی تھی کہ مجھے حسن تصنیف مرحمت ہو' ان کے زمانہ میں تین حافظ حدیث اور تھے' ان میں سے ہر ایک دوسرے سے بڑھ چڑھ کر تھا۔ ان کے مابین فیصلہ یہ کیا گیا ہے کہ علل حدیث کی معرفت میں تو دارقطنی ممتاز تھے۔ ابن مندہ کثرت احادیث میں' عبدالغنی منذری انساب میں اور حاکم حسن تصنیف میں۔



خطیب نے ان کو ثقہ کہنے کے باوجود ان میں شیعیت کی نکتہ چینی کی ہے۔ یہ واضح رہنا چاہیے کہ سلف میں جو شخص حضرت علیؓ کو حضرت عثمانؓ پر فضیلت دیتا تھا وہ شیعیت سے متہم ہو جاتا تھا۔ رفض اور شیعیت میں بہت فرق تھا۔ طبقات الشافعیہ میں بہت تفصیل کے ساتھ ان کی براءت پر کلام کیا ہے اور اس کا سب سے کھلا ثبوت خود ان کی تصنیف سے یہ پیش کیا ہے کہ حاکم نے مستدرک میں شیخین کی خلافت پر ایک نص صریح پیش کی ہے اسی طرح حضرت عثمانؓ کی فضیلت کے متعلق بھی ایک حدیث روایت کی ہے اور ان دونوں حدیثوں کو صحیح کہا ہے حالانکہ دونوں کی سند میں کلام کرنے کی بہت گنجائش ہے اسی لیے حافظ ذہبی نے حاکم کی تصحیح پر تعقب کیا ہے۔ حاکم کی صفائی کے لیے اس سے زیادہ کھلا ہوا ثبوت اور کیا پیش کیا جا سکتا ہے ان کی تصانیف بہت ہیں۔ ابن خلکان نے ان کی تعداد ڈیڑھ ہزار لکھی ہے۔ کتاب الاکلیل ان کی بہت مفید تصنیف ہے ہر مفسر کو اس کا مطالعہ کرنا ناگزیر ہے۔

علم حدیث کے علاوہ ان کو دیگر علوم میں بھی کافی مہارت تھی لیکن چونکہ یہ زیادہ مشغلہ حدیث ہی کا رکھتے تھے اس لیے محدث مشہور ہو گئے تھے مستدرک حاکم ان کی بہت مشہور تصنیف ہے اور حال میں طبع بھی ہو گئی ہے حاکم کا خیال ہے کہ اس کی تمام حدیثیں شیخین کی شرط پر ہیں مگر علماء نے ان کے اس دعویٰ کو تسلیم نہیں کیا۔ ذہبی نے تو یہاں تک لکھا ہے کہ اس کی بعض حدیثیں موضوع بھی ہیں اور اسی ضرورت سے انہوں نے تلخیص المستدرک تصنیف فرمائی ہے اور یہ تصریح کی ہے کہ حاکم کی تصحیح پر کسی کو اعتماد کرنا درست نہیں ہے جب تک کہ میرے تعقبات نہ دیکھ لے۔ حاکم کے دعویٰ کے بالکل بالمقابل ابوسعید کا دعویٰ ہے وہ فرماتے ہیں کہ میں نے اس کتاب کو از اوّل تا آخر دیکھا ہے اس میں ایک حدیث بھی شیخین کی شرط پر نہیں ہے۔ ذہبی فرماتے ہیں کہ ابوسعید کا یہ بیان بھی صریح زیادتی ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ اس کی نصف حدیثیں صحیحین یا ان میں سے ایک نہ ایک کی شرط پر ضرور ہیں اور ایک چوتھائی

حصہ ایسا ہے جو اگر چہ شیخین کی شرط پر نہ ہو لیکن صحیح ضرور ہے۔ البتہ کتاب کا بقیہ چوتھائی حصہ کمزور اور منکر احادیث پر مشتمل ہے بلکہ اس میں موضوعات بھی ہیں جن پر تلخیص المستدرک میں تنبیہ کر دی گئی ہے اور ان چند حدیثوں کی وجہ ہی سے مستدرک تمام کی تمام بے رونق ہو گئی ہے۔

طبقات الشافعیہ میں لکھا ہے کہ ایک مرتبہ ابو الفضل ہمدانی جس کا لقب بدیع الزماں مشہور ہے' نیشاپور آیا۔ اسے اپنے حافظہ پر بڑا ناز تھا۔ سو سو اشعار ایک مجلس میں سنتا اور ایک ہی بار سن کر اس کو اس طرح محفوظ ہو جاتے کہ اوّل سے آخر تک پھر آخر سے اوّل تک بالترتیب ان کو سنا جاتا۔ جب اس کے سامنے حفاظِ حدیث کا ذکر آیا تو اس نے اپنے حفظ کے مقابلہ میں ان کو ہیچ سمجھا۔ حاکم کو یہ خبر ملی تو انہوں نے حدیث کا ایک جزء اس کے پاس بھیج دیا اور کہلا بھیجا کہ ایک ہفتہ کی مہلت ہے یاد کر کے سنا دو۔ ایک ہفتہ بعد وہ اجزاء اس نے واپس کر دیئے اور کہا کہ ان مختلف الفاظ' مختلف مضامین اور راویوں کے غیر مرتبط ذخیرہ کو بھلا کون یاد کر سکتا ہے حاکم نے کہا تو اب اپنی حیثیت پہچانو اور آئندہ شیخی کبھی مت بگھارو۔

ان کی وفات اچانک واقع ہوئی ایک دن غسل کے لیے حمام میں تشریف لے گئے جب غسل سے فارغ ہوئے اور لنگی باندھ لی تو ابھی قمیص پہننے نہیں پائے تھے کہ ایک آہ کھینچی اور طائر روح قفس عنصری سے پرواز کر گئی۔[1]

## ابو محمد علی بن احمد بن حزم الاندلسی

ولادت ۳۸۴ھ وفات ۴۵۷ھ

یہ فارسی النسل تھے۔ قرطبہ میں ان کی ولادت ہوئی ہے فقیہ' مجتہد اور صاحب تصانیف شخص تھے۔ حفظ نہایت قوی تھا اور انتہا درجہ کے ذکی تھے۔ علوم کی وسعت بے نہایت تھی۔ پہلے شافعی مذہب رکھتے تھے پھر داوٗد ظاہری کا مسلک اختیار کر لیا تھا۔ قیاس کے سرے سے منکر تھے۔ فن منطق محمد بن حسن مذحجی سے حاصل کیا تھا۔ امام غزالی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ اسماء الٰہیہ کے متعلق میں نے ان کی ایک تصنیف دیکھی اسے دیکھ کر یہ اندازہ ہوتا تھا کہ کس غضب کے حافظ اور ذکی تھے۔ صاعد بن احمد فرماتے ہیں کہ ابن حزم مختلف زبانوں کی مہارت رکھتے تھے اور علوم اسلامیہ کے علاوہ بلاغت اور شاعری وغیرہ میں تمام اہل اندلس پر فائق تھے۔ ان کے فرزند بیان کرتے ہیں کہ میرے والد کی تصنیفات کے اسّی ہزار ورق میرے پاس موجود ہیں۔ حمیدی کہتے ہیں ابو محمد حافظ حدیث اور مجتہد ہونے کے سوا دیگر علوم میں بھی پوری مہارت رکھتے تھے اور اسی کے ساتھ باعمل بھی تھے۔ ہم نے ان جیسا کوئی شخص نہیں دیکھا جس میں سرعت حفظ' ذکاوت' تدین اور شرافت مزاج کے سب اوصاف بیک وقت جمع ہوں۔ فی البدیہ اشعار کہنے میں تو ان کا کوئی ثانی نہ تھا۔ ان کی تصانیف میں کتاب الاحکام' المحلی والمجلی اور الفصل فی الملل والنحل وغیرہ دنیا کے ہاتھوں میں موجود ہیں۔

---

[1] تذکرہ ج ۳ ص ۲۲۷ والطبقات ج ۳ ص ۶۴ وابن خلکان ج ۱ ص ۴۸۴ دبستان۔

شیخ عز الدین بن عبدالسلام فرماتے تھے کہ جتنا علم میں نے محلی ابن حزم اور مغنی ابن قدامہ میں دیکھا ہے اتنا کسی اور کتاب میں نہیں دیکھا۔ ذہبی نے بھی ان کی جلالت قدر کو تسلیم کیا ہے۔ ان تمام اوصاف کے باوجود ان میں ایک خطرناک کمزوری بھی تھی۔ اپنی رائے پر انتہا درجہ جمود اور اپنے مخالف کی سخت الفاظ میں تجہیل و تحمیق حتیٰ کہ ائمہ ومحدثین کی بھی نہایت درشت اور نازیبا لہجہ میں تردید کرتے تھے۔

ابن خلکان ابوالعباس سے ناقل ہیں کہ حجاج کی تلوار اور ان کی زبان ہم وزن مشہور تھی اور اسی وجہ سے ان کو جلاء وطن کر دیا گیا تھا۔ اس کی وجہ انہوں نے مداواۃ النفوس میں خود یہ تحریر فرمائی ہے کہ میری تلی بڑھ گئی تھی اور اس لیے میرے مزاج میں اتنا تغیر پیدا ہو گیا تھا کہ مجھے خود اس پر تعجب ہے۔ حافظ ابن کثیر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے مقدمہ ابن الصلاح کی تلخیص میں حافظ ذہبی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اور حافظ ابن حجرؒ نے ترمذی کے تذکرہ میں یہ تصریح کی ہے کہ ابن حزم اپنی علمی وسعت کے باوجود ترمذی اور ان کی تصنیف سے ناواقف تھے۔[1]

## ابوبکر احمد بن الحسین البیہقی

ولادت ۳۸۴ھ وفات ۴۵۸ھ

شافعیہ کے بہت بڑے اور مشہور محدث ہیں۔ حاکم ابوطاہر، ابن فورک متکلم اور ابوعلی رودباری صوفی اور ابوعبدالرحمٰن سلمی صوفی وغیرہم سے علوم حاصل کیے تھے۔ طلب علوم کے لیے کوفہ، بغداد، خراسان، حجاز اور دیگر بلادِ اسلامیہ کا سفر کیا ہے۔ بہت کثیر التصانیف محدث تھے۔ ان کی تصانیف کی مجموعی تعداد ایک ہزار تک شمار کی گئی ہے۔ اللہ تعالیٰ نے ان کے علم میں بڑی برکت مرحمت فرمائی تھی۔

ذہبی فرماتے ہیں کہ یہ پہلے وہ شخص ہیں جنہوں نے نصوص شافعی جمع کی ہیں سبکی نے اس پر تعقب کیا ہے اور طبقات میں لکھا ہے کہ ان کو پہلا شخص کہنے کی بجائے آخری شخص کہا جائے تو صحیح ہے ان کے قلم سے ایسی ایسی تصانیف نکلی ہیں جن کی نظیر سابقین میں بھی خال خال ملتی ہے۔ کتاب الاسماء والصفات کی نسبت سبکی فرماتے ہیں کہ اپنا ثانی نہیں رکھتی۔ دلائل النبوۃ، مناقب الشافعی، دعوات الکبیر، شعب الایمان کو سبکی نے قسم کھا کر بے نظیر کہا ہے۔ سنن کبریٰ۔ سنن صغریٰ، خلافیات، کتاب الزہد، اربعین کبریٰ وصغریٰ، کتاب الاسرار بھی ان کی تصانیف میں بہت بلند پایہ تصنیف ہیں۔

امام الحرمین فرماتے تھے کہ ہر شافعی مذہب والے پر امام شافعیؒ کا احسان ہے لیکن ایک بیہقی ہیں جن کا احسان خود امام شافعیؒ پر ہے۔ کیونکہ ان کی فقہ کو اس طرح مضبوط و مدلل طور پر مدون کرنے اور اس کے رائج کرنے کا سہرا ان ہی کے سر ہے۔

معرفۃ السنن والآثار کی تصنیف کے دوران میں متعدد اشخاص نے امام شافعیؒ کو خواب میں دیکھا کہ ان کے ہاتھ میں اس

[1] تذکرہ ج ۳ ص ۳۲۱ و ابن خلکان ج ص ۳۴۰ و تہذیب التہذیب۔

کتاب کے چند اجزاء ہیں اور وہ فرماتے ہیں کہ آج فقیہ احمد کی کتاب کے سات اجزاء ہم نے پڑھے ہیں- ان تمام فضائل و کمالات کے باوجود یہ تعجبات میں سے ہے کہ جامع ترمذی، نسائی اور سنن ابن ماجہ ان کے پاس نہ تھیں- اس لیے ان ہرسہ کتابوں کی احادیث کی انہیں اطلاع نہ تھی-

شہر نیشاپور میں ان کی وفات ہوئی، پھر ان کا تابوت خسروجرد جو بیہقی کا سب سے بڑا شہر تھا منتقل کر کے لایا گیا اور یہیں آپ کو ہمیشہ کے لیے سپرد خاک کر دیا گیا-[1]

# نور الدین ابوالحسن علی بن ابی بکر الھیثمی

ولادت ۷۳۵ھ وفات ۸۰۷ھ

قاہرہ میں پیدا ہوئے اور وہیں پرورش پائی اور بچپن سے لے کر وفات تک حضر و سفر میں شیخ زین الدین عراقی کے ساتھ رہے- حرمین شریفین، بیت المقدس، دمشق، بعلبک، حمص، حلب اور طرابلس وغیرہ کے تمام سفر عراقی کے ہمراہ کیے- حتیٰ کہ ایسی حدیثوں کی تعداد بہت ہی کم ہے جو انہوں نے کسی شیخ سے تنہا حاصل کی ہیں- عراقی کو ان پر بڑا اعتماد تھا اپنی صاحبزادی کو ان سے منسوب کر دیا تھا اور یہی ان کے بعد ان کے جانشین قرار دیئے گئے تھے-

مصری علماء میں ابوالفتح میدومی، ابن ملوک، ابن قطروانی اور شامیوں میں ابن الخباز، ابن الحموی اور ابن قیم ضیائیہ وغیرہم کے سامنے زانوئے تلمذ کیا تھا- مجمع الزوائد[2] ان کی مشہورترین تصنیف ہے اس کتاب میں تینوں معجم، مسند امام احمد، بزار، اور ابویعلی کے زوائد جمع کی ہیں- راویوں پر جرح وقدح اور روایات پر صحیح وضعیف کا تفصیلی حکم بیان کیا ہے- ابن حبان اور عجلی کی کتاب الثقات جمع کر کے حروف معجم پر اور کتاب الحلیہ کو ابواب کی شکل پر مرتب کر دیا ہے-

ان علمی خدمات کی وجہ سے متونِ حدیث ان کو بہت حاضر تھے- نہایت نرم مزاج، سلیم الفطرت اور اہل خیر محدث تھے- حافظ ابن حجر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے مجمع الزوائد کا تقریباً نصف حصہ ان کے سامنے پڑھا ہے اور اس کے علاوہ بھی بعض کتابیں پڑھ کر سنائی ہیں- حافظ بھی جن کے متعلق کہا جاتا ہے کہ دنیا میں ان کے بعد دوسرا کوئی حافظ ان کی ٹکر کا پیدا نہیں ہوا ان کی حدیثی مہارت کے قائل تھے- ایک مرتبہ انہوں نے ارادہ کیا تھا کہ مجمع الزوائد میں جو معمولی وہم پیش آ گئے ہیں ان کو تلاش کر کے جمع کر دیں لیکن حافظ نور الدین کی ناگواری کی خاطر یہ ارادہ ملتوی کر دیا تھا- قاہرہ میں آپ کی وفات ہوئی اور باب البرقوقیہ کے باہر مدفون ہوئے-[3]

---

[1] تذکرۃ الحفاظ ج ۳ ص ۳۰۹ و الطبقات ج ۳ ص ۳-

[2] یہ کتاب دس ضخیم جلدوں میں مصر سے شائع ہو چکی ہے-

[3] شذرات الذہب ج ۷ ص ۷۰ و البدر الطالع ج ا ص ۴۴۱ و الضوء اللامع ج ۵ ص ۲۰۰-

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# کِتَابُ التَّوۡحِیۡد

## اِنَّ مَعۡرِفَةَ اللّٰہِ تَعَالٰی مِمَّا فَطَرَ عَلَیۡہِ الۡاِنۡسَانَ

قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی وَ اِذۡ اَخَذَ رَبُّکَ مِنۡۢ بَنِیۡۤ اٰدَمَ مِنۡ ظُہُوۡرِہِمۡ ذُرِّیَّتَہُمۡ وَ اَشۡہَدَہُمۡ عَلٰۤی اَنۡفُسِہِمۡ ۚ اَلَسۡتُ بِرَبِّکُمۡ ؕ قَالُوۡا بَلٰی ۚۛ شَہِدۡنَا ۚۛ اَنۡ تَقُوۡلُوۡا یَوۡمَ الۡقِیٰمَۃِ اِنَّا کُنَّا عَنۡ ہٰذَا غٰفِلِیۡنَ۔ اَوۡ تَقُوۡلُوۡۤا اِنَّمَاۤ اَشۡرَکَ اٰبَآؤُنَا مِنۡ قَبۡلُ وَ کُنَّا ذُرِّیَّۃً مِّنۡۢ بَعۡدِہِمۡ ۚ اَفَتُہۡلِکُنَا بِمَا فَعَلَ الۡمُبۡطِلُوۡنَ۔

(الاعراف : ۱۸۲-۱۸۳)

## اللہ تعالیٰ کی ہستی کا اعتراف انسانی فطرت کی آواز ہے

اور وہ وقت یاد کیجئے جبکہ آپ کے پروردگار نے بنی آدم کی پیٹھوں سے ان کی اولاد کو نکالا اور ان کو اپنی جانوں پر گواہ بنایا' کیا میں تمہارا پروردگار نہیں ہوں' انھوں نے جواب دیا بیشک ہے' ہم گواہی دیتے ہیں (یہ اس لئے کیا) کہ کبھی قیامت کے دن عذر کرنے لگو کہ ہم کو تو اس کی خبر نہ تھی' یا یہ کہنے لگو کہ شرک تو ہم سے پہلے ہمارے باپ دادوں نے کیا' ہم ان کے بعد ان کی اولاد تھے (تو مجبوراً اسی راستے پر چلے) تو کیا تو ہمیں اس کام پر ہلاک کرتا ہے جو ہم سے پہلے غلط کاروں نے کیا تھا-[1]

---

[1] تمام ادیانِ سماویہ اور عقائد حقہ کا بنیادی پتھر یہ ہے کہ انسان خدا کی ہستی اور ربوبیت عامہ پر اعتقاد رکھے- مذہب کی ساری عمارت اسی سنگ بنیاد پر کھڑی ہوتی ہے- جب تک یہ اعتقاد نہ ہو مذہبی میدان میں عقل وفکر کی رہنمائی کچھ نفع نہیں پہنچا سکتی' عقل سلیم اور روحی والہام اسی اجمال کی شرح کرتے ہیں- پس ضروری تھا کہ یہ تخم ہدایت جسے کل آسمانی تعلیمات کا مبدء منتہیٰ اور تمام ہدایات ربانیہ کا وجود مجمل کہنا چاہیے- عام فیاضی کے ساتھ نوع انسانی کے تمام افراد میں بکھیر دیا جائے تا کہ ہر آدمی عقل وفہم اور روحی والہام کی آبیاری سے اس تخم کو شجر ایمان وتوحید کے درجہ تک پہنچا سکے- اگر قدرت کی طرف سے قلوب بنی آدم میں ابتداءً یہ تخم ریزی نہ ہوتی اور اس سب سے زیادہ اساسی وجوہری عقدہ کا حل ناخن عقل وفکر کے سپرد کر دیا جاتا تو یقیناً یہ مسئلہ بھی منطقی استدلال کی بھول بھلیاں میں پھنس کر رہ جاتا جس پر سب تو کیا اکثر آدمی بھی متفق نہ ہو سکتے- جیسا کہ تجربہ شاہد ہے کہ فکر واستدلال کی ہنگامہ آرائیاں اکثر اتفاق سے زیادہ اختلاف پر منتہی ہوتی ہیں- اس لیے قدرت نے جہاں غور وفکر کی قوت' اور نور روحی والہام کے قبول کرنے کی استعداد بنی آدم میں ودیعت فرمائی وہیں اس اساسی عقیدہ کی تعلیم سے ان کو فطرۃً بہرہ ور کیا جس کے اجمال میں کل آسمانی مذاہب وہدایات کی تفصیل موجود تھی اور جس کے بدون مذہب کی عمارت کا ستون کھڑا نہیں رہ سکتا تھا- آج یہ اسی ازلی تعلیم کا اثر ہے کہ آدم کی اولاد ہر قرن اور ہر گوشہ میں حق تعالیٰ کی ربوبیت عامہ کے عقیدہ پر کسی نہ کسی حد تک متفق رہی ہے اور جن معدود افراد نے کسی روحانی بیماری کی وجہ سے اس عام فطری احساس کے خلاف آواز بلند کی ہے وہ انجام کار دنیا کے سامنے بلکہ خود اپنی نظر میں بھی اسی طرح جھوٹے ثابت ہوئے جیسا کہ ایک بخار کا مریض لذیذ اور خوشگوار غذاؤں کو تلخ وبدمزہ بتلانے میں جھوٹا ثابت ہوتا ہے- بہر حال ابتدائے آفرینش سے آج تک ہر طبقہ کا خدا کی ربوبیت کبریٰ پر عام اتفاق اس کی زبردست دلیل ہے کہ یہ عقیدہ عقول وافکار کی دوادوش سے پہلے ہی فاطر حقیقی کی طرف سے اولادِ آدم کو بلاواسطہ تلقین فرمادیا گیا تھا ورنہ فکر واستدلال کے راستہ سے ایسا اتفاق پیدا ہو جانا تقریباً ناممکن تھا- بلاشبہ ہم کو یاد نہیں کہ یہ تعلیم کب اور کہاں اور کس ماحول میں دی گئی تاہم جس طرح ایک انشاء پرداز کو یقین ہوتا ہے کہ ضرور اس کو ابتداءً ہم

= میں کسی نے الفاظ بولنے سکھلائے جس سے ترقی کر کے آج وہ اس رتبہ کو پہنچا ہے گو اس کی تفاصیل اس کے ذہن میں اس وقت متحضر نہ ہوں- اسی طرح بنی نوع کا ہر دور میں عقیدۂ ربوبیت پر متفق ہونا اس کی کھلی شہادت ہے کہ یہ چیز ان کی فطرت ہی میں کسی مربی و معلم کی طرف سے ودیعت رکھ دی گئی ہے- اسی ازلی اور فطری تعلیم نے ہر انسان کو خدا کی محبت کے سامنے ملزم کر دیا ہے- اب ہر منکر کے مقابلہ میں خدا کی یہی حجت قاطعہ جس میں فطرت انسانی کی طرف توجہ دلائی گئی ہے بطور فیصلہ کن جواب کے پیش کی جاسکتی ہے-[۱]

حجۃ الاسلام حضرت مولانا قاسم نانوتویؒ کہیں ارقام فرماتے ہیں کہ کسی فن کے مبادی کی تعلیم کی اصل غایت و غرض خود ان مبادی کے یادداشت یا اس کی تعلیم کے شمائل و خصائص کا تحفظ نہیں ہوتا بلکہ اس کا مقصد متعلم و مستفیض میں ایک ایسی استعداد پیدا کر دینا ہے جو آئندہ تحصیل علوم کے لیے بطور ایک بنیاد و اساس کارآمد ہو' مثلاً الف و باء کی تعلیم کا مقصد یہ نہیں ہے کہ وہ اصل نقوش یا زمانہ تعلیم یا اس کا خاص معلم یادر ہے بلکہ اس ابتدائی تعلیم کا مقصد صرف ملکہ حرف شناسی ہے خواہ پھر تمام علوم و فنون میں پیر جانے کے بعد ذہن کبھی ادھر متوجہ نہ ہو کہ یہ سب کرشمہ کسی استاد شفیق کا مرہون منت تھا- اگر زمانہ کم سنی میں تعلیمی دور شروع ہو جاتا ہے تو بہت کم کسی کو یاد رہ سکتا ہے کہ اس نے قاعدہ کب اور کس طرح اور کس ماحول میں پڑھا تھا بلکہ بسا اوقات اس استاد کا خیال بھی نہیں رہتا مگر اس تعلیم کا اثر (یعنی حرف شناسی) ہمیشہ باقی رہتا ہے- اسی طرح عہد ''بلٰی'' کی غایت و غرض اس ابتدائی سبق یا اس ماحول کی یادداشت نہیں بلکہ فطرت میں ایک ایسی صلاحیت پیدا کر دینا ہے جس کے بعد ہر بدوی و شہری' تعلیم یافتہ و غیر تعلیم یافتہ' مسلم و کافر کے دل میں غیر شعوری طور پر اس مافوق الفہم مسئلہ کے مان لینے کا خود بخود داعیہ پیدا ہو جائے اور جب کبھی کوئی داخلی یا خارجی معمولی سی تحریک بھی ہو تو اس کی طرف فطرت انسانی کو ایک غیر معمولی انجذاب و کشش محسوس ہونے لگے (یہی وجہ ہے کہ انبیاء علیہم السلام کی آمد کے بعد جتنی شدت سے رسالت کا انکار کیا گیا ہے اتنا وجود باری کا نہیں کیا گیا) اس بنا پر یہ سوال ہی وارد نہیں ہوتا کہ جب عہد بلٰی ہم کو یاد ہی نہیں رہا تو پھر اس عہد کا فائدہ کیا نکلا-

امام شعرانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ اگر عالم ارواح کا عہد اس عالم اجسام میں یاد نہ رہا تو تعجب کیا ہے جب کہ معلوم نہیں کہ اس کی صورت مثالیہ کتنی بار بنی اور بگڑی' کتنے آباء و امہات میں منتقل ہوئی' پھر نطفہ' علقہ اور مضغہ کے کتنے قالب بدلائی' پھر کتنے اجزاء کا اس میں اور اضافہ کیا گیا' پھر نہ معلوم کہ کتنے زمانہ بعد احسن الخالقین کے کرشمہ سازی کی شہادت دینے کے لیے مساحت وجود میں آئی- اگر ان ارتقائی مراتب کی ایک کڑی بھی فراموشی کے لیے معقول سبب بن سکتی ہے تو جو انسان ایک غیر محدود مدت سے اس گرداب میں پڑا چکر ہی کھا تا رہا ہے- اس کی عہد ''بلٰی'' کی فراموشی اتنی قابل الزام نہیں ہے با ایں ہمہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور سہل بن عبداللہ تستریؒ سے منقول ہے کہ ان کو اتنی طویل مسافت طے کرنے کے بعد بھی اپنا قدیم عہد یاد تھا-[۲]

معلوم نہیں کہ خدائے قدوس کے کتنے بندے اور ہوں گے جنہیں تصفیہ روح کے بعد اپنا قدیم عہد یاد آ گیا ہوگا- مگر مزاج سلف میں نہ اس سوال کی اہمیت تھی نہ اس کے جواب کی ضرورت- اس لیے ذخیرۂ نقل کسی لمبی فہرست پیش کرنے سے خاموش ہے-

سلسلہ اشہاد کی تفاصیل میں احادیث موقوفہ و مرفوعہ کا ایک صحیح ذخیرہ موجود ہے- معتزلہ کے نزدیک صرف انبیاء علیہم السلام کی دعوت اور فطرت انسانی میں اقرار ربوبیت کی صلاحیت ہی اس سوال و جواب کی حقیقت ہے اس لیے اس آیت میں انہیں تو کوئی اشکال نہیں- البتہ محدثین کا قدم کچھ اس سے آگے ہے- یہاں تفسیر ابن کثیر کا مطالعہ کیجئے انہوں نے اس مقام کو خوب مرتب و مہذب کر دیا ہے-

---

۱ مختصر فوائد حضرت مولانا شبیر احمد صاحب عثمانی-

۲ دیکھو الیواقیت والجواہر ج ا ص ۱۰۱-

(۱) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِکٍ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ یُقَالُ لِلرَّجُلِ مِنْ اَھْلِ النَّارِ یَوْمَ الْقِیَامَۃِ أَرَاَیْتَ لَوْکَانَ مَا عَلَی الْاَرْضِ مِنْ شَیْءٍ أَکُنْتَ مُفْتَدِیًا بِہٖ' قَالَ فَیَقُوْلُ نَعَمْ قَالَ فَیَقُوْلُ قَدْ اَرَدْتُ مِنْکَ اَھْوَنَ مِنْ ذٰلِکَ قَدْ اَخَذْتُ عَلَیْکَ فِیْ ظَھْرِ اٰدَمَ اَنْ لَا تُشْرِکَ بِیْ شَیْئًا فَاَبَیْتَ اِلَّا اَنْ تُشْرِکَ بِیْ۔

(رواہ احمد و الشیخان و غیرھم)

(۱) انس بن مالکؓ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ قیامت کے دن ایک دوزخی شخص سے کہا جائے گا بتلا اگر (تیرے پاس آج) تمام زمین کا مال ہوتا تو کیا تو وہ سب اس عذاب کے فدیہ میں دے دیتا وہ عرض کرے گا ضرور' باری تعالیٰ ارشاد فرمائیں گے کہ میں نے تو تجھ سے اس سے بہت ہلکا مطالبہ کیا تھا (یعنی) جب تو آدمؑ کی پشت میں تھا تو تجھ سے یہ عہد لیا تھا کہ میرا کسی کو شریک مت ٹھہرانا مگر تو نہ مانا اور شریک ٹھیرا کر رہا۔ (اس حدیث کو امام احمد اور شیخین وغیرہ نے روایت کیا ہے۔)

(۲) عَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَؓ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مَا مِنْ مَوْلُوْدٍ اِلَّا یُوْلَدُ عَلَی الْفِطْرَۃِ فَاَبَوَاہُ یُھَوِّدَانِہٖ اَوْ یُنَصِّرَانِہٖ اَوْ یُمَجِّسَانِہٖ کَمَا تُنْتَجُ الْبَھِیْمَۃُ بَھِیْمَۃً جَمْعَاءَ ھَلْ تُحِسُّوْنَ فِیْھَا مِنْ جَدْعَاءَ ثُمَّ یَقُوْلُ اَبُوْھُرَیْرَۃَؓ وَاقْرَءُوْا اِنْ شِئْتُمْ ﴿فِطْرَۃَ اللّٰہِ الَّتِیْ فَطَرَ النَّاسَ عَلَیْھَا لَا تَبْدِیْلَ لِخَلْقِ اللّٰہِ ذٰلِکَ الدِّیْنُ الْقَیِّمُ﴾۔ (الروم: ۳۰) ۔ (رواہ الاربعۃ)

(۲) حضرت ابوہریرہؓ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت فرماتے ہیں کہ ہر بچہ اسلامی فطرت پر پیدا ہوتا ہے پھر اس کے والدین اس کو یہودی یا نصرانی یا مجوسی بنا لیتے ہیں جیسا کہ چوپائے صحیح وسالم بچہ جنتے ہیں' کیا تم اس میں کوئی ناک' کان کٹا دیکھتے ہو۔ اس کے بعد حضرت ابوہریرہؓ فرماتے کہ اگر چاہو تو اس کی تصدیق قرآن کریم میں پڑھ لو۔ ارشاد ہوتا ہے کہ یہ خدا کی فطرت ہے جس پر اس نے لوگوں کو پیدا کیا ہے اس کی فطرت میں کوئی تبدیلی ممکن نہیں' دین قیم (صحیح دین) یہی ہے (اس حدیث کو چار کتابوں میں روایت کیا ہے)

---

(۲) ✻ حضرت شاہ ولی اللہؒ فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے ہر ہر نوع کے لیے کچھ ظاہری و باطنی خصوصیات علیحدہ مقرر فرمائی ہیں جن کی وجہ سے ان انواع میں باہمی امتیاز قائم ہے۔ مثلاً طیور کے لیے' پَر' پنجے' چونچ چوپایوں کے لیے جسم پر بال ایک بچھا ہوا قامت اور ایک مخصوص انداز کے پاؤں پھر ہر ہر نوع کے لیے مخصوص مخصوص رنگ جدا جدا مقدار وصورت مقرر کی ہے۔ یہ تو ان کی ظاہری خصوصیات ہوئیں اب اسی طرح ان کی کچھ باطنی خصوصیات بھی ہیں۔ مثلاً شہد کی مکھی کا مخصوص پھولوں سے عرق نکال کر کیمیاوی طریق پر شہد تیار کرنا۔ بعض پرندوں کا اس نزاکت سے گھونسلہ بنانا کہ عقل انسانی بھی دیکھ کر انگشت بدنداں رہ جائے۔ جب سے عالم پیدا ہوا ہے شہد کی مکھی سے لے کر ایک ہاتھی تک اپنی اپنی ظاہری و باطنی خصوصیات کے ساتھ پیدا ہوتے چلے آئے ہیں۔ اس لیے یہ خصوصیات ان کی فطرت کہلاتی ہے۔

اب حضرتِ انسان پر ذرا غور کیجئے۔ اس میں بھی نوعی طور پر کچھ ظاہری و باطنی خصوصیات ہیں جو ان ہی خصوصیات کو لیے ہوئے ہر دور زندگی میں مشترک طور پر نظر آتی ہیں۔ یہی اس کی فطرت کہلاتی ہیں۔ مثلاً اس کی ظاہری خصوصیات یہ ہیں کہ اس کے جسم پر نہ پرندوں کے سے پَر ہیں' نہ حیوانات کے سے بال ایک مخصوص انداز کا سیدھا اور صاف قامت ہے' ایک مخصوص قسم کا دلکش رنگ اور ایک مخصوص انداز کی دلربا صورت' اس کی باطنی خصوصیات' اس کی عقل وہ عقل ہے جس میں اپنے خالق کی معرفت کی طلب' اس کی عبادت کا جذبہ' اس کی رضامندی کی تڑپ ہے۔ پیدائش عالم سے لے کر اگر نوع انسانی پر غور کرو گے تو جس طرح دیگر حیوانات اپنے ان باطنی خصوصیات ﷲ ....

## النهى عن الخوض فى ذات الله تعالىٰ

## اللہ تعالیٰ کی ذات پاک میں کھود کرید کرنے کی ممانعت

(۳) عَنْ اَبِی هُرَیْرَةَ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ یَاْتِی الشَّیْطَانُ اَحَدَکُمْ فَیَقُوْلُ مَنْ خَلَقَ کَذَا. مَنْ خَلَقَ کَذَا. حَتّٰی یَقُوْلُ مَنْ خَلَقَ رَبَّکَ فَاِذَا بَلَغَ ذٰلِکَ فَلْیَسْتَعِذْ بِاللّٰهِ وَ لْیَنْتَهِ. (رواه الثلاثة)

(۳) ابوہریرہؓ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا شیطان تمہارے پاس آتا ہے اور کہتا ہے یہ چیز کس نے پیدا کی؟ یہ چیز کس نے بنائی؟ یہاں تک کہ کہتا ہے اچھا تو تمہارے پروردگار کو کس نے پیدا کیا؟ جب یہاں تک نوبت پہنچے تو خدا کی پناہ لینا چاہیے اور اس کے ساتھ سوال و جواب کا سلسلہ ختم کر دینا چاہیے (اس حدیث کو تین کتابوں میں روایت کیا ہے)

---

☜ .... میں متفق نظر آتے ہیں اسی طرح نسل انسانی اس مطالبہ میں اختلاف نہیں رکھتی- اس لیے یہ اس کی فطرت کہلانا چاہیے- جمہور عالم کو مذہبی تلاش اسی فطری آواز کے ماتحت ہے- ہاں کبھی بیرونی اسباب اور اس کے ماحول کے اثرات اسے اتنا متاثر کر دیتے ہیں کہ اس میں خالق کی تلاش نہیں رہتی اور اگر رہتی بھی ہے تو طبیعت غلط راستہ کی طرف بھٹکنے لگتی ہے- مگر ان اثرات کو فطرت نہیں کہا جا سکتا- خلافِ فطرت کہا جائے گا جیسا کہ بھوک لگنا' مذکر کا مؤنث کی طرف میلان' اسباب زینت سے اپنے نفس کو آراستہ کرنا' یہ انسان کی فطرت ہے مگر جب یہودیت ونصرانیت کا بھوت اس کی فطرت کو مسخ کر دیتا ہے تو رہبانیت کی زندگی اسے محبوب نظر آنے لگتی ہے- گرسنگی اور عزوبت (نکاح نہ کرنا) کی زندگی مرغوب بن جاتی ہے یہ فطرت نہیں خلافِ فطرت ہے- فابواہ یہودانہ کی یہی شرح سمجھنا چاہیے- (حجۃ اللہ البالغہ ج ص ۶،۳۰۹،۷ و۱۶۶ و ۱۶۷)

مفسرین کی ایک جماعت کہتی ہے کہ حدیث میں فطرت سے مراد بھی عہد ربوبیت ہے-

(۳) ✻ امام غزالیؒ نے احیاء العلوم میں مداخل شیطان پر طویل بحث کرتے ہوئے بتلایا ہے کہ وہ کیا کیا ہیں' کن کن راستوں سے شیطان آتا ہے اور کن کن وساوس میں مبتلا کرتا ہے' ان تمام تفصیلات کو تو یہاں نقل نہیں کیا جا سکتا- البتہ حدیث کی شرح کے لیے اتنا لکھنا ضروری ہے کہ اس کے بہکانے کا ایک راستہ یہ ہے کہ پہلے وہ دماغ میں سوالات کا ایک مرتب سلسلہ قائم کر دیتا ہے اور نہایت سادگی کے ساتھ اس ضمن میں ایک غلط کلیہ ذہن نشین کر دیتا ہے جس میں بظاہر کوئی سقم نظر نہیں آتا-

دیکھو یہ کتنی سیدھی اور سچی بات ہے کہ مخلوق کے دائرہ میں جس طرف نظر اٹھاؤ خالق کا سوال بجا ہی بجا نظر آئے گا' اس لیے یہ بدیہی ہوگا کہ جو چیز ہے اس کا کوئی خالق ضرور ہے- اس قاعدہ کو کلیہ تسلیم کرنے کے لیے اس مشاہدہ سے زیادہ سہل طریقہ اور کیا تھا مگر اس کے بعد اب دھوکا یہ ہے کہ اللہ کو مخلوق کے دائرہ میں شامل کر کے یہ سوال اٹھاتا ہے کہ جب کلیۃً ہر چیز کے لیے خالق ہونا مسلم ہو گیا تو پھر اللہ کے لیے بھی کوئی خالق ہونا چاہیے- گو یہ سوال غلط در غلط تھا کیونکہ اللہ اسی کو کہتے ہیں جو سب کا خالق ہو اور وہ کسی کی مخلوق نہ ہو پھر اس کے متعلق خالق کا سوال کرنا متناقض سوال ہے' مگر وسوسہ ایسی ہی باطل حقیقت کا نام ہوتا ہے- بسا اوقات خود انسان کا ضمیر بھی اس پر نفرین کرتا ہے مگر دل ہے کہ تذبذب میں ڈوبا چلا جاتا ہے- مصیبت یہ ہو جاتی ہے کہ جب ایک مسلسل اور مرتب مشاہدہ کے بعد دل میں ایک بات اثر کر جاتی ہے تو اس کی تردید کے لیے جب تک اسی درجہ کا مرتب و مسلسل مشاہدہ میسر نہ ہو اطمینان نصیب نہیں ہوتا مگر یہاں سوائے ایک اللہ کے اور کوئی ایسا ملتا ہی نہیں جس کا خالق کوئی نہ ہو اس لیے ذہن اندر ہی اندر اپنے قدیم تاثر کے ماتحت خالق کے لیے خالق کا مطالبہ کرتا ہی رہتا ہے- عقل گو ہزار دفعہ اسے سمجھاتی ہے مگر اپنی آنکھوں کا مشاہدہ ہر دفعہ اسے ناسمجھ بنا دیتا ہے-

ہمارے تعلیم یافتہ نوجوانوں کے شبہات پر اگر غور کرو گے تو اس کا حاصل بھی اتنا ہی پاؤ گے یعنی مصنوعات کے سطحی ☜ ....

(۴) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِکٍؓ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ قَالَ اللّٰہُ عَزَّوَجَلَّ اِنَّ اُمَّتَکَ لَا یَزَالُوْنَ یَقُوْلُوْنَ مَا کَذَا مَا کَذَا. حَتّٰی یَقُوْلُوْا ھٰذَا اللّٰہُ. خَلَقَ الْخَلْقَ فَمَنْ خَلَقَ اللّٰہَ. (رواہ الشیخان)

(۴) انس بن مالکؓ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت فرماتے ہیں کہ آپ نے ایک حدیث قدسی ارشاد فرمائی کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے (اے پیغمبر) آپ کی امت برابر یہ کہتی رہے گی یہ کیسے ہوا' یہ کیسے ہوا' یہاں تک کہ یہ کہے گی خدا نے تو ساری مخلوق کو پیدا کیا پھر خدا کو کس نے پیدا کیا- اس حدیث کو شیخین نے روایت کیا ہے-

(۵) عَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَؓ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ

ابو ہریرہؓ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے اے

---

☜ .... مطالعہ سے پہلے ایک قاعدہ ذہن نشین کرلیا جاتا ہے- اگر واقعات نے اپنی خاموش زبان سے اس کی تردید نہ کی تو پھر اس کا نام فلسفہ بن جاتا ہے اور اسی فلسفہ کی بناء پر الٰہیات کے بلند پایہ حقائق اور عالم غیب کے برتر از عقول اسرار کا نہایت دلیری سے انکار کردیا جاتا ہے اور اس طرح دنیا ہے کہ صانع کو مصنوع پر' عالم غیب کو عالم شہود پر قیاس کر کر کے اپنی بے عقلی کا ہر دن ایک نیا ثبوت دیتی رہتی ہے مگر شیطان ہے کہ ہر روز نئے نئے فلسفہ کے نام سے اسے دماغوں میں اتارتا رہتا ہے اور نئی نئی گمراہی کے سامان مرتب کرتا رہتا ہے- شریعت نے راہ مختصر کردی اور متنبہ کردیا کہ اللہ کی ذات پاک عقل کی جولانگاہ نہیں بن سکتی اوس کی ذات وصفات عقل کی سرحد سے بلند تر ہیں- جہاں دعوت غور وفکر ہے وہ دائرۂ مخلوق ہے خالق نہیں- بیرون از قیاس ہمیشہ قیاس سے باہر رہے گا- خدا تعالیٰ کا خالق ہونا بدیہی ہے یہاں یقین ومعرفت کا راستہ صرف وہ وجدان ہے جو ہر شخص اپنے دل میں بلاغور وفکر محسوس کرتا ہے- بشرطیکہ شکوک وشبہات سے اس کو مکدر نہ کیا جائے اس فطری سوز کے ساتھ اگر ساز انفس وآفاق کی آواز سنو تو اس کے ہر تار سے ایک ہی نغمہ سنو گے اور وہ خدا کی خالقیت کا اقرار ہوگا پھر مخلوق کا ہر ذرہ اس کے وجود کی ایک بدیہی دلیل نظر آئے گا اور اس طرح خدا کی ذات کا تم کو وہ یقین میسر آجائے گا جہاں وساوس خود بخود دفنا ہو جائیں گے- بدیہیات میں جس قدر دلائل کی آڑ لی جاتی ہے اسی قدر اور الجھاؤ پیدا ہوتا چلا جاتا ہے- وجدانیات اور مشاہدات ہمیشہ وجدان اور مشاہدہ سے ہی حاصل ہو سکتے ہیں- ذات پاک کا مشاہدہ تو ہو نہیں سکتا اس لیے یہاں یقین کی راہ آفاق وانفس میں غور وتفکر سے کھلتی ہے-

وسوسہ ہے کیا؟ انسان کی خود اپنے ہی نفس کی تراشیدہ باتیں' یہاں جو متکلم ہے وہی مخاطب ہے' جو مسیحا ہے وہی بیمار ہے' اس لیے وسوسہ کو کتنا ہی ختم کیجئے ختم نہیں ہوتا- اگر مخاطب کوئی دوسرا ہوتا تو دلائل وبراہین سے اس کا منہ بند کیا جا سکتا' یہاں تو دل ہی دل میں یکے بعد دیگرے لایعنی سوالات کا ایک سلسلہ زلف مسلسل کی طرح کھنچتا چلا جاتا ہے اس لیے معالج حقیقی نے مناظرہ کی راہ نہیں بتلائی کہ یہ اور شکوک وشبہات کی راہ ہے بلکہ ایسی چار باتوں کا امر فرمایا ہے جن میں سے ہر ایک اس نادیدہ دشمن پر فتح حاصل کرنے کا ایک مستقل سامان ہے- (۱) اپنے آقائے حقیقی کی پناہ کہ جو اس کی پناہ لیتا ہے اسے پناہ مل جاتی ہے (۲) تذلیل خصم بقول شخصے جواب جاہلاں باشد خموشی' پہلی حدیث کا مفہوم یہی ہے (۳) ذکر اللہ ﴿اِنَّ الَّذِیْنَ اتَّقَوْا اِذَا مَسَّھُمْ طَائِفٌ مِّنَ الشَّیْطَانِ تَذَکَّرُوْا فَاِذَا ھُمْ مُّبْصِرُوْنَ﴾ (الاعراف: ۲۰۱) (۴) تجدید ایمان- مبادا کہ وساوس کی رو نے کہیں ایمان زخمی کردیا ہو تو اس کی تلافی ہو جائے جیسا کہ صحیح مسلم کے لفظ میں ہے لیکن اگر وساوس اپنی حد سے گذر کر کچھ دلائل کے ساتھ دل میں گھر کر چکے ہیں تو پھر ان کی توڑ کے لیے دلائل سے بھی مقابلہ کرنا ہوگا اب یہ وسوسہ نہیں عقیدہ کہلائیں گے-

(۵) * یہ واضح رہنا چاہیے کہ جاہلوں سے مناظرہ کرنا انبیاء علیہم السلام کی سنت نہیں بلکہ ان کی سنت اعراض کرنا ہے- قرآن کریم میں ہے ﴿فَاصْدَعْ بِمَا تُؤْمَرُ وَاَعْرِضْ عَنِ الْمُشْرِکِیْنَ﴾ (الحجر: ۹۴) جو آپ کو حکم ملے اس کو دوٹوک بیان کردیجئے اور کافروں سے اعراض فرمائیے- معاند سے مناظرہ کرنا اپنے وقت کی اضاعت اور اس کی درشت فطرت کو اور ضد پر آمادہ کرنا ہے اس لیے ابو ہریرہؓ نے یہاں اعراض ☜ ....

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَزَالُوْنَ يَسْئَلُوْنَكَ يَا اَبَا هُرَيْرَةَ حَتّٰى يَقُوْلُوْا هٰذَا اللّٰهُ فَمَنْ خَلَقَ اللّٰهَ قَالَ فَبَيْنَا اَنَا فِي الْمَسْجِدِ اِذْ جَآءَ نِيْ نَاسٌ مِنَ الْاَعْرَابِ فَقَالُوْا يَا اَبَاهُرَيْرَةَ هٰذَا اللّٰهُ فَمَنْ خَلَقَ اللّٰهَ قَالَ فَاَخَذَ حَصًى بِكَفِّهٖ فَرَمَا هُمْ بِهٖ ثُمَّ قَالَ قُوْمُوْا قُوْمُوْا صَدَقَ خَلِيْلِيْ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ. (رواہ مسلم)

ابو ہریرہؓ لوگ تجھ سے برابر سوالات کرتے رہیں گے یہاں تک کہ یہ سوال کریں گے یہ تو اللہ ہے (جس نے مخلوق بنائی) تو اللہ کو کس نے بنایا ہے- ابو ہریرہؓ کہتے ہیں کہ میں مسجد میں بیٹھا ہوا تھا دفعۃً چند گنوار میرے پاس آئے اور بولے اے ابو ہریرہؓ یہ تو اللہ ہے (جس نے مخلوق کو پیدا کیا ہے) پھر اللہ کو کس نے پیدا کیا ہے؟ ابوسلمہ راوی حدیث کہتا ہے کہ ابو ہریرہؓ نے اپنی مٹھی میں کنکریاں لے کر ان پر پھینکیں اور فرمایا اٹھو اٹھو میرے پیارے رسولؐ نے سچ فرمایا تھا- (اس حدیث کو مسلم نے روایت کیا ہے)

(۶) عَنْهُ قَالَ جَآءَ نَاسٌ مِنْ اَصْحَابِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَسَأَلُوْهُ اِنَّا نَجِدُ فِيْ اَنْفُسِنَا مَا يَتَعَاظَمُ اَحَدُنَا اَنْ يَّتَكَلَّمَ بِهٖ قَالَ وَ قَدْ وَ جَدْتُمُوْهُ قَالُوْا نَعَمْ قَالَ ذٰلِكَ صَرِيْحُ الْاِيْمَانِ. وَ فِيْ رِوَايَةٍ مَحْضُ الْاِيْمَانِ. (رواہ مسلم)

(۶) ابو ہریرہؓ فرماتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے چند صحابہ آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور دریافت کیا کہ ہم اپنے دلوں میں ایسے خطرات محسوس کرتے ہیں کہ انہیں زبان سے ادا کرنا پہاڑ معلوم ہوتا ہے آپ نے جواب دیا کہ کیا تمہیں یہ ناگواری ہوتی ہے؟ وہ بولے جی ہاں' آپ نے فرمایا پھر یہ تو کھلا ہوا ایمان ہے اور ایک روایت میں ہے خالص ایمان ہے- (اس حدیث کو مسلم نے روایت کیا ہے)

(۷) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ جَآءَهُ رَجُلٌ فَقَالَ اِنِّيْ اُحَدِّثُ نَفْسِيْ

(۷) ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت کرتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں ایک شخص حاضر ہوا اور کہا میرے دل میں ایسی باتیں

---

.... کرنا ہی مناسب سمجھا- نیز وسوسہ غیر اختیاری چیز ہوتی ہے- بعض مرتبہ بحث کے الجھاؤ میں خود اپنے دل میں وساوس گذرنے لگتے ہیں اس لیے سلف ہمیشہ ایسی جھاڑیوں میں گھستے ہوئے ڈرا کرتے تھے- جہاں ان کے یقین میں شک وتردد کا کانٹا بھی لگنے کا اندیشہ ہوتا تھا-

(۶) * بعض علماء کا یہ خیال ہے کہ خود وساوس ہی ایمان کی علامت ہیں جیسا کہ چوری ہونا مال داری کی نشانی ہے' نہ مال ہوتا نہ چور آتے' اسی طرح نہ یہاں ایمان ہوتا نہ وساوس آتے-

اسی لیے بندہ جتنا تقرب کی راہ چلتا ہے اتنا ہی وساوس اسے اور گھیرتے ہیں- حافظ ابن تیمیہؒ فرماتے ہیں کہ وساوس جس قدر نماز میں آتے ہیں اتنا عام حالات میں نہیں آتے ادھر شیطان اپنی سعی میں لگا رہتا ہے ادھر بندہ اپنے مولیٰ کی پناہ لے کر اسے دفع کیا کرتا ہے جتنا وہ اس کے ایمان کو گندہ کرنے کی فکر کرتا ہے اتنا ہی یہ اپنی اظہار بیزاری کر کے اسے پاک وصاف کرتا رہتا ہے یہاں تک کہ وساوس ندارد ہو جاتے ہیں اور اس کا ایمان صاف وخالص رہ جاتا ہے- حدیث میں صریح ایمان اور خالص ایمان کی شرح یہ ہے- (کتاب الایمان ص ۱۱۳)

(۷) * آپ کے جواب کی دو شرح کی گئی ہیں- پہلی شرح اس پر موقوف ہے کہ "امرہ" میں ضمیر کا مرجع شیطان قرار دیا جائے اس وقت مطلب یہ ہوگا کہ آپ نے خدا کا شکر اس بات پر ادا فرمایا کہ اس نے شیطان کو وسوسہ ڈالنے سے زیادہ پر قدرت ہی نہیں دی' دوسری شرح میں ضمیر کا مرجع خود یہ شخص ہے اور اب مطلب یہ ہوگا کہ اللہ تعالیٰ کا شکر ہے کہ اس شخص کا معاملہ صرف وسوسہ کی حد تک رہ گیا اور اس ....

بِالشَّیْءِ لَاَنْ اَکُوْنَ حُمَمَۃً اَحَبُّ اِلَیَّ مِنْ اَنْ اَتَکَلَّمَ بِہٖ قَالَ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ رَدَّ اَمْرَہٗ اِلَی الْوَسْوَسَۃِ. (رواہ ابوداؤد)

پیدا ہوتی ہیں کہ مجھے (جل کر) کوئلہ ہو جانا ان کے ادا کرنے سے زیادہ پسند ہے- آپ نے فرمایا خدا کا شکر ہے کہ اس کے معاملہ کو اس نے صرف وسوسہ کی حد تک رکھا- (اس حدیث کو ابوداؤد نے روایت کیا ہے)

---

؎ .....سے آگے تجاوز نہ کر سکا- حافظ ابن قیمؒ فرماتے ہیں کہ جب خالق کے لیے خالق کا تسلسل دماغ میں پیدا ہونے لگے تو اس کے دفع کرنے کے لیے آپ نے یہ کلمات پڑھنا تعلیم فرمائے ہیں- ﴿هُوَ الْاَوَّلُ وَ الْاٰخِرُ وَ الظَّاهِرُ وَ الْبَاطِنُ وَ هُوَ بِكُلِّ شَیْءٍ عَلِیْمٌ﴾ (الحدید:۳) ابوزمیل نے ابن عباسؓ سے عرض کیا کہ میرے سینہ میں ایک بات کھٹکتی ہے فرمایا کیا ہے؟ انہوں نے کہا زبان پر نہیں لا سکتا فرمایا کہ اس قسم کے وساوس سے کس کو چھٹکارا ہے- جب ایسی بات پیش آئے تو کلمات مذکورہ بالا پڑھ لیا کرو- ان کلمات کا حاصل یہ ہے کہ علل میں تسلسل عقلاً محال ہے اس لیے مخلوقات کا سلسلہ ضرور کہیں جا کر خالق پر ختم ہونا چاہئے- پھر جس سے پہلے اور جس کے بعد کوئی نہ ہو وہی اوّل و آخر خدا کی ذات ہے اس کے لیے پھر خالق کا تصور کرنا موجب تسلسل ہے- شیطان کی دو قسمیں ہیں ایک وہ جو آنکھوں سے نظر آئیں یہ شیطان الانس ہیں- دوم جو آنکھوں سے نظر نہ آئیں یہ شیطان الجن ہیں- جو آنکھوں سے نظر آئیں ان کے شر سے حفاظت کی صورت اعراض و درگزر کرنا یا معقول جواب دینا ہے جیسا کہ ابو ہریرہؓ نے کیا تھا- دوسری قسم کا علاج استعاذہ اور خدا سے پناہ مانگنا ہے- ان دونوں صورتوں کو کسی شاعر نے نظم کر دیا ہے ؎

فما هوا لا الاستعاذة ضارعا
او الدفع بالحسنى هما خير مطلوب
فهذ ادواء الداء من شر ما يرى
و ذاك دواء الداء من شر محجوب
(زاد المعاد ج ۲ ص ۴۸)

دو باتیں (وسوسہ کا) بہترین علاج ہیں ایک تضرع کے ساتھ استعاذہ کرنا- دوم معقول پیرایہ میں جواب دینا-
پہلی بات تو اس شیطان کے شر کا علاج ہے جو آنکھوں سے نہیں نظر آتا
اور دوسری بات اس شیطان کا جو آنکھوں سے نظر آتا ہے-
(یعنی بہکانے والے انسان)



# اِسۡمُ اللّٰہِ الۡاَعۡظَمُ

## اللہ تعالیٰ کا اسم اعظم

اسماء دو قسم کے ہوتے ہیں ایک وہ جن میں صرف ذات ملحوظ ہوتی ہے ان کا مقصد صرف اس ذات کا تعارف ہوتا ہے' براہ راست ان کی صفات کی طرف اشارہ کرنا مقصود نہیں ہوتا' دوسرے وہ جن میں خاص کسی نہ کسی صفت کا لحاظ ہوتا ہے' ان اسماء سے اس ذات کی کسی خاص صفت ہی کا تعارف ہوتا ہے اور بس پہلی قسم اسم ذات اور دوسری اسم صفت کہلاتی ہے' خدا کا ذاتی نام یا ''اللہ'' ہے[1] یا ''رحمٰن'' بقیہ جتنے نام ہیں اس کے صفاتی نام ہیں- ذات میں چونکہ جملہ صفات کا وجود لپٹا ہوا ہوتا ہے اس لیے اسماء میں اسم اعظم[2] شاید وہی اسم ہوسکتا ہے جس کو اسم ذات کہا جائے اس لحاظ سے اسم اعظم یا ''اللہ'' یا ''رحمٰن'' ہونا چاہیے- رحمٰن گو اسم صفت ہے مگر بارگاہ الوہیت میں رحمت کا اتنا غلبہ ہے کہ اس کی ذات ہی گویا عین رحمت ہے اس لیے بنی سرائیل میں ''رحمٰن'' خدا کے اسم ذات کی جگہ مستعمل تھا- شریعت اسماعیلیہ میں جو اصل اسم ذات تھا وہ خدا کو پکارنے کے لیے بتلا دیا گیا اور اسی لیے جو شریعت آخری شریعت اور سب شرائع کی جامع تھی اس نے بسم اللہ میں ان دونوں ناموں کو ایک جگہ جمع کر دیا ہے- قرآن کریم اور احادیث میں جہاں جہاں نظر ڈالیے وہاں اسماء الٰہیہ میں پہلے لفظ اللہ مذکور ہوتا ہے بقیہ نام اس کے بعد بطور تابع ذکر ہوتے ہیں- یہی حال اسم ''رحمٰن'' کا ہے- جہاں یہ اسم مبارک اور اسماء کے ساتھ مستعمل ہے وہاں اس کو مرکزی حیثیت دی گئی ہے اس لحاظ سے بسم اللہ میں دو اسم ذاتی ہیں اور ایک اسم صفتی' اس لیے رحمٰن و رحیم کے یکجا جمع کرنے میں جو پر از تکلفات جواب دیئے گئے ہیں احقر کے نزدیک ان کی ضرورت نہیں ہے- صاحب روح المعانی لکھتے ہیں کہ شریعت موسویہ چونکہ جلالی شریعت تھی اس لیے ضرورت تھی کہ اس میں خدا کو ہمیشہ ''الرحمٰن'' کہہ کر پکارا جائے' شریعت اسماعیلی جمالی شریعت ہے یہاں اسم ذات وہ رہے گا جو دراصل ذات باری تعالیٰ کے لیے موضوع ہو وہ لفظ اللہ ہے-



---

[1] شیخ اکبر کو اس میں کچھ تردد ہے- دیکھو الیواقیت والجواہر ج ۱ ص ۷۱ و ۷۲-

[2] اسمائے الٰہیہ میں تفاصیل کی بحث دیکھنا ہو تو الیواقیت والجواہر ج ۱ ص ۳۷ ملاحظہ کیجئے-

(۸) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ بُرَيْدَةَ عَنْ اَبِيْهِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سَمِعَ رَجُلًا يَقُوْلُ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْأَلُکَ اَنِّیْ اَشْهَدُ اَنَّکَ اَنْتَ اللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ الْاَحَدُ الصَّمَدُ الَّذِیْ لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ فَقَالَ لَقَدْ سَأَلْتَ اللّٰهَ بِالْاِسْمِ الَّذِیْ اِذَا سُئِلَ بِهٖ اَعْطٰى وَ اِذَا دُعِیَ بِهٖ اَجَابَ. (رواه اصحاب السنن)

(۸) عبداللہ بن بریدہؓ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک شخص کو یہ دعاء کرتے ہوئے سنا ''اے اللہ میں درخواست پیش کرتا ہوں کہ میں یہ گواہی دیتا ہوں کہ اللہ تو ہی ہے تیرے سوا کوئی خدا نہیں' یکتا ہے' بے نیاز ہے' نہ کسی کا باپ ہے' نہ اس کا کوئی بیٹا' نہ اس کا کوئی ہمسر' آپؐ نے فرمایا کہ تو نے خدائے تعالیٰ کو وہ نام لے کر پکارا ہے کہ جب اس نام کے ساتھ اس سے سوال کیا جاتا ہے تو ضرور جواب دیتا ہے اور جب اس کو پکارا جاتا ہے تو ضرور جواب دیتا ہے۔
(اس حدیث کو اصحاب سنن نے روایت کیا ہے)

---

(۸) * مشرکین عرب جو خدائی تنزیہ سے یکسر نابلد تھے ایک بار آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور اپنے تخیل کے مطابق نہایت بے باکی سے یہ سوال کر بیٹھے ''انسب لنا ربک'' ہمیں ذرا اپنے پروردگار کا نسب تو بتلایئے گویا ان کے نزدیک خدائے تعالیٰ بھی انسانوں کی طرح حسب ونسب کے میزان میں تولا جا سکتا تھا۔ ان کے اس جاہلانہ سوال کے جواب میں ایک نہایت مختصر ترین سورت اتری' جس نے خدا کی ذات کا سب سے اعلیٰ اور سب سے پاک تعارف اس طرح پیش کیا کہ وہ یکتا و یگانہ ہے' نہ ذات میں اس کا کوئی شریک ہے نہ صفات میں اس کا کوئی سہیم' یہی احدیت کا مفہوم ہے۔ یہ وہ صفت تھی کہ اس سے زیادہ آسان اور اس سے زیادہ صحیح تعارف کسی اور صفت کے ساتھ مشکل ہے۔ ذات ﴿وحده لاشريک له﴾ کی ایک صفت واحدیت بھی ہے مگر احدیت اس سے کامل تر ہے تمام سورۂ اخلاص اسی کی تفسیر ہے۔ صمدیت اسی احدیت کی تکمیل ہے اور ﴿لم يلد و لم يو لد﴾ اسی کی تشریح۔ ﴿صمد﴾ بے نیاز کو کہتے ہیں۔ یعنی وہ ایک اور اکیلا ہو کر بھی اپنے کمال میں کسی کا محتاج نہیں۔ والد کی طرح نہیں جو اپنے بیٹے کے لیے محتاج الیہ ہو کر بھی اپنے کمالات کی شہرت و بقاء میں تمام تر اپنے بیٹے کا محتاج ہے اور نہ اس ولد کی طرح ہے جو ایک جہت سے محتاج الیہ بن کر بھی اپنے وجود میں والد کا سرتاسر محتاج ہوتا ہے۔ نسب وہاں قائم ہو سکتا ہے جہاں رشتۂ اشتقاق پیدا ہو سکے۔ جہاں اوپر اور نیچے کی دونوں جانبوں میں رشتۂ اشتقاق نہیں وہاں نسب کا تصور بھی نہیں۔ اصول وفروع سے گذر کر نسب کا دوسرا تخیل شعب و اطراف میں قائم کیا جا سکتا ہے۔ مگر جس کا کوئی کفو و نظیر بھی نہیں اس کے لیے نسب کا تصور اطراف و جوانب میں بھی پیدا نہیں ہو سکتا۔ صرف یہ جواب کہ اس کا کوئی نسب نہیں ان کے مذاقِ فطرت کے موافق نہ تھا۔ اس لیے آپ نے پہلے وجودی دو صفتیں ایسی ذہن نشین کر دیں جس کے نتیجہ میں دو سلبی صفتیں پیدا ہو جائیں اور اس کے بعد نسب کا سوال خود بخود ذہنوں سے نکل جائے۔ یہ واضح رہنا چاہیے کہ غنی وصمد میں بڑا فرق ہے۔ صمد اس کو کہتے ہیں جو خود کسی سے برآمد نہ ہو سکے اور نہ کوئی دوسرا اس سے برآمد ہو سکے جیسا کہ والد اور ولد' اس لیے خدا کے نسب کی بجائے (جو ایک ذاتی چیز تھی اس کی) صمدیۃ کو پیش کیا گیا ہے۔ غناء وفقر نسب کی جگہ نہیں آ سکتے' یہ خارجی اوصاف وعوارض ہیں۔ نسب ایک رشتہ خون کا نام ہے جس میں جزئیت کا مفہوم کسی نہ کسی پہلو سے ضرور سامنے آتا ہے۔ صمدیت اس رشتہ کے بالمقابل غناء و بے نیازی کا نام ہے یعنی اس ذاتِ پاک میں اس اندرونی اشتقاق کی صلاحیت ہی نہیں ہے کہ کسی نوعیت سے بھی وہاں نسب کی شرکت کا تصور لایا جا سکے۔ اسماء الہیہ میں بسا اوقات الفاظ کا ترجمہ یکساں نظر آتا ہے مگر اس کے مصداق وصحیح مفہوم میں بہت فرق ہوتا ہے۔ ان مختصر نوٹوں میں ان تمام تفاصیل کی گنجائش نہیں لھ.....

(۹) عَنْ اَسْمَاءَ بِنْتِ يَزِيْدَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِسْمُ اللّٰهِ الْاَعْظَمُ فِيْ هَاتَيْنِ الْاٰيَتَيْنِ وَ اِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ وَ فَاتِحَةُ سُوْرَةِ اٰلِ عِمْرَانَ. الٓمّٓ ۝ اَللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ.

(رواه الامام احمد و ابوداؤد و الترمذی)

(۹) اسماء بنت یزیدؓ سے روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا خدا کا اسم اعظم ان دوآیتوں میں ہے ﴿وَ اِلٰـهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ لَّا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ﴾ (البقرۃ:۱۶۳) ''تمہارا خدا ایک ہے' معبود کوئی نہیں مگر وہی ایک اللہ جو بہت مہربان نہایت رحم کرنے والا ہے'' اور دوسری آیت سورۂ آل عمران کے شروع میں ہے ﴿الٓمّٓ. اَللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ﴾ (آل عمران:۱) ''الٓمّٓ. اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں وہ سدا رہنے والا اور تمام مخلوق کی ہستی قائم رکھنے والا ہے۔ (اس حدیث کو امام احمدؒ ابوداؤدؒ اور ترمذی نے روایت کیا ہے)

(۱۰) عَنْ اَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ اَنَّهُ كَانَ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ جَالِسًا فِي الْمَسْجِدِ وَ رَجُلٌ يُصَلِّيْ ثُمَّ دَعَا اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ

(۱۰) انسؓ سے روایت ہے کہ وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ مسجد میں بیٹھے تھے ایک آدمی نماز پڑھ رہا تھا (نماز سے فارغ ہوکر) اس نے یہ دعا کی ''اے اللہ میں یہ درخواست پیش کرتا ہوں کہ تعریف صرف تیرے

---

﴾..... ہے- یہاں یہ تشریح صرف اس مقصد کے پیش نظر ہے کہ ابتداء کتاب میں خدائے تعالیٰ کے مختصر تعارف کے ساتھ ان اسماء کی مقبولیت ومحبوبیت کی وجہ بھی کچھ نہ کچھ ذہن نشین ہو جائے- ﴿لم یولد﴾ اور خود جنا نہیں گیا- شیخ اکبرؒ یہاں ایک لطیفہ لکھتے ہیں کہ عقل انسانی غور وفکر اور ترتیب مقدمات کے بعد جو نتیجہ بھی نکالتی ہے وہ اس کا مولود اور پیدا کیا ہوا ہوتا ہے- یہاں خدائے تعالیٰ کی صفات میں یہ پہلی صفت ہے کہ وہ کسی کا مولود نہیں- اب بھلا اس عاقل کو خدا کی ذات کی کیا معرفت ہے جس کی معرفت خود اپنی تراشیدہ اور اپنی ہی پیداوار ہے-
(الیواقت والجواہر ج ا ص ۵۰)

(۹) ✽ خدا کی ایک نمایاں صفت ''حی'' بھی ہے مگر وہ ایسا ''حی'' نہیں جس پر موت آ سکے اونگھ یا نیند کا گذر ہو سکے- بلکہ ایسا ''حی'' جس کے وجود کے ساتھ تمام عالم کا رشتہ حیوٰۃ قائم ہو' ایسا ''حی'' کہ اگر وہ نہ ہو تو عالم کی حیوٰۃ اور حیوٰۃ سے پہلے اس کا وجود مٹ جائے- عالم میں جن کو ''حی'' کہا جاتا ہے ان کی طرح نہیں کہ اپنے قیام وجود میں ہر لحظ دوسرے کا محتاج ہو بلکہ ایسا ''حی'' جس کی حیوٰۃ دوسروں کے لیے منشاء حیوٰۃ بنے اسی وجہ سے اس کا دوسرا نام قیوم ہے اسی کو قرآن کریم میں اس طرح بیان فرمایا گیا ہے-

﴿اِنَّ اللّٰهَ يُمْسِكُ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضَ اَنْ تَزُوْلَا وَ لَئِنْ زَالَتَا اِنْ اَمْسَكَهُمَا مِنْ اَحَدٍ مِّنْ بَعْدِهٖ﴾ (الفاطر:۴۱)

اللہ تعالیٰ نے آسمانوں اور زمین کو تھام رکھا ہے کہ اپنی جگہ سے ٹل نہ جائیں' اور اگر ٹلنے لگیں تو اس کے سوا کوئی نہیں جو انہیں تھام سکے-

آیت الکرسی میں اسی لیے ''الحی'' کے بعد ''القیوم'' پھر اس کے بعد ''لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّ لَا نَوْمٌ'' کا لفظ رکھا گیا ہے- یہ نہایت اہمیت کے ساتھ یاد رکھنا چاہیے کہ قرآن کریم میں جہاں جہاں اسماء الٰہیہ میں سے جس جس نام کا ذکر ہے پھر جو ترتیب ان اسماء میں رکھی گئی ہے وہ اپنی جگہ بڑے اسرار کی حامل ہوتی ہے محض اسماء شماری منظور نہیں ہوتی' پہلی حدیث میں ''احدیۃ'' و ''صمدیۃ'' اور یہاں ''الحی القیوم'' کے ارتباط کا کوئی شمہ بیان کر دیا گیا ہے- تفسیر ہمارا موضوع نہیں کہ زیادہ بسط کیا جائے-

(۱۰) ✽ جس طرح خدا کی ذات مبارک ہے اسی طرح اس کے اسماء بھی مبارک ہیں اس لیے اس کے نام کی برکتوں سے دعائیں ﴿....

اَسْأَلُکَ بِاَنَّ لَکَ الْحَمْدُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ الْمَنَّانُ بَدِیْعُ السَّمٰوٰاتِ وَالْاَرْضِ یَا ذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ فَقَالَ النَّبِیُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ لَقَدْ دَعَا اللّٰهَ بِاسْمِهِ الْعَظِیْمِ الَّذِیْ اِذَا دُعِیَ بِهٖ اَجَابَ وَ اِذَا سُئِلَ بِهٖ اَعْطٰی.

(رواہ ابوداؤد و الترمذی)

لیے ہے' خدا کوئی نہیں مگر تو' زبردست محسن ہے- زمین و آسمان کو بلا کسی نمونہ کے پیدا کرنے والا ہے' اے جلال و اکرام والے' اے نا قابل فناء اور مخلوق کی ہستی قائم رکھنے والے' (یہ سن کر) آپؐ نے فرمایا کہ اس نے اللہ کا وہ نام لے کر دعا کی ہے کہ جب وہ اس نام کے ساتھ پکارا جاتا ہے تو جواب دیتا ہے اور جب اس سے مانگا جاتا ہے تو ضرور دیتا ہے-

(اس حدیث کو ابوداؤد اور ترمذی نے روایت کیا ہے-)

(۱۱) وَ عَنْ سَعْدٍؓ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ دَعْوَةُ ذِی النُّوْنِ اِذَا دَعَا رَبَّهٗ وَ هُوَ فِیْ بَطْنِ الْحُوْتِ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظَّالِمِیْنَ لَمْ یَدْعُ بِهَا رَجُلٌ مُّسْلِمٌ فِیْ شَیْءٍ اِلَّا اسْتَجَابَ لَهٗ.

(رواہ احمد و الترمذی)

(۱۱) سعدؓ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا حضرت ذوالنونؑ نے جب اپنے پروردگار کو مچھلی کے پیٹ میں پکارا تھا تو یوں پکارا تھا- لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ (الخ) سوا تیرے کوئی معبود نہیں تیری ذات پاک ہے' بے شک میں ظلم کرنے والوں میں سے تھا- کوئی مسلمان کسی حاجت میں خدائے تعالیٰ کو ان کلمات سے یاد نہیں کرتا مگر وہ ضرور اس کی سنتا ہے-

(اس حدیث کو احمد' ترمذی نے روایت کیا ہے)

(۱۲) وَ عَنْ بُرَیْدَةَؓ قَالَ دَخَلْتُ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ الْمَسْجِدَ عِشَآءً فَاِذَا رَجُلٌ یَقْرَأُ وَ یَرْفَعُ صَوْتَهٗ فَقُلْتُ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَتَقُوْلُ هٰذَا مُرَاءٍ قَالَ بَلْ مُؤْمِنٌ مُنِیْبٌ قَالَ وَ اَبُوْ مُوْسَی الْاَشْعَرِیُّ یَقْرَأُ وَ یَرْفَعُ صَوْتَهٗ فَجَعَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یَتَسَمَّعُ لِقِرَاءَتِهٖ ثُمَّ جَلَسَ وَ اَبُوْ مُوْسٰی یَدْعُوْ فَقَالَ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اُشْهِدُکَ

(۱۲) بریدہؓ فرماتے ہیں کہ عشاء کے وقت میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ مسجد میں گیا- کیا دیکھتا ہوں کہ ایک شخص بلند آواز سے قراءت کر رہا ہے میں نے عرض کیا آپ اس کے متعلق کیا خیال فرماتے ہیں' کیا یہ ریا کار ہے؟ فرمایا نہیں بلکہ وہ اپنے خدا کی طرف جھکنے والا مرد مؤمن ہے' راوی کہتا ہے کہ یہ زور سے پڑھنے والے شخص ابوموسیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ تھے- آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ان کی قراءت بغور کان لگا کر سننے لگے' پھر ابوموسیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ دعا کرنے کے لیے بیٹھے تو بولے اے اللہ! میں تجھ ہی کو گواہ بناتا ہوں کہ اللہ بس تو ہی ہے' یکتا بے نیاز ہے' نہ کسی کو جنا' نہ کسی نے

---

☜ .... قبول ہوتی ہیں جب وہ ان کے وسیلہ سے پکارا جاتا ہے تو ہر پکار کی اجابت کرتا ہے ''بسم اللہ'' میں لفظ اسم اسی لیے اضافہ کیا گیا ہے کہ ہر کام کے شروع میں اس کے نام کی برکت ڈھونڈی جائے- ﴿اِقْرَأْ بِاسْمِ رَبِّکَ الَّذِیْ خَلَقَ﴾ (العلق: ۱) پڑھئے اپنے پروردگار کے نام کی برکت سے جس نے آپ کو پیدا کیا-

(۱۲) * عرب میں مواخاۃ صرف لفظی بات نہ تھی بلکہ یہ تعاون و ہمدردی کا ایک بڑا رشتہ تھا جو ان کے نزدیک خونی رشتہ سے کم نہ تھا' یہاں یہ رشتہ صرف اتنی بات پر قائم ہو رہا ہے کہ بریدہؓ نے انہیں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی جانب سے ایک بشارت سنائی تھی' بشر کے ساتھ سلوک کرنا ان کا عام دستور تھا' جب اس وقت کچھ اور سلوک ممکن نہ ہوا تو انہوں نے عقد مواخاۃ ہی قائم کر لیا- ان چھوٹی چھوٹی ☜ ....

اَنَّکَ اَنْتَ اللّٰہُ لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ اَحَدًا صَمَدًا لَمْ یَلِدْ وَ لَمْ یُوْلَدْ وَ لَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ لَقَدْ سَأَلَ اللّٰہَ بِاسْمِہِ الَّذِیْ اِذَا سُئِلَ بِہٖ اَعْطٰی وَ اِذَا دُعِیَ بِہٖ اَجَابَ قُلْتُ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ اُخْبِرُہٗ بِمَا سَمِعْتُ مِنْکَ قَالَ نَعَمْ فَاَخْبَرْتُہٗ بِقَوْلِ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَقَالَ لِیْ اَنْتَ الْیَوْمَ لِیْ اَخٌ صَدِیْقٌ حَدَّثْتَنِیْ بِحَدِیْثِ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ. (رواہ رزین)

اس کو جنا' نہ اس کا کوئی نظیر و ہمسر' آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اس نے خدا کا وہ نام لے کر سوال کیا ہے کہ جب وہ اس نام سے سوال کیا جاتا ہے تو ضرور دیتا ہے اور جب پکارا جاتا ہے تو ضرور جواب دیتا ہے- میں نے عرض کیا یا رسول اللہؐ یہ بات جو میں نے آپ سے سنی ہے کیا ان سے بھی کہہ دوں؟ آپؐ نے فرمایا کہہ دو- میں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد کے مطابق یہ خوشخبری ان کو سنا دی- انہوں نے کہا آج کے بعد تم میرے سچے بھائی ہو کیونکہ تم نے مجھے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے یہ خوشخبری سنائی ہے-

(اس حدیث کو زرین نے روایت کیا ہے)

## اَسْمَاءُ اللّٰہِ الْحُسْنٰی

## اللہ تعالیٰ کے اسماء حسنیٰ

قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی. وَ لِلّٰہِ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰی فَادْعُوْہُ بِھَا. وَ قَالَ تَعَالٰی. ﴿قُلِ ادْعُوا اللّٰہَ اَوِ ادْعُوا الرَّحْمٰنَ اَیًّا مَّا تَدْعُوْا فَلَہُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰی﴾ (بنی اسرائیل: ۱۱۰)

خدا کے لیے اسماء حسنیٰ ہیں انہیں سے اس کو پکارا کرو- دوسری جگہ ارشاد ہے- اے پیغمبر! (صلی اللہ علیہ وسلم) ان سے کہہ دیجئے تم خدا کو اللہ کہہ کر پکارو یا رحمن کہہ کر جس نام سے بھی پکارو یہ سب اس کے حسن و خوبی کے نام ہیں-

(۱۳) عَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ ؓ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ

(۱۳) ابوہریرہؓ روایت فرماتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے

ﷺ.... باتوں سے اس کا اندازہ لگائیے کہ ان کے قلب میں اسلام اور بانی اسلام کے لیے جذبات کیا تھے-

اذا دعی بہ اجاب و اذا سئل بہ اعطی - ان دونوں جملوں میں فرق ہے پہلے جملہ کا مطلب یہ ہے کہ خدا مردِ مؤمن کی پکار کا جواب دیتا ہے- کفار کی طرح نہیں کہ اس کا جواب تک نہیں آتا- "وَ مَا دُعَاءُ الْکَافِرِیْنَ اِلَّا فِیْ ضَلَالٍ" کافروں کی پکار رائیگاں ہے-

سوال' خاص حاجت کی طلب کو کہتے ہیں' دعاء عام ہے' اجابت دعاء سے مقصد داعی کا شرف اور اس کی قدر و منزلت بتلانا ہے- اس کی حاجت روائی' یہ ضمنی فائدہ ہے- جیسے کہ پکارنے کا مقصد بھی سوال نہیں بلکہ اس کی یاد ہے- اپنی حاجت پیش کرنا یہ ضمنی غرض ہے- اس لیے پہلا جملہ دوسرے سے ابلغ ہے-

(۱۳) ٭ شیخ اکبرؒ فرماتے ہیں کہ بارگاہ الٰہی میں ادب یہ ہے کہ وہاں بجائے لفظ صفت اسم کا اطلاق کیا جائے اسی لیے قرآن کریم میں اللہ کے لیے اسماء کا تو ذکر کیا گیا ہے مگر صفات کا نام نہیں لیا گیا حالانکہ وہ اسماء بہ حقیقت اس کی صفات ہی ہیں[1] کاش اگر شیخ اکبرؒ کے اس ادب کا لحاظ رہتا تو شاید عین و غیرہ کے جو نزاعات لفظ صفت کی وجہ سے پیدا ہو گئے ہیں اتنے طویل نہ کھینچتے - (ب) شیخ اکبرؒ نے یہ ﷺ....

[1] الیواقیت والجواہر ج اص ۷۷-

عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِنَّ لِلّٰهِ تِسْعَةً وَ تِسْعِیْنَ اِسْمًا مَنْ حَفِظَهَا دَخَلَ الْجَنَّةَ وَ اِنَّ اللّٰهَ وِتْرٌ یُحِبُّ — ارشاد فرمایا اللہ تعالیٰ کے لیے ننانوے نام ہیں جو انہیں یاد کر لے وہ جنت میں داخل ہوگا - اللہ تعالیٰ کی ذات یکتا ہے اور اس لیے وہ طاق عدد کو پسند

ﷺ ....تنبیہ بھی فرمائی ہے کہ اسماء الٰہیہ توقیفی ہیں جو نام جس طرح شریعت میں استعمال کیا گیا ہے اس سے تجاوز کرنا درست نہیں اس لیے خدائے تعالیٰ کو ''حی'' کہا جائے گا مگر ذو حیوۃ نہیں کہا جائے گا - اسی طرح جہاں کسی صفت کی نسبت بطریق فعل وارد ہے اس کو بھی بدلا نہیں جاسکتا جیسا کہ ''اللہ یستھزئ بھم'' اس لحاظ سے خدائے تعالیٰ پر ''مستھزئ'' کا اطلاق جائز نہ ہوگا - (ج) خدائے تعالیٰ کے جتنے اسماء ہیں سب حسن وخوبی کے اسماء ہیں اس لیے ''و ھو خادعھم'' کی وجہ سے خدائے تعالیٰ کو ''خادع'' نہیں کہا جا سکتا - مفسرین نے تو اس کے جوابات اور دیئے ہیں مگر شیخ اکبرؒ فرماتے ہیں کہ ان آیات کو تلاوت کرتے ہوئے چاہیے کہ ایک انسان بحر ندامت میں غرق ہو جائے کیونکہ یہاں ہماری تفہیم وفہمائش کے لیے قرآن کریم نے تنزل کر کے بارگاہ صمدیت میں ایسے الفاظ استعمال کر لیے ہیں جو اس کی شایان شان نہ تھے - مگر کیا کیجئے کہ عالم انسانیت اپنے قصور ونقصان کی وجہ سے عالم تجرد کے بہت سے مخاطبات کی صلاحیت ہی نہیں رکھتا اس لیے جب ناقص رتبہ کمال تک نہیں پہنچ سکتا تو پھر کامل ہی کو کچھ تنزل اختیار کرنا پڑتا ہے - جاہل ان الفاظ کو پڑھتا اور اعتراض کرتا ہے اور عاقل فرط ندامت سے گڑ جاتا ہے' اس کا اعتقاد ان الفاظ کو سن کر ڈگمگانے لگتا ہے اور اس کی عقیدت دونی دونی بڑھتی جاتی ہے[1] (د) شیخ اکبرؒ نے تنبیہ بھی فرمائی ہے کہ گو بلحاظ لغت بعض اسماء الٰہیہ کا اطلاق انسانوں پر بھی ہوسکتا ہے جیسا کہ ''نافع'' و ''وکیل'' و ''نور'' مگر شرعاً وعقلاً بطریق اسم اعظم ممنوع قرار دیا جائے گا اور اگر بالفرض کہیں اطلاق ہوگا تو اس کے اصل معنی سے ذہول ضروری ہوگا - مثلاً ''مؤمن'' ایمان دار ہونے کی جہت سے درست ہوسکتا ہے مگر جس لحاظ سے خدا پر مؤمن کا اطلاق کیا گیا ہے وہ قطعاً حرام ہے[2] اس لیے جو اسماء خدائے تعالیٰ کی بارگاہ کے لیے عرف عام یا خاص میں مشہور ہو چکے ہیں ان کا استعمال دائرہ انسان میں ممنوع رہنا چاہیے -

(ہ) عام شارحین نے لفظ احصار کی مراد صرف زبانی یاد کر لینا قرار دی ہے مگر ارباب حقائق لکھتے ہیں کہ مقصد صرف اتنا ہی نہیں ہے بلکہ اس سے آگے ان اسماء کے ساتھ تخلق وتشبہ حاصل کرنا بھی ہے - خدائے تعالیٰ بار بار اپنے اسماء حسنیٰ کا ذکر کر کے چاہتا ہے کہ اس کی مخلوق میں بھی اپنے اپنے مبلغ پرواز کے موافق ان کی جلوہ نمائی کا جذبہ پیدا ہو تا کہ عالم انسانیت ان اسماء کی تجلیات کی بدولت قعر اسفل السافلین سے نکل کر سطح اعلیٰ علیین پر فروکش ہو سکے وہ اگر رب العالمین ہے تو یہ بھی اپنی مقدرت واستطاعت کے بقدر کمزوروں کی تربیت سے غافل نہ رہے وہ اگر ارحم الراحمین ہے تو یہ بھی رأفت ورحمت کا نمونہ دکھاتا رہے اور اسی طرح صفات مختصہ کے علاوہ ہر ہر صفت کا مظہر بننے کی سعی میں لگا رہے تا کہ خلافت اپنے صحیح معنی میں نمودار ہو اور ان اللہ خلق ادم علی صورتہ کا رمز طشت از بام ہو جائے - شارحین حدیث نے ہر ہر اسم کے ساتھ تخلق کی شرح کر دی ہے تفصیل کی یہاں گنجائش نہیں - (و) خدائے تعالیٰ کے ننانوے اسماء ہیں اور ابھی بہت سے وہ بھی ہیں جو ہمیں بتائے نہیں گئے - حدیث کے الفاظ او استاثرت بھا فی علم الغیب عندک یا او علمته احدا من خلقک سے اسی طرف اشارہ نکلتا ہے (یعنی وہ اسماء جو تو نے صرف اپنے ہی علم کے لیے مخصوص رکھے ہیں یا وہ جن کو تو نے اپنی مخلوق میں کسی کو بتائے ہیں) اس کی وجہ یہ ہے کہ ذات کے تعارف کی دو ہی صورتیں ہیں یا وہ خود یا اس کی صفات - عالم امکان میں مشاہدہ کی طاقت نہ تھی اس لیے یہاں مشاہدۂ ذات تو ممکن نہ ہوا اور حضرت موسیٰ علیہ السلام جیسے اولوالعزم کو بھی آخر ''لن ترانی'' کا زخم کھانا ہی پڑا اس لیے صورت صرف ﷺ ....

[1] الیواقیت والجواہر ج ا ص ۷۶ - [2] ایضاً ص ۷۲ -

الْوِتْرَ. (رواہ الشیخان و الترمذی) کرتا ہے- اس حدیث کو شیخین اور ترمذی نے روایت کیا ہے-

لله .... اسماء وصفات کے ذریعہ تعارف کی باقی ہے اس لیے ضروری ہوا کہ اسماء الٰہیہ بتلا دیئے جائیں اور اتنے بتلا دیئے جائیں کہ ایک معرفت ذات کا متلاشی اس راہ سے گذر کر درِ مقصود تک بسہولت رسائی حاصل کر لے- اسی لیے قرآن کریم کا اسلوبِ بیان یہ ہے کہ وہ جگہ جگہ اسماء صفاتی استعمال کرتا ہے پھر اپنے ماقبل و مابعد میں ان صفات کے مظاہر بطریق استشہاد پیش کرتا جاتا ہے تاکہ پہلے ان صفات کی عظمت ذہن نشین ہو' اور انسانی قصورِ ادراک و الفاظ کی وجہ سے ان کے بلند حقائق فہمی میں جو کوتاہی و خامی باقی رہ جائے وہ ان کے مظاہر کو دیکھ کر پوری ہوتی رہے اگر وہ اس کی عزت وقہر کا تذکرہ کرتا ہے تو بتلا دیتا ہے کہ یہ وہ عزت وقہر نہیں جس کی اس کے تصور میں سمائی ہو یا اگر جود و مہر کا ذکر کرتا ہے تو اس کے ساتھ ہی یہ سمجھا دیتا ہے کہ یہ اس نوع کا جود و مہر نہیں کہ وہاں تک عقل کی رسائی ہو اس کے اسماء وصفات اصل مقاصد نہیں بلکہ ذات کی معرفت کا صرف ایک راستہ ہیں جن میں سے گذر کر ذات پاک کی جھلک نظر آتی رہتی ہے اگر ان اسماء وصفات کا توسط نہ ہوتا تو داغ مہجوری عالم امکان کے لیے ہمیشہ نقد وقت رہتا ذات پاک اپنی بے نیازی میں اور ممکن اپنے ادراک کے عجز وقصور میں ہمیشہ سرگرداں نظر آتا' یہ ذات اقدس کی بڑی فیاضی تھی کہ اس نے اپنی معرفت کے لیے حجابِ صفات ڈال دیا ہے کہ جو مشتاق اس ذات مستجمع صفات کا نظارہ کرنا چاہے وہ اس حجاب میں آج بھی نظارہ کرسکتا ہے۔

در سخن مخفی منم چوں بوئے گل در برگِ گل  هر که دیدن میل دارد در سخن بیند مرا

سورۂ ملک کو پڑھیے اس کی ابتداء ﴿تَبَارَكَ الَّذِي بِيَدِهِ الْمُلْكُ﴾ (الملک: ۱) سے ہوتی ہے اس میں خدائی ملک کا نقشہ کھینچا گیا ہے اور اس کی وسعت کے وہ حدود بتلائے گئے ہیں جو انسانی دسترس سے وراء الوراء ہیں اس ضمن میں ایک ملک والے کے لیے جو اسماء و صفات درکار ہیں ان کو موقعہ بموقعہ ایسا چسپاں کیا گیا ہے کہ گویا وہ آیت اسی اسم کی حقیقت کی تشریح و تفہیم کے لیے اتری ہے اسی لیے علماء معانی نے اعجازِ آیات کو قرآن کا ایک اعجاز قرار دیا ہے-

بہر حال اگر اس تخیل و استحضار کے ساتھ آپ سورۂ ملک پڑھیں تو ابھی آپ آخر سورت تک پہنچنے نہیں پائیں گے کہ الٰہی جبروت و ملکوت کا ایک قاہرانہ تسلط آپ کے دل و دماغ پر مستولی ہو جائے گا- استواء علی العرش اور سبع سماوات و ارضین عرش و کرسی کا تذکرہ بھی اس لیے نہیں ہے کہ خدا کے لیے کسی بڑے مکان کا تصور قائم کیا جائے بلکہ اس لیے ہے کہ ایک عاجز مخلوق کو ایک نادیدہ ذات کا تعارف ہو تو کیسے ہو اس لیے اس کی پرواز کے اعلیٰ سے اعلیٰ اور بلند سے بلند تخیل کو اس کے سامنے رکھا گیا ہے تاکہ وہ خدائی عظمت و جلال کی بلند سے بلند رفعتوں کو عبور کرنے کے قابل ہو جائے' یہ گمان نہ کرنا چاہیے کہ ہمارا مقصد یہ ہے کہ یہ الفاظ بلا مصداق ہیں یہ تو معتزلہ کا مذہب ہے' ہرگز نہیں قرآن شاعرانہ خیال بندی سے بہت دور ہے وہ اسی لیے شعر کی مذمت کرتا ہے کہ اس میں حقیقت نہیں ہوتی اور یہاں صرف حقیقت ہی حقیقت ہے بلکہ عالم قدس نے درحقیقت ان اشیاء کو پیدا فرمایا ہے اور ان کی حقیقتیں اپنی اپنی جگہ موجود ہیں مگر اس کے ساتھ یہ بھی ہے کہ ذات پاک کا تصور پھر اس سے وراء الوراء ہے یہاں شیخ اکبرؒ کے الفاظ کس قدر قیمتی ہیں وہ فرماتے ہیں-

ذلک لان صور المعتقدات و المعقولات هی جسور یعبر علیها بالعلم ای یعلم ان وراء هذه المظاهرا مراً لا یصح ان یعلم و لا یشهد و لیس و راء ذلک المعلوم الذی لا یشهد و

معتقدات اور معقولات کی صورتوں میں خدائی تجلیات اس لئے ہوتی ہیں کہ وہ علم انسانی کی رسائی کے لیے ایک گذرگاہ اور پل بن سکیں جن سے عبور کر کے یہ علم حاصل ہو جائے کہ ان تجلیات کے پس پردہ کوئی ایسی باکمال ذات موجود ہے جو ہمارے احاطہ علم و مشاہدہ سے لله ....؟

(۱۴) وَ عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِنَّ لِلّٰهِ تَعَالٰى تِسْعَةً وَ تِسْعِيْنَ اِسْمًا مَنْ اَحْصَاهَا دَخَلَ الْجَنَّةَ. هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ الْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ السَّلَامُ الْمُؤْمِنُ

(۱۴) ابو ہریرہؓ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کے ننانوے نام ہیں جو انہیں یاد کرے وہ جنت میں جائے گا - وہ اللہ ہے جس کے سوا کوئی معبود نہیں' نہایت مہربان' بہت رحم والا' وہ بادشاہ ہے' پاک ہے' ہر نقص وآفت سے سالم ہے' امان دینے والا' پناہ میں لینے والا ہے زبردست دباؤ والا ہے' صاحب عظمت بنانے والا' نکال کھڑا کرنے والا'

---

☜ .... لا یعلم حقیقه ما یعلم اصلا۔[۱] وراء الوراء ہے بس ہم اتنا ہی جان سکتے ہیں کہ اسے جان نہیں سکتے -

کوہ طور پر حضرت موسیٰ علیہ السلام نے نار یا نور دیکھا اور حقیقتاً دیکھا ''انا ربک فاخلع نعلیک'' کی آواز سنی اور حقیقتاً سنی' مگر یہ سب سماں اس لیے باندھا گیا تھا کہ موسیٰ علیہ السلام کو اس ذریعہ سے یہ فطری علم حاصل ہو جائے کہ اس نار کے پس پردہ کوئی نور اعظم ہے اور حقیقتاً ہے جس کے لیے یہ نار اس وقت تجلی گاہ بن رہی ہے جیسا کہ ایک انسان خواب میں خدائے عز وجل کو دیکھتا ہے اور اسے یقین ہوتا ہے کہ آج رات میں نے حقیقتاً خدا کو دیکھا ہے یہاں بھی دراصل اس کے معتقدات کی صورت ہی ہوتی ہے جس میں سے گذر کر اس کے دماغ میں صرف ایک یہ علم آجاتا ہے کہ اس نے خدا کو دیکھا ہے ورنہ خود وہ صورت خدا نہیں ہوتی - احادیث میں جہاں جہاں محشر میں رویت باری تعالیٰ کا ذکر ہے وہ بھی تجلیات ہیں جو ہر ہر محل کے مناسب اہل محشر کے سامنے ہوں گی مشاہدہ تجلیات کا ہوگا اور اس ضمن میں علم' ماوراء تجلیات کا ہوتا رہے گا اور یہ علم اسی طرح حدسی وفطری ہوگا جیسا کہ ایک ناواقف شخص آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب میں دیکھتا اور کہتا ہے کہ میں نے آج شب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا ہے حالانکہ بسا اوقات جو صورت وہ دیکھتا ہے وہ حلیہ مبارک سے مطابقت بھی نہیں رکھتی - پس جس طرح عالم رؤیا کی یہ صورتیں کسی ذات کی معرفت کے لیے جسور (پل اور راستہ) بن جاتی ہیں' اسی طرح تجلیاتِ خدائی معرفت کا ذریعہ ہوتی ہیں - جو مشہور ہوتا ہے وہ مخلوق ہے اور جو معلوم ہوتا ہے وہ غیر مخلوق ہے اس لیے نہ ان الفاظ میں تاویل کی ضرورت ہے - اور نہ ذات پاک کے لیے تجسیم وتشبیہ کی حاجت [۲] [۳]-

کیف الوصول الی سعاد و دونها قلل الجبال و دونهن حتوف.

سعاد (محبوبہ کا نام ہے) تک رسائی ہو تو کیسے ہو کہ اس سے پہلے بلند پہاڑیاں ہیں اور ان سے پہلے ایک موت نہیں بہت سی موتیں ہیں (نہ ان سے گذرنا ممکن نہ وصل سعاد ممکن)

(۱۴) ٭ خدائے تعالیٰ کے یہ اسماء دو حال سے خالی نہیں ہیں یا ذات پاک کی تنزیہ وتقدیس' عظمت وجلال کا مظہر ہیں تو انہیں صفاتِ ذات کہا جاتا ہے اگر ان کا عالم مخلوق سے بھی تعلق ہے تو ان کا نام صفات افعال ہے - اس لحاظ سے اسماء دو قسم کے رہ جاتے ہیں صفاتِ ذات وصفاتِ ☜ ....

---

[۱] الیواقیت والجواہر ج۱ ص۴۹ -

[۲] حدیث ایک جدید اور عمیق فن ہے اس لیے یہاں ہم حدیث فہمی کے لیے کچھ مزید تشریحات کرتے جاتے ہیں تاکہ شروع سے اس کے سمجھنے کا ایک سلیقہ آجائے یہ اس طرح نہیں ہوگا کہ آپ ایک مرتبہ سن لیں اور بس بلکہ پے در پے جب مختلف احادیث آپ کے سامنے آتی رہیں گی اور ہر جگہ آپ اس حقیقت سے باخبر رہنے کی کوشش کرتے رہیں گے تو اس مشاقی کے بعد پھر کہیں آپ کا دل ودماغ اس کی حقیقت تک پہنچ سکے گا - یہ مضمون اربابِ حقائق سے لیا گیا ہے مگر اس کی طرف رہنمائی کا احسان صرف حضرت استاذؒ کا ہے -

[۳] دیکھو الیواقیت ص ۹۷' ۹۹' ۱۱۰' ۱۱۱' ۱۱۹ -

الْمُهَيْمِنُ الْعَزِيْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُ الْخَالِقُ
الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ الْغَفَّارُ الْقَهَّارُ الْوَهَّابُ
الرَّزَّاقُ الْفَتَّاحُ الْعَلِيْمُ الْقَابِضُ الْبَاسِطُ
الْخَافِضُ الرَّافِعُ الْمُعِزُّ الْمُذِلُّ السَّمِيْعُ
الْبَصِيْرُ الْحَكَمُ الْعَدْلُ اللَّطِيْفُ الْخَبِيْرُ

صورت پہنانے والا' بہت بخشش والا بہت غلبہ والا' بہت دینے والا' روزی
دینے والا' فیصلہ کرنے والا' جاننے والا' تنگی اور فراخی کرنے والا' پست و بلند
کرنے والا' عزت و ذلت بخشنے والا' سننے والا' دیکھنے والا' اٹل فیصلہ والا'
منصف' بھید جاننے والا' خبردار' بردبار' عظمت والا' مغفرت کرنے والا'
تھوڑے عمل پر بہت دینے والا' بلند' بڑائی والا' حفاظت کرنے والا' حصہ

---

؎ .... افعال[1] ہر اسم کی تحقیق بہت تفصیل طلب ہے ترجمہ میں اس کی طرف کچھ اشارات موجود ہیں- شارحین حدیث اور اربابِ حقائق نے اس پر مبسوط کلام کیا ہے-

(الرحمن الرحیم) اگر اس کے معنی ارادۂ رحمت کے ہوں تو صفت ذات ہے اور اگر بالفعل رحمت کرنے والا ہوں تو صفت فعل ہے (الملک) اگر اس کا ترجمہ ملک والا ہو تو صفت ذات ہے اور اگر اپنی ملکیت میں ایجاد و اعدام کا تصرف کرنے والا ہو تو صفت فعل ہے (القدوس) شیخ اکبرؒ فرماتے ہیں کہ تنزیہ کے لیے عیب کا تصور میں آنا ضروری ہے اس لیے تنزیہ یہ ہے کہ جو عیوب خدا کے لیے کسی ذہن میں آئے یا آسکتے ہیں ان سے اس کی برتری و پاکی بیان کرنا اور تقدیس کا تعلق خود صفاتِ کمالیہ سے ہے اس لیے تقدیس تنزیہ سے اکمل ہے- عیوب سے پاکی اور صفاتِ کمالیہ کی پاکی بیان کرنے میں جو فرق ہے وہی تنزیہ و تقدیس میں فرق سمجھنا چاہیے[2] یہ صفت ذات ہے- (الخالق الخ) کسی چیز کو معدوم سے موجود کرنا خلق ہے- پھر اس میں سے بقدرِ ضرورت علیحدہ کر لینا ''برء'' ہے اس کے بعد حسب ارادہ اس کا تسویت و ترتیب یہ تصویر ہے- موجودات میں کاٹ تراش اور اس کی تصویر بندہ بھی کرتا ہے مگر معدومات میں یہ تینوں صفتیں اللہ تعالیٰ کا خاصہ ہیں- پہلے وہی اس کا خالق ہوتا ہے پھر وہی باری و مصور بنتا ہے- (الغفار) مخلوق کی پردہ پوشی اور بلامواخذہ گناہوں کی مغفرت کرنے والا- (البدیع) انسان کسی چیز کے بنانے سے پہلے اس کے نقشہ کا محتاج ہوتا ہے- یہ نقشہ خواہ کہیں پہلے موجود ہو یا اس کا ذہن تیار کرے لیکن خدا کی ذاتِ پاک اس کی محتاج نہیں جب اس کے علم سے کوئی چیز باہری نہیں تو پھر نقشہ کی تلاش اس کی بارگاہ میں متصور بھی نہیں- [3]

## اسلام میں خدا کا تصور

یہ تو سچ ہے کہ خدائے تعالیٰ کی ہستی ہے اور ضرور ہے مگر کیسی ہے؟ اس ادراک سے عقل انسانی عاجز و درماندہ ہے- متاخرین فلاسفہ و حکماء نے بزورِ عقل مقام معرفت تک رسائی چاہی تو تجرید و تنزیہ کی راہ پر اتنے دور نکل گئے کہ آخر میں سوائے عدم محض کے ان کے ہاتھ کچھ نہ آیا وہ یہی سوچتے رہے کہ **لا کیف و لا این و لا وضع و لا اضافة و لا عرض و لا جوهر و لا کم** وہ کیسا' کہاں' کتنا' کس طرح' کس طرف' خود قائم یا دوسرے وجود کے ساتھ قائم' ان سب سوالات سے بیرون اور بالاتر ہستی ہے- اسی پر بس نہیں- ان کا قدم تنزیہ ذرا اور آگے بڑھا تو صفات کا وجود بھی ہستیٔ باری تعالیٰ کے لیے انہیں مادیت کی طرح ایک عیب نظر آیا لہٰذا اس کی بھی نفی کر بیٹھے- آخر ان تمام اعلیٰ سے اعلیٰ تنزیہات کا میدان جہاں جا کر ختم ہوا وہ یہ تصور تھا کہ خدا یہ نہیں' یہ بھی نہیں' مگر پھر ہے کیا اس کے جواب میں ''یہ نہیں''، تسلی بخش نہیں ہے- یہاں اثباتی پہلو درکار ہے' انسان موجود ہے محدود اور ذو جہت ہے' صرف مجرد نہیں مادی بھی ہے اس کا تصور کسی ایسے موجود کا ؎ ....

---

[1] دیکھو الیواقیت ص ۷۱- [2] ایضاً ص ۵۴- [3] ایضاً ص ٦۸-

الْحَلِيْمُ الْعَظِيْمُ الْغَفُوْرُ الشَّكُوْرُ الْعَلِيُّ الْكَبِيْرُ الْحَفِيْظُ الْمُقِيْتُ الْحَسِيْبُ الْجَلِيْلُ الْكَرِيْمُ الرَّقِيْبُ الْمُجِيْبُ الْوَاسِعُ الْحَكِيْمُ الْوَدُوْدُ الْمَجِيْدُ الْبَاعِثُ الشَّهِيْدُ الْحَقُّ الْوَكِيْلُ الْقَوِيُّ الْمَتِيْنُ الْوَلِيُّ الْحَمِيْدُ الْمُحْصِي الْمُبْدِئُ الْمُعِيْدُ الْمُحْيِ الْمُمِيْتُ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ الْوَاجِدُ الْمَاجِدُ الْوَاحِدُ الْاَحَدُ الصَّمَدُ الْقَادِرُ الْمُقْتَدِرُ

بانٹ کر دینے والا' حساب کرنے والا' بزرگی والا' بے مانگے بخشش والا' نگراں' جواب دینے والا' وسعت والا' حکمت والا' بڑی محبت والا' مجد و شرف والا' اٹھانے والا' گواہ' ثابت' کارساز' زورآور' مضبوط' دوست و مددگار' تعریف کا مستحق' ہر چیز کی شمار رکھنے والا' عدم سے وجود میں لانے والا' معدوم کو پھر موجود کرنے والا' زندہ کرنے والا' مارنے والا' سدا زندہ' **مخلوق** کی ہستی تھامنے والا' ہر کمال بالفعل رکھنے والا' شرف والا' یکتا' یگانہ' بے نیاز' قدرت والا' ہر شے پر قبضہ والا' آگے کرنے والا اور پیچھے کرنے والا' سب سے پہلے اور سب سے بعد باقی رہنے والا' سب پر عیاں' نگاہوں سے اوجھل'

ﷺ .... متلاشی ہے جسے وہ خوف و ہراس میں پکارے تو پکار سکے' عیش و راحت میں یاد کرنا چاہے تو یاد کر سکے' جتنا یہ اس کا متلاشی ہو اس سے زیادہ وہ اس کا منتظر ہو' یہ گرنے لگے تو وہ سہارا دے' یہ بھوکا ہو تو کھانا کھلائے' یہ پیاسا ہو تو وہ پانی پلائے' یہ بیمار ہو تو وہ شفا دے اور اگر یہ سو جائے تو وہ اس کی نگہداشت و محافظت رکھے خلاصہ یہ کہ اس کے ماضی و حال و مستقبل کے تینوں زمانوں کی زندگیاں اسی کی نظر تربیت و رحمت کے نیچے پھولتی پھلتی رہیں۔

اَلَّذِیْ خَلَقَنِیْ فَھُوَ یَھْدِیْنِo وَالَّذِیْ ھُوَ یُطْعِمُنِیْ وَ یَسْقِیْنِ وَ اِذَا مَرِضْتُ فَھُوَ یَشْفِیْنِ. وَ الَّذِیْ یُمِیْتُنِیْ ثُمَّ یُحْیِیْنِ وَ الَّذِیْ اَطْمَعُ اَنْ یَّغْفِرَلِیْ خَطِیْٓئَتِیْ یَوْمَ الدِّیْنِ. (الشعراء : ۷۸-۸۱)

(جہان کا پروردگار) وہ ہے جس نے مجھ کو بنایا تو اب وہی مجھے راہ دکھلاتا ہے' وہ جو مجھ کو کھلاتا اور پلاتا ہے اور جب میں بیمار پڑتا ہوں تو وہی مجھے شفاء دیتا ہے اور وہ جو مجھ کو مارے گا تو وہی زندہ کرے گا۔ اور وہ جو مجھے توقع ہے کہ انصاف کے دن میری تقصیر بخشے گا۔

اسی عالم حیرت و سراسیمگی میں جب اس کی توجہ اس طرف منعطف ہوئی تو اس نے گنگا و جمنا پر نظر ڈالی' اپنا رشتہ حیوٰۃ اس کی عام دامن فیض سے کچھ نہ کچھ وابستہ پایا اس کے پانی نے کھیتوں کو سیراب کیا اور ایک من گیہوں کے عوض سینکڑوں من گیہوں کے ڈھیر اس کے لیے مہیا کر دیئے جب بھوک کے حال میں سامان غذا اس راستہ سے پہنچتا نظر آیا تو اس نے تلاش ربوبیت کی مقدس پیاس کو اس کے گدلے پانی سے ہی بجھانے کا ارادہ کر لیا۔ اگر کسی اور بلند فطرت نے بہت تیر مارا تو اس کی نظر شمس و قمر اور کرۂ فلک کے ان نورانی اجسام پر جا پہنچی جن کے حسن صورت نے آنکھوں کو خیرہ کر رکھا تھا اور جن کے جود و سخا نے کرۂ ارضی کو مالا مال بنا دیا تھا۔ ابر و بارش' رنگ و روپ' غذا و نما' نور و ظلمت کا سارا کارخانہ ان کے ساتھ وابستہ دیکھ کر اس کو پورا یقین ہو رہا تھا کہ ہو نہ ہو میری تشنگی فطرت کے بجھنے کا سامان یہاں ہے کہ اچانک ایک اور بلند تخیل اس کے سامنے آیا اور یکا یک اس نے اس تمام سامان تسلی کو اسباب تشنگی بنا دیا اور وہ یہ تھا کہ جو خود ڈوبنے اور طلوع ہونے میں سرگرداں نظر آ رہا ہے وہ تمام مخلوق کے لیے مرکز توجہ بننے کی اہلیت نہیں رکھ سکتا۔

غرض تنزیہ میں اتنا اونچا اڑ کر اور مادیت میں اتنا گر کر "خدا کی ہستی کیسی ہے؟" اس سوال کا جواب پھر بھی کچھ نہ مل سکا۔ یہ سوال اسی طرح لا جواب رکھا ہوا تھا کہ ملت حنفیہ کے مؤسس نے راہ حقیقت کا سراغ نکال لیا اور تمام عالم کے سامنے نہایت فیاضی کے ساتھ اس کو ان الفاظ میں پیش کر دیا ﷺ ....

الْمُقَدِّمُ الْمُؤَخِّرُ الْاَوَّلُ الْاٰخِرُ الظَّاهِرُ الْبَاطِنُ الْوَالِيُ الْمُتَعَالِيُ الْبَرُّ التَّوَّابُ الْمُنْتَقِمُ الْعَفُوُّ الرَّؤُفُ مَالِكُ الْمُلْكِ ذُو الْجَلَالِ وَ الْاِكْرَامِ الْمُقْسِطُ الْجَامِعُ الْغَنِيُّ الْمُغْنِي

ہر چیز کا ذمہ دار، بہت بلند، بڑا محسن، توبہ کی توفیق بخشنے والا اور قبول کرنے والا، بدلہ لینے والا، معاف کرنے والا، بڑی رحمت والا، سارے ملک کا مالک، جلال و بخشش والا، انصاف والا، جمع کرنے والا، سب سے بے نیاز، دوسروں کو غنی بنانے والا روکنے والا، نقصان پہنچانے والا، نفع پہنچانے والا، خود بخود ظاہر، ہدایت دینے والا،

---

لہ .... ﴿فَلَمَّا اَفَلَتْ قَالَ يٰقَوْمِ اِنِّيْ بَرِيْءٌ مِّمَّا تُشْرِكُوْنَ. اِنِّيْ وَجَّهْتُ وَجْهِيَ لِلَّذِيْ فَطَرَ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضَ حَنِيْفًا وَّ مَا اَنَا مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ﴾ (الانعام:٧٨-٧٩)

(جب آسمان کا ایک ایک بادشاہ اور شہزادہ تاریکی میں روپوش ہو چکا تو وہ بولا) اے قوم میں ان سے بیزار ہوں جنہیں تم شریک مانتے ہو، میں اپنا رخ ایسی ذات کی طرف کر چکا جس نے آسمانوں اور زمین سب کو پیدا کیا ہے اور میں شریک کرنے والوں میں سے نہیں ہوں۔

گویا اثباتی پہلو میں یہاں ایسے وجود کو سامنے رکھا جس کی طرف سارے وجود منتہی ہیں اور سلبی پہلو میں صرف اجمالاً شرکت کے حدود کی نفی پر کفایت کی گویا اس بیان میں اب خدا ایک موجود کو بتلایا گیا اور موجود بھی وہ جس نے تمام مخلوق کو خلعت وجود سے سرفراز فرمایا۔ آگے چل کر ہر شخص نے بمقدار عقل وفہم یہ خود فیصلہ کر لیا کہ صفات ثبوتیہ تابع وجود ہیں لہٰذا جس کا وجود ذاتی اور حقیقی ہوگا اس میں صفات ثبوتیہ بھی لامحالہ حقیقیہ ہوں گی اور جب مخلوق اپنے وجود، ہستی میں ہی اس کی محتاج ہوگی تو ضرور اپنے صفات میں بھی اسی کی محتاج نظر آئے گی جب اس تلاش میں اس نے اپنی صفات پر نظر ڈالی تو حیوۃ، قدرت، ارادہ، کلام، علم، سمع وبصر کے آثار دیکھے، ان کی حقیقت کو برتا اور سمجھا، ان کی کمالیت کو سمجھا بوجھا تو اس نے یہ فیصلہ کر لیا کہ جو ہستی وجود کی اصل ہو اس میں ان صفات کا ہونا لازمی ہے اس لیے اس نے صاف کہہ دیا۔

اِذْ قَالَ لِاَبِيْهِ يٰۤاَبَتِ لِمَ تَعْبُدُ مَا لَا يَسْمَعُ وَ لَا يُبْصِرُ وَ لَا يُغْنِيْ عَنْكَ شَيْئًا. (مریم:٤٢)

جب ابراہیم نے اپنے والد سے کہا اے والد! آپ اس کو کیوں پوجتے ہیں جو نہ سنے نہ دیکھے اور نہ کچھ آپ کے کام آئے۔

اس کے بعد جب اس نے اپنے اطراف وجوانب پر نظر ڈالی تو وہ بھی کسی کی رعنائیوں کی آرائش گاہ نظر آیا، اس نے کان لگائے تو بلبل خوشنوا کی داستانوں نے اس کے دل ودماغ کو مسخر کر لیا، آنکھیں کھولیں تو گلہائے رنگ رنگ نے اپنا گرویدہ بنا لیا غرض حس وحواس عقل وہوش جہاں تک پہنچے کوئی میدان بھی اس پراز کمال وجمال ہستی کے اثرات سے خالی نہ ملا۔ اب یہ کیسے ممکن تھا کہ وہ اپنے گوش وبصر کے محسوسات کی تکذیب کر دیتا اور عقل وحواس کو معطل کر کے خدا کا تصور صرف ایک سلبی صورت میں اختیار کر لیتا جس کو تنزیہ سے تعبیر کیا جا سکتا ہے مگر دشواری یہ ہے کہ اگر ذرا تنزیہ سے قدم پیچھے پڑتا ہے تو تشبیہ کا نقص لازم آتا ہے۔ قرآن کریم نے اس عقدہ کو حل کیا اور بتلایا کہ خدا کی ہستی اس تنزیہ اور اس تشبیہ کے درمیان ہے اس کے لیے صفات، نعوت، شئون ہیں مگر ایسی نہیں جن کا خیال ووہم ادراک کر سکیں۔ لہٰذا ان تمام صفات کے ساتھ اسے یاد کیے جاؤ، جن سے کہ خود اس نے اپنے آپ کو یاد کیا ہے مگر کسی مثال وشبیہ کو اپنے گوشہ خیال میں گذرنے نہ دو۔ اور اس اعلیٰ تنزیہ اور خیالی تشبیہ کے درمیان اپنے رب کا تصور کرتے رہو۔

﴿لَيْسَ كَمِثْلِهٖ شَيْءٌ وَ هُوَ السَّمِيْعُ الْبَصِيْرُ﴾ (الشوریٰ:١١)[1] کوئی چیز اس کی مانند نہیں (مگر) وہ سننے والا اور جاننے والا ہے تنزیہ

---

[1] اس آیت کے بعض نادر دقائق کے لیے دیکھیے الیواقیت والجواہر ج اص ٦٥۔ یہاں ان مباحث کا ذکر کرنا مخاطبین کے لیے مشکلات کا موجب ہے۔

الْمَانِعُ الضَّارُّ النَّافِعُ النُّوْرُ الْهَادِي الْبَدِيْعُ الْبَاقِي الْوَارِثُ الرَّشِيْدُ الصَّبُوْرُ. (رواه الترمذي و ابن حبان و الحاكم)

بلانمونہ بنانے والا' ہمیشہ رہنے والا' تمام مخلوقات کے فنا کے بعد ان کے مال کا مالک' درست راہ بتلانے والا' ضبط کرنے والا۔

(اس حدیث کو ترمذی' ابن حبان اور حاکم نے روایت کیا ہے)

---

قال الشيخ الا كبر التنزيه ميل و التشبيه ميل و الاعتدال ما بين هذين الخ. [1]

اور تشبیہ دونوں میں ایک طرف جھکنا ہے' اعتدال ان دونوں کے درمیان میں ہے۔

قال الشيخ الا كبر اعلم ان جميع المشاهدين للحق لا يخرجون عن هاتين النسبتين و هما نسبة التنزيه لله تعالى و نسبة التنزل للخيال بضرب من التشبيه فاما نسبة التنزيه فهي تجلية تعالى في نحو ليس كمثله شيء و اما نسبة التنزل للخيال فهي تجلية في قوله تعالى و هو السميع البصير. [2]

شیخ اکبر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ خدائی تجلیات کا مشاہدہ کرنے والے دونسبتوں سے خالی نہیں ہوتے۔ ایک طرف خدائی تنزیہ کی نسبت دوسری طرف عالم خیال میں تشبیہات کی انعکاسی نسبت پہلی نسبت کو لیس کمثلہ شیء میں اور دوسری کو وھو السمیع البصیر میں بیان فرمایا گیا ہے۔

الغرض اسلام نے انسان کی کمزور فطرت کے سامان تسلی کے لیے اس حد تک عالم خیال میں تشبیہ[3] کی وسعت دے دی ہے[4] جہاں تک کہ تنزیہ کے حدود باطل نہ ہونے پائیں' نماز میں رخ کرنے کے لیے بیت اللہ بنا دیا ہے اسی کے ساتھ یہ بھی فہمائش کر دی ہے کہ خدا کا وہ مسکن نہیں ہے بادشاہت[5] اور ملوکیت کا تصور جمانے کے لیے عرش کا ذکر آ گیا ہے مگر یہ وجودی تصور بھی ایسا نہ ہونا چاہیے کہ تنزیہ کے خلاف ہو جائے۔ اسی تنزیہ و تشبیہ کے درمیان آپ احادیث کے باب کو پڑھ جائیے پورے مزے اور پورے ذائقہ کے ساتھ پڑھ جائیے اور جھجکیے مت' بشرطیکہ ہر موقعہ پر تنزیہ بھی کیے جائیے۔ خدا کا صحیح تصور۔ اس کے ساتھ حقیقی تعلق پیدا کرنے کا یہی ایک راستہ ہے اگر ان الفاظ سے باہر آپ خدا کو تلاش کریں گے تو اس تصور میں آپ کے لیے کوئی جاذبیت نہ ہوگی اور اگر ان الفاظ کی صورت اور مفہوم کا کوئی فرضی نقشہ تجویز کریں گے تو وہ عین تشبیہ ہو جائے گی نہ وہ خدائی سرحد تھی نہ یہ خدائی سرحد ہے عملی طور پر سب سے آسان اور صحیح راستہ تو یہ ہے' عقلی طور پر بحث و جدل کی راہ دوسری ہے' خدا کا تصور اس سے زیادہ صاف اور بلند اب تک نہ کوئی بتلا سکا نہ بتلا سکتا ہے اس سے زیادہ بحث کرنا ممکن کو اپنے حدود سے تجاوز کرنا ہے اور لا حاصل بھی ہے ؎

عنقا شکار کس نشود دام باز چیں کایں جا ہمیشہ باد بدست است دام را

---

[1] ایضاً ص ۴۷۔
[2] ایضاً ص ۹۹۔
[3] یہ واضح رہنا چاہیے کہ شیخ اکبرؒ کے نزدیک عالم خیال ایک واقعی عالم ہے اس کے مستقل احکام ہیں۔ ہماری اصطلاح میں خیال صرف ایک بے بنیاد بات کا نام ہوتا ہے۔ دیکھو الیواقیت ج ۱ ص ۵۴۔
[4] ایضاً ص ۴۶۔
[5] ایضاً ص ۹۳۔

## بَابٌ فِیْ عَظْمَةِ اللّٰهِ تَعَالٰی وَ کِبْرِیَائِهٖ وَ کَمَالِ قُدْرَتِهٖ وَ افْتِقَارِ الْخَلْقِ اِلَیْهِ

## اللہ تعالیٰ کی عظمت وجلال اس کی کبریاء وکمال قدرت اور مخلوقات کی سرتاسر احتیاج کا بیان

(۱۵) وَعَنْ اَبِیْ مُوْسَی الْاَشْعَرِیِّ قَالَ قَامَ فِیْنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ بِاَرْبَعٍ فَقَالَ. اِنَّ اللّٰهَ عَزَّوَجَلَّ لَا یَنَامُ وَ لَا یَنْبَغِیْ لَهٗ اَنْ یَّنَامَ یَخْفِضُ الْقِسْطَ وَ یَرْفَعُهٗ یُرْفَعُ اِلَیْهِ عَمَلُ اللَّیْلِ بِالنَّهَارِ وَ عَمَلُ النَّهَارِ بِاللَّیْلِ.

(رواہ احمد و مسلم و ابن ماجۃ)

(۱۵) ابو موسیٰ اشعریؓ فرماتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمارے درمیان کھڑے ہوکر چار باتیں بیان فرمائیں (۱) خدائے قدوس **سوتا نہیں اور نہ یہ اس کے شایان شان ہے' میزان[1] عدل کو جھکاتا ہے اور** اونچا کرتا ہے رات کے کام دن میں اور دن کے کام رات میں اس کی طرف اٹھائے جاتے ہیں۔

(اس حدیث کو امام احمد و مسلم اور ابن ماجہ نے روایت کیا ہے)

(۱۶) وَ عَنْهُ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ مِنْ طَرِیْقٍ اٰخَرَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ اللّٰهَ لَا یَنَامُ وَ لَا یَنْبَغِیْ لَهٗ اَنْ یَّنَامَ یَخْفِضُ الْقِسْطَ وَ یَرْفَعُهٗ حِجَابُهُ النَّارُ لَوْ

(۱۶) ابو موسیٰ اشعریؓ دوسرے طریقہ پر یوں روایت فرماتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے باری تعالیٰ نہ سوتا ہے اور نہ سونا اس کی شان کے مناسب ہے' میزان عدل کو پست کرتا ہے اور بلند کرتا ہے (اس کے اور مخلوق کے درمیان) خود اس کا نور اس کا حجاب ہے' اگر وہ یہ حجاب اٹھا

---

(۱۵) * میزان عدل' دنیا میں مخلوق کی روزی اور آخرت میں ان کے اعمال کی مقدار کے لیے مقرر کی گئی ہے' اعمال و رزق کی قلت و کثرت دونوں جہان میں اسی کے قبضہ قدرت میں ہے کسی کے اچھے عمل زیادہ ہوں گے اور کسی کے کم' کسی کو روزی فراخ ملتی ہے اور کسی کو تنگ مگر اس حقیقت کے باوجود جدو جہد کا حکم دونوں جگہ موجود ہے گویا تم سعی کے مکلف ہو اور قدرت دینے کی مختار ہے۔

رفع اعمال یہ اس نظم کا ایک شعبہ ہے جس پر بساط عالم کی بنیاد قائم کی گئی ہے۔ خدا کے معصوم فرشتے مقرر ہیں' عصر و صبح کی نمازوں میں ان کی ڈیوٹی بدل جاتی ہے اور اس درمیان میں جو اچھے اور برے کام مخلوق کرتی ہے وہ ان کے ساتھ جاتے ہیں۔ عالم تکوین کے گوشہ گوشہ میں نظم موجود ہے دنیا اس کے عمیق اسرار دریافت کرنے کے درپے ہے اس کے انکار یا ابطال کے درپے نہیں پھر کوئی وجہ نہیں کہ اگر عالم غیب کا کوئی نظم آپ کے سامنے مذکور ہو تو آپ اس کے انکار یا اس سے آگے بڑھ کر استہزاء کے لیے آمادہ ہوں۔

(۱۶) * یہاں اصل روایت میں نار کا لفظ ہے اور صحیح مسلم میں اس کی بجائے نور کا لفظ مذکور ہے چونکہ حقیقت کے لحاظ سے یہاں نور و نار میں چنداں فرق نہیں ہے اس لیے ہم نے اس کا عام فہم ترجمہ تو رہی کر دیا ہے' ابو عبیدہؒ نے لفظ نار ہی کی مناسبت سے قرآن کی آیت تلاوت فرمائی ہے یعنی جب حضرت موسیٰ کو صورت نار میں تجلی ہوئی تو معلوم ہوا کہ ذات پاک کا حجاب نار تھا جس کے پس پردہ اس کی تجلی ہو رہی تھی۔ اس بابرکت نار اور بابرکت ماحول سے کسی نافہم کو یہ دھوکا نہ لگے کہ معاذ اللہ خدا کی ذات پاک کہیں حقیقتاً آگ میں حلول کر آئی تھی۔ اس لیے فرمایا کہ وہ خود اس آگ اور سارے جہان کا پالنے والا ہے وہ جسم و جہت' حدوث و حلول کے آثار سے پاک و برتر ہے۔ حدیث کا خلاصہ یہ ہے کہ خالق کا حجاب مخلوق کی طرح باہر سے نہیں یہاں خود اس کے عظمت و جلال کے انوار ہی اس کا حجاب ہیں جس طرح کہ خود آفتاب کی کرنیں اور حسین کا حسن کبھی کبھی اس کے دیدار کے لیے حجاب بن جاتا ہے' اسی طرح یہاں خود اس کی عظمت و جلال کے انوار ہی اس کا حجاب بن رہے ہیں۔ عقول انسانی نے بار بار شوخی کی اور چاہا کہ بے حجاب نظارہ کریں مگر ہمیشہ خیرہ و متحیر ناکام واپس لوٹیں.....

كَشَفَهَا لَا حَرَقَتْ سُبُحَاتُ وَجْهِهٖ كُلَّ شَيْءٍ اَدْرَكَهٗ بَصَرُهٗ ثُمَّ قَرَأَ اَبُوْ عُبَيْدَةَ ﴿فَلَمَّا جَآءَ هَا نُوْدِيَ اَنْ بُوْرِكَ مَنْ فِي النَّارِ وَ مَنْ حَوْلَهَا وَ سُبْحَانَ اللّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ﴾ (النمل:۸)

(رواہ احمد و مسلم و ابن ماجۃ)

دے تو اس کی ذات کے انوار جہاں تک نظر جائے سب کو پھونک ڈالیں' اس کی تائید میں ابوعبیدہؓ نے یہ آیت پڑھی ﴿فلما جاء﴾ الخ جب موسیٰ آگ کے نزدیک پہنچے تو آواز آئی آگ میں جو تجلی ہے وہ مبارک اور جو ہستیاں اس کے اردگرد ہیں وہ مبارک اور پاک ہے اللہ کی ذات جو سب جہان کا پروردگار ہے۔ (اس حدیث کو احمدؒ' مسلم اور ابن ماجہ نے روایت کیا ہے)

(۱۷) عَنْ اَبِيْ ذَرٍّ قَالَ سَأَلْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ هَلْ رَأَيْتَ رَبَّكَ قَالَ نُوْرَانِيٌّ اَرَاهُ. (رواہ مسلم)

(۱۷) ابوذرؓ فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا کیا آپ نے اپنے پروردگار کو (شب معراج میں) دیکھا تھا آپ نے جواب دیا ''نورانی دیکھا تھا'' (اس حدیث کو مسلم نے روایت کیا ہے)

(۱۸) وَعَنْ جَابِرٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَيْنَا اَهْلُ الْجَنَّةِ فِيْ نَعِيْمِهِمْ اِذْ سَطَعَ لَهُمْ نُوْرٌ فَرَفَعُوْا رُءُوْسَهُمْ فَاِذَا الرَّبُّ قَدْ

(۱۸) جابرؓ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں جب کہ جنتی جنت کی نعمتوں میں مشغول ہوں گے' اچانک ان کے سامنے ایک نور بلند ہوگا وہ سر اٹھائیں گے' کیا دیکھیں گے کہ پروردگار عالم ان پر جلوہ فرما ہے اور فرما رہا ہے

---

.... آئیں۔ اب اس عالم میں بے حجاب دیدار کی صورت صرف یہ ہے کہ وہ خود اس حجاب کو اٹھا دے تو اس پر اس کو تو قدرت ہے مگر ہم میں اتنی طاقت نہیں کہ اس کی تاب لاسکیں۔ ارباب عقول کا حصہ یہاں صرف اعتقاد عظمت ہے اور ارباب کشوف کا ذوق و وجدان ۔ آنکہ چشد داند۔

(۱۷) * اس روایت کے الفاظ میں اختلاف ہے کوئی ''نورانی اراہ'' پڑھتا ہے۔ ہم نے ''نورانی'' کے لفظ کو ترجیح دی ہے کیونکہ بعض روایات میں ''رأیت نورا'' کا لفظ بھی موجود ہے ترجمہ اسی کے مطابق کیا گیا ہے اگر ''نورانی اراہ'' پڑھا جائے تو ترجمہ ہوگا کہ وہ نور تھا میں اسے نظر جما کر بھلا کیسے دیکھ پاتا' اس بناء پر بھی بارگاہ الٰہی میں نور ہی کا اطلاق ثابت ہوگا۔ شب معراج میں رویت کی بحث یہاں نہیں ہے اس پر اپنے محل میں گفتگو کی جائے گی۔ قرآن و حدیث خدائی بارگاہ کا جہاں ذکر کرتے ہیں ماحول میں نور ہی نور کا پتہ دیتے ہیں۔ کیوں نہ ہو جب کہ اسماء الٰہیہ میں اس کا ایک اسم ہی ''النور'' ہے۔ قرآن کریم میں ارشاد ہے ﴿اَللّٰهُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ﴾ (النور:۳۵) آسمانوں اور زمین میں اللہ تعالیٰ ہی کا نور و جمال روشن ہے۔ مادیات کا عالم سرتا سر ظلمت و تاریکی ہے اور مجردات کا سرتا سر نور' یہ نور جس قدر لطیف اور قوی ہوتا جاتا ہے اسی قدر ادراک نظر و بصر سے باہر ہوتا جاتا ہے۔ حتیٰ کہ جو ذات پاک کہ تجرد کے انتہائی مراتب میں ہے وہ تمام دنیا کے ادراک نظر و بصر سے بھی باہر ہے۔ ﴿لَا تُدْرِكُهُ الْاَبْصَارُ وَ هُوَ يُدْرِكُ الْاَبْصَارَ﴾ (الانعام:۱۰۳) خدا کو کسی کی بصر نہیں پاسکتی۔

احادیث میں عالم مجردات کا جہاں تذکرہ ہے وہاں اس کو نور ہی سے تعبیر کیا گیا ہے۔ اس کو اس نور پر قیاس نہ کرنا چاہیے۔ نور آفتاب سے نور بصر زیادہ اہم ہے اور نور بصر سے نور عقل زیادہ اہم پھر جو ان میں جس قدر اہم اور قوی ہے اسی قدر غیر محسوس ہے جب مادیات میں یہ نسبت ہے تو اس سے مجردات کا اندازہ کر لیجئے۔

(۱۸) * والدہ اولاد' حاکم و محکوم' احباب و اعزہ کے سلام کی لذت سے تمام دنیا آشنا ہے۔ خالق کے سلام سے لطف اندوزی صرف اہل جنت کا حصہ ہے' یہ تشریف و تکریم کی انتہاء ہے۔ جو ذات کہ نور حقیقی ہے اس کے احتجاب کے بعد نور کا بقاء ایسا ہی ہے جیسا کہ غروب آفتاب کے بعد روشنی کا۔

اَشْرَفَ عَلَيْهِمْ مِنْ فَوْقِهِمْ فَقَالَ السَّلَامُ عَلَيْكُمْ يَا اَهْلَ الْجَنَّةِ قَالَ وَ ذٰلِكَ قَوْلُهٗ تَعَالٰى سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ قَالَ فَنَظَرَ اِلَيْهِمْ فَيَنْظُرُوْنَ اِلَيْهِ فَلَا يَلْتَفِتُوْنَ اِلٰى شَيْءٍ مِنْ نَعِيْمِهِمْ مَا دَامُوْا يَنْظُرُوْنَ اِلَيْهِ حَتّٰى يَحْتَجِبَ عَنْهُمْ وَ يَبْقٰى نُوْرُهٗ. (رواه ابن ماجة)

اے اہل جنت السلام علیکم' قرآن کریم کی آیت ﴿سلام قولا من رب رحیم﴾ (یٰسین:۵۸) (سلام کہا جائے گا پروردگار مہربان کی طرف سے) کا یہی مطلب ہے' وہ انہیں دیکھے گا اور یہ اسے دیکھا کریں گے اور (دیدار الٰہی میں ایسے مستغرق ہو جائیں گے کہ) جب تک ادھر نظر رہے گی جنت کی کسی نعمت کی طرف التفات تک نہ کریں گے یہاں تک کہ دیدار ختم ہو جائے گا اور صرف اس کا نور باقی رہ جائے گا۔ (اس حدیث کو ابن ماجہ نے روایت کیا ہے)

(۱۹) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍؓ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ اللّٰهَ خَلَقَ اِسْرَافِيْلَ مُنْذُ يَوْمَ خَلَقَهٗ صَآفًّا قَدَمَيْهِ لَا يَرْفَعُ بَصَرَهٗ بَيْنَهٗ وَ بَيْنَ الرَّبِّ تَبَارَكَ وَ تَعَالٰى سَبْعُوْنَ نُوْرًا مَا مِنْهَا مِنْ نُوْرٍ يَدْنُوْ مِنْهُ اِلَّا احْتَرَقَ. (رواه الترمذی و صححه)

(۱۹) ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ تعالیٰ نے جب سے اسرافیلؑ (صاحب صور فرشتہ) کو پیدا فرمایا ہے وہ دونوں پاؤں برابر کیے کھڑا ہے' نظر اوپر نہیں اٹھاتا' اس کے اور پروردگار کے درمیان نور کے ستر پردے ہیں' ہر پردہ ایسا ہے کہ اگر اس کے قریب بھی جائے تو خاک ہو جائے۔

(اس حدیث کو ترمذی نے روایت کیا ہے اور اس کو صحیح کہا ہے۔)

(۲۰) عَنْ زُرَارَةَ بْنِ اَوْفٰیؓ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لِجِبْرَئِيْلَ هَلْ رَأَيْتَ رَبَّكَ فَانْتَفَضَ جِبْرَئِيْلُ وَ قَالَ يَا مُحَمَّدُ اِنَّ بَيْنِيْ وَ بَيْنَهٗ سَبْعِيْنَ حِجَابًا مِّنْ نُوْرٍ لَوْ دَنَوْتُ مِنْ بَعْضِهَا لَاحْتَرَقْتُ. (هكذا فی المصابيح و رواه ابو نعيم فی الحلية عن انس الا انه لم يذكر فانتفض)

(۲۰) زرارہ بن اوفیؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جبرئیل علیہ السلام سے پوچھا "تم نے اپنے پروردگار کو دیکھا ہے؟" یہ سن کر وہ کانپ اٹھے اور بولے اے محمدؐ! میرے اور اس کے درمیان تو نور کے ستر پردے ہیں اگر میں کسی ایک کے نزدیک بھی پہنچ جاؤں تو جل جاؤں۔ اس حدیث کو مصابیح میں ایسا ہی روایت کیا ہے لیکن ابونعیم نے اپنی کتاب الحلیۃ میں بجائے زرارہؓ کے انسؓ سے روایت کیا ہے اور جبرئیل علیہ السلام کے کانپنے کا ذکر نہیں کیا۔



(۱۹) * اس حدیث میں حجاب کا عدد ستر مذکور ہے۔ ہو سکتا ہے کہ یہاں صرف کثرت مراد ہو' جیسا کہ اردو میں بھی یہ عدد صرف کثرت کے لیے مستعمل ہے اور یہ بھی ممکن ہے کہ عام مخلوق اور خاص نورانی مخلوق کے درمیان حجاب کا کچھ فرق بھی ملحوظ ہو بہر حال نفس حجاب کا ثبوت یہاں بھی ہے۔

(۲۰) * جبرائیل علیہ السلام جیسے ملک معظم بھی سراپردۂ عظمت وجلال سے دور دور گھوم رہے ہیں وہ ذات ایک اور صرف ایک ہی ذات تھی جس کے لیے سب حجابات اٹھا کر اعلان کر دیا گیا تھا کہ آؤ اور اپنے پروردگار کے جمال کا بے پردہ نظارہ کر لو' سبحان اللہ وہ بندہ بھی کتنا مقرب بندہ ہوگا جس کے لیے وہ سارے حجابات اٹھا دیئے گئے جن میں سے جبرئیل جیسے ملک مقرب کے لیے ایک بھی نہ اٹھ سکا۔

(۲۱) عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یَمِیْنُ اللّٰهِ مَلْأٰی لَا یَغِیْضُهَا نَفَقَةٌ سَحَّآءَ اللَّیْلِ وَ النَّهَارِ وَ قَالَ اَرَأَیْتُکُمْ مَآ اَنْفَقَ مُنْذُ خَلَقَ السَّمَآءَ وَ الْاَرْضَ فَاِنَّهٗ لَمْ یَغِضْ مَا فِیْ یَمِیْنِهٖ قَالَ وَ عَرْشُهٗ عَلَی الْمَآءِ بِیَدِهِ الْاُخْرٰی الْمِیْزَانُ یَخْفِضُ وَ یَرْفَعُ.

(رواه احمد و الشیخان و البیهقی و الاربعة)

(۲۱) حضرت ابوہریرہؓ روایت کرتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ خدا کا دست مبارک ہمیشہ پر ہے فیاضی کرنے سے خشک نہیں ہوتا' شب و روز انعامات کی بارشیں برساتا رہتا ہے آپؐ نے فرمایا کہ جب سے اس نے آسمان وزمین بنایا ہے بھلا کتنا خرچ کیا ہوگا اس پر بھی اس کے دست مبارک میں کوئی کمی نہیں آئی اور آپ نے فرمایا کہ (پہلے) اس کے عرش اور پانی کے درمیان کچھ نہ تھا (پھر بعد میں مخلوق پیدا ہوئی) خدائے تعالیٰ کے دوسرے ہاتھ میں میزان عدل ہے اسے پست کرتا ہے اور بلند کرتا ہے۔

(اس حدیث کو امام احمد اور شیخین اور سنن اربعہ وغیرہم نے روایت کیا ہے)

---

(۲۱) * یہ خدائے قدوس کے خزائن اور اس کی فیاضی کی تفہیم ہے تاکہ اس کی محتاج مخلوق میں اس کی طرف ایک فطری انجذاب پیدا ہو جائے- اس کا عرش جہاں تھا اب بھی وہاں ہے لیکن پہلے درمیان میں کوئی اور مخلوق نہ تھی پانی ہی پانی تھا اب آسمان وزمین بن گئے اس لیے اس کے نیچے بجائے پانی کے آسمان کہا جائے گا- جامع ترمذی کی ایک روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ سماوات پر اب بھی ایک سمندر ہے اور اس سمندر پر عرش عظیم ہے- اگر محدثین اس روایت کو صحیح مان لیں تو پھر یہاں پانی سے یہ پانی مراد لے لینا اچھا ہے- حدیث میں اس کو بحر سے تعبیر کیا گیا ہے مگر یہ وہ بحر نہیں ہے جس کی حقیقت ہم کو معلوم ہو- بہرکیف حدیث میں اس کی تصریح نہیں ہے کہ پہلے عرش پانی پر رکھا ہوا تھا پھر کہیں اور اٹھا کر رکھا گیا ہے- بلکہ صرف اس کا بیان ہے کہ پہلے اس کے نیچے کیا تھا- اسی طرح یہ بھی ضروری نہیں ہے کہ وہ پانی یہی پانی ہو بلکہ ممکن ہے کہ جس کو جامع ترمذی کی روایت میں بحر کہا گیا ہے وہ پانی مراد ہو- یہاں حدیث میں دست قدرت کے ایک ہاتھ کو یمین یعنی مبارک کہا گیا ہے دوسرے ہاتھ کو اخریٰ سے تعبیر کیا گیا' یسار کا لفظ استعمال نہیں کیا گیا- بلکہ مشکوٰۃ میں یہ تصریح ہے کلتا یدی الرحمن' یمین رحمن ہر جہت سے پاک ہے- اس لیے اس کے دونوں ہاتھ یمین و مبارک ہیں وہاں دایاں یا بایاں نہیں بعض رواۃ نے اخریٰ کی بجائے یسریٰ کا لفظ کہہ دیا ہے' یہ یقیناً راویوں کا تصرف اور روایت بالمعنی ہے- واللہ تعالیٰ اعلم-

عالم غیب کے حقائق ادا کرنے کے لیے جب نطاق الفاظ تنگ ہونے لگتا ہے تو عقول انسانیہ اسے معاف نہیں کرتیں یا پھر اپنے اوراک کے مطابق اس کی شکل وصورت اختراع کرنے لگتی ہیں ورنہ سرے سے انکار کے لیے آمادہ ہو جاتی ہیں- شیخ اکبر رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ یہ بھی عجیب بات ہے کہ انسان بیرون عقل وفکر کو اپنے میزان عقل وفکر میں تولنا چاہتا ہے حالانکہ اس کو اپنی عقل کا قصور معلوم پھر اپنی قوتِ حافظہ ومخیلہ کا قصور معلوم' اس پر قوۃ واہمہ کا تصادم معلوم اس کے باوجود جب اس کے سامنے معاملات ربانیہ کا ذکر آتا ہے تو وہ اپنی ہی عقل وفکر کی تقلید کرنے لگتا ہے کیا اس کا یہ فرض نہ تھا کہ جو خدائے تعالیٰ نے اپنی ذات کے متعلق بتلایا ہے اسے وہ بےچون وچرا مان لیتا اور اپنے اس کفر کی تقلید نہ کرتا جو اسی کے خیال کا مقلد ہے' اور جس کا خیال اس کے حواس کا مقلد-

(الیواقیت ص ۹۸-۹۹)

(۲۲) و عنہ عن النبیّ صلّی اللّٰہ علیہ وسلّم قال یقبض اللّٰہ الارض یوم القیامۃ و یطوی السمآء بیمینہ ثمّ یقول انا الملک این ملوک الارض.

(رواہ احمد و الشیخان و غیرھم)

(۲۲) ابو ہریرہؓ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ آپؐ نے فرمایا قیامت کے دن خدائے قدوس اپنے دست مبارک میں زمین کو لے گا اور آسمانوں کو لپیٹ کر فرمائے گا کہ میں ہی بادشاہ ہوں اب زمین کے بادشاہ کدھر ہیں۔

(اس حدیث کو امام احمد اور شیخین نے روایت کیا ہے)

(۲۳) و عن ابی ذرؓ قال قال رسول اللّٰہ صلّی اللّٰہ علیہ وسلّم انّی اریٰ مالا ترون و اسمع ما لا تسمعون اطّت السّماء و حقّ لھا ان تئطّ ما فیھا موضع اربع اصابع الّا علیہ ملکٌ ساجدٌ لو علمتم ما اعلم لضحکتم قلیلًا و لبکیتم کثیرًا و لا تلذّذتم بالنّسآء علی الفرشات و لخرجتم علی اعلی الصّعدات تجأرون الی اللّٰہ تعالٰی قال ابو ذرٍّ و اللّٰہ لو ددت انّی شجرۃٌ تعضد.

(رواہ احمد و الترمذی و ابن ماجۃ)

(۲۳) ابو ذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ آپؐ نے فرمایا کہ میں وہ چیزیں دیکھتا ہوں جو تم نہیں دیکھتے اور وہ باتیں سنتا ہوں جو تم نہیں سنتے' آسمان چر چرآواز کر رہا ہے اور اس کو ایسا ہی کرنا چاہیے کیونکہ اس میں چار انگشت برابر بھی کوئی جگہ خالی نہیں ہے جہاں کوئی نہ کوئی فرشتہ سجدہ میں پڑا نہ ہو اگر تم وہ باتیں جانتے جو میں جانتا ہوں تو رویا بہت کرتے اور ہنستے کم اور اپنے بستروں پر اپنی بیویوں سے لطف اندوز نہ ہوتے اور خدا کی طرف شور مچاتے ہوئے جنگلوں میں نکل جاتے۔ ابو ذرؓ فرماتے ہیں' اے کاش! میں ایک درخت ہوتا (جو جڑ سے کاٹ دیا جاتا۔ (کہ حساب کا خطرہ نہ رہتا)

(اس حدیث کو امام احمد' ابن ماجہ' اور ترمذی نے روایت کیا ہے)

---

(۲۲) ✻ زمین کے لیے لفظ قبض اور آسمانوں کے لیے طی (لپٹنا) کا لفظ قرآن نے بھی استعمال کیا ہے اس سے ثابت ہوتا ہے کہ زمین میں طی کی صلاحیت نہیں اور آسمان کا مادہ کوئی ایسی چیز ہے جس میں لپٹنے کی صلاحیت ہے۔ موجودہ سائنس اگر آج افلاک کے وجود کی منکر ہے تو ابھی جلدی نہ کیجئے شاید کہ بہت جلد دوسرے حقائق کی طرح اسے یہاں بھی رجوع کرنا پڑے۔ حدیث کا حاصل عنوان باب سے ظاہر ہے۔

(۲۳) ✻ جو بات یہاں شروع میں بطور مقدمہ ارشاد ہوئی ہے وہ تمام عالم غیب پر ایمان و ایقان کی روح ہے یعنی عالم غیب ایک ایسا عالم ہے جو ہمارے حواس کے ادراک سے بالاتر ہے اس لیے رسول اس عالم کی جو چیز بھی دیکھتا یا سنتا ہے وہ سب کچھ ہمارے لیے اسی کے اعتماد پر قابل تسلیم ہونا چاہیے یہ عقلی بحث وتمحیص کا میدان نہیں سماع ومشاہدہ کا مقام ہے۔ یہ رسول کا ہی ظرف ہے کہ وہ اس عالم کے خوف ناک سے خوف ناک مناظر کو دیکھتا اور تحمل کر لیتا ہے۔ ابو ذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ جیسا صحابی اس جہان کا ایک مجمل سا حال صرف سن پاتا ہے تو اپنی موت کو حیوٰۃ پر ترجیح دینے لگتا ہے۔ اس حدیث سے یہ بھی معلوم ہو گیا کہ عالم غیب عوام کی نظروں سے کیوں پوشیدہ رکھا گیا ہے معلوم ہوا کہ نہ ہر علم ہر مخاطب کے قابل ہے نہ ہر تماشہ ہر ایک کے دیکھنے کے لائق پھر جب رسول جیسا قلب وبصر تمہیں میسر نہیں تو اس سے جھگڑو مت اور جو وہ کہتا ہے بس اسے مان لو۔

(۲۴) وَ عَنْ اَبِیْ ذَرٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَقُوْلُ اللّٰہُ عَزَّوَجَلَّ یَا عِبَادِیْ کُلُّکُمْ مُذْنِبٌ اِلَّا مَنْ عَافَیْتُ فَاسْتَغْفِرُوْنِیْ اَغْفِرْلَکُمْ وَ مَنْ عَلِمَ اَنِّیْ اَقْدِرُ عَلَی الْمَغْفِرَۃِ فَاسْتَغْفَرَنِیْ بِقُدْرَتِیْ غَفَرْتُ لَہٗ وَ لَا اُبَالِیْ وَ کُلُّکُمْ ضَالٌّ اِلَّا مَنْ ھَدَیْتُ فَاسْتَھْدُوْنِیْ اَھْدِکُمْ وَ کُلُّکُمْ فَقِیْرٌ اِلَّا مَنْ اَغْنَیْتُ فَاسْأَلُوْنِیْ اُغْنِکُمْ وَ لَوْ اَنَّ اَوَّلَکُمْ وَ اٰخِرَکُمْ (وَ فِیْ رِوَایَۃٍ وَ اِنْسَکُمْ وَ جِنَّکُمْ وَ صَغِیْرَکُمْ وَ کَبِیْرَکُمْ وَ ذَکَرَکُمْ وَ اُنْثَاکُمْ) وَ حَیَّکُمْ وَ مَیِّتَکُمْ وَ رَطْبَکُمْ وَ یَابِسَکُمْ اجْتَمَعُوْا عَلٰی اَشْقٰی قَلْبِ مِنْ قُلُوْبِ عِبَادِیْ مَا نَقَصَ فِیْ مُلْکِیْ جَنَاحَ بَعُوْضَۃٍ وَ لَوِ اجْتَمَعُوْا عَلٰی اَتْقٰی قَلْبِ عَبْدٍ مِنْ عِبَادِیْ مَا زَادَ فِیْ مُلْکِیْ مِنْ جَنَاحِ بَعُوْضَۃٍ وَ لَوْ اَنَّ اَوَّلَکُمْ وَ اٰخِرَکُمْ (وَ فِیْ رِوَایَۃٍ وَ اِنْسَکُمْ وَ جِنَّکُمْ وَ صَغِیْرَکُمْ وَ کَبِیْرَکُمْ وَ ذَکَرَکُمْ وَ اُنْثَاکُمْ) وَ حَیَّکُمْ وَ مَیِّتَکُمْ وَ رَطْبَکُمْ وَ یَابِسَکُمْ اجْتَمَعُوْا فَسَأَلَنِیْ کُلُّ سَائِلٍ مِنْھُمْ مَا بَلَغَتْ اُمْنِیَّتُہٗ فَاَعْطَیْتُ کُلَّ سَائِلٍ مِنْھُمْ مَا سَأَلَ مَا نَقَصَنِیْ کَمَا لَوْ اَنَّ اَحَدَکُمْ مَرَّ بِشَفَۃِ الْبَحْرِ فَغَمَسَ فِیْھَا اِبْرَۃً ثُمَّ انْتَزَعَھَا کَذٰلِکَ لَا یَنْقُصُ مِنْ مُلْکِیْ، ذٰلِکَ بِاَنِّیْ جَوَادٌ مَاجِدٌ صَمَدٌ

(۲۴) ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے' اللہ تعالیٰ کہتا ہے' اے میرے بندو! تم سب قصور وار ہو مگر وہ جسے میں بچالوں' تو مجھ سے بخشش طلب کیا کرو میں تمہیں بخش دوں گا جو شخص یہ جانتا ہے کہ مجھے بخشش کی طاقت ہے پھر مجھ سے بخشش مانگتا ہے تو میں اسے بخش دیتا ہوں اور کوئی پرواہ نہیں کرتا' تم سب گم کردہ راہ ہو مگر وہ جس کو میں راہ دکھلاؤں تو مجھ سے ہدایت مانگا کرو میں تمہیں ہدایت دوں گا' تم سب محتاج ہو مگر وہ جس کو میں بے نیاز کردوں تو مجھ سے مانگو میں تمہیں بے نیاز کردوں گا - اگر تمہارے اگلے پچھلے (اور ایک روایت میں یہ بھی ہے کہ انسان اور جن' چھوٹے اور بڑے' مرد اور عورت) زندہ اور مردہ' تر اور خشک' سب مل کر میرے بندوں میں سب سے زیادہ شقی القلب بندہ کی طرح ہو جائیں تو میری سلطنت میں مچھر کے پر کے برابر کوئی کمی نہیں آسکتی اور اگر سب کا دل متقی سے متقی انسان کی طرح ہو جائے تو میری سلطنت میں ایک مچھر کے پر کے برابر زیادتی نہیں ہوسکتی - اگر تمہارے اول و آخر (اور ایک روایت میں انسان و جن' چھوٹے اور بڑے' مرد وعورت) زندہ اور مردہ' تر اور خشک سب جمع ہوں اور ان میں ہر سائل مجھ سے وہ مانگے جو اس کی انتہائی آرزو ہو پھر ان میں ہر ہر سائل کو میں اس کی منہ مانگی مراد دے دوں تو بھی میرے خزانہ میں کچھ کمی نہ آئے گی جیسا کہ تم میں کوئی شخص سمندر کے کنارے گذرے اور اس میں سوئی ڈبو کر نکال لے (تو سمندر میں کوئی کمی نہیں آتی) اسی طرح میری سلطنت میں کچھ کمی نہیں آتی یہ اس لیے کہ میں سخی ہوں' بزرگی والا ہوں' بے نیاز ہوں' بات میری بخشش اور بات میرا عذاب ہے اور ایک روایت میں ہے' میری بات (میں) میری بخشش ہے اور میری بات



(۲۴) * اس حدیث میں خدا کی توحید وعظمت کی وہ روح پھونکی جارہی ہے کہ اس کے بعد اب کوئی ہاتھ نہ رہے جو خدا کے سوا کسی دوسرے کی طرف اٹھے کوئی دوسری بارگاہ نہ رہے جس پر حاجت روائی کا گمان کیا جاسکے - عاصی اگر معصیت کرتا ہے تو جان لے کہ اس کی مضرت اسی کے لیے ہے عابد اگر عبادت کرتا ہے تو سمجھ لے کہ اس کا نفع اسی کی ذات تک محدود ہے اس کی بے نیازی کا یہ عالم کہ اگر تمام ☜ ....

عَطَائِیْ کَلَامٌ وَ عَذَابِیْ کَلَامٌ (وَ فِیْ رِوَایَةٍ عَطَائِیْ کَلَامِیْ وَ عَذَابِیْ کَلَامِیْ) اِذَا اَرَدْتُ شَیْئًا فَاِنَّمَا اَقُوْلُ لَهٗ کُنْ فَیَکُوْنُ۔

(رواہ احمد و مسلم و الترمذی)

(میں) میرا عذاب ہے (کچھ کرنا نہیں پڑتا) اور جب میں کسی چیز کے کرنے کا ارادہ کرتا ہوں تو صرف یہ کہہ دیتا ہوں کہ موجود ہو جا وہ موجود ہو جاتی ہے۔

(اس حدیث کو امام احمد اور مسلم اور ترمذی نے روایت کیا ہے)

(۲۵) (وَ عَنْهُ فِیْ اُخْرٰی) عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فِیْمَا یَرْوِیْ عَنْ رَبِّهٖ عَزَّوَجَلَّ اِنِّیْ حَرَّمْتُ عَلٰی نَفْسِی الظُّلْمَ وَ عَلٰی عِبَادِیْ اَلَا فَلَا تَظَالَمُوْا، کُلُّ بَنِیْ اٰدَمَ یُخْطِئُ بِاللَّیْلِ وَ النَّهَارِ ثُمَّ یَسْتَغْفِرُنِیْ فَاَغْفِرُلَهٗ وَ لَا اُبَالِیْ، وَ قَالَ یَا بَنِیْ اٰدَمَ کُلُّکُمْ کَانَ ضَالًّا اِلَّا مَنْ هَدَیْتُ وَ کُلُّکُمْ کَانَ عَارِیًا اِلَّا مَنْ کَسَوْتُ وَ کُلُّکُمْ کَانَ جَائِعًا اِلَّا مَنْ اَطْعَمْتُ وَ کُلُّکُمْ کَانَ ظَمْاٰنًا اِلَّا مَنْ سَقَیْتُ فَاسْتَهْدُوْنِیْ اَهْدِکُمْ وَ اسْتَکْسُوْنِیْ اَکْسُکُمْ وَ اسْتَطْعِمُوْنِیْ اُطْعِمْکُمْ وَ اسْتَسْقُوْنِیْ اَسْقِکُمْ یَا عِبَادِیْ لَوْ اَنَّ اَوَّلَکُمْ وَ اٰخِرَکُمْ (فَذَکَرَ نَحْوَ الْحَدِیْثِ الْمُتَقَدِّمِ وَ فِیْهِ لَمْ یَنْقُصُوْا مِنْ مُلْکِیْ شَیْئًا اِلَّا کَمَا یَنْقُصُ رَاْسُ الْمِخْیَطِ مِنَ الْبَحْرِ۔ (رواہ احمد و مسلم و الترمذی)

(۲۵) ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے دوسری روایت میں ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ایک حدیث قدسی میں روایت کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے میں نے اپنے نفس پر بھی ظلم کرنا حرام کیا ہے اور اپنے بندوں پر بھی ظلم کرنا حرام کیا ہے تو سن لو کہ ایک دوسرے پر ظلم نہ کیا کرو، تمام اولاد آدم شب و روز خطا کرتی رہتی ہے پھر مجھ سے معافی مانگتی ہے تو میں اسے معاف کرتا رہتا ہوں اور کوئی پرواہ نہیں کرتا اور فرمایا کہ اے اولاد آدم تم سب بے راہ تھے مگر وہ جس کو میں نے راہ دکھائی، سب ننگے تھے مگر وہ جس کو میں نے لباس پہنایا، سب بھوکے تھے مگر وہ جس کو میں نے کھانا کھلایا، سب پیاسے تھے مگر وہ جس کو میں نے پانی پلایا تو مجھ سے ہی ہدایت مانگو میں تمہیں ہدایت دوں گا، مجھ سے ہی لباس مانگو، میں تمہیں لباس دوں گا، مجھ سے ہی کھانا مانگو، میں تمہیں کھانا کھلاؤں گا، مجھ سے ہی پانی مانگو میں تمہیں پانی پلاؤں گا، اے میرے بندو! اگر تمہارا اوّل و آخر (اس کے بعد پہلی حدیث کے قریب مضمون بیان کیا صرف فرق یہ ہے کہ یہاں یہ الفاظ ہیں ''میری سلطنت میں کچھ کمی نہیں پیدا کر سکتے مگر جتنا کہ سوئی کی نوک سمندر کے پانی میں''۔)

(اس حدیث کو امام احمد و مسلم اور ترمذی نے روایت کیا ہے)

---

لله .... مجرمین کو بخش ڈالے تو پرواہ نہیں فیاضی کی یہ انتہاء کہ اگر ایک ایک کو منہ مانگی مراد دے دے تو اس کے خزانہ غیب میں کوئی نقصان نہیں، سلطنت کی یہ قہرمانی کہ اس کے ارادہ و مراد میں تخلف نہیں دنیا میں بڑے سے بڑا تعاون اسباب و عمل کا گرفتار ہے ان کی یہ شان کہ اسباب و مسببات ان کے حکم کے منتظر ہیں۔ سبحان اللہ اسلام کا خدا کتنا با شوکت و عظمت ہے۔

(۲۵) * ترغیب و تفہیم کی حد ہوگئی کہ ظلم کے بارے میں خالق نے اپنا بھی استثناء نہیں کیا اور اس کی کراہت و حرمت میں اپنے آپ کو بھی اپنی مخلوق کے برابر ٹھیرا لیا۔ مگر مخلوق کی بے حیائی کی بھی انتہاء نہ رہی کہ اس نے اپنے خالق سے آگے بڑھ کر ظلم ہی کو اپنا نصب العین بنا لیا۔

(۲۶) عَنْ اَبِی الدَّرْدَاءِ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اَجِلُّوا اللّٰـهَ یَغْفِرْلَکُمْ قَالَ ابْنُ ثَوْبَانَ (اَحَدُ الرُّوَاةِ) یَعْنِیْ اَسْلِمُوْا۔

(رواہ احمد و الطبرانی و ابو یعلی فی سننه)

(۲۶) ابوالدرداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے کہ اللہ تعالیٰ کا احترام کرو، وہ تمہیں بخش دے گا، ابن ثوبان رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (حدیث کا ایک راوی ہے) کہتا ہے آپ کی مراد یہ تھی کہ اسلام لے آؤ۔

(اس حدیث کو امام احمد اور طبرانی اور ابویعلی نے روایت کیا ہے)

(۲۷) عَنْ حُذَیْفَةَ بْنِ الْیَمَانِؓ قَالَ قَالَ اَتٰی رَجُلٌ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اِنِّیْ رَاَیْتُ فِی الْمَنَامِ اَنِّیْ لَقِیْتُ بَعْضَ اَهْلِ الْکِتَابِ فَقَالَ نِعْمَ الْقَوْمُ اَنْتُمْ لَوْ لَا اَنَّکُمْ تَقُوْلُوْنَ مَا شَاءَ اللّٰهُ وَ شَاءَ مُحَمَّدٌ فَقَالَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَدْ کُنْتُ اَکْرَهُهَا مِنْکُمْ فَقُوْلُوْا مَاشَاءَ اللّٰهُ ثُمَّ مُحَمَّدٌ۔

(رواہ احمد و الطیالسی)

(۲۷) حذیفہ بن الیمانؓ روایت فرماتے ہیں کہ ایک شخص آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا میں نے خواب میں دیکھا ہے کہ میں کسی اہل کتاب سے ملا تو اس نے مجھ سے کہا کہ تم کیا اچھے لوگ تھے اگر ماشاء اللہ و شاء محمدؐ نہ کہا کرتے (یعنی جو اللہ تعالیٰ اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم چاہیں) آنحضرتؐ نے فرمایا کہ میں بھی تمہاری اس بات کو ناپسند کیا کرتا تھا لہٰذا (بجائے اس کے) یہ کہا کرو ماشاء اللہ ثم محمدؐ (پہلے جو خدا چاہے اس کے بعد جو محمد صلی اللہ علیہ وسلم چاہیں)

(اس حدیث کو امام احمد اور ابوداؤد طیالسی نے روایت کیا ہے)

(۲۸) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍؓ اَنَّ رَجُلًا قَالَ لِلنَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مَا شَاءَ اللّٰهُ وَ شِئْتَ فَقَالَ لَهُ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اَجَعَلْتَنِیْ وَ اللّٰهَ عِدْلًا بَلْ مَاشَاءَ اللّٰهُ وَحْدَهٗ۔

(رواہ احمد)

(۲۸) ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ ایک شخص نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے کہا مَاشَاءَ اللّٰهُ وَ شِئْتَ (جو اللہ تعالیٰ چاہے اور آپ چاہیں) آپ نے اس شخص سے کہا کہ کیا تو نے مجھے اور اللہ تعالیٰ کو برابر کر دیا؟ صرف یہ کہہ جو ایک اللہ چاہے۔

(اس حدیث کو امام احمد نے روایت کیا ہے)

---

(۲۶) * معلوم ہوا کہ دیگر مذاہب خدائے تعالیٰ کے احترام کا کتنا ہی دعویٰ کریں مگر اس کا صحیح احترام اب صرف اسلام قبول کرنے میں ہے۔

(۲۷) * عربی زبان میں واؤ شرکت کے لیے آتا ہے اور ثم تراخی و تاخیر کے لیے اس لیے عقیدہ خواہ کچھ بھی ہو مگر بارگاہ خداوندی کی عظمت چاہتی ہے کہ اس کی صفات میں عبارتی شرکت کا بھی شائبہ نہ آنے پائے۔ جہاں عبارتی ادب اتنا ہے وہاں عقیدہ کا ادب کتنا ہوگا۔ حدیث تو یہ کہتی ہے مگر آپ سوچئے کہ آپ کیا کر رہے ہیں، اسلام کی توحید کیا ہے اور آپ کا عمل کہاں ہے۔

(۲۸) * یعنی خدا اور رسول کا احترام الگ الگ پہچانو اور ہر ایک کے حقوق کو خلط ملط نہ کرو، خدا کا احترام یہ ہے کہ جہاں وہ ہے وہاں کوئی نہیں۔ حقیقۃً شرکت تو درکنار وہاں لفظی شرکت و مساوات بھی مکروہ عمل ہے۔

(۲۹) وَ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ کَانَ اِذَا قَامَ اِلَی الصَّلَاةِ مِنْ جَوْفِ اللَّیْلِ یَقُوْلُ اللّٰهُمَّ لَکَ الْحَمْدُ اَنْتَ نُوْرُ السَّمٰوَاتِ وَ الْاَرْضِ وَ مَنْ فِیْهِنَّ وَ لَکَ الْحَمْدُ اَنْتَ قَیَّامُ السَّمٰوَاتِ وَ الْاَرْضِ وَ مَنْ فِیْهِنَّ وَ لَکَ الْحَمْدُ اَنْتَ رَبُّ السَّمٰوَاتِ وَ الْاَرْضِ وَ مَنْ فِیْهِنَّ وَ لَکَ الْحَمْدُ اَنْتَ الْحَقُّ وَ قَوْلُکَ الْحَقُّ وَ وَعْدُکَ الْحَقُّ وَ لِقَاؤُکَ حَقٌّ وَ الْجَنَّةُ حَقٌّ وَ النَّارُ حَقٌّ وَ السَّاعَةُ حَقٌّ اَللّٰهُمَّ لَکَ اَسْلَمْتُ وَ بِکَ اٰمَنْتُ وَ عَلَیْکَ تَوَکَّلْتُ وَ اِلَیْکَ اَنَبْتُ وَ بِکَ خَاصَمْتُ وَ اِلَیْکَ حَاکَمْتُ فَاغْفِرْلِیْ مَاقَدَّمْتُ وَ اَخَّرْتُ وَ اَسْرَرْتُ وَ اَعْلَنْتُ اَنْتَ اِلٰهِیْ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ.
(رواه احمد و الشیخان و مالك و الثلاثة)

(۲۹) ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب شب میں نماز کے لیے کھڑے ہوتے تو کہتے اے اللہ تمام تعریفیں تیرے لیے ہیں زمین وآسمان اور جومخلوق اس میں ہے سب کا نور تو ہے اور تمام تعریفیں تیرے لیے ہیں- زمین وآسمان اور جومخلوق اس میں ہے سب کا وجود قائم رکھنے والا تو ہے اور تمام تعریفیں تیرے لیے ہیں-تو سچا اور تیرا قول سچا ہے تیرا وعدہ سچا اور تیرا ملنا سچا ہے' جنت حق ہے' دوزخ حق ہے' قیامت کی آمد حق ہے' اے اللہ! میں تیرا ہی مطیع ہوا' تجھ پر ہی ایمان لایا' تجھ پر ہی بھروسہ کیا' تیری ہی طرف متوجہ ہوا' تیری ہی طاقت سے اپنے دشمن کا مقابلہ کیا' تیری ہی طرف فیصلہ کے لیے آیا' میرے گناہ جو میں کر چکا اور جو بعد میں کیے' جو پوشیدہ کیے اور جو کھلے طور پر کیے' سب بخش دے تو میرا معبود ہے' سوائے تیرے میرا کوئی اور معبود نہیں-
(اس حدیث کو امام احمد رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ' شیخین' امام مالک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اور سنن ثلاثہ نے روایت کیا ہے)

## باب فی صفاته عزوجل و تنزیهه عن کل نقص

## خدائے تعالیٰ عزوجل کی تنزیہی صفات

(۳۰) عَنْ اُبَیِّ بْنِ کَعْبٍؓ اَنَّ الْمُشْرِکِیْنَ قَالُوْا لِلنَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یَا مُحَمَّدُ اُنْسُبْ لَنَا رَبَّکَ فَاَنْزَلَ اللّٰهُ تَبَارَکَ وَ تَعَالٰی ﴿قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ اَللّٰهُ الصَّمَدُ لَمْ یَلِدْ وَ لَمْ یُوْلَدْ وَ لَمْ یَکُنْ لَّهٗ کُفُوًا اَحَدٌ﴾(الاخلاص) (رواه احمد)

(۳۰) ابی بن کعبؓ روایت فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ مشرکین نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے کہا اے محمدؐ! ہمیں اپنے پروردگار کا نسب تو بتلائیے اس پر اللہ تعالیٰ نے یہ سورت نازل فرمائی - قل هو الله الخ آپ کہہ دیجئے کہ وہ اللہ ہے بے نیاز' نہ کسی کو اس نے جنا نہ اس کو کسی نے جنا اور نہ اس کا کوئی ہمسر ہے- (اس حدیث کو احمد نے روایت کیا ہے)

---

(۲۹) * حقیقت یہ ہے کہ ادعیہ واذکار کو لوگ غور سے نہیں پڑھتے - حالانکہ اسلام میں خدائی عظمت کا ٹھیک ٹھیک پتہ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی معرفت کا صحیح سراغ اسی نیم شب کے نالہ وبکا میں ملتا ہے ایک دعا میں جو تین تین بار و لک الحمد کہہ جاتا ہو ایک نماز میں جو ہر بار رکوع سے اٹھ کر ربنا و لک الحمد کہتا ہو سوچو کہ اس کے قلب میں اپنے خالق کے لیے کتنا جذبہ حمد پنہاں ہوگا پھر وہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم نہ ہو تو اور کیا ہو-اللهم صل و سلم و بارک علیه ما دارت الملوان-

(۳۱) عَنْ اَبِی هُرَیْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ اللّٰہُ عَزَّوَجَلَّ کَذَّبَنِی عَبْدِی وَ لَمْ یَکُنْ لَهٗ ذٰلِکَ وَ شَتَمَنِی وَ لَمْ یَکُنْ لَهٗ ذٰلِکَ تَکْذِیْبُهٗ اِیَّایَ (وَفِی رِوَایَةٍ فَاَمَّا تَکْذِیْبُهٗ اِیَّایَ) اَنْ یَّقُوْلَ فَلَنْ یُّعِیْدَ نَا کَمَا بَدَأَنَا، وَ اَمَّا شَتْمُهٗ اِیَّایَ یَقُوْلُ اتَّخَذَ اللّٰہُ وَ لَدًا وَ اَنَا الصَّمَدُ الَّذِی لَمْ اَلِدْ وَ لَمْ اُوْلَدْ وَ لَمْ یَکُنْ لِّی کُفُوًا اَحَدٌ.........

(رواہ احمد و الشیخان و ابوداؤد و النسائی)

(۳۱) ابوہریرہؓ روایت فرماتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک حدیث قدسی میں ارشاد فرمایا ہے ابن آدم نے میری تکذیب کی اور یہ اس کو مناسب نہ تھا اور مجھے برا بھلا کہا حالانکہ یہ اس کے لیے موزوں نہ تھا- اس کا میری تکذیب کرنا (ایک روایت میں یوں ہے کہ بہر حال اس کا مجھے جھٹلانا تو) یہ ہے کہ وہ کہتا ہے اس نے جیسا ہمیں پہلے پیدا کیا تھا ایسے ہی پھر زندہ نہیں کرے گا اور اس کا برا بھلا کہنا یہ ہے کہ وہ کہتا ہے میں نے کسی کو اپنا بیٹا بنا لیا ہے حالانکہ میں بے نیاز ہوں نہ میں نے کسی کو جنا ہے نہ کسی نے مجھ کو اور نہ میرا کوئی نظیر و ہمسر ہے-

(اس حدیث کو امام احمد شیخین اور نسائی نے روایت کیا ہے)

(۳۲) وَ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ اللّٰہُ عَزَّوَجَلَّ یُؤْذِنِی ابْنُ اٰدَمَ یَسُبُّ الدَّهْرَ وَ اَنَا الدَّهْرُ بِیَدِی الْاَمْرُ اُقَلِّبُ اللَّیْلَ وَ النَّهَارَ.

(رواہ احمد و الشیخان وغیرهم)

(۳۲) ابوہریرہؓ روایت فرماتے ہیں کہ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک حدیث قدسی میں فرمایا ہے، اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے، ابن آدم مجھے تکلیف دینا چاہتا ہے، دہر اور زمانہ کو برائیاں لگاتا ہے حالانکہ زمانہ (کچھ نہیں وہ) تو میں ہی ہوں، سب تصرفات میرے قبضہ میں ہیں، شب و روز کی گردش میرے ہی حکم سے ہوتی ہے- (اس حدیث کو احمد، شیخین وغیرہم نے روایت کیا ہے)



---

(۳۱) * بہت سے الفاظ صرف اعتقادیات کی نجاستوں سے ہی ملوث نہیں ہوتے بلکہ اخلاقی لحاظ سے بھی گرے ہوئے ہوتے ہیں- شریعت اسلام ہر ایک کو ذوقِ فطرت کے مطابق متاثر کرنا چاہتی ہے اگر کوئی عقائد کی تطہیر و تنزیہ کا مذاق نہیں رکھتا تو کم از کم اخلاقی لحاظ سے اس کو معقول کرنا چاہتی ہے اور سمجھاتی ہے کہ جو الفاظ تم اپنے منہ سے نکالتے ہو یہ صرف عقائد شرکیہ ہی نہیں بلکہ سب وشتم اور خدائے پاک کے تکذیب کے بھی الفاظ ہیں تم کہتے ہو کہ قیامت نہیں آئے گی مگر اس کلمہ کی شناعت صرف ایک عقیدہ کی حد تک نہیں ہے بلکہ اس کے معنی یہ ہیں کہ جس خدا نے تمہیں دوبارہ پھر زندہ کرنے کا ذکر کیا ہے گویا اس نے مجھ سے جھوٹ بولا ہے، تم کہتے ہو کہ اس کے بیٹا ہے مگر اس کا مطلب یہ ہے کہ جب اس نے کسی کو جنا ہے تو اس کو بھی کسی نے جنا ہوگا اور یہاں جب سلسلہ ولادت ہے تو اس کے لیے بیوی کا ہونا بھی ضروری ہے- سوچو کہ جو ذات مادیات کی ہر ظلمت سے بالاتر ہے اس کے لیے مادیات کے اس نازل تر تخیل کا قائم کرنا اخلاق سے کتنی گری ہوئی بات ہے- ایک درشت خو مگر سادہ فطرت رکھنے والے کے لیے کیا خوب طریقہ تفہیم ہے-

(۳۲) * اسلامی ادب کی یہ انتہائی نزاکت ہے کہ ایک انسان جب اپنی عام بات چیت میں ایسے محاورات استعمال کر بیٹھتا ہے جس کی زد بارگاہ صمدیت پر پڑ سکتی ہے تو وہ ان کو عام بول چال میں لانا بھی پسند نہیں کرتا اور خدائی عظمت کو ہر وقت و ہر لحظہ ا تنا دل نشین کر دینا چاہتا ہے کہ غفلت کے حال میں بھی ہر چھوٹے بڑے تصرف کی نسبتیں سب ایک ہی ذات کی طرف رکھی جائیں بالخصوص جب کہ اس کے سامنے وہ لوگ بھی موجود ہوں جو زمانیات کو زمانہ ہی کے تاثیر کا نتیجہ قرار دیتے ہوں اس وقت اگر ایک توحید کا قائل بھی کسی استعارہ و مجاز میں لله ....

(۳۳) عَنْ اَبِیْ مُوْسَی الْاَشْعَرِیِّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مَا اَحَدٌ اَصْبَرَ عَلٰی اَذًی یَسْمَعُہٗ مِنَ اللّٰہِ یَدْعُوْنَ لَہُ الْوَلَدَ ثُمَّ یُعَافِیْھِمْ وَ یَرْزُقُھُمْ۔ (متفق علیہ)

(۳۳) ابوموسیٰ اشعریؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے خدائے تعالیٰ سے زیادہ تکلیف دہ کلمات سن کر تحمل کرنے والا کوئی نہیں، مشرکین اس کے لیے بیٹا تجویز کرتے ہیں، وہ اس پر بھی انہیں عافیت بخشتا اور روزی پہنچاتا رہتا ہے۔ (اس حدیث کو شیخین نے روایت کیا ہے)

---

☆.... یہی تعبیر اختیار کرلے تو پھر ایک اسلامی اور دھری میں کیا فرق باقی رہے گا۔ اب سوچو کہ جو مذہب تمہارے الفاظ کو بھی شرک سے اتنا دور رکھنا چاہتا ہے وہ تمہارے قلب و دماغ کو کتنا دور رکھنا چاہتا ہوگا۔ دل و دماغ پر معانی کا انعکاس الفاظ ہی کے واسطہ سے ہوتا ہے اس لیے عام بول چال میں بھی غفلت کرنا مناسب نہیں ہے ہمارے دور میں محض وقتی دلچسپی کے لیے شریعت کے عقائد و اعمال کا استہزاء کوئی بات نہیں رہی یہ غلط طریقہ ہے اس کا نتیجہ یہ ہوکر رہے گا کہ ایک دن ان کی وقعت حقیقۃً دلوں سے نکل جائے گی اور یہ وقتی خوش مذاقی دائمی بد مذاقی کا پیش خیمہ ثابت ہوگی۔

(۳۳) * خدائی ذات پاک کسی کی ایذاءدہی سے بالاتر ہے۔ مگر جب اس کی بنائی ہوئی مخلوق اپنی جانب سے ایذاءدہی کے سامان تیار کرلیتی ہے تو وہ اس کی اطلاع دے دیتا ہے کہ میں اس سے بے خبر نہیں ہوں۔ مگر اس کے جواب میں عافیت و رزق فرماتا رہتا ہے اگر اس کے سوا دوسرے جواب کا ارادہ کرلے تو سب دنیا ویران ہوجائے، ہماری پستی اور اس کی بلندی، ہماری تنگ ظرفی اور اس کی فراخ حوصلگی، ہماری بغاوت اور اس کے تحمل کا یہ نقشہ قیامت تک یونہی جاری رہے گا۔ اسلام چاہتا ہے کہ فردائے قیامت میں اپنے حلقہ بگوشوں کو اس رسوائی سے بچالے۔



# باب فی سعة رحمة اللّٰہ تعالٰی

## اللہ تعالیٰ کی وسعت رحمت

انسان کو اللہ تعالیٰ کی ذات پاک کا پہلا تعارف اگرچہ صفت ربوبیت کے ذریعہ سے قائم ہوا ہے مگر ربوبیت کی اصل روح رحمت ہی ہے اس لیے سورۂ فاتحہ میں رب العالمین کے بعد رحمٰن و رحیم کی صفت کا ذکر ہے اگر رحمت نہ ہوتی تو یہ تربیت بھی ہوتی بلکہ تمام جہان کی پیدائش ہی اسی رحمت کا ثمرہ ہے۔ رحمت ہی کا یہ جوش تھا کہ بلا مطالبہ بلا استحقاق محض عدم کو لباس وجود عطا کیا مگر رحمت کا اقتضاء صرف معدوم کو موجود اور معصوم کو بخش کر پورا نہیں ہوتا تھا اس لیے رحمٰن نے بالقصد نور و ظلمت سے ایک مرکب مخلوق بنائی تاکہ وہ گناہ کرے اور جب وہ بھولے سے بھی استغفار کے لیے ہاتھ اٹھائے تو رحمت کو بخشش کا بہانہ مل جائے یہ گناہ کر کر کے شرمندہ ہوا کرے وہ معاف کر کر کے فخر کیا کرے، فلاسفہ و معتزلہ کو صرف عادل خدا درکار ہے مگر ہم گنہگاروں کو وہ عادل درکار ہے جس کے غصہ پر اس کی رحمت غالب ہو، یہ عجیب بات ہے کہ گنہگاروں کو رحمٰن کی اتنی تلاش نہیں، جتنی رحمٰن کو گنہگاروں کی اور یہی وجہ ہے کہ معصومین موجود تھے مگر گنہگاروں کی جگہ پھر خالی تھی، رحمت کا جوش چاہتا تھا کہ ان کو بخشے جن پر فرد جرم لگ چکی ہو، جب اسے کوئی ایسا نہ ملا تو اس نے ایک مخلوق اسی صفت کی پیدا فرمائی مگر جب یہ مخلوق پیدا ہوئی تو ان میں سے بہتوں نے رحمٰن کا دروازہ چھوڑ دیا رحمت بلاتی رہ گئی اور انہوں نے منہ پھیر کر بھی نہ دیکھا مگر جب عمر بھر روگردانی کے بعد بھی سمجھ آ گئی تو رحمت نے پھر گلے لگانے سے کسی کو انکار نہ کیا اور گذشتہ سب گستاخیوں پر قلم عفو کھینچنے کا اعلان کردیا۔ صفت قہر و غضب پوری تمامیت و کمال کے باوجود اپنے مستحقین پر اترنے کے لیے بھی مشیت کا انتظار کرتی ہے مگر صفت رحمت ہے کہ ہر چیز کو بلاتفریق محیط ہے رحمتی ☆....

..................

لـه ... وسعت کل شیء عالم کا کوئی گوشہ نہیں جسے صفت رحمت سے کوئی نہ کوئی حصہ نہ ملا ہو اسی اعتبار سے عرش پر اسم رحمٰن کی تجلی ہے تا کہ تمام مخلوق رحمت کے نیچے بسر کرے اور اسی لیے جو نوشتہ کہ عرش رحمٰن کی زینت بنا ہوا ہے وہ یہ ہے کہ ان رحمت رحمتی سبقت غضبی-
اس سبقت و غلبہ کے اظہار کے لیے رحمت کی کچھ کرشمہ سازیاں میدانِ محشر میں نظر آئیں گی انہیں پڑھ کر خدا کی صفت قہر و غضب سے مطمئن نہ ہونا چاہیے رحمت کی سبقت کا مطلب یہ نہیں ہے کہ وہاں صفت غضب نہیں' گناہوں کی باز پرس' مظلوموں کی دادرسی نہیں' ظالموں کی بیداری' متکبروں کے غرور' مفسدین کے بگاڑ کا کوئی حساب نہیں بلکہ مطلب یہ ہے کہ اگر ایک انسان سو قتل کر کے اور ایک کافر عمر بھر کی بغاوت کے بعد بھی رحمت کی طرف متوجہ ہونا چاہے تو رحمت پھر حساب نہیں لگائے گی اور ان جیسے مجرمین کے لیے بھی اس میں وسعت نظر آئے گی-لیکن کوئی مجرم اگر صفت رحمت کا خود سہارا نہیں ڈھونڈھتا تو پھر اسے خدائی غضب کی پکڑ سے مامون نہ رہنا چاہیے-
شیخ اکبرؒ نے سہل تستریؒ اور ابلیس کا ایک مکالمہ نقل کیا ہے کہ ایک دن ابلیس نے ان سے کہا جب قرآن ﴿ رحمتی وسعت کل شیء ﴾ کہتا ہے (یعنی میری رحمت ہر چیز پر وسیع ہے) تو پھر کس دلیل سے تم مجھے رحمت سے نکال سکتے ہو کیا میں شئے نہیں' سہل کہتے ہیں یہ اعتراض سن کر میں حیران رہ گیا اور دل ہی دل میں بار بار آیت کے سیاق و سباق پر غور کرنے لگا دفعۃً مجھے خیال آیا کہ اس کے آگے ہی اس کا جواب موجود ہے-فسأ کتبھا للذین یتقون (میں اپنی رحمت ان کے لیے لکھ دوں گا جو متقی ہیں) میں نے بڑی خوشی خوشی کہا اے ملعون مگر اس رحمت کو اللہ تعالیٰ نے چند قیود کے ساتھ مقید کیا ہے چونکہ تجھ میں وہ صفات نہیں اس لیے تو رحمت کا مستحق بھی نہیں' یہ جواب سن کر ابلیس ہتک آمیز لہجہ میں مسکرا پڑا اور بولا اے سہل میرا خیال تمہارے متعلق یہ نہ تھا کہ تم اور صفاتِ الٰہیہ سے اتنے جاہل ہو گے تقیید تو تمہاری صفت ہے خدائے تعالیٰ کی جو صفت بھی ہے وہ قیود کے داغ سے مبرا و منزہ ہے' وہاں اطلاق ہی اطلاق ہے' سہلؒ کہتے ہیں اس کا یہ اعتراض سن کر میرا منہ خشک ہو گیا اور مجھے کوئی جواب نہ آیا-[1]
حضرت استاد قدس سرہ فرماتے تھے کہ آیت میں صرف خدائی رحمت کی وسعت کا بیان کیا گیا ہے جو از خود اس میں نہ آئے یہ اس کا قصور ہے رحمت کی وسعت کا نہیں-اگر ایک مکان میں سو آدمیوں کی گنجائش ہے مگر اس مکان میں آنے والے صرف پچاس ہی آدمی ہوں تو اس میں مکان کی وسعت کا قصور نہیں یہ نہ آنے والوں کی کوتاہی ہے' شیطان اور اس سے بڑھ کر متمرد کے لیے بھی رحمت میں ہر وقت گنجائش ہے مگر وہ خود ہی اگر نہ آئے تو یہ اس کی بدنصیبی ہے-انلزمکموھا و انتم لھا کارھون-

قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰی وَ رَحْمَتِیْ وَسِعَتْ کُلَّ شَیْءٍ فَسَأَکْتُبُهَا لِلَّذِیْنَ یَتَّقُوْنَ وَ یُؤْتُوْنَ الزَّکٰوةَ وَ الَّذِیْنَ هُمْ بِاٰیٰتِنَا یُؤْمِنُوْنَ. (اعراف:۱۵۶)

اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے-میری رحمت میں ہر چیز کی سمائی ہے تو اس کو ہم ان کے لیے لکھ دیں گے جو پرہیزگار ہیں' زکوٰۃ دیتے ہیں اور ہماری باتوں پر یقین رکھتے ہیں-

دوسری جگہ ارشاد ہے:

وَ قَالَ تَعَالٰی قُلْ یٰعِبَادِیَ الَّذِیْنَ اَسْرَفُوْا عَلٰی اَنْفُسِهِمْ لَا تَقْنَطُوْا مِنْ رَّحْمَةِ اللّٰهِ اِنَّ اللّٰهَ یَغْفِرُ الذُّنُوْبَ جَمِیْعًا اِنَّهٗ هُوَ الْغَفُوْرُ الرَّحِیْمُ. (الزمر:۵۳)

کہہ دیجئے! اے میرے بندو جنہوں نے اپنی جان پر زیادتی کی ہے' اللہ کی مہربانی سے آس مت توڑو' بے شک اللہ کی شان یہ ہے کہ وہ سب گناہ بخش سکتا ہے وہی گناہ بخشنے والا اور مہربان ہے-

---

[1] الیواقیت والجواہر ج ا ص ۵۶-

(۳۴) عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَمَّا خَلَقَ اللّٰهُ الْخَلْقَ کَتَبَ فِیْ کِتَابِهٖ فَهُوَ عِنْدَهٗ فَوْقَ الْعَرْشِ اِنَّ رَحْمَتِیْ تَغْلِبُ غَضَبِیْ.

(۳۴) ابوہریرہؓ روایت فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے' جب اللہ تعالیٰ نے مخلوق کو پیدا کر لیا تو لوحِ محفوظ میں یہ لکھ دیا' میری رحمت میرے غصہ سے بڑھی ہوئی ہے یہ تحریر اس کے سامنے عرش پر موجود ہے۔

(۳۵) وَ عَنْهُ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَوْ یَعْلَمُ الْمُؤْمِنُ مَا عِنْدَ اللّٰهِ مِنَ الْعُقُوْبَةِ مَا طَمِعَ بِجَنَّتِهٖ اَحَدٌ وَ لَوْ یَعْلَمُ الْکَافِرُ مَا عِنْدَ اللّٰهِ مِنَ الرَّحْمَةِ مَا قَنَطَ مِنْ جَنَّتِهٖ اَحَدٌ.

(۳۵) ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ آپ نے فرمایا اگر مؤمن جانتا اللہ تعالیٰ کا عذاب کتنا ہے تو اس کی جنت کی کوئی طمع نہ رکھتا اور اگر کافر جانتا خدا کی رحمت کتنی ہے تو اس کی جنت سے کوئی مایوس نہ رہتا۔

(۳۶) وَ عَنْهُ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ جَعَلَ اللّٰهُ الرَّحْمَةَ مِائَةَ جُزْءٍ فَاَمْسَکَ عِنْدَهٗ تِسْعَةً وَ تِسْعِیْنَ وَ اَنْزَلَ فِی الْاَرْضِ جُزْءًا وَّاحِدًا فَمِنْ ذَالِکَ الْجُزْءِ تَتَرَاحَمُ الْخَلَائِقُ حَتّٰی تَرْفَعَ الدَّابَّةُ حَافِرَهَا عَنْ وَلَدِهَا خَشْیَةَ اَنْ تُصِیْبَهٗ.

(۳۶) ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت فرماتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے رحمت کے سو حصہ کیے' ننانوے حصہ تو اپنے لیے محفوظ رکھے ہیں اور صرف ایک حصہ زمین والوں کو بخشا ہے' یہی ایک حصہ ہے جس سے مخلوق باہم ایک دوسرے کے ساتھ رحمت کا معاملہ کرتی ہے یہاں تک کہ جانور اپنا پاؤں اپنے بچے سے ہٹا لیتا ہے اس خوف سے کہ کہیں اس پر جا نہ پڑے۔



---

(۳۴) * کارخانہ عالم تمام کا تمام اسباب ومسببات کا محکوم ہے اس لیے احادیث میں اگر کہیں کتاب و کتابت کا ذکر آجاتا ہے تو اس کو نہ مجاز واستعارہ بنانے کی ضرورت ہے نہ کسی اور تاویل یا تامل کی۔ ہاں اس جسارت و دلیری کی بھی ضرورت نہیں کہ عالم غیب کو عالم شہادت پر قیاس کر کے کاغذ' قلم' دوات کے جو آلات یہاں درکار ہیں وہی عالم بالا میں تصور کر لیے جائیں ؎

غیب را ابر و بہارے دیگر است

رحمت کی سبقت کا یہ مطلب ہے کہ نزول قہر کے لیے سبب درکار ہے مگر رحمت کو سبب کا انتظار نہیں اس لیے رحمت ہمیشہ غضب سے بڑھی رہتی ہے۔ یہ کتبہ اس لیے عرش پر رکھا گیا ہے کہ اس کے نیچے بسنے والی مخلوق مطمئن رہے کہ اس کے مقدمہ کی ساعت آئین رحمت کے ماتحت ہوگی صفت انتقام یا صرف صفت عدل کے ماتحت نہیں۔

(۳۶) * خدائی صفاتِ کمالیہ کا یہ کمال ہے کہ ہر ایک اپنی جگہ اتنی کامل ہے کہ ایک کا نظارہ دوسرے کے تصور سے غافل بنا دیتا ہے مگر خدا کی ذات کا یہ کمال ہے کہ اس کی ہر شان ہر وقت یکساں ظہور کرتی رہتی ہے وہ عین رحمت کے حال میں غضب اور عین غضب کے حال میں رحمت کرتا رہتا ہے۔

﴿نَبِّئْ عِبَادِیْ اَنِّیْ اَنَا الْغَفُوْرُ الرَّحِیْمُ ○ وَ اَنَّ عَذَابِیْ هُوَ الْعَذَابُ الْاَلِیْمُ﴾ (الحجر: ۴۹-۵۰)

(میرے بندوں کو بتا دیجئے کہ غفور رحیم صرف میں ہوں اور میرا عذاب بھی دردناک عذاب ہے)

(۳۷) وَ عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِنَّ لِلّٰهِ مِائَةَ رَحْمَةٍ اَنْزَلَ مِنْهَا رَحْمَةً وَ احِدَةً بَيْنَ الْجِنِّ وَ الْاِنْسِ وَ الْبَهَائِمِ وَ الْهَوَامِّ فَبِهَا يَتَعَاطَفُوْنَ وَ بِهَا يَتَرَا حَمُوْنَ وَ بِهَا تَعْطِفُ الْوَحْشُ عَلٰى وَ لَدِهَا وَ اَخَّرَهَا اللّٰهُ تِسْعًا وَ تِسْعِيْنَ رَحْمَةً يَرْحَمُ بِهَا عِبَادَهُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ. (متفق علیه و فی روایة مسلم فی اخره قال فاذا کان یوم القیامة اکملها بهذه الوحمة. (روی هذه الاربعة الشیخان و الترمذی)

(۳۷) ابو ہریرہؓ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت فرماتے ہیں کہ خدائے تعالیٰ کے لیے سو رحمتیں ہیں جس میں سے اس نے جن و انس، جانور اور موذیات میں رحمت کا صرف ایک حصہ اُتارا ہے، اسی ایک حصہ کی وجہ سے وہ باہم ایک دوسرے کی طرف جھکتے اور ایک دوسرے سے محبت کرتے ہیں اسی ایک حصہ کی وجہ سے وحشی جانور اپنے بچہ سے الفت رکھتا ہے (بقیہ) رحمت کے ننانوے حصوں کو اس نے قیامت کے دن کے لیے رکھ چھوڑا ہے کہ ان سے اپنے بندوں پر رحم فرمائے گا اور مسلم میں ہے کہ جب قیامت کا دن ہوگا تو ان ننانوے حصوں کو رحمت کے اس ایک حصہ سے پورا کر کے (پوری سو کی سو رحمتوں سے اپنے بندوں پر رحم فرمائے گا - ان چار حدیثوں کو شیخین اور ترمذی نے روایت کیا ہے)

(۳۸) عَنْ جُنْدُبٍؓ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنَّ رَجُلًا قَالَ وَ اللّٰهِ لَا يَغْفِرُ اللّٰهُ لِفُلَانٍ وَ اَنَّ اللّٰهَ تَعَالٰى قَالَ مَنْ ذَا الَّذِيْ يَتَاَلّٰى عَلَيَّ اَلَّا اَغْفِرَ لِفُلَانٍ فَاِنِّيْ قَدْ غَفَرْتُ لِفُلَانٍ وَ اَحْبَطْتُ عَمَلَكَ اَوْ كَمَا قَالَ وَ فِيْ رِوَايَةٍ لَا يَسْتُرُ اللّٰهُ عَلٰى عَبْدٍ فِي الدُّنْيَا اِلَّا سَتَرَهُ اللّٰهُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ. (رواہ مسلم)

(۳۸) جندبؓ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ ایک شخص نے خدا کی قسم کھا کر کہا وہ فلاں شخص کو نہیں بخشے گا، خدائے تعالیٰ نے فرمایا یہ کون ہے جو مجھ پر قسم کھا رہا ہے کہ میں فلاں کو نہیں بخشوں گا (جا) میں نے فلاں کو بخشا اور تیرے عمل اکارت کیے (راوی کو تردد ہے کہ یہ یا اس کے مشابہ کوئی اور جملہ فرمایا) اور ایک روایت میں یہ ہے جس بندہ کی اللہ تعالیٰ دنیا میں پردہ پوشی فرمالے (امید ہے کہ) آخرت میں بھی ضرور اس کی پردہ پوشی کرے گا - (اس حدیث کو مسلم نے روایت کیا ہے)

---

(۳۷) * غیر محدود رحمت کے تصور سے انسان عاجز ہے اور اس کو سمجھانا یہ ہے کہ تمام عالم میں پھیلی ہوئی رحمت اور تنہا خدا کی اس رحمت میں جو یوم حساب میں ظاہر ہوگی کیا تفاوت ہے، اس تفاوت کے ذہن نشین کرنے کے لیے یہ ایک فرضی حساب بیان کیا گیا ہے تاکہ فکر انسانی کو غیر محدود رحمت کے اندازہ کرنے کا راستہ مل جائے ورنہ غیر محدود کو نہ سو میں تقسیم کیا جا سکتا ہے نہ دو سو میں - حافظ ابن حجرؒ فرماتے ہیں کہ درجات جنت سو ہیں اور جنت میں جانا چونکہ بلا رحمت الٰہیہ ہو نہیں سکتا اس لیے ہر درجہ کے مقابلہ میں رحمت کا ایک جزء بتلا دیا گیا ہے - حدیث نمبر ۳۷ میں اسی کی توضیح و تفہیم مقصود ہے -

(۳۸) * مسند امام احمد میں اس واقعہ کی تفصیل یہ ہے کہ بنی اسرائیل میں دو دوست تھے ایک عبادت گذار دوسرا گنہگار تھا - یہ اس گنہگار سے کہا کرتا گناہ مت کیا کر وہ جواب دیتا تجھے کیا پڑی ہے میں جانوں اور میرا رب اس نے ایک دن اسے کوئی بڑا گناہ کرتے دیکھا تو پھر اس کو روکا اس نے کہا تو مجھ پر کوئی داروغہ تو مقرر نہیں ہے اسے غصہ آیا اور خدا کی قسم کھا کر کہا جا خدا تیری مغفرت نہیں کرے گا اور نہ تجھے اپنی جنت میں داخل کرے گا - اسی وقت اللہ تعالیٰ نے موت کا فرشتہ بھیجا اس نے دونوں کی روح قبض کر لی، جب اس کے دربار میں دونوں کی پیشی ہوئی تو پہلے گنہگار کی طرف مخاطب ہو کر فرمایا کہ جا تو میری رحمت سے جنت میں چلا جا - پھر اس سے کہا تیری طاقت ہے کہ تو ......

(۳۹) عَنْ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ اَنَّهٗ قَالَ قَدِمَ عَلٰی رَسُوْلِ اللّٰهِ بِسَبْيٍ فَاِذَا امْرَأَةٌ مِنَ السَّبْيِ تَبْتَغِيْ اِذَا وَجَدَتْ صَبِيًّا فِي السَّبْيِ اَخَذَتْهُ فَالْصَقَتْهُ بِبَطْنِهَا وَ اَرْضَعَتْهُ فَقَالَ لَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَتَرَوْنَ هٰذِهِ الْمَرْأَةَ طَارِحَةً وَلَدَهَا فِي النَّارِ؟ قُلْنَا لَا وَاللّٰهِ وَهِيَ تَقْدِرُ اَنْ لَا تَطْرَحَهُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَللّٰهُ اَرْحَمُ بِعِبَادِهٖ مِنْ هٰذِهٖ بِوَلَدِهَا. (رواہ الشیخان)

(۳۹) عمر بن الخطابؓ روایت فرماتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس کچھ قیدی آئے' ان میں ایک عورت پر نظر پڑی جو اپنا بچہ تلاش کرتی پھرتی تھی جونہی کہ اس کو بچہ مل گیا اسی وقت اس نے اٹھا کر اپنے سینہ سے لگا لیا اور دودھ پلانے لگی' آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم سے مخاطب ہوکر فرمایا تمہارا کیا خیال ہے کیا یہ عورت اپنے اس بچہ کو آگ میں ڈال سکتی ہے ہم نے عرض کیا خدا کی قسم نہیں بالخصوص جب کہ اس کو آگ میں نہ ڈالنے کی قدرت بھی ہے (کوئی مجبوری نہیں) اس پر آپ نے ارشاد فرمایا بلاشبہ اللہ تعالیٰ کو اپنے بندوں پر زیادہ پیار ہے بہ نسبت اس عورت کے اپنے بچہ پر۔
(اس حدیث کو شیخین نے روایت کیا ہے)

(۴۰) عَنْ اَبِيْ ذَرٍّ الْغِفَارِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ مَنْ جَآءَ بِالْحَسَنَةِ فَلَهٗ عَشْرُ اَمْثَالِهَا وَ اَزِيْدُ وَ مَنْ جَآءَ بِالسَّيِّئَةِ

(۴۰) ابوذر غفاریؓ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک حدیث قدسی میں فرمایا اللہ تعالیٰ کہتا ہے جو ایک نیکی کرے گا اس کو دس گنا بدلہ ملے گا اور میں اس پر بھی اضافہ کروں گا اور جو برائی کرے گا اس کو صرف ایک برائی کا بدلہ ملے گا اور امکان یہ بھی ہے کہ میں اسے معاف کردوں' جو

---

ﷲ .... میرے بندہ پر میری رحمت روک دے؟ وہ بولا ''اے رب ہرگز نہیں'' حکم دیا ''اسے دوزخ میں لے جاؤ'' اس حدیث میں اس کی صفت قدرت کا مظاہرہ ہے یعنی وہ چاہے تو ایک گنہگار کو صرف اپنی رحمت سے بخش دے اور چاہے تو ایک نیکوکار کو ادنیٰ سی بات پر گرفت فرما لے۔ احادیث میں لفظ ''لا ابالی'' اس کی اسی شان بے نیازی کی طرف اشارہ ہے۔ یہاں اس نکتہ نواز کو گنہگار کی اعتماد رحمت کی ادا پسند آگئی اور عابد کی خدائی رحمت پر اس وثوق کے ساتھ اپنی جانب سے بندش ناگوار گذری اس لیے نتیجہ پلٹ گیا۔ مخلوق کو چاہیے کہ خالق کے عذاب وثواب کی تقسیم میں کسی حال دخل انداز نہ ہو' ہم عمل کے مخاطب ہیں اور جزاء کا وہ مختار ہے۔

(۳۹) * اس کے ساتھ حدیث نمبر ۴۸ بھی ملاحظہ فرمالیجئے۔ دونوں جگہ آنکھوں کے سامنے مخلوق کی محبت وشفقت کا انتہائی جوش نظر آرہا ہے' انسانی فطرت شناس چاہتا ہے کہ اسی تاثر کے حال میں اس کو وہ رحمت یاد دلائے جس کو صرف سمجھانے کے لیے اس سے سو گنا زیادہ کہا گیا ہے اور اس طرح خدا کی رحمت کی عظمت اتنی ذہن نشین کردے کہ یہ مخلوق کی رحمتیں نظروں میں ہیچ ہو جائیں۔ اسلامی عقائد صرف علوم نہیں بلکہ فطرت کے تاثرات اور ان کے نقش ونگار ہیں' خدائی رحمت کا ہمیں صرف علم درکار نہیں بلکہ وہ یقین درکار ہے جس کے بعد بے ساختہ قلب میں اس کی طرف ایک انجذاب محسوس ہونے لگے۔

(۴۰) * قرب وبعد کو حدود میں محصور تصور کرنے والا انسان جب ان قیود سے بالاتر ہستی کے قرب وبعد کا ذکر سنتا ہے تو اس کو بھی بالشتوں اور گزوں سے ناپنے کے لیے کھڑا ہو جاتا ہے اور نہیں جانتا کہ جو ان حدود سے آزاد ہے اس کے لیے ان حدود کا تصور کیوں کیا جائے۔ انسان خواب کے عالم میں بہت کچھ دیکھتا ہے مگر نہیں بتلا سکتا کہ اس کو اس جہان سے تحت وفوق یا قرب وبعد میں سے کون سی نسبت حاصل ہے وہ دیکھتا ہے کہ وہ اسی جیسے وسیع جہان میں پھر رہا ہے حالانکہ وہ سارا جہان اس میں ہے اور یہ کہنا بھی مشکل ہے کہ اس ﷲ ....

فجزآءُ سیّئۃٍ مّثلُھا اوْ اغفِرُ وَ مَنْ تقرّبَ منّیْ شبرًا تقرّبتُ منہُ ذِراعًا وَ مَنْ تقرّبَ منّیْ ذِراعًا تقرّبتُ منہُ باعًا وَ مَنْ اتانِیْ یمشِیْ اتیتُہُ ھرولۃً و منْ لقِینِیْ بقُرابِ الْارْضِ خطیئۃً لا یُشرِکُ بِیْ شیئًا لقِیتُہُ بمثلِھا مغفِرۃً. رواہ مسلم و الترمذی و لفظہ قال اللہ تعالی یا ابنَ ادمَ انّکَ ما دعوْتنِیْ و رجوْتنِیْ غفرتُ لکَ علٰی ما کانَ فِیکَ وَ لا اُبالِیْ یا ابنَ ادمَ لوْ بلغتْ ذُنُوْبُکَ عنانَ السّمآءِ ثُمّ استغفرْتنِیْ غفرتُ لکَ وَ لا اُبالِیْ یا ابنَ ادمَ انّکَ لوْ اتیْتنِیْ بقُرابِ الارْضِ خطایا ثُمّ لقِیتنِیْ لا تُشرِکُ بِیْ شیئًا لاتیتُکَ بقُرابِھا مغفِرۃً.

میری طرف ایک بالشت قریب آئے گا میں اس کی طرف ایک ہاتھ قریب آؤں گا اور جو مجھ سے ایک ہاتھ قریب ہوگا میں اس کے دو ہاتھ قریب ہوں گا اور جو میری طرف ٹہلتا ہوا آئے گا میں اس کی طرف لپکتا ہوا آؤں گا جو مجھ سے زمین کے برابر گناہ کر کے ملے گا میں اس سے اتنی ہی بڑی مغفرت لے کر ملوں گا - بشرطیکہ اس نے میرا کسی کو شریک نہ ٹھیرایا ہو- اس حدیث کو مسلم ترمذی نے روایت کیا ہے اور ترمذی کے الفاظ یہ ہیں' اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے اے ابن آدم! جب تک تو مجھے پکارتا رہے گا اور مجھ سے امید لگائے رکھے گا میں تجھے بخشتا رہوں گا خواہ تیرے عمل کیسے بھی ہوں اور میں بے نیاز ہوں اے ابن آدم! اگر تیرے گناہوں کا ڈھیر آسمان تک پہنچ جائے پھر تو مجھ سے معافی مانگنا چاہے تو میں تیرے پاس اتنی ہی مغفرت لے کر آؤں گا بشرطیکہ تو نے کسی کو میرا شریک نہ ٹھیرایا ہو اور میں بے نیاز ہوں اے ابن آدم! اگر تو زمین کے برابر خطاؤں کا بوجھ لے کر میرے پاس آئے اور مجھ سے اس حال میں ملاقات کرے کہ تو نے شرک نہ کیا ہو تو میں اسی کے برابر تیرے پاس مغفرت لے کر آؤں گا-

☜..... میں ہے اس سے کتنا قریب ہے کتنا بعید ہے- شریعت الفاظ کی تنگی کی وجہ سے ہماری تفہیم کے لیے ایک مؤثر انداز بیان اختیار کرتی ہے ہم اس کی صورت ڈھالنے میں مشغول ہو جاتے ہیں- یہاں حدیث کا خلاصہ صرف اس قدر ہے کہ جتنا بندہ اپنے خدا کی طرف متوجہ ہوتا ہے اس سے زیادہ رحمت اس کی طرف متوجہ ہوتی ہے- مادی کا قرب مادی سے بے شک مکانی ہے مگر مجرد کا مجرد سے یا مادی کا مجرد سے یا مجرد کا مادی سے مکانی قرب نہیں با ایں ہمہ آخری تین قسموں میں جو قرب ہے وہ پہلی قسم سے کہیں زیادہ ہے باپ اور بیٹے میں بعد مسافت کے باوجود جو قرب ہے وہ دو اجنبی شخصوں میں ایک جگہ بیٹھ کر بھی نہیں- اسی لحاظ سے نبی کو جو قرب و محبت مؤمنوں کی جانوں سے حاصل ہوتا ہے وہ خود ان کو اپنی جانوں سے حاصل نہیں ہوتا- قرب مکانی کا رشتہ بہت ضعیف و کمتر رشتہ ہے' قرب کی ہر تعبیر کو زمان و مکان کی قیود میں محدود کر دینا بڑی کوتاہی ہے' خدا ایک مطیع و فرمانبردار بندہ سے بہت قریب ہے اور اتنا قریب ہے کہ اس کی رگ جاں بھی اتنی قریب نہیں مگر وہ قرب نہیں جو مادی کا مادی سے ہوتا ہے بلکہ وہ جو مجرد کو مادی سے ہو سکتا ہے- اسی طرح وہ عاصی و نافرمان سے بہت بعید ہے مگر وہ بعد نہیں جس کا حدود و نہایات سے اندازہ کیا جا سکے غرض کہ اگر وہ قریب ہے تو اتنا کہ اس سے زیادہ کوئی قریب نہیں اور بعید ہے تو ایسا کہ اس سے زیادہ کوئی بعید نہیں مگر دونوں صورتوں میں اس کا قرب و بعد وہی ہے جو ایک مجرد کو مادی سے ہو سکتا ہے نہ وہ جو مادی کو مادی سے شیخ اکبر فرماتے ہیں ؎

و من عجبی انی احن الیھم　　و اسأل عنھم دائما و ھم معی
و تبکیھم عینی و ھم فی سوادھا　　و تشتاقھم روحی و ھم بین اضلعی[1]

☜.....

[1] الیواقیت والجواہر ص ۶۰ -

(۴۱) عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ اللّٰهَ تَعَالٰی قَالَ مَنْ عَادٰی لِیْ وَلِیًّا فَقَدْ اٰذَنْتُهٗ بِالْحَرْبِ وَ مَا تَقَرَّبَ اِلَیَّ عَبْدِیْ بِشَیْءٍ اَحَبَّ اِلَیَّ مِمَّا افْتَرَضْتُ عَلَیْهِ وَ مَا یَزَالُ عَبْدِیْ یَتَقَرَّبُ اِلَیَّ بِالنَّوَافِلِ حَتّٰی اُحِبَّهٗ فَاِذَا

(۴۱) ابوہریرۃؓ روایت فرماتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک حدیث قدسی میں فرمایا اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ جس نے میرے کسی ولی سے دشمنی کی میری طرف سے اس کو اعلان جنگ ہے' میرا بندہ میرا تقرب کسی اور عمل سے جو مجھے پسند ہوا تنا حاصل نہیں کرتا جتنا کہ اس عمل سے جو میں نے اس پر فرض کیا ہے۔ میرا بندہ نوافل کے ذریعہ میرے قریب ہوتا رہتا ہے تا آنکہ میں اس سے محبت کرنے لگتا ہوں جب میں اس سے محبت کرتا ہوں تو اس کا وہ کان ہو جاتا

☜..... ''یعنی مجھے اپنے حال پر تعجب ہے کہ میں کیوں ان کا مشتاق رہتا ہوں اور ان کے متعلق ہمیشہ کیوں دریافت کرتا پھرتا ہوں جب کہ وہ ہمہ وقت میرے ساتھ ہیں اور اس پر کہ میری آنکھیں ان کے لیے کیوں رویا کرتی ہیں' جب کہ وہ اس کی پتلی میں موجود ہیں اور میری جان ان کے لیے کیوں مشتاق رہتی ہے حالانکہ وہ میرے دل میں جلوہ فگن ہیں۔''

یہ تحیر و تعجب اس وقت تک دور نہیں ہوگا جب تک یہ مادی ترقی کر کے عالم تجرد کے کچھ قریب نہ ہو جائے' جب قریب ہو جائے گا تو پھر بھی اتنا ہی سمجھ سکے گا کہ اس کا تحیر بجا تھا' درست تھا لیکن جب ہر شخص اس مرتبہ عروج کا اہل نہیں تو وراء الوراء ذات خود تنزل کر کے اپنے لیے وہی الفاظ استعمال کرنا جائز سمجھ لیتی ہے جو مادی کے لیے استعمال ہو سکتے ہیں اس کے ساتھ یہ تنبیہ کر دی جاتی ہے کہ محض ان الفاظ سے غلط فہمی میں مبتلا نہ ہو جانا۔ مگر اس نازک مرحلہ پر پہنچ کر انسانی عقل محدود الفاظ اور غیر محدود ذات کا توازن قائم نہیں رکھ سکتی اور پھر یا تشبیہ کی حد میں داخل ہو جاتی ہے اور یا تنزیہ کے ان حدود تک پہنچ جاتی ہے جہاں قرب و بُعد کا کوئی مفہوم ہی نہیں رہتا۔ اسلام عبد و معبود کے درمیان جن علائق کا پتہ دیتا ہے اگر ہم ان کا تصور چھوڑ دیں تو پھر خدا کی ذات میں ہمارے لیے کوئی کشش نہیں رہتی اور اگر انہیں مادیت کے سانچے میں ڈھال لیں تو کفر بنتا ہے اس لیے یا تو اسی طرح اس پر ایمان لاؤ اور اگر اس کا مشاہدہ کرنا چاہتے ہو تو عملی قدم بڑھاؤ اور اس کا یہ قرب و بُعد دیدۂ باطن سے اسی طرح دیکھ لو جیسا کہ دیدۂ ظاہر سے محسوسات کا مشاہدہ کر لیتے ہو بلکہ اس سے بھی زیادہ۔

(۴۱) ✽ دو انسانوں کے درمیان مراحل محبت طے کرتے کرتے بسا اوقات ایسے اثرات نظر آنے لگتے ہیں جنہیں ایک اجنبی شخص بھی دیکھ کر یہ اندازہ کر لیتا ہے کہ ضرور ان دو شخصوں میں کوئی ایسا تاثر و مغلوبیت کا تعلق ہے جس نے ان کے ظاہر کو بھی مسخر کر لیا ہے وہ دیکھتا ہے کہ نشست و برخاست کے اوضاع و اطوار سے گذر کر ان کے خط و خال میں بھی صفت ہمرنگی پیدا ہو گئی ہے' جب آرزو کے اتحاد' ارادہ کے اتحاد' جذبات کے اتحاد کے ساتھ ظاہر کا یہ اتحاد بھی نظر آنے لگتا ہے تو اس اتحاد کی صحیح ترجمانی کے لیے لفظ اتحاد کے سوا کوئی دوسرا لفظ نہیں ملتا ؎

من تو شدم تو من شدی من تن شدم تو جاں شدی ——— تا کس نہ گوید بعد ازیں من دیگرم تو دیگری

متنبی کہتا ہے ؎

ما الخل الا من أود بقلبه ——— و أری بطرف لا یری بسوائه

فارسی و عربی کے شعراء نے آثار محبت کے ادائیگی کے لیے جس مناسب تعبیر کا انتخاب کیا ہے وہ لفظ اتحاد ہے مگر ان الفاظ سے یہاں کسی کو بھی یہ شبہ پیدا نہیں ہوتا کہ اس اتحاد کی وجہ سے ان کی حقیقی اثنینیۃ باقی نہیں رہتی پھر جب مخلوق کے دائرہ میں ان الفاظ سے یہ کھلی ہوئی غلط فہمی پیدا نہیں ہوتی تو خالق و مخلوق کے درمیان کسی تعبیری توسع سے عقیدہ کی غلط فہمی کیوں پیدا ہو جاتی ہے۔ بلاشبہ جب ایک بندہ راہ عبدیت پر گامزن ہوتا ہے اور فرائض و نوافل کے سبب عجز و نیاز کے قدم اٹھاتا چلا جاتا ہے تو یہ اندازہ کرنا مشکل نہیں ہے کہ اب ☜....

اَحۡبَبۡتُہٗ کُنۡتُ سَمۡعَہُ الَّذِیۡ یَسۡمَعُ بِہٖ وَ بَصَرَہُ الَّذِیۡ یُبۡصِرُبِہٖ وَ یَدَہُ الَّتِیۡ یَبۡطِشُ بِھَا وَ رِجۡلَہُ الَّتِیۡ یَمۡشِیۡ بِھَا وَ اِنۡ سَأَلَنِیۡ لَاُعۡطِیَنَّہٗ وَ لَئِنِ اسۡتَعَاذَنِیۡ لَاُعِیۡذَنَّہٗ وَ مَا تَرَدَّدۡتُ عَنۡ شَیۡءٍ

ہوں جس سے وہ سنتا ہے اور اس کی وہ آنکھ ہو جاتا ہوں جس سے وہ دیکھتا ہے اور وہ ہاتھ ہو جاتا ہوں جس سے وہ کام کرتا ہے اور وہ پاؤں جن سے وہ چلتا ہے اب اگر وہ مجھ سے کوئی سوال کرے گا تو میں اسے دوں گا اور اگر میری پناہ میں آنا چاہے گا تو میں اپنی پناہ میں لے لوں گا' اور مجھے کسی کام کرنے میں جو مجھے کرنا ہے

☜ ....اس کے ظاہر و باطن کو سلطان الوہیت نے پورا پورا مسخر کر لیا ہے اگر وہ سنتا ہے تو وہی سنتا ہے جسے خدا نے سننے کا امر کیا ہے اگر دیکھتا اور بولتا ہے تو وہی دیکھتا اور بولتا ہے جس کی اسے اجازت دی گئی ہے اگر وہ اپنا ہاتھ یا قدم اٹھاتا ہے تو وہیں اٹھاتا ہے جہاں اس کے مولیٰ نے اس کے لیے اٹھانا پسند کیا ہے اس کے سوا نہ وہ کچھ سنتا ہے نہ دیکھتا ہے نہ اور کوئی ادنیٰ جنبش کرتا ہے تو اس ربط محبت کے اظہار کے لیے لامحالہ وہی الفاظ اختیار کرنے پڑتے ہیں جو اس موقعہ و محل کے لیے مانوس ہیں پھر جس طرح وہاں ان الفاظ کا کھلا ہوا مطلب صرف اس رشتہ محبت کی ترجمانی ہے- اسی طرح یہاں بھی ان الفاظ کا کھلا ہوا مطلب یہی ہے کہ اب یہ بندہ وادیٔ محبت طے کرتا ہوا اپنے مولیٰ کی رضا و تسلیم میں فنا ہو چکا ہے اور اوامر شریعت کا اس طرح مطیع و منقاد ہو گیا ہے جیسا کہ ایک شائستہ گھوڑا اپنے سوار کے اشارات کا' نہ اس گھوڑے کی حس و حرکت اپنی ہے نہ اس بندہ کی نقل و حرکت اپنی' دیکھنے میں تو یہ خود ٹھہرتا اور حرکت کرتا ہے اور حقیقت میں اس کی حس و حرکت اس کے مالک ہی کی ہے اس کے جوارح اس کے ارادہ کے مظاہر بنے ہوئے ہیں جب مخلوق کی قوت ارادی اس درجہ فنا ہو جاتی ہے کہ اس کا حرکت و سکون دوسرے کے ارادہ کے تابع ہو جائے تو پھر اس کا حکم اسی صاحب ارادہ کے تابع ہو جاتا ہے- کتا جیسا خبیث جانور معلم ہو کر جب اپنی قوت ارادی فناء کر دیتا ہے اور ہمہ تن اپنے مالک کی رضاء کے تابع ہو جاتا ہے تو شریعت نے اس کے جوارح کا اپنا کوئی حکم باقی نہیں رکھا بلکہ جو اس کے مالک کا حکم ہے اس کا بھی وہی حکم رکھ دیا ہے اسی لیے اگر وہ کتا مسلمان کا ہے تو اس کا شکار حلال ہے اور اگر کافر کا ہے تو اس کا شکار حرام ہے- اس کا مطلب یہ ہے کہ اس درجہ فنائیت کے بعد اب یہ شکار اس کتے کا ہے ہی نہیں بلکہ اس کے مالک کا ہے اگر وہ مسلمان تھا تو یہ بھی حلال ہے اسی طرح جب بندہ اپنے ارادات کو فنا کر دیتا ہے تو پھر یہ اطلاق درست ہو جاتا ہے کہ اس کے سمع و بصر مشیت ایزدی کا مظہر بن گئے ہیں آپ نے دیکھا کہ فناء ارادہ کے اس مرحلہ پر پہنچ کر کس طرح ایک کتا اپنے مالک کا حکم اختیار کر لیتا ہے مگر جب ایک انسان شریعت کی متابعت کی بجائے اس سے ٹکرانے لگتا ہے تو پھر اس کا حکم جانور سے بدتر ہو جاتا ہے-

اس مضمون کو یہاں پوری احتیاط سے ادا کیا گیا ہے اور اسی لیے یہ نہیں فرمایا کہ ''کنت ھو انا'' یعنی اتحاد ذات کی بجائے صرف اس کے ان ظاہری حواس کا ذکر کیا گیا ہے جو اس کے افعال کے لیے محرک بنتے ہیں- جہاں تک غور و تجربہ سے معلوم ہو سکا ہے وہ یہ ہے کہ شریعت میں مجاز و استعارہ کی وہ سب شائستہ تعبیرات جائز رکھی گئی ہیں جو عربی زبان میں کسی غلط فہمی کا موجب نہ ہوں اور جن تعبیرات و مجازات سے کوئی ادنیٰ ابہام بھی پیدا ہو سکتا تھا ان سے تمام تر احتراز کیا گیا ہے- شیخ اکبرؒ فرماتے ہیں کہ حدیث میں یہاں سمع و بصر وغیرہ قویٰ حسیہ کا ذکر کیا گیا ہے- قویٰ باطنیہ جیسا کہ فکر و خیال حفظ و وہم ان کا تذکرہ نہیں کیا گیا یعنی یوں نہیں فرمایا گیا کہ میں اس کا فکر و وہم بن جاتا ہوں اس کی وجہ یہ ہے کہ حواس ظاہرہ اپنے ادراکات میں براہ راست خدا تعالیٰ کے محتاج ہیں اور قوائے باطنیہ بھی گو اس کی احتیاج سے باہر نہیں مگر یہاں برائے نام حواس ظاہرہ کا توسط بھی موجود ہے ان قوتوں کا دائرہ تصرف وہی ادراکات ہیں جو حواس ظاہرہ کے ذریعہ ان کے سامنے جمع ہو جاتے ہیں- گویا انسانی حواس میں حواس ظاہرہ بلاواسطہ خدا کے محتاج ہیں اور حواس باطنہ حواس ظاہرہ کے واسطہ سے' اس لیے تا امکان مجاز و استعارہ میں بھی اس پہلو سے احتراز کیا گیا جہاں غیر کی طرف احتیاج کی بو آ سکتی ہے-[1] ☜....

[1] الیواقیت والجواہر ج ا ص ۵۹-

اَنَا فَاعِلُهُ تَرَدُّدِیْ عَنْ نَفْسِ الْمُؤْمِنِ یَکْرَهُ الْمَوْتَ وَ اَنَا اَکْرَهُ مَسَاءَ تَهُ وَ لَا بُدَّلَهُ مِنْهُ. (رواہ البخاری)

اتنا تردد نہیں ہوتا جتنا کہ مومن کی روح قبض کرنے میں اسے موت پسند نہیں ہوتی اور مجھے اس کا دل گیر ہونا گوارا نہیں ہوتا اور موت اس کے لیے ناگزیر ہوتی ہے۔ (اس حدیث کو بخاری نے روایت کیا ہے)

---

؎ .... ہمارے نزدیک یہ نکتہ سنجی ایک بڑے محقق کے اندازۂ علم کے موافق ہے ورنہ سہل یہ ہے کہ اس جیسے مقام کے لیے حواس باطنہ کا تذکرہ گو بلحاظ قیاس درست ہو مگر عام محاورہ نہیں ہے اس لیے اگر کنت سمعه و بصره کی بجائے کنت فکره و وهمه کہہ دیا جاتا تو شاید یہاں حقیقت کا ابہام پیدا ہونے لگتا اس لیے ایسی ہی تعبیر کا استعمال کرنا مناسب تھا جو مجازی معنی میں اتنی متعارف ہو کہ اس کے استعمال میں حقیقت کی طرف انتقال ذہنی کا کوئی شبہ نہ ہو سکے اور اس طرح ان تشبیہی الفاظ میں حقیقی تنزیہ کو کوئی ٹھیس نہ لگے۔ بدقسمتی سے جب قرآن و حدیث کے تراجم اردو زبان میں کیے جاتے ہیں تو زبان کے محاورات کی ناواقفی کی وجہ سے بلاوجہ دماغوں میں شک وتردد کی گرد اُڑنے لگتی ہے جس کو دبانے کے لیے پھر بلاوجہ اور طول دینا پڑتا ہے ورنہ اس حدیث کا مضمون اتنا صاف و واضح ہے کہ کسی سوال و جواب کی ضرورت ہی نہیں یہاں اہل علم غور کرلیں کہ اس حدیث میں ان اللّٰه خلق ادم علی صورته کا کتنا پتہ ملتا ہے مگر عقائد صحیح اور علم راسخ ہوتا تو اس کی توضیح کرنے میں بھی مضائقہ نہ تھا مگر اب خاموش ہونا پڑتا ہے۔ ''قلم ایں جا رسید و سر بشکست''

حدیث میں دوسرا مشکل لفظ تردد ہے کیونکہ خدا کی بارگاہ میں تردد کے تصور کی کوئی گنجائش نہیں مگر یہاں ایک عمیق حقیقت ہے جس کے سمجھانے کے لیے اس کے سوا کوئی اور لفظ بھی نہیں اور وہ ایک معاملہ ہے جو انسان کی موت کے سلسلہ میں خالق کی جانب سے پیش آتا ہے ظاہر ہے کہ موت فطرتِ انسان کے لیے ایک تلخ گھونٹ ہے جو اپنے اختیار سے پسند نہیں کیا جا سکتا رحمت چاہتی ہے کہ اس کے لیے اسے تیار کردے اور اتنا تیار کردے کہ وہ اسے لقاء رب کی شیرینی سمجھ کر بشوق و رغبت خود پینے کی خواہش کرنے لگے یہ کیونکر ہو اس کے لیے وہ اسباب پیدا کرتی ہے یعنی موت سے قبل مصائب کا ہجوم‘ تجارت میں نقصان‘ دوستوں کی بے وفائی‘ عزیزوں کی بے رخی‘ اولاد کی سرکشی جیسے صبر آزما واقعات پے در پے رونما ہوتے رہتے ہیں ادھر اس کا دل دنیا سے سرد ہوتا جاتا ہے یہاں تک کہ وہ وقت آنے سے پہلے کہ دنیا اس سے جبراً چھڑائی جائے خوشی خوشی از خود ترک کرنے کے لیے تیار ہو جاتا ہے۔ یہ بھی ممکن تھا کہ عین عیش و راحت اور پورے لذت واطمینان کی ساعات میں اسے موت آجاتی مگر رحمت عبد مؤمن کی موت اس طرح نہیں چاہتی کہ فرشتہ اس کو لقاء رب کی دعوت دیتا رہے اور وہ حیوٰۃ دنیا کو ترجیح دیتا رہے۔ بندہ کی فطری حرص زندگی اور رحمت کے اسباب نفرت کی ان تمہیدوں کا صحیح نقشہ کھینچنے کے لیے تردد کے لفظ سے زیادہ پیارا کوئی اور لفظ نہیں ہے یعنی اگر کوئی دور سے بیٹھ کر بندہ کو موت پر رضامند کرنے کے لیے ان ترددات کو دیکھے تو یہی سمجھے کہ شاید قدرت کو اس کی موت کے لیے بڑا اہتمام کرنا پڑ رہا ہے یہ موت پسند نہیں کرتا وہ اسے دلگیر کرنا پسند نہیں کرتا اس لیے بڑے لطائف الحیل سے گویا اس کو تیار کیا جارہا ہے یہ سب سماں کیوں باندھا جاتا ہے صرف مؤمن کی تشریف و تکریم کے لیے‘ قدرت اگر چاہے تو بلا کسی ادنیٰ پس و پیش کے ایک آن میں روح قبض کرے مگر اس صورت میں اس کی قدرت و اختیار کا ہی مظاہرہ ہوگا جو بلاشبہ ہے‘ مؤمن کی تشریف و تکریم کیا ظاہر ہوگی جو ہر طرح محتاج ہی محتاج ہے اس اعزاز و اکرام کی خاطر یہاں بلا کسی ادنیٰ تردد کے وہ سماں باندھا جاتا ہے جس کو‘ بجز لفظ تردد کسی اور طرح تعبیر نہیں کیا جا سکتا اسی کو شیخ اکبرؒ نے فرمایا تھا کہ جب الفاظ کے دائرے حقائق غیب کی صحیح ترجمانی سے تنگی کرنے لگتے ہیں تو وہ خود تنزل کر کے اپنی بارگاہ کے لیے ان الفاظ و تعبیرات کی اجازت دے دیتے ہیں جن کا استعمال ان کی بارگاہ میں سرتاسر گستاخی تھا۔

اس تمام قیل وقال سے قطع نظر کر کے سمجھو کہ یہاں اصل مقصد یہ بتلانا ہے کہ اسلام کا خدا تمام تر استغناء و جلال کے باوجود اپنی مخلوق سے لاپرواہ نہیں اور اسی لیے اسلام کے خدائی تصور میں مخلوق کے لیے جتنی جاذبیت و کشش ہے اتنی کسی دوسرے مذہب کے خدائی تصور میں نہیں۔ و للّٰه المثل الاعلیٰ۔

(۴۲) وَ عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْمَا يَحْكِيْ عَنْ رَّبِّهٖ عَزَّوَجَلَّ قَالَ اَذْنَبَ عَبْدٌ ذَنْبًا. فَقَالَ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلِيْ ذَنْبِيْ فَقَالَ تَبَارَكَ وَ تَعَالٰى اَذْنَبَ عَبْدِيْ ذَنْبًافَعَلِمَ اَنَّ لَهٗ رَبًّا يَغْفِرُ الذَّنْبَ وَ يَأْخُذُ بِالذَّنْبِ ثُمَّ عَادَ فَاَذْنَبَ فَقَالَ اَيْ رَبِّ اغْفِرْلِيْ ذَنْبِيْ فَقَالَ تَبَارَكَ وَ تَعَالٰى عَبْدِيْ اَذْنَبَ ذَنْبًا فَعَلِمَ اَنَّ لَهٗ رَبًّا يَغْفِرُ الذَّنْبَ وَ يَاْ خُذُ بِالذَّنْبِ ثُمَّ عَادَ فَاَذْنَبَ فَقَالَ اَيْ رَبِّ اغْفِرْلِيْ ذَنْبِيْ فَقَالَ تَبَارَكَ وَ تَعَالٰى اَذْنَبَ عَبْدِيْ ذَنْبًا فَعَلِمَ اَنَّ لَهٗ رَبًّا يَغْفِرُ الذَّنْبَ وَ يَأْخُذُ بِالذَّنْبِ اِعْمَلْ مَا شِئْتَ فَقَدْ غَفَرْتُ لَكَ.

(۴۲) ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ایک حدیث قدسی میں روایت کرتے ہیں کہ ایک بندہ نے گناہ کیا اور کہا اے اللہ! میرا گناہ بخش دے، اللہ تعالیٰ نے فرمایا میرے بندہ نے گناہ کیا اور اتنا سمجھا کہ اس کا کوئی پروردگار بھی ہے جو گناہ بخشتا ہے اور اس پر مواخذہ کرتا ہے۔ اس کی کچھ مدت بعد پھر گناہ کرتا اور کہتا ہے کہ اے رب! میرا گناہ بخش دے حق تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے کہ میرے بندہ نے گناہ کیا اور اتنا سمجھا کہ اس کا کوئی پروردگار ہے جو گناہ بخشتا اور اس پر مواخذہ کرتا ہے۔ پھر کچھ مدت بعد وہ بندہ گناہ کرتا اور کہتا ہے کہ اے رب! میرا گناہ بخش دے حق تعالیٰ فرماتا ہے میرے بندہ نے گناہ کیا اور یہ سمجھا کہ کوئی اس کا پروردگار ہے جو گناہ بخشتا اور اس پر گرفت کرتا ہے۔
(اگر تیری انابت کا یہی طور ہے) تو اب جو چاہے کر میں نے تجھے بخش دیا۔

(۴۳) وَ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ قَالَ رَجُلٌ لَمْ يَعْمَلْ حَسَنَةً قَطُّ لِاَهْلِهٖ اِذَا مَاتَ فَحَرِّقُوْهُ ثُمَّ اَذْرُوْا نِصْفَهٗ فِي الْبَرِّ وَ نِصْفَهٗ فِي الْبَحْرِفَوَ اللّٰهِ لَئِنْ قَدَرَ اللّٰهُ

(۴۳) ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ایک شخص نے جس نے کبھی کوئی نیک عمل نہ کیا تھا اپنے گھر والوں سے یہ وصیت کی کہ دیکھو جب اس کی وفات ہو جائے تو اسے جلانا پھر اس کی نصف خاک جنگل میں اڑا دینا اور نصف دریا میں بہا دینا۔ خدا کی قسم! اگر کہیں حق تعالیٰ نے اس کو جمع کر لیا تو



(۴۲) ٭ یعنی خدا کی رحمت پر اعتماد اور اس کی قدرت پر پورا یقین رکھنے کی دو صفتیں نزول مغفرت کا سب سے بڑا سامان ہیں۔

بنا کر فقیروں کا ہم بھیس غالب　　تماشائے اہلِ کرم دیکھتے ہیں

حدیث انا عند ظن عبدی بی کا مفہوم بھی یہی ہے یعنی خدائے تعالیٰ کا اپنے بندہ سے معاملہ اس کے اعتماد و وثوق کے بقدر ہوتا ہے اگر اس کو یہ یقین ہے کہ گناہوں پر گرفت یا چشم پوشی کرنے والا اس کے سوا کوئی نہیں تو اللہ تعالیٰ بھی اس کے اس حسن عقیدت کا خلاف کرنا پسند نہیں کرتا اور اس کے لیے مغفرت کا اعلان کر دیتا ہے۔ ''جو چاہے کرو'' یہ لفظ تہدید و تخویف، اعزاز و تشریف کے دونوں مقام پر بولا جاتا ہے اور دونوں جگہ اس کے حقیقی معنی مراد نہیں ہوتے بلکہ قرینہ مقام کے مناسب یا صرف تخویف مراد ہوتی ہے یا تشریف۔ قرآن کریم میں ﴿اِعْمَلُوْا مَا شِئْتُمْ﴾ (فصلت: ۴۰) اور ﴿فَمَنْ شَآءَ فَلْيُؤْمِنْ وَّ مَنْ شَآءَ فَلْيَكْفُرْ﴾ (الکہف: ۲۹) اسی محاورہ پر استعمال ہوا ہے۔ محاورات میں منطق چلانا نہیں چاہیے۔

(۴۳) ٭ یہاں اس گنہگار نے شدت خوف و مایوسی کے عالم میں عذابِ الٰہی سے نجات کا ایک غلط راستہ تجویز کیا تھا اور اس اضطراب میں جو بے مصداق کلمات ایک جاہل کے منہ سے نکل سکتے ہیں نکال دیئے تھے جب قدرت نے ان پر علمی گرفت نہیں کی تو آپ بلاوجہ کیوں اس لئے ....

عَلَيْهِ لَيُعَذِّبَنَّهُ عَذَابًا لَا يُعَذِّبُهُ اَحَدًا مِنَ الْعَالَمِيْنَ فَلَمَّا مَاتَ الرَّجُلُ فَعَلُوْا مَا اَمَرَهُمْ فَأَمَرَ اللّٰهُ الْبَرَّ فَجَمَعَ مَا فِيْهِ وَاَمَرَ الْبَحْرَ فَجَمَعَ مَا فِيْهِ ثُمَّ قَالَ لِمَا فَعَلْتَ هٰذَا قَالَ مِنْ خَشْيَتِكَ يَا رَبِّ وَ اَنْتَ اَعْلَمُ فَغَفَرَ اللّٰهُ لَهٗ.

ایسا عذاب دے گا کہ تمام جہان میں ایسا عذاب کسی کو نہ دے گا- اس شخص کا انتقال ہو گیا اور گھر والوں نے اس کی وصیت پوری کر دی- حق تعالیٰ نے زمین کو حکم دیا (کہ اس کے اجزاء پریشان کو جمع کرے) اس نے سب جمع کر دیئے اور (اسی طرح) سمندر کو حکم دیا تو اس نے بھی اس کے جو اجزاء اس میں تھے جمع کر دیئے اس کے بعد فرمایا (بول) تو نے یہ حرکت کیوں کی تھی؟ اس نے عرض کیا' اے پروردگار! صرف تیرے خوف وڈر سے اور تو خود خوب واقف و دانا ہے- اس پر حق تعالیٰ نے اس کی مغفرت فرما دی-

(۴۴) عَنْ اَبِیْ سَعِيْدٍ اَنَّ نَبِیَّ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ كَانَ فِيْمَنْ كَانَ قَبْلَكُمْ رَجُلٌ قَتَلَ تِسْعَةً وَ تِسْعِيْنَ نَفْسًا فَسَأَلَ عَنْ اَعْلَمِ اَهْلِ الْاَرْضِ فَدُلَّ عَلٰى رَاهِبٍ فَأَتَاهُ فَقَالَ اِنَّهٗ قَتَلَ تِسْعَةً وَ تِسْعِيْنَ نَفْسًا فَهَلْ لَهٗ مِنْ تَوْبَةٍ فَقَالَ لَا فَقَتَلَهٗ فَكَمَّلَ بِهٖ مِائَةً ثُمَّ سَأَلَ عَنْ اَعْلَمِ اَهْلِ الْاَرْضِ فَدُلَّ عَلٰى رَجُلٍ عَالِمٍ فَأَتَاهُ فَقَالَ اِنَّهٗ قَتَلَ مِائَةَ نَفْسٍ فَهَلْ لَهٗ مِنْ تَوْبَةٍ فَقَالَ نَعَمْ وَ مَنْ يَحُوْلُ بَيْنَهٗ وَ بَيْنَ التَّوْبَةِ اِنْطَلِقْ اِلٰى اَرْضِ كَذَا وَ

(۴۴) ابوسعید رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم سے پہلی امتوں میں ایک شخص تھا اس نے ننانوے قتل کیے اور اپنے شہر کے سب سے بڑے عالم کو دریافت کیا تو اس کو ایک درویش کا پتہ بتایا گیا وہ اس کی خدمت میں حاضر ہوا اور کہا کہ اس نے ننانوے قتل کیے ہیں' کیا اب بھی اس کے لیے توبہ کی کوئی صورت ہے؟ اس نے جواب دیا ''نہیں'' اس نے اسے بھی قتل کر ڈالا اور پورے سو کر دیئے' پھر کسی بڑے عالم کو دریافت کیا تو کسی اور عالم کا پتہ بتایا گیا وہ اس کے پاس پہنچا اور کہا کہ اس نے سو آدمیوں کو قتل کیا ہے کیا اس کی توبہ قبول ہو سکتی ہے' اس نے کہا اس کے اور اس کی توبہ کے درمیان بھلا کون حائل ہو سکتا ہے' فلاں فلاں بستی میں چلا



﴾.... پر گرفت کرتے ہیں ایک جاہل کے الفاظ سے اس کے عقائد کا اندازہ لگانا نہ چاہیے اس کی عبارت ہمیشہ قاصر' اس کے الفاظ ہمیشہ ناتمام ہوتے ہیں- غلط عمل ہمیشہ غلط ہے اور کسی وقت قابل تحسین نہیں مگر نیت اگر اچھی ہو تو جہالت کی بعض معذوریوں میں رحمت اسے نبھا لیتی ہے اس لیے یہاں اس شخص کی مغفرت اس کے عمل کا نتیجہ سمجھنا نہ چاہیے بلکہ یہ کرشمہ رحمت ہے- رحمت کے ساتھ جب پوری قدرت' پورا اختیار حاصل ہو تو اس قسم کے کرشموں کا ظہور ضروری ہے- احادیث میں لفظ ''لا أبـالـي'' مجھے پرواہ نہیں اسی انداز استغناء کی طرف اشارہ ہے خدائی قدرت کے ساتھ اگر رحمت کا غلبہ ہو تو بڑے سے بڑا گناہ بے وزن ہو جاتا ہے اور اگر نقمت و عدل کا رجحان ہو تو بڑی سے بڑی عبادت بے وزن ہے- ضعیف انسان کی سرتاسر ناقص عبادت کا وزن ہی کیا ہو سکتا ہے اس میں تمام وزن اس وقت پیدا ہوتا ہے جب شرف قبولیت میسر آ جائے-

(۴۴) * ایک بے گناہ قتل پر دائمی عذاب آئین عدل ہے اور سو بے گناہ قتل پر اغماض آئین فضل یہ قادر مختار کی مرضی اور وقت کی بات ہے کہ جس آئین پر چاہے عمل کر لے- اس حدیث کے ایک طریق میں تھوڑا سا جزء اور مذکور ہے اور وہ یہ کہ جب فرشتوں نے زمین کی پیمائش شروع کر دی تو اس کو حکم ہوا کہ جس طرف اس قاتل کا رخ تھا اس طرف ذرا قریب ہو جائے اور جس طرف اس کی پشت تھی اس طرف ذرا بعید ہو جائے- جب انہوں نے پیمائش کی تو جس جانب اس کا رخ تھا ایک بالشت زمین بڑھی ہوئی نکلی- گویا قدرت نے ان دو متضاد آئین میں یہاں خود توفیق کی یہ صورت تجویز کر لی کہ اس کا فضل صورت عدل میں نمودار ہو- اس لیے زمین کی ناپ تول تو اس لیے رہی کہ ﴾....

كَذَا فَاِنَّ بِهَا اُنَاسًا يَعْبُدُوْنَ اللّٰهَ فَاعْبُدِاللّٰهَ مَعَهُمْ وَ لَا تَرْجِعْ اِلٰى اَرْضِكَ فَاِنَّهَا اَرْضُ سَوْءٍ فَانْطَلَقَ حَتّٰى اِذَا نَصَفَ الطَّرِيْقَ اَتَاهُ الْمَوْتُ فَاخْتَصَمَتْ فِيْهِ مَلَائِكَةُ الرَّحْمَةِ وَ مَلَائِكَةُ الْعَذَابِ فَقَالَتْ مَلَائِكَةُ الرَّحْمَةِ جَاءَ تَائِبًا مُقْبِلًا بِقَلْبِهِ اِلَى اللّٰهِ تَعَالٰى وَ قَالَتْ مَلَائِكَةُ الْعَذَابِ اِنَّهُ لَمْ يَعْمَلْ خَيْرًا قَطُّ فَاَتَاهُمْ مَلَكٌ فِيْ صُوْرَةِ اٰدَمِيٍّ فَجَعَلُوْهُ بَيْنَهُمْ فَقَالَ قِيْسُوْا مَا بَيْنَ الْاَرْضَيْنِ فَاِلٰى اَيِّهِمَا كَانَ اَدْنٰى فَهُوَ لَهٗ فَقَاسُوْهُ فَوَجَدُوْهُ اَدْنٰى اِلَى الْاَرْضِ الَّتِيْ اَرَادَ فَقَبَضَتْهُ مَلَائِكَةُ الرَّحْمَةِ. (روى هذه الثلاثة الشيخان)

جا‘ جہاں خدائے تعالیٰ کے عبادت گذار بندے رہتے ہیں تو بھی جا کر ان کے ساتھ عبادت کر اور اپنے وطن کی طرف واپس مت لوٹ کہ وہ معصیت کی زمین ہے وہ چلا‘ جب نصف راستہ پر پہنچا تو اس کی موت آ گئی‘ یہاں عذاب و رحمت کے فرشتوں میں حجت ہونے لگی رحمت کے فرشتوں نے کہا یہ توبہ کر کے خدا کی طرف دلی توجہ سے آ رہا تھا اور عذاب کے فرشتوں نے کہا اس نے اپنی گذشتہ زندگی میں کبھی کوئی نیک کام کیا ہی نہ تھا - اسی درمیان میں ان کے پاس انسانی صورت میں ایک فرشتہ آیا انہوں نے اس کو اپنا پنچ بنا لیا اس نے کہا اچھا دونوں زمینوں کا فاصلہ ناپو جس طرف وہ زیادہ قریب نکلے ادھر ہی کا سمجھا جائے ناپا تو وہ ادھر زیادہ قریب نکلا جدھر اس نے جانے کا ارادہ کر لیا تھا - اس لیے رحمت کے فرشتوں نے اسے قبض لیا - (ان تینوں حدیثوں کو شیخین نے روایت کیا ہے)

(۴۵) عَنِ ابْنِ عُمَرَؓ قَالَ سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ حَدِيْثًا اَكْثَرَ مِنْ سَبْعِ مَرَّاتٍ سَمِعْتُهٗ يَقُوْلُ كَانَ الْكِفْلُ مِنْ بَنِيْ اِسْرَائِيْلَ لَا يَتَوَرَّعُ مِنْ ذَنْبٍ عَمِلَهٗ فَاَتَتْهُ امْرَأَةٌ فَاَعْطَاهَا سِتِّيْنَ دِيْنَارًا عَلٰى اَنْ يَطَأَهَا فَلَمَّا قَعَدَ مِنْهَا مَقْعَدَ الرَّجُلِ مِنِ امْرَأَتِهٖ اَرْعَدَتْ وَ بَكَتْ فَقَالَ مَا يُبْكِيْكِ

(۴۵) ابن عمرؓ کہتے ہیں میں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ حدیث سات مرتبہ سے زیادہ فرماتے سنا ہے آپ فرماتے تھے کہ کفل بنی اسرائیل میں ایک شخص تھا (یہ وہ رسول نہیں ہے جن کا قرآن کریم میں ذکر ہے) کسی گناہ سے پرہیز نہ رکھتا تھا - ایک مرتبہ ایک عورت اس کے پاس آئی‘ اس نے ساٹھ دینار اس شرط پر اس کو دیئے کہ اس سے زنا کرے‘ جب وہ اس جگہ بیٹھ گیا جہاں مرد اس خیال سے عورت کے سامنے بیٹھا کرتا ہے تو وہ کانپ اٹھی اور رو پڑی‘ اس نے پوچھا کیوں روتی ہے؟ کیا میں نے تجھے کچھ

---

☜ .... عدل کی صورت محفوظ رکھی جائے - صرف ایک بالشت بھر زمین کی زیادتی پر غلبہ رحمت اس لیے ہوا کہ آئین فضل کا مظاہرہ ہو جائے - ہمارے اس بیان سے صرف ایک بالشت بڑھنے کا نکتہ بھی حل ہو گیا ہوگا اور یہ بھی ظاہر ہو گیا ہوگا کہ عدل و فضل کی باگ صرف اختیار قدرت میں ہے اس لیے صفت عدل پر نظر کر کے مایوسی یا اس کے فضل پر بھروسہ کر کے بے خوفی دونوں راہیں صواب نہیں - یدعون ربھم خوفا وطمعا - اپنے رب کو اس طرح پکارنا چاہیے کہ اس کے قہر کا خوف اور اس کے مہر کی طمع ہر وقت لگی رہے -

(۴۵) * بعض عمل اپنے عزم و خلوص کی وجہ سے مقبولیت کا وہ رتبہ حاصل کر لیتے ہیں کہ ان کا تنہا وجود مغفرت کا سامان بن جاتا ہے - یہ صرف انسانی عمل کا کمال نہیں بلکہ رحمت کی قدردانی کی بات ہے یہ کفل کتنا ہی بدکار رہی مگر اس موقعہ پر خدائی خوف کا جو نقشہ اس نے پیش کیا شاید ہی کوئی عمر بھر کا نیک مشکل سے پیش کر سکتا ہے اس کا ایسے گناہ سے اس طرح اٹھ کھڑا ہونا جہاں انسان کی کمزور فطرت لغزش کھائے بغیر نہیں رہ سکتی پھر آئندہ کے لیے خدا کی نافرمانی سے احتراز کا عزم کر لینا ایسی پسندیدہ ادا تھی کہ اس ایک ہی ادا پر رحمت نے اس کی ☜ ....

اا کرھتک؟ قالت لا و لکنہ عمل ما عملتہ قط و ما حملنی علیہ الا الحاجۃ فقال تفعلین انت ھذا و ما فعلتہ اذھبی فھی لک و قال لا و اللہ لا اعصی اللہ بعدھا ابدا فمات من لیلتہ فاصبح مکتوبا علی بابہ ان اللہ قد غفر للکفل. (رواہ الترمذی)

مجبور کیا ہے؟ وہ بولی نہیں لیکن یہ کام کبھی میں نے اپنی عمر بھر نہیں کیا تھا مگر اب صرف اپنی حاجت روائی کی مجبوری سے کرنا پڑتا ہے اس نے کہا اچھا کبھی تو نے یہ کام نہیں کیا؟ اور اب مجبوراً کرتی ہے' جا یہ دینار میں نے تجھے یونہی بخشے اور قسم کھائی کہ آج کے بعد میں کبھی خدائے تعالیٰ کی نافرمانی نہیں کروں گا (اتفاق) کہ اسی شب میں اس کا انتقال ہوگیا صبح کو اس کے دروازہ پر یہ نوشتہ ملا کہ اللہ تعالیٰ نے کفل کو بخش دیا۔ (اس حدیث کو ترمذی نے روایت کیا ہے)

(۴۶) عن ثوبان رضی اللہ تعالٰی عنہ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال ان العبد لیلتمس مرضاۃ اللہ فلا یزال بذلک فیقول اللہ عزوجل لجبریل ان فلانا عبدی یلتمس ان یرضینی الا و ان رحمتی علیہ فیقول جبریل رحمۃ اللہ علی فلان و یقولھا حملۃ العرش و یقولھا من حولھم حتی یقولھا اھل السموات السبع ثم تھبط لہ الی الارض. (رواہ احمد)

(۴۶) ثوبانؓ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ آپ نے فرمایا جب بندہ اللہ تعالیٰ کی رضا کی تلاش رکھتا ہے اور اس تلاش میں لگا ہی رہتا ہے تو اللہ عزوجل جبرئیل علیہ السلام سے فرماتے ہیں فلاں میرا بندہ مجھے راضی کرنے کی تلاش میں ہے تم کو معلوم ہونا چاہیے کہ میری رحمت اس کے لیے ہوچکی' یہ سن کر جبرئیل علیہ السلام آواز لگاتے ہیں کہ فلاں شخص پر خدا کی رحمت ہے اس کے بعد حاملین عرش یہی نداء دیتے ہیں پھر آس پاس کے فرشتے یہی کہتے ہیں یہاں تک کہ ساتوں آسمان والے یہی کہتے ہیں اس کے بعد اس کے لیے اہل زمین (کے قلوب) میں رحمت پیدا ہوجاتی ہے۔ (اس حدیث کو امام احمد نے روایت کیا ہے)

(۴۷) عن عامر الرامؓ قال بینا نحن عندہ یعنی عند النبی صلی اللہ علیہ وسلم اذ اقبل رجل علیہ کساء و فی یدہ شیء قد

(۴۷) عامر رام رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت فرماتے ہیں کہ ہم آپؐ کی خدمت میں (راوی تفسیر کرتا ہے) یعنی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر تھے ایک شخص آیا اس پر ایک کملی تھی اور اس کے ہاتھ میں کوئی چیز تھی

---

لے ....ساری عمر کی سیہ کاریوں سے اغماض کرلیا اور بنی اسرائیل کی سنت کے مطابق اس کی مغفرت کا لکھا ہوا اعلان لوگوں نے دیکھ لیا۔ بنی اسمٰعیل میں یہ سنت منسوخ ہوگئی۔ کہ اب امت کے بہت سے سیہ کاروں کی پردہ مندی منظور نہیں۔

(۴۶) * اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ عام مقبولیت ونفرت اسباب کا ثمرہ نہیں خالق کی قبولیت ونفرت کا نتیجہ ہے اسی لیے مثل مشہور ہے صدائے خلق کو نقارۂ خدا سمجھو.

قرآن کریم نے یہ اصول ان الفاظ میں بیان کیا ہے۔

﴿ان الذین امنوا و عملوا الصالحات سیجعل لھم الرحمن ودا﴾ (مریم : ۹۶)

''جو لوگ ایمان لائے اور نیک عمل کیے ان کے لیے رحمٰن ضرور محبت پیدا کرے گا۔''

(۴۷) * یہ انبیاء علیہم السلام کا انداز تعلیم ہے کہ بچوں کے کھیل تماشہ میں یہاں ذات وصفات کے عمیق مسائل ایسے پرتاثیر طریقہ پر ذہن لے ....

اِلْتَفَّ عَلَيْهِ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ مَرَرْتُ بِغَيْضَةِ شَجَرٍ فَسَمِعْتُ فِيْهَا اَصْوَاتَ فِرَاخِ طَائِرٍ فَاَخَذْتُهُنَّ فَوَضَعْتُهُنَّ فِيْ كِسَائِيْ فَجَاءَتْ اُمُّهُنَّ فَاسْتَدَارَتْ عَلٰى رَأْسِيْ فَكَشَفْتُ لَهَا عَنْهُنَّ فَوَقَعَتْ عَلَيْهِنَّ فَلَفَفْتُهُنَّ بِكِسَائِيْ فَهُنَّ اُولَاءِ مَعِيْ قَالَ ضَعْهُنَّ فَوَضَعْتُهُنَّ وَ اَبَتْ اُمُّهُنَّ اِلَّا لُزُوْمَهُنَّ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَتَعْجَبُوْنَ لِرُحْمِ اُمِّ الْاَفْرَاخِ فِرَاخَهَا فَوَالَّذِيْ بَعَثَنِيْ بِالْحَقِّ لَلّٰهُ اَرْحَمُ بِعِبَادِهٖ مِنْ اُمِّ الْاَفْرَاخِ بِفِرَاخِهَا اِرْجِعْ بِهِنَّ حَتّٰى تَضَعَهُنَّ مِنْ حَيْثُ اَخَذْتَهُنَّ وَ اُمُّهُنَّ مَعَهُنَّ فَرَجَعَ بِهِنَّ. (رواہ ابو داؤد)

جو اس میں لپیٹ رکھی تھی اس نے کہا یا رسول اللہ! میں جھاڑیوں میں گذرا تو مجھے پرندوں کے بچوں کے بولنے کی آواز آئی میں نے ان کو پکڑ لیا اور اپنی کملی میں رکھ لیا' ان کی ماں آئی اور میرے سر پر گھومنے لگی میں نے کملی بچوں کے اوپر سے ہٹا دی وہ بچوں پر آ پڑی میں نے سب کو لپیٹ لیا اور وہ سب میرے ساتھ یہ موجود ہیں' آپ نے فرمایا: ان کو نیچے رکھ دو' میں نے رکھ دیا' ان کی ماں ان سے پھر جدا نہ ہوئی' آپ نے فرمایا: کیا تم اس ماں پر اپنے بچوں کی اس محبت سے تعجب کر رہے ہو' اس ذات کی قسم جس نے مجھے بھیجا ہے جتنی اس کو اپنے بچوں سے محبت ہے' خدائے عز و جل کو اپنے بندوں کے ساتھ اس سے کہیں زیادہ محبت ہے- جاؤ اور جہاں سے تم نے ان بچوں کو پکڑا ہے وہیں رکھ آؤ اور ان کی ماں کو بھی ان کے ساتھ لے جاؤ وہ شخص ان سب کو لے کر واپس چلا گیا-

(اس حدیث کو ابوداؤد نے روایت کیا ہے)

(۴۸) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُمَرَؓ قَالَ كُنَّا مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ بَعْضِ غَزَوَاتِهٖ فَمَرَّ بِقَوْمٍ فَقَالَ مَنِ الْقَوْمُ قَالُوْا نَحْنُ الْمُسْلِمُوْنَ وَ امْرَأَةٌ تَحْضِبُ بِقِدْرِهَا وَ مَعَهَا ابْنٌ لَهَا فَاِذَا ارْتَفَعَ وَ هَجٌ تَنَحَّتْ بِهٖ فَاَتَتِ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَتْ اَنْتَ رَسُوْلُ اللّٰهِ قَالَ نَعَمْ قَالَتْ بِاَبِيْ اَنْتَ وَ اُمِّيْ اَلَيْسَ اللّٰهُ اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ قَالَ بَلٰى قَالَتْ اَلَيْسَ اللّٰهُ اَرْحَمَ بِعِبَادِهٖ مِنَ الْاُمِّ بِوَلَدِهَا قَالَ بَلٰى قَالَتْ اِنَّ

(۴۸) عبداللہ بن عمرؓ فرماتے ہیں کہ ہم ایک غزوہ میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ تھے آپؐ کا ایک قوم پر گذر ہوا تو آپؐ نے ان سے دریافت کیا کون لوگ ہو؟ وہ بولے مسلمان' ان میں ایک عورت اپنی ہنڈیا کے نیچے آگ جلا رہی تھی- اس کے ساتھ اس کا بچہ تھا جب آگ کی لپٹ اٹھتی اپنے بچہ کو ایک طرف ہٹا لیتی وہ آپؐ کی خدمت میں حاضر ہوئی اور بولی ''رسول اللہؐ آپ ہی ہیں؟ آپؐ نے ارشاد فرمایا ''میں ہی ہوں'' وہ بولی میرے ماں باپ آپؐ پر قربان ہوں کیا خدا ارحم الراحمین نہیں؟ آپ نے فرمایا بے شک ہے- اس نے کہا کیا خدا اپنے بندوں پر زیادہ مہربان نہیں بہ نسبت ایک ماں باپ کے اپنے بچوں پر؟ فرمایا بے شک ہے' اس نے کہا

---

☜ .... نشین کر دیئے جاتے ہیں کہ پھر وہ فطرت کا مقام حاصل کر لیتے ہیں اور کسی غور و خوض تکلف و تصنع کے محتاج نہیں رہتے جس طرح ماں کی محبت ایک بدیہی اور یقینی حقیقت ہے وہ خدا کی محبت کا ایسا ہی یقین پیدا کر دیتے ہیں اور اسی لیے ایمانی عقائد میں وہ کیف و سرور اور لذت و مسرت محسوس ہونے لگتا ہے جو فطری احساسات میں ہوا کرتا ہے-

(۴۸) * اس عورت کے سوال پر خدا کی بے نہایت رحمت کا نقشہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے آ گیا اور آپ پر گریہ رحمت طاری ہو گیا- اس تاثر اور بے خودی کے عالم میں اس کو آپ نے اتنا ہی مختصر جواب دے دیا کہ خدا کی رحمت نے تو کسی کو اپنے دامن سے ☜ ....

اَلْاُمَّ لا تُلْقِیْ وَ لَدَھَا فِی النَّارِ فَاَکَبَّ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَبْکِیْ ثُمَّ رَفَعَ رَأْسَہٗ اِلَیْھَا فَقَالَ اِنَّ اللّٰہَ لَا یُعَذِّبُ مِنْ عِبَادِہٖ اِلَّا الْمَارِدَ الْمُتَمَرِّدَ الَّذِیْ یَتَمَرَّدُ عَلَی اللّٰہِ وَ اَبٰی اَنْ یَّقُوْلَ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ. (رواہ ابن ماجہ)

ایک ماں تو اپنے بچہ کو آگ میں نہیں ڈال سکتی - رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس پر اپنا سر مبارک جھکا لیا اور رو پڑے پھر سر اٹھایا اور فرمایا خدا اپنے بندوں میں کسی کو عذاب نہیں دے گا مگر صرف اس سرکش کو جس کی سرکشی خدا کے ساتھ بھی قائم ہے جو لا الٰہ الا اللہ کہنے کو تیار نہیں ہوتا -

(اس حدیث کو ابن ماجہ نے روایت کیا ہے)

(۴۹) عَنْ ثَوْبَانَ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَقُوْلُ مَا اُحِبُّ اَنَّ لِیَ الدُّنْیَا بِھٰذِہِ الْاٰیَۃِ ﴿یَا عِبَادِیَ الَّذِیْنَ اَسْرَفُوْا عَلٰی اَنْفُسِھِمْ لَا تَقْنَطُوْا. الْاٰیَۃَ﴾ (الزمر: ۵۸) فَقَالَ رَجُلٌ فَمَنْ اَشْرَکَ فَسَکَتَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ ثُمَّ قَالَ اَلَا وَ مَنْ اَشْرَکَ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ (رواہ احمد)

(۴۹) ثوبانؓ فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ کہتے سنا ہے اگر اس آیت کے بدلہ میں مجھے تمام دنیا مل جائے تو بھی مجھے پسند نہیں ﴿یا عبادی﴾ الخ اے میرے بندو جنہوں نے اپنی جانوں پر زیادتی کی ہے خدا کی رحمت سے امید نہ توڑو' الخ - ایک شخص نے عرض کیا اچھا کیا وہ شخص بھی جس نے کہ شرک کیا ہے؟ آپ خاموش رہے پھر فرمایا سن لے جس نے شرک کیا ہے وہ بھی تین بار فرمایا -

(اس حدیث کو امام احمد نے روایت کیا ہے)



---

.... باہر نہیں رکھا مگر کیا کیا جائے کہ اس کی بعض سرکش مخلوق نے خود ہی اس کے دامن میں آنے سے انکار کر دیا -

(۴۹) ٭ بغوی معالم السنن میں ابن عباسؓ سے روایت فرماتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے وحشی قاتل حمزہؓ کو جب دعوت اسلام دی تو اس نے کہلا بھیجا کہ میں نے تو قتل' زنا' شرک سب کچھ کیا ہے اور قرآن یہ کہتا ہے - ﴿وَ مَنْ یَّفْعَلْ ذٰلِکَ یَلْقَ اَثَامًا یُضَاعَفْ لَہُ الْعَذَابُ یَوْمَ الْقِیٰمَۃِ﴾ (الفرقان: ۶۸ - ۶۹) (جس نے یہ گناہ کیے انہیں اس کا صلہ مل کر رہے گا اور اس کو دوگنا عذاب ہوگا) پھر میں اسلام میں داخل ہو کر کیا کروں گا -

آپؐ نے کہلا بھیجا کہ قرآن میں یہ استثناء بھی تو ہے ﴿اِلَّا مَنْ تَابَ وَ اٰمَنَ وَ عَمِلَ عَمَلًا صَالِحًا﴾ (الفرقان: ۷۰) (مگر جس نے توبہ کی اور ایمان لایا اور نیک عمل کیے) اس نے جواب میں عرض کیا کہ یہ کٹھن شرط ہے شاید ایمان اور عمل صالح کے معیار پر میں پورا نہ اتر سکوں اگر قرآن میں کوئی اور آیت ہو تو ارشاد فرمائیے اس پر یہ آیت نازل ہوئی ﴿اِنَّ اللّٰہَ لَا یَغْفِرُ اَنْ یُّشْرَکَ بِہٖ وَ یَغْفِرُ مَا دُوْنَ ذٰلِکَ لِمَنْ یَّشَآءُ﴾ (النساء: ۴۸) (اللہ یہ تو معاف نہیں کرے گا کہ اس کا شریک ٹھہرایا جائے اور اس کے علاوہ جسے چاہے گا بخش دے گا) وحشی نے کہا کہ اب بھی معاملہ صاف نہیں ہوا مجھے معلوم نہیں کہ میرے متعلق مشیت ایزدی کیا ہے کوئی اطمینان بخش ضمانت دیجئے اس پر یہ آیت نازل ہوئی ﴿قُلْ یَا عِبَادِیَ ..... الخ﴾ (الزمر: ۵۸) وحشی نے کہا جی ہاں بے شک یہ نجات کی صاف ضمانت ہے اور اسلام قبول کر لیا - حاضرین نے سوال کیا یا رسول اللہؐ یہ بشارت ان کے لیے مخصوص ہے یا سب کے لیے ہے؟ آپؐ نے فرمایا سب کے لیے -

خدا کی یہ شان مغفرت سن کر کسی نے مشرک کی مغفرت کا سوال کیا آپ نے یہی جواب دیا کہ مشرک کے لیے بھی مایوسی کی کوئی بات نہیں وہ بھی توبہ کرے اور اس عام رحمت میں آ جائے - بعض شارحین کو توبہ سے شرک کی مغفرت بدیہی بات معلوم ہوئی تو انہوں نے اس سوال و جواب میں اور بہت سی توجیہات کی ہیں ہمارے نزدیک جس دور میں زنا و سرقہ جیسے معاصی کی معافی کا تصور مشکل ہو اس ....

(۵۰) عَنْ اَسْمَاءَ بِنْتِ يَزِيْدَ ؓ قَالَتْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقْرَأُ ﴿يٰعِبَادِيَ الَّذِيْنَ اَسْرَفُوْا عَلٰى اَنْفُسِهِمْ لَا تَقْنَطُوْا مِنْ رَّحْمَةِ اللّٰهِ اِنَّ اللّٰهَ يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ جَمِيْعًا﴾ (الزمر:۵۸) وَ لَا يُبَالِيْ. (رواہ احمد و الترمذی)

(۵۰) اسماء بنت یزید فرماتی ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ آیت پڑھتے سنا ہے ﴿یا عبادی﴾ الخ اے میرے بندو جنہوں نے اپنی جانوں پر زیادتی کی ہے' خدا کی رحمت سے امید نہ توڑو' خدا کی یہ شان ہے کہ وہ سب گناہ بخش سکتا ہے اور کوئی پرواہ نہیں کرتا۔

(اس حدیث کو احمد و ترمذی نے روایت کیا ہے)

(۵۱) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ ؓ قَالَ قَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ صَلٰوةٍ وَ قُمْنَا مَعَهٗ فَقَالَ اَعْرَابِيٌّ وَ هُوَ فِي الصَّلٰوةِ اَللّٰهُمَّ ارْحَمْنِيْ وَ مُحَمَّدًا وَلَا تَرْحَمْ مَعَنَا اَحَدًا فَلَمَّا سَلَّمَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لِلْاَعْرَابِيِّ لَقَدْ تَحَجَّرْتَ وَ اسِعًا. (رواہ البخاری وغیرہ)

(۵۱) ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نماز کے لیے کھڑے ہوئے ہم بھی آپؐ کے ساتھ کھڑے ہو گئے تو ایک دہقانی نے نماز میں کہا اے اللہ! صرف میرے اوپر اور محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر رحم کر' ہمارے ساتھ کسی اور پر رحم مت کر۔ جب آپؐ نے سلام پھیرا تو اس دہقانی سے فرمایا تو نے تو بڑی وسیع چیز کو تنگ کر دیا۔

(اس حدیث کو بخاری وغیرہ نے روایت کیا ہے)

## باب حق اللّٰہ علی العباد

## بندوں پر خدائے تعالیٰ کا کیا حق ہے

(۵۲) عَنْ مُعَاذٍ ؓ قَالَ كُنْتُ رِدْفَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلٰى حِمَارٍ يُقَالُ لَهٗ عُفَيْرٌ فَقَالَ يَا مُعَاذُ تَدْرِيْ مَا حَقُّ اللّٰهِ عَلَى الْعِبَادِ وَ مَا حَقُّ الْعِبَادِ عَلَى اللّٰهِ قُلْتُ اللّٰهُ وَ رَسُوْلُهٗ اَعْلَمُ قَالَ فَاِنَّ حَقَّ اللّٰهِ عَلَى الْعِبَادِ اَنْ يَعْبُدُوا اللّٰهَ وَ لَا يُشْرِكُوْا بِهٖ شَيْئًا وَ حَقُّ الْعِبَادِ عَلَى اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ اَلَّا يُعَذِّبَ مَنْ لَا يُشْرِكُ

(۵۲) معاذؓ کہتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ایک گدھے پر سوار تھے جس کو عفیر کہا جاتا تھا میں آپؐ کے پیچھے بیٹھا ہوا تھا آپؐ نے آواز دی اے معاذ! (بعض روایات میں تین بار آواز دینے کا ذکر ہے تاکہ یہ خوب متوجہ ہو جائیں) جانتے ہو بندوں پر خدا کا اور خدا پر بندوں کا کیا حق ہے؟ میں نے عرض کیا اللہ اور اس کے رسول کو زیادہ علم ہے۔ فرمایا اللہ کا حق اس کے بندوں پر یہ ہے کہ صرف اسی کی بندگی کریں اور کسی کو اس کا شریک نہ ٹھہرائیں اور بندوں کا اللہ پر یہ حق ہے کہ جو اس کا شریک نہ ٹھہرائے اس کو

---

.... میں شرک کی مغفرت کا تصور مشکل نظر آئے تو کیا بعید ہے۔ یہ ہدایت اسلامی دور کی بات ہے نہ کہ عہد جاہلیت کی۔ ابو ذر کی حدیث میں ابھی آنے والا ہے کہ زنا و سرقہ کی مغفرت پر انہیں کتنا تعجب تھا۔

(۵۱) * اس ان پڑھ نو مسلم کی سمجھ میں بھلا خدا کی رحمت کی وسعت کا تصور کہاں آ سکتا تھا یہی اس کے بڑے خلوص کی بات تھی کہ اس نے اس نعمت میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی شرکت گوارا کر لی مگر اس سے زیادہ شرکت وہ برداشت نہ کر سکا کہ اس بیچارہ کے خیال کے موافق شرکاء کی تعداد جتنی بڑھتی جائے گی اس کا حصہ اتنا ہی گھٹتا جائے گا۔ آپؐ نے فرمایا گھبرا مت رحمت تو اتنی ہے کہ سب پر چھا جائے پھر تنگ نہ ہو' تو ہی اسے تنگ سمجھ رہا ہے۔ ان الفاظ میں قرآنی لفظ رحمتی وسعت کی طرف اشارہ تھا سبحان اللہ جواب میں کتنی سادگی اور سادگی میں کتنی حقیقت ہے۔

(۵۲) * عفیر۔ مسند احمد میں اس کا نام یعفور ہے۔ عرب میں حیوانات کے نام رکھنے کا بھی دستور تھا جیسا کہ انگریز بھی کتوں کے نام رکھتے ہیں۔ مالک پر مملوک کا آقا پر غلام کا بھلا کیا حق مگر صفت رحمت و جود چاہتی ہے کہ محتاجوں کی خود قرض دار بن جائے اور پھر اس ....

بِہٖ شَیْـئًـا قُلْتُ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ اَفَلَا اُبَشِّرُ النَّاسَ قَالَ لَا تُبَشِّرْھُمْ فَیَتَّکِلُوْا.

(رواھما الشیخان و الترمذی)

عذاب نہ دے- میں نے عرض کیا یا رسول اللہ! اجازت ہو تو یہ خوشخبری اور لوگوں کو بھی سنا دوں؟ فرمایا نہیں کہیں وہ اسی پر بھروسہ کر کے بیٹھ نہ رہیں-

(اس حدیث کو شیخین اور ترمذی نے روایت کیا ہے)

(۵۳) عَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ یَا اَبَاھُرَیْرَۃَ ھَلْ تَدْرِیْ مَا حَقُّ النَّاسِ عَلَی اللّٰہِ وَ مَا حَقُّ اللّٰہِ عَلَی النَّاسِ قُلْتُ اللّٰہُ وَ رَسُوْلُہٗ اَعْلَمُ قَالَ حَقُّ اللّٰہِ عَلَی النَّاسِ اَنْ یَعْبُدُوْہُ وَ لَا یُشْرِکُوْا بِہٖ شَیْئًا فَاِذَا فَعَلُوْا ذٰلِکَ فَحَقٌّ عَلَیْہِ اَنْ لَّا یُعَذِّبَھُمْ. (رواہ احمد)

(۵۳) ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے ابو ہریرہؓ جانتے ہو لوگوں کا خدا پر اور خدا کا لوگوں پر کیا حق ہے؟ میں نے عرض کیا اللہ اور اس کا رسول ہی زیادہ جانتے ہیں فرمایا خدا کا حق لوگوں پر یہ ہے کہ وہ اسی کی عبادت کریں اور کسی کو اس کا شریک نہ ٹھہرائیں اور جب وہ ایسا کریں تو اس پر یہ حق ہے کہ پھر ان کو عذاب نہ دے-

(اس حدیث کو امام احمد نے روایت کیا ہے)

(۵۴) عَنْ سُھَیْلِ بْنِ الْبَیْضَاءِ قَالَ بَیْنَمَا نَحْنُ فِیْ سَفَرٍ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَ اَنَا رَدِیْفُہٗ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَا سُھَیْلُ بْنُ الْبَیْضَاءِ وَ رَفَعَ

(۵۴) سہیل بن بیضاء رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت فرماتے ہیں کہ ہم ایک سفر میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تھے اور میں آپؐ کا ردیف تھا- آپ (صلی اللہ علیہ وسلم) نے دو بار یا تین بار بلند آواز سے پکارا اے سہل بن بیضاء! یہ ہر مرتبہ جواب دیتے رہے (مگر آپ (صلی اللہ علیہ وسلم) کچھ

---

.... حق کو اس اہتمام سے ادا کرے گویا اس کے ذمہ یہ واقعی واجب حق تھا کمالِ قدرت کے ساتھ اگر کمالِ وجود بھی ہو تو اس کا اقتضاء یہ ہونا چاہیے ورنہ اللہ کی ذات پاک پر کسی کا حق نہیں اسی کا حق سب پر ہے-

(۵۳) * عام طور پر اس بشارت کو سنانے کی ممانعت کا یہ مطلب نہیں تھا کہ آپ کو صحابہؓ کے متعلق فرائض چھوڑ بیٹھنے کا کوئی احتمال ہو سکتا تھا- فرض و واجب جن کا شریعت مطالبہ رکھتی ہے بھلا کون ترک کرتا- بلکہ یہاں صرف وہ اعمال مراد ہیں جہاں بندہ رغبت میں سرگرمی اور اطمینان کے حال میں سرد مہری دکھلانے کا خود مختار ہے حقیقت یہ ہے کہ انسان ایسا کمزور اور بے صبر ہے کہ خوف زیادہ ہو جب عمل سے معطل ہو جاتا ہے اور اگر اطمینان زیادہ ہو تو بھی سست رفتار بن جاتا ہے- رحمت چاہتی ہے کہ ہر حال دے اور اتنا دے جتنا کوئی حریص سے حریص لے سکتا ہے دوزخ سے نجات کوئی شبہ نہیں کہ انسان کے لیے بڑی کامیابی ہے مگر رحمت صرف اس پر راضی نہیں وہ چاہتی ہے کہ اپنے وفاداروں کو اپنے اور خزائن لوٹنے کا موقعہ دے اس لیے مقصود یہ ہے کہ عملی سرگرمی زیادہ سے زیادہ جاری رہے- حدیث نمبر ۴۷ پر غور کیجئے اس میں کلمہ شہادت کے ساتھ نماز، روزہ کا بھی ذکر ہے اور وہاں بھی بشارت پر یہی سوال و جواب مذکور ہیں- معلوم ہوا کہ یہاں نماز، روزہ جیسے فرائض میں سستی کا ذکر نہیں بلکہ ان عباداتِ نافلہ کا ذکر ہے جس میں نفسیاتی تاثرات سے انسان سستی یا چستی دکھلانے کا مختار ہے کوئی شبہ نہیں کہ اگر صدرِ اوّل کے نو مسلموں کو صرف فرائض پر جنت کی بشارت سنا دی جاتی تو ان میں نوافل کی ادائیگی کا جذبہ سست پڑ جانے کا اندیشہ ہو سکتا تھا- حدیث نمبر ۴۸ میں اس کی صاف تصریح ہے کہ جنت میں ایک سے ایک بڑھ کر طبقہ ہے، رحمت کا اقتضاء یہ ہے کہ وہ سب کو اس کی ترغیب دے کہ وہ زیادہ سے زیادہ سعی کر کے جنت کا بلند سے بلند مقام حاصل کرے اور صرف نجات پر قناعت کر کے مقاماتِ عالیہ سے محروم نہ رہے- شارحین نے یہاں اور بہت توجیہات کی ہیں مگر ہمارے نزدیک احادیث کی روشنی میں حضرت استاد مرحوم کی صرف یہی ایک توجیہ دل پذیر ہے-

(۵۴) * کفار دوزخ کی حلال خوراک ہیں وہ اسی طرح انہیں کھائے گی جیسا حلال کھانا بے کھٹکے کھایا جاتا ہے مگر مؤمن اس پر حرام کیا گیا ہے اس لیے مؤمن سے اس طرح اجتناب کرے گی جیسا حرام سے اجتناب کرنا چاہیے- ہمارے بیان سے اب اس تعبیر کا حسن ....

صَوْتَهُ مَرَّتَيْنِ اَوْ ثَلَاثًا كُلُّ ذَالِكَ يُجِيْبُهُ سُهَيْلٌ فَسَمِعَ صَوْتُ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَظَنُّوْا اَنَّهُ يُرِيْدُهُمْ فَحَبَسَ مَنْ كَانَ بَيْنَ يَدَيْهِ وَ لَحِقَهُ مَنْ كَانَ خَلْفَهُ حَتّٰى اِذَا اجْتَمَعُوْا قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنَّهُ مَنْ شَهِدَ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ حَرَّمَهُ اللّٰهُ عَلَى النَّارِ وَ اَوْجَبَ لَهُ الْجَنَّةَ (وَ فِيْ رِوَايَةٍ) اَوْجَبَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ لَهُ بِهَا الْجَنَّةَ وَ اَعْتَقَهُ بِهَا مِنَ النَّارِ. (رواه احمد و الطبرانی)

نہ فرماتے تا کہ وہ خوب متوجہ ہو جائیں اور اس تاخیر میں دوسروں کو بھی سننے کا موقعہ مل جائے) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی یہ آواز اور صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین نے بھی سن پائی اور خیال کیا کہ غالباً آپ صلی اللہ علیہ وسلم ان سے بھی کچھ کہنا چاہتے ہیں اس لیے جو لوگ وہاں موجود تھے وہ ٹھہر گئے اور جو پیچھے تھے وہ آ ملے جب سب جمع ہو گئے تو آپؐ نے فرمایا جو گواہی دے گا کہ خدا کوئی نہیں مگر اللہ' وہ اس کو دوزخ پر حرام کر دے گا اور اسے یقیناً جنت دے گا- اور ایک روایت میں ہے کہ اس شہادت کی وجہ سے یقیناً اس کو جنت دے گا اور دوزخ سے نجات بخشے گا-

(اس حدیث کو احمد' طبرانی نے روایت کیا ہے)

(۵۵) عَنْ اَبِىْ مُوْسَى الْاَشْعَرِيِّ ؓ قَالَ اَتَيْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَ مَعِيْ نَفَرٌ مِّنْ قَوْمِيْ فَقَالَ اَبْشِرُوْا وَ بَشِّرُوْا مَنْ وَرَاءَ كُمْ اَنَّهُ مَنْ شَهِدَ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ صَادِقًا بِهَا دَخَلَ الْجَنَّةَ فَخَرَجْنَا مِنْ عِنْدِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نُبَشِّرُ النَّاسَ فَاسْتَقْبَلَنَا عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ (رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ) فَرَجَعَ بِنَا اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ عُمَرُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِذًا يَتَّكِلُ النَّاسُ فَسَكَتَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ.

(رواه احمد و الطبرانی)

(۵۵) ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں اپنی قوم کے چند افراد کے ساتھ حاضر ہوا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تمہیں خوشخبری ہو اور جو لوگ تمہارے اُس طرف ہیں ان کو بھی یہ خوشخبری سنا دو کہ جو شخص صدق دل سے گواہی دے گا کہ خدا کوئی نہیں مگر اللہ' وہ جنت میں جائے گا - ہم آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں سے یہ خوشخبری سنانے کے لیے نکلے تو سامنے سے حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ آ رہے تھے وہ ہم کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں پھر واپس لے گئے اور عرض کرنے لگے یا رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم)! لوگ تو اس پر بھروسہ کر کے بیٹھ جائیں گے- آپ (صلی اللہ علیہ وسلم) نے کچھ نہ فرمایا اور خاموش ہو گئے-

(اس حدیث کو امام احمد اور طبرانی نے روایت کیا ہے)

(۵٦) عَنْ مُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ ؓ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ

(۵٦) معاذ بن جبلؓ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے

---

☜ .....آپ کی سمجھ میں آ گیا ہوگا کہ یہاں دوزخ مؤمن پر حرام کر دی جائے گی کے بجائے دوزخ پر مؤمن کے حرام ہونے کی تعبیر کیوں اختیار کی گئی ہے-

(۵٦) * اس حدیث سے اندازہ کرو کہ صحابہ کو احادیث کی تبلیغ کی کس درجہ اہمیت تھی یعنی وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی کوئی مشہور سے مشہور حدیث بھی اپنے سینہ میں لے جانا کتمانِ علم کے برابر سمجھتے تھے- اگر احادیث کی حیثیت تشریعی نہ ہوتی یا کتاب اللہ کے بعد یہ ☜ ....

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَا مِنْ اَحَدٍ يَشْهَدُاَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ صِدْقًا مِنْ قَلْبِهٖ اِلَّا حَرَّمَهُ اللّٰهُ عَلَى النَّارِ قَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَفَلَا اُخْبِرُبِهِ النَّاسَ فَيَسْتَبْشِرُوْنَ قَالَ اِذًا يَتَّكِلُوْا وَ اَخْبَرَبِهَا مُعَاذٌ عِنْدَ مَوْتِهٖ تَاَثُّمًا.

(رواه الشيخان و الترمذي)

فرمایا ہے جو شخص صدق دل سے گواہی دے کہ خدا کوئی نہیں مگر اللہ اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم اس کے پیغمبر ہیں وہ یقیناً اس کو دوزخ پر حرام کر دے گا - انہوں نے عرض کیا' کیا یہ خوشخبری میں اور لوگوں کو بھی سنا دوں؟ فرمایا پھر لوگ بھروسہ کر کے بیٹھ جائیں گے اس لیے معاذ رضی اللہ عنہ نے اپنی موت کے وقت یہ حدیث بیان کی' مبادا اخفاء حدیث کا گناہ ان کے سر رہ جائے-

(اس حدیث کو شیخین اور ترمذی نے روایت کیا ہے)

(۵۷) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ اَنَا مِمَّنْ شَهِدَ مُعَاذًا حِيْنَ حَضَرَتْهُ الْوَفَاةُ يَقُوْلُ اكْشِفُوْا عَنِّيْ سَجْفَ الْقُبَّةِ اُحَدِّثُكُمْ حَدِيْثًا مِنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَمْ يَمْنَعْنِيْ اَنْ اُحَدِّثَكُمُوْهُ اِلَّا اَنْ تَتَّكِلُوْا سَمِعْتُهٗ يَقُوْلُ مَنْ شَهِدَ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُخْلِصًا مِنْ قَلْبِهٖ اَوْ يَقِيْنًا مِنْ قَلْبِهٖ لَمْ يَدْخُلِ النَّارَ وَ قَالَ مَرَّةً دَخَلَ الْجَنَّةَ وَ لَمْ تَمَسَّهُ النَّارُ. (رواه احمد)

(۵۷) جابر بن عبد اللہ فرماتے ہیں کہ میں معاذ رضی اللہ عنہ کی وفات کے وقت موجود تھا انہوں نے فرمایا میرے سامنے سے ذرا قبّہ کا پردہ ہٹا دو تمہیں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ایک حدیث سناؤں گا جواب تک صرف اس لیے نہیں سنائی تھی کہ تم اس پر بھروسہ کر کے بیٹھ نہ جاؤ' میں نے آپ کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے کہ جو صاف دل سے (یا دلی یقین کے ساتھ راوی کو لفظ میں تردد ہے) گواہی دے کہ خدا کوئی نہیں مگر اللہ' وہ کبھی دوزخ میں نہیں جائے گا اور ایک مرتبہ یہ لفظ فرمائے کہ جنت میں جائے گا اور آگ اسے چھو بھی نہ سکے گی-

(اس حدیث کو امام احمد نے روایت کیا ہے)

(۵۸) عَنْ مُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ مَنْ لَقِيَ اللّٰهَ لَا يُشْرِكُ بِهٖ شَيْئًا وَ يُصَلِّي الْخَمْسَ وَ يَصُوْمُ رَمَضَانَ غُفِرَلَهٗ قُلْتُ اَفَلَا اُبَشِّرُهُمْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ دَعْهُمْ يَعْمَلُوْا.

(رواه احمد)

(۵۸) معاذ بن جبل رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے جو خدا سے ملے گا کہ اس کے ساتھ کسی کو شریک نہ ٹھیرایا ہو' پانچوں نمازیں پڑھی ہوں' رمضان کے روزہ رکھے ہوں وہ بخش دیا جائے گا میں نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اجازت ہو تو یہ خوشخبری مسلمانوں کو سنا دوں؟ فرمایا انہیں عمل میں لگا رہنے دو-

(اس حدیث کو امام احمد نے روایت کیا ہے' از مشکوٰۃ)

---

.... تشریحات غیر ضروری ہوتیں تو یہ اہتمام کس لیے تھا - نیز یہ بھی معلوم ہوا کہ صحابہ رضی اللہ عنہم کے نزدیک ﴿اِنَّ الَّذِيْنَ يَكْتُمُوْنَ مَا اَنْزَلْنَا مِنَ الْبَيِّنَاتِ وَ الْهُدٰى﴾ (البقرہ:۱۵۹) (میں) جس طرح کہ آیات قرآنیہ داخل تھیں اسی طرح احادیث نبویہ بھی داخل تھیں اور امت کا فریضہ یہ تھا کہ دین اپنی مجموعی تشریحات کے ساتھ ایک قرن سے دوسرے قرن اور ایک دور سے دوسرے دور تک پہنچایا جائے جو لوگ احادیث سے بے نیازی کا اظہار کرتے ہیں وہ احادیث سے نہیں خدا کے رسول سے بے نیازی چاہتے ہیں نَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنْ شُرُوْرِ اَنْفُسِنَا وَ مِنْ سَيِّئَاتِ اَعْمَالِنَا.

(۵۸) * یہ حدیث صرف سابق واقعہ کی مزید تشریح کے لیے نقل کی گئی ہے-

(۵۹) عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ صَامَ رَمَضَانَ وَ صَلَّى الصَّلٰوةَ وَ حَجَّ الْبَيْتَ لَا اَدْرِىْ اَذَكَرَ الزَّكٰوةَ اَمْ لَا اِلَّا كَانَ حَقًّا عَلَى اللّٰهِ اِنْ يَّغْفِرَلَهٗ اِنْ هَاجَرَ فِىْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اَوْ مَكَثَ بِاَرْضِهِ الَّتِىْ وُلِدَ بِهَا قَالَ مُعَاذٌ اَلَا اُخْبِرُ بِهَا النَّاسَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذَرِ النَّاسَ يَعْمَلُوْنَ فَاِنَّ فِى الْجَنَّةِ مِائَةَ

(۵۹) معاذ بن جبل رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے جو رمضان کے روزے رکھے، نماز پڑھے، بیت اللہ کا حج کرے، مجھے یاد نہیں کہ آپ نے زکوٰۃ کا بھی ذکر کیا تھا یا نہیں تو خدا پر حق ہوگا کہ وہ اس کو بخش دے خواہ اس نے خدا کے لیے ہجرت کی ہو یا اسی جگہ پر رہا ہو جہاں اس کی پیدائش ہوئی ہے۔ حضرت معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عرض کیا کیا لوگوں کو بھی اس کی اطلاع نہ کردوں؟ (آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے) فرمایا انہیں عمل کرنے دو کیونکہ جنت کے سو درجے ہیں

---

(۵۹) * بعض مصنفین نے یہ سمجھا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے عام طور پر یہ خوشخبری سنانے کی ممانعت اس بنا پر فرمائی تھی کہ اسلام کے تازہ حلقہ بگوش صرف شہادتین پر فوز و فلاح کی غلط فہمی میں مبتلا نہ ہو جائیں مگر سوال یہ ہے کہ جب ایک بار نماز، روزہ کی فرضیت ان کے سامنے واضح کی جا چکی تھی تو پھر اس غلط فہمی کا موقعہ کیا تھا کیا یہ حدیث نماز، روزہ کی فرضیت کو منسوخ کر رہی تھی۔ حضرت استاد قدس سرہ نے ترمذی کی اس حدیث کی روشنی میں یہ ثابت کیا ہے کہ صحابہؓ کے متعلق یہاں اس غلط فہمی کا کوئی احتمال نہ تھا چنانچہ معاذ رضی اللہ عنہ جب اسی روایت کو تفصیل کے ساتھ بیان کرتے ہیں تو اس میں شہادتین کے ساتھ بقیہ اور فرائض اسلام کا بھی ذکر کر دیتے ہیں۔ ظاہر ہے کہ اس تفصیلی روایت میں آپ کی بشارت جملہ فرائض اسلام کی ادائیگی سے وابستہ ہے تو پھر ان کے ترک کا تصور کیسے کیا جا سکتا ہے۔ ترمذی کی اس روایت نے یہ بات بالکل صاف کر دی ہے کہ آپ کا روئے سخن ہرگز فرائض کی جانب نہیں بلکہ ان اعمال کی جانب ہے جن سے نجات کے سوا جنت کے مراتب کا تعلق ہے اسی لیے آپ نے فرمایا کہ جنت کے سو درجے ہیں، نجات تو ہر درجہ [illegible] حاصل ہے مگر آپ کی تمنا یہ ہے کہ امت نجات کے اعلیٰ سے اعلیٰ مراتب حاصل کرے ابتداء میں عبادت نفع و ضرر کی وجہ سے ہوتی ہے اس لیے نجات کی بشارت سن کر شب و روز کی اعلیٰ جدوجہد میں سستی پیدا ہو سکتی ہے لیکن جب نفع و نقصان کا سوال پیش نظر نہیں رہتا اور قرب و رضاء کا بلند مقصد سامنے آ جاتا ہے تو پھر انسان اتنا حریص بن جاتا ہے کہ نجات جیسی اہم کامیابی پر بھی قناعت نہیں کرتا اور قرب کی اعلیٰ سے اعلیٰ منزل طے کرنے کے بعد تشنہ اور پیاسا ہی رہتا ہے جس کے سامنے مقصد یہ ہے اس کے لیے تو نجات کی بشارت سے کیا خطرہ لیکن جو ابھی تک صرف نجات کو آخری منزل سمجھ رہا ہے ہو سکتا ہے کہ وہ فرائض کی ادائیگی پر نجات کی بشارت سن کر یہیں تھک کر بیٹھ رہے اور نوافل کی سرگرمی چھوڑ دے۔ رسولؐ خدا چاہتے ہیں کہ یہ شخص بھی سرگرم عمل رہے تاکہ آپ کی امت کا مبتدی اور منتہی سب نجات کے اعلیٰ سے اعلیٰ مراتب میں کامیاب رہیں۔ اس حدیث کو بغور پڑھیے تو بے تکلف یہی مضمون آپ کے ذہن میں آ جائے گا۔

حدیث سے یہ بھی معلوم ہو گیا کہ جنت کی چھت کیا ہے اس کے سب سے اونچے درجہ کا نام کیا ہے اور جنت کی نہروں کا اصل منبع کہاں ہے۔ عالم غیب کی کچھ باتیں ہمیں بتلا دی گئی ہیں تاکہ ایمان لانے کے لیے ان کا تھوڑا سا تصور بھی ہو جائے ورنہ جو عالم کہ مشاہدہ سے تعلق رکھتا ہے اس کی تفصیل میں جانا بلاوجہ دماغ کے لیے ایک پریشانی کا موجب ہے انگلستان کی پوری حقیقت انگلستان دیکھنے کے بعد ہی معلوم ہو سکتی ہے اگر اس کے چمن، روشنیاں اور سڑکوں کا جدید ڈیزائن تفصیلی طور پر بیان کیا جائے تو جو اس طور و انداز سے بالکل ناآشنا ہیں ان کے لیے بلاوجہ یہ ایک ناقابل برداشت بار ہوگا وہ اپنے ملک کے انداز کے مطابق اس کو سمجھنے کی کوشش کریں گے اور جب اس سے ☜ ....

دَرَجَةٍ مَابَيْنَ كُلِّ دَرَجَتَيْنِ كَمَا بَيْنَ السَّمَاءِ وَ الْاَرْضِ وَ الْفِرْدَوْسُ اَعْلَى الْجَنَّةِ وَ اَوْسَطُهَا وَ فَوْقَ ذَالِكَ عَرْشُ الرَّحْمٰنِ وَ مِنْهَا تَفَجَّرُ اَنْهَارُ الْجَنَّةِ فَاِذَا سَأَلْتُمُ اللّٰهَ فَاسْأَلُوْهُ الْفِرْدَوْسَ.

(رواہ الترمذی)

ہر دو درجوں میں اتنا فاصلہ ہے جتنا کہ آسمان و زمین میں اور فردوس جنت کا سب سے اعلیٰ اور سب سے بہتر طبقہ ہے اس پر رحمٰن کا عرش ہے اور وہیں سے جنت کی نہریں پھوٹی ہیں جب تم اللہ سے مانگو تو فردوس مانگو۔

(اس حدیث کو ترمذی نے روایت کیا ہے)

(۶۰) عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ ؓ قَالَ كُنَّا قُعُوْدًا حَوْلَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَ مَعَنَا اَبُوْبَكْرٍ وَ عُمَرُ فِیْ نَفَرٍ فَقَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنْ بَيْنِ اَظْهُرِنَا فَاَبْطَأَ عَلَيْنَا وَ خَشِيْنَا اَنْ يُقْتَطَعَ دُوْنَنَا وَ فَزِعْنَا فَقُمْنَا فَكُنْتُ اَوَّلَ مَنْ فَزِعَ فَخَرَجْتُ اَبْتَغِیْ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَتّٰى اَتَيْتُ حَائِطًا لِّلْاَنْصَارِ لِبَنِی النَّجَّارِ فَدُرْتُ بِهٖ هَلْ اَجِدُلَهٗ بَابًا فَلَمْ اَجِدْ فَاِذَا رَبِيْعٌ يَدْخُلُ فِیْ جَوْفِ حَائِطٍ مِّنْ بِئْرٍ خَارِجَةٍ وَ الرَّبِيْعُ الْجَدْوَلُ قَالَ فَاحْتَفَزْتُ فَدَخَلْتُ عَلٰى

(۶۰) ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ ہم چند صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اردگرد بیٹھے ہوئے تھے (اس وقت) ہمارے ساتھ ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وعمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ بھی تھے' یکا یک آپ ؐ ہمارے درمیان سے اٹھ کھڑے ہوئے (اور کہیں تشریف لے گئے) جب بہت دیر گذر گئی تو ہمیں تشویش ہوئی کہ ہم سے علیحدہ ہو کر آپ ؐ پر کوئی حادثہ پیش نہ آ جائے۔ اس خیال سے ہم سب گھبرا گئے اور سب سے پہلے گھبرانے والوں میں میں تھا میں آپ کو ڈھونڈھنے کے لیے نکلا' قبیلہ بنی النجار کے ایک انصاری کے باغ پر پہنچا اس کا دروازہ تلاش کیا مگر نہ ملا کیا دیکھتا ہوں کہ باہر ایک کنوئیں سے ایک ربیع باغ میں جارہی ہے'' ربیع گول اور نالی کو کہتے ہیں'' ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں میں سکڑ کر اسی میں گھس گیا اور آپ ؐ کی خدمت میں جا پہنچا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا



ﷺ ....ہٹ کر انہیں سمجھانے کی کوشش کی جائے گی تو ان کا دماغ الجھے گا۔ شریعت اس بے معنی الجھاؤ میں دماغوں کو مبتلا کرنا چاہتی نہیں جو چیز کل مشاہدہ کے بعد بہت آسانی سے بغیر الجھاؤ نظر آ جانے والی ہے اس کو قبل از وقت کیوں زیر بحث لایا جائے۔ آج عمل کی تفصیل درکار ہے اور کل جزاء کی تفصیل خود بخود سامنے آ جانے والی ہے۔ حکیم وہی ہے جو تفصیل کے موقعہ پر تفصیل اور اجمال کے محل میں اجمال کی رعایت کرے۔ جدید دماغوں کا قبل از وقت آخرت کے تفصیلی نقشوں کا ہم سے مطالبہ کرنا ناانصافی اور جلد بازی ہے۔

(۶۰) * عرب کے دستور کے مطابق یہاں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے نعلین مبارک ابو ہریرہؓ کے ساتھ کر دیئے تھے تا کہ اس کی دلیل ہوں کہ آپ ہی نے ان کو بھیجا ہے۔ چونکہ یہاں ابو ہریرہؓ اور چند صحابہؓ کی آمد بڑے اضطراب اور بے چینی کی حالت میں ہوئی تھی اس لیے وقت کی مصلحت اس کی مقتضی ہوئی کہ ان کو ایسی بشارت سنا دی جائے جو اس وقت ان کے اضطراب کے لیے مرہم تسکین بن جائے اور آئندہ کے لیے یہ اثر پیدا کر دے کہ جس ذات پاک کے لیے وہ اتنے مضطرب تھے اگر اس کا دس گنہ اور مضطرب ہوتے جب بھی کم تھا۔ یہ تمام بات چیت وقتی تاثرات کے ماتحت تھی۔ ادھر صحابہ کرامؓ اپنے رسول کی تلاش میں مدہوش تھے ادھر رسول کا پیمانہ محبت ان کی یہ سراسیمگی دیکھ کر چھلک رہا تھا۔ عمر فاروقؓ کو کیا خبر تھی کہ صحابہ کی اس پریشانی پر رسول کی محبت کا سمندر کتنا جوش مار رہا ہے اس لیے اپنے رسول ﷺ ....

رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ. اَبُوْ هُرَيْرَةَ فَقُلْتُ نَعَمْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ مَاشَانُكَ قُلْتُ كُنْتَ بَيْنَ اَظْهُرِنَا فَقُمْتَ فَاَبْطَاْتَ عَلَيْنَا فَخَشِيْنَا اَنْ تُقْتَطَعَ دُوْنَنَا فَفَزِعْنَا فَكُنْتُ اَوَّلَ مَنْ فَزِعَ فَاَتَيْتُ هٰذَا الْحَائِطَ فَاحْتَفَزْتُ كَمَا يَحْتَفِزُ الثَّعْلَبُ وَ هٰؤُلَاءِ النَّاسُ وَرَائِيْ فَقَالَ يَا اَبَا هُرَيْرَةَ وَ اَعْطَانِيْ نَعْلَيْهِ فَقَالَ اذْهَبْ بِنَعْلَيَّ هَاتَيْنِ فَمَنْ لَقِيَكَ مِنْ وَرَاءِ هٰذَا الْحَائِطِ يَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُسْتَيْقِنًا بِهَا قَلْبُهُ فَبَشِّرْهُ بِالْجَنَّةِ فَكَانَ اَوَّلَ مَنْ لَقِيْتُ عُمَرُ ؓ فَقَالَ مَا هَاتَانِ النَّعْلَانِ يَا اَبَاهُرَيْرَةَ فَقُلْتُ هَاتَانِ نَعْلَا رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَعَثَنِيْ بِهِمَا مَنْ لَقِيْتُ يَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُسْتَيْقِنًا بِهَا قَلْبُهُ بَشَّرْتُهُ بِالْجَنَّةِ فَضَرَبَ عُمَرُ بَيْنَ ثَدْيَيَّ فَخَرَرْتُ لِاسْتِيْ فَقَالَ اِرْجِعْ يَا اَبَاهُرَيْرَةَ فَرَجَعْتُ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاَجْهَشْتُ بِالْبُكَاءِ وَ رَكِبَنِيْ عُمَرُ وَ اِذَا هُوَ عَلٰى اَثَرِيْ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا لَكَ يَا اَبَاهُرَيْرَةَ قُلْتُ لَقِيْتُ عُمَرَ فَاَخْبَرْتُهُ بِالَّذِيْ بَعَثْتَنِيْ بِهٖ

ابو ہریرہ (رضی اللہ تعالیٰ عنہ)! میں نے عرض کیا جی یا رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم)! فرمایا کیا حال ہے؟ میں نے عرض کیا آپ ہم میں تشریف فرما تھے پھر آپ ؐ اُٹھے جب بہت دیر ہوگئی تو ہمیں گھبراہٹ ہوئی، کہیں ہماری غیبت میں آپ ؐ پر کوئی حادثہ پیش نہ آ جائے سب سے پہلے میں گھبرایا اور اس باغ تک (ڈھونڈتا ہوا) آ گیا (یہاں دروازہ نہ ملا) تو لومڑی کی طرح سکڑ کر (نالی کے راستہ سے) اندر گھس آیا اور بقیہ لوگ بھی میرے پیچھے آ رہے ہیں- آپ نے مجھے اپنے دونوں چپل اٹھا کر دیئے اور فرمایا اے ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ جاؤ انہیں لے جاؤ اور باغ کے پیچھے جو شخص یقین کے ساتھ یہ گواہی دیتا ہوا مل جائے کہ خدا کوئی نہیں مگر اللہ اس کو جنت کی خوشخبری سنا دو (یہ روانہ ہوئے) سب سے پہلے عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ ملے پوچھا اے ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ یہ چپل کیسے ہیں؟ میں نے کہا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ہیں اور مجھے اس لیے بھیجا ہے کہ جو مجھے راستہ میں یقین کے ساتھ لا الہ الا اللہ کہتا ہوا مل جائے اسے جنت کی بشارت سنا دوں اس پر عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے میری چھاتیوں کے درمیان اس زور سے ہاتھ مارا کہ میں سرین کے بل پیچھے جا پڑا اور بولے ابو ہریرہ (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) جاؤ واپس جاؤ میں آپ ؐ کی خدمت میں آیا اور پھوٹ پھوٹ کر رونے لگا- عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا خوف میرے سر پر سوار ہی تھا کیا دیکھتا ہوں کہ میرے پیچھے پیچھے وہ آ پہنچے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے دریافت فرمایا ابو ہریرہ (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) خیریت ہے؟ میں نے عرض کیا مجھے راستہ میں عمر (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) ملے تو جس کام کے لیے آپ نے مجھے بھیجا تھا میں نے انہیں اس کی خبر کر دی انہوں نے اس زور سے میرے سینہ

ﷺ .... کے مشن کے کامیاب بنانے کا جو بہترین مشورہ اپنی سمجھ میں آ رہا تھا اس کی دھن میں ابو ھریرہؓ کو واپس کر دیا ابھی تک پوری بات کی تحقیق بھی نہ تھی اس لیے پہلے حاضر ہو کر واقعہ کی تحقیق کی جب معاملہ کی حقیقت وہی نکلی جو ابو ہریرہؓ نے سمجھی تھی تو بے تکلف اپنی رائے بارگاہ رسالت میں پیش کر دی- مسئلہ کی کچھ بات نہ تھی، حلال و حرام کا کوئی حکم نہ تھا صرف مصلحت کی بات تھی، وہاں بھی ایک سچے مشیر کی رائے کی قدر دانی کی گئی اور محبت و مصلحت کے دو پہلوؤں میں مصلحت کو ترجیح دے دی گئی-

مخاطب اگر متکلم کا مزاج شناس ہو تو اس کے امر و نہی کے مراتب سمجھ لیتا ہے اور مشورہ دینے کا موقع و محل پہچان لیتا ہے- حدیث کے ﷺ ....

فَضَرَبَ بَيْنَ ثَدْيَيَّ ضَرْبَةً خَرَرْتُ لِاسْتِى فَقَالَ ارْجِعْ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا عُمَرُ مَا حَمَلَكَ عَلٰى مَا فَعَلْتَ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ بِأَبِىْ اَنْتَ وَ اُمِّىْ اَبَعَثْتَ اَبَاهُرَيْرَةَ بِنَعْلَيْكَ مَنْ لَقِىَ يَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُسْتَيْقِنًا بِهَا قَلْبُهٗ بَشَّرَهٗ بِالْجَنَّةِ قَالَ نَعَمْ قَالَ فَلَا تَفْعَلْ فَاِنِّىْ اَخْشٰى اَنْ يَّتَّكِلَ النَّاسُ عَلَيْهَا فَخَلِّهِمْ يَعْمَلُوْنَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَخَلِّهِمْ.

(رواہ مسلم)

پر ہاتھ مارا کہ میں سرین کے بل پیچھے جا پڑا اور مجھ سے کہا واپس جاؤ- آنخضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے عمر (رضی اللہ تعالیٰ عنہ)! تم نے ایسا کیوں کیا؟ انہوں نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میرے ماں باپ آپ (صلی اللہ علیہ وسلم) پر قربان کیا واقعی آپؐ نے ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو اس لیے بھیجا تھا کہ جو دلی یقین کے ساتھ لا الہ الا اللہ کی گواہی دیتا ہوا ملے اس کو جنت کی خوش خبری سنا دیں- آپ (صلی اللہ علیہ وسلم) نے فرمایا: ہاں' عرض کیا ایسا نہ کیجئے مجھے خطرہ ہے کہیں ایسا نہ ہو لوگ اس پر بھروسہ کر بیٹھیں' انہیں عمل میں لگا رہنے دیجئے- آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اچھا تو رہنے دو-

(اس حدیث کو مسلم نے روایت کیا ہے)

## وجوب الایمان برسالة نبینا محمد صلی الله علیه وسلم

## آنخضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی رسالت پر ایمان لانا ضروری ہے

(۶۱) عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَؓ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَ الَّذِىْ نَفْسُ مُحَمَّدٍ بِيَدِهٖ لَا يَسْمَعُ بِىْ اَحَدٌ مِنْ هٰذِهِ الْاُمَّةِ يَهُوْدِىٌّ وَ لَا نَصْرَانِىٌّ وَ مَاتَ وَ لَمْ يُؤْمِنْ بِالَّذِىْ اُرْسِلْتُ بِهٖ اِلَّا كَانَ مِنْ اَصْحَابِ النَّارِ.

(رواہ احمد و مسلم)

(۶۱) ابو ہریرہؓ روایت فرماتے ہیں کہ آنخضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے اس ذات کی قسم جس کے قبضہ میں محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کی جان ہے اس امت میں کوئی یہودی ایسا نہیں ہے اور نہ کوئی نصرانی جو میری خبر پائے پھر اس پر ایمان نہ لائے جو میں دے کر بھیجا گیا ہوں اور (اسی حال پر) مر جائے مگر وہ دوزخیوں میں ہوگا-

(اس حدیث کو امام احمد اور مسلم نے روایت کیا ہے)

وَعَنْ اَبِىْ مُوْسَى الْاَشْعَرِىِّؓ عَنِ النَّبِىِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَحْوَهٗ وَ فِيْهِ لَمْ يَدْخُلِ الْجَنَّةَ بَدَلَ قَوْلِهٖ اِلَّا كَانَ مِنْ اَصْحَابِ النَّارِ.

حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے بھی اسی کے ہم معنی مضمون منقول ہے صرف اتنا فرق ہے کہ اس میں الا کان من اصحاب النار کے بجائے لم یدخل الجنة (جنت میں نہیں جائے گا) کا لفظ ہے-

---

...... معاملات کو بھی اپنے روزمرہ کے معاملات کے ماتحت حل کر لینا چاہیے بلاوجہ دقیق بنا بنا کر سوال و جواب کی زحمت اٹھانا بیکار ہے-

(۶۱) * آنخضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی رسالت پر ایمان لانا سب پر یکساں فرض ہے- یہود و نصاریٰ کا ذکر یہاں خاص طور پر اس لیے کیا گیا ہے کہ یہ اہل کتاب تھے- جب آپؐ پر ایمان لائے بغیر ان کی نجات نہیں ہوسکتی تو جن کے پاس کوئی آسمانی کتاب بھی نہیں ان کی نجات کیسے ہوسکتی ہے- نیز یہود و نصاریٰ کا یہ دعویٰ تھا کہ نجات صرف ان ہی کے لیے ہے اس لیے ان کو خبردار کرنا ضروری تھا کہ یہ خیال غلط ہے-

(۶۲) عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ ؓ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ لَوْ اٰمَنَ بِیْ عَشْرَةٌ مِنْ اَحْبَارِ الْیَهُوْدِ لَاٰمَنَ بِیْ کُلُّ یَهُوْدِیٍّ عَلٰی وَجْهِ الْاَرْضِ قَالَ کَعْبٌ اِثْنَا عَشَرَ مِصْدَاقُهُمْ فِیْ سُوْرَةِ الْمَائِدَةِ.

(رواہ احمد و البخاری و ابوداؤد)

(۶۲) حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت فرماتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے نے ارشاد فرمایا اگر یہود کے دس بڑے علماء مجھ پر ایمان لے آتے تو تمام یہود ایمان لے آتے-کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں (آپ نے دس نہیں فرمایا) بارہ (فرمایا ہے) جن کا مصداق سورۂ مائدہ میں موجود ہے-

(اس حدیث کوامام احمد بخاری اورابوداؤد نے روایت کیا ہے)

---

(۶۲) * اس حدیث کوامام بخاریؒ نے بھی روایت کیا ہےمگراس کے الفاظ یہ ہیں لو امن بی عشرة من الیهود لامن بی الیهود-اگر مجھ پر دس یہود ایمان لے آتے تو تمام یہود ایمان لے آتے-ان الفاظ پر یہ شبہ ہوسکتا ہے کہ بہت سے یہود آپ پر ایمان لا چکے تھے مگر اس کے باوجود پھر تمام یہود کا ایمان ثابت نہیں-مسند امام احمد کی اس روایت سے ظاہر ہوتا ہے کہ آپ کی مراد مطلق یہود نہ تھی بلکہ خاص ان کے علماء مراد تھے-اگر وہ ایمان لے آتے تو ان کی اتباع میں یقیناً بقیہ یہود بھی ایمان لے آتے جیسا کہ قبائل عرب بھی اسی کے منتظر تھے کہ قریش اسلام لے آئیں تو ان کی اتباع میں ہم بھی ایمان لے آئیں گے-

حافظ ابن حجرؒ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی مدینہ تشریف آوری کے وقت رؤساء یہود میں سے مشاہیر کے حسب ذیل اسماء لکھے ہیں: عبداللہ بن سلام، ابو یاسر بن اخطب، حی بن اخطب، کعب بن الاشرف، رافع بن ابی الحقیق، عبداللہ بن حنیف، فخاص، رفاعہ بن زید، زبیر بن باطیا، کعب بن اسد، شمویل بن زید وغیرہم ان میں صرف عبداللہ بن سلام کا اسلام ثابت ہے-سہیلی نے عبداللہ بن صوریا کا اسلام قبول کرنا بھی تسلیم کیا ہے مگر حافظ کو اس میں کلام ہے-

کعبؓ اور ابوہریرہؓ کے درمیان یہاں یہ اختلاف ہے کہ آنحضرت نے علماء یہود میں دس کا عدد بیان فرمایا ہے یا بارہ کا-کعب کا رجحان دوسری جانب ہے اس کی تائید میں وہ قرآن کریم کی یہ آیت پیش کرتے ہیں جس میں نقباء یہود کا عدد بارہ ہی مذکور ہے-﴿وَ بَعَثْنَا مِنْهُمُ اثْنَیْ عَشَرَ نَقِیْبًا﴾ (المائدہ:۱۲)

یحییٰ بن سلام فرماتے ہیں کہ دونوں باتیں اپنی اپنی جگہ درست ہیں، ہوسکتا ہے کہ کعبؓ نے پورا عدد ذکر کیا ہو اور ابوہریرہؓ نے صرف ان کا ذکر کیا ہو جو حلقہ اسلام میں داخل نہ ہوئے تھے-عبداللہ بن سلام اور مخیریق اسلام قبول کر چکے تھے-[1] بہر حال خلاصہ حدیث یہ ہے کہ اگر کہیں اس وقت یہ دس بارہ احبار کلمہ اسلام قبول کر لیتے تو جو یہود ان کو ارباب کی جگہ سمجھتے تھے تمام کے تمام اسلام میں داخل ہو جاتے مگر چونکہ اس قوم کے حق میں من حیث القوم اسلام مقدر نہ تھا اس لیے ان کے علماء کو بھی بہت کم اسلام کی توفیق میسر آئی-

بظاہر اسی فطری شقاوت کی وجہ سے جب اس عام ہدایت کے وقت انہیں ایمان نصیب نہ ہوا تو عیسیٰ علیہ السلام کے نزول کے بعد بھی احادیث میں ان کی محرومی ہی کا پتہ ملتا ہے-اس وقت یہ فرقہ اکثر دجال کا متبع ہوگا البتہ عیسائی من حیث القوم اسلام کے حلقہ بگوش ہو جائیں گے اور دنیا کے خاتمہ سے پہلے پہلے وحدت تبع ادیان کا اہم مقصد پورا ہو جائے گا-اسی کی طرف سورۂ نساء کی آیت ﴿وَ اِنْ مِّنْ اَهْلِ الْکِتٰبِ اِلَّا لَیُؤْمِنَنَّ بِهٖ قَبْلَ مَوْتِهٖ﴾(النساء:۱۵۹) میں اشارہ کیا گیا ہے-اہل کتاب میں کوئی ایسا نہ ہوگا جو حضرت عیسیٰ علیہ السلام ﷺ .....

---

[1] فتح الباری ج ۷ باب اتیان الیهود النبی صلی اللہ علیہ وسلم-

(٦٣) عَنْ رَبَاحِ بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ بْنِ حَوَيْطِبٍ قَالَ حَدَّثَتْنِيْ جَدَّتِيْ اَنَّهَا سَمِعَتْ اَبَاهَا يَقُوْلُ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ لَا صَلٰوةَ لِمَنْ لَا وُضُوْءَ لَهُ وَ لَا وُضُوْءَ لِمَنْ لَمْ يَذْكُرِ اللّٰهَ تَعَالٰى وَ لَا

(٦٣) رباح بن عبدالرحمٰنؒ روایت کرتے ہیں میری دادی نے فرمایا کہ انہوں نے اپنے والد کو فرماتے ہوئے سنا ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا ہے جس کا وضو نہیں اس کی نماز نہیں اور جو (شروع میں) خدا کا ذکر نہ کرے اس کا وضو نہیں اور جو مجھ پر ایمان نہ لائے اس کا خدا پر بھی ایمان نہیں اور جو انصار سے محبت نہ کرے اس کا مجھ پر بھی

---

﴿..... کی طبعی موت سے پہلے ان پر ایمان نہ لائے گا۔

یہاں غرض صرف یہ ہے کہ اس حدیث کو آیت بالا کے ساتھ ارتباط ہے قرآن کریم بھی اہل کتاب کا عام طور پر ایمان لانا ذکر کرتا ہے مگر اس کو ایک خاص وقت پر معلق کرتا ہے اور حدیث بھی یہاں یہود کے عام ایمان کا ذکر کرتی ہے مگر اس کو ایک خاص شرط سے مقید کرتی ہے اس میں اشارہ ہے کہ ان دونوں فرقوں کو فنا ہو کر یا اسلام قبول کر کے ایک دن بہر حال آخری دین یعنی اسلام میں داخل ہونا مقدر ہے۔ وحدت قبلہ ظہور پذیر ہو چکی۔ یہ اس وحدت کا مرکزی نقطہ تھا جو آئندہ ظہور پذیر ہونے والی ہے۔ عام نظریں حوادث کا باہمی ارتباط نہیں سمجھتیں، تکوینی نظر میں ان میں بڑا گہرا ربط ہوتا ہے۔

(٦٣) * حافظ ابن حجر تلخیص الجبیر میں فرماتے ہیں کہ اس حدیث کی سند میں گو کلام ہے مگر تمام اسنادوں پر نظر کر کے یہ کہا جا سکتا ہے کہ یہ حدیث بے اصل نہیں۔ ابوبکر بن شیبہ فرماتے ہیں کہ ہمیں یہ ثابت ہو چکا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ حدیث ضرور ارشاد فرمائی ہے۔ اس حدیث میں چار مسئلے ہیں پہلا مسئلہ اجماعی ہے۔ دوسرا مسئلہ گو اختلافی ہو مگر وضو کے شروع میں بسم اللہ پڑھنا سب کے نزدیک پسندیدہ ہے۔ تیسرا مسئلہ اصول دین میں داخل ہے یعنی ایمان بالرسالۃ' چوتھا مسئلہ فروعی ہے اپنے اپنے محل میں ہر مسئلہ سے بحث کی جائے گی۔ یہاں زیر بحث صرف تیسرا مسئلہ ہے۔

معلوم ہونا چاہیے کہ مدار نجات ایمان باللہ اور ایمان بالمغیبات ہے۔ مغیبات سے مراد قیامت' فرشتے جنت' دوزخ وغیرہ ہیں۔ انبیاء علیہم السلام ان ہی امور کی تعلیم و تشریح کے لیے تشریف لاتے ہیں۔ عقول انسانیہ ان امور کے صحیح ادراک سے قاصر ہیں اور اگر بہ ہزار دشواری ادراک کر بھی لیں تو وہ بھی ناتمام ادراک ہوگا اس لئے خدا کی رحمت نے اس کا بوجھ ہم پر نہیں ڈالا بلکہ فلاح و فوز کا راستہ بتلانے کا خود تکفل فرما لیا ہے اس کے بعد ہمارا کام صرف اس بتائے ہوئے راستہ پر چلنا ہے چونکہ یہ ایمان انبیاء علیہم السلام کے بغیر میسر آ ہی نہیں سکتا اس لیے ایمان باللہ کے مفہوم میں رسولوں پر ایمان لانا خود بخود داخل ہو جاتا ہے اسی لیے احادیث میں اور کہیں کہیں آیات قرآنیہ میں صرف توحید کو مدار نجات ٹھیرایا گیا ہے' ان سے یہ شبہ نہیں ہونا چاہیے کہ صرف توحید موجب نجات ہو سکتی ہے۔ قرآن کریم نے تصنیف کی بجائے خطابت کا اسلوب اختیار کیا ہے اس لیے اس کا مفہوم سمجھنے کے لیے ایک خطیب کے انداز بیان کا تصور رکھنا چاہیے وہ جب کسی خاص ماحول میں گفتگو کرتا ہے تو بہت سے امور اس کے ماحول میں اور بہت سے متکلم و مخاطب کے دماغوں میں موجود ہوتے ہیں اور بہت سے اس کے طرز تکلم سے مفہوم ہوتے ہیں اور جب ان سب کو پیش نظر رکھا جاتا ہے تو اس کا کلام سمجھنے میں کوئی دشواری نہیں ہوتی یہاں خود رسول خدا کی طرف سے متکلم ہوتا ہے جب وہ بولتا ہے تو خدا تعالیٰ کا ایک ترجمان بن کر بولتا ہے' اس کی ہستی آنکھوں سے نظر آ رہی ہے اس لیے اسے اپنے بیان میں زور ان ہی باتوں پر دینا پڑتا ہے جو غائب اور غیر محسوس ہیں جب وہ امنوا باللّٰہ کا امر کرتا ہے تو یہ جانتا ہے کہ یہ حکم ﴿.....

يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ مَنْ يُؤْمِنُ بِیْ وَ لَا يُؤْمِنُ بِیْ مَنْ لَّايُحِبُّ الْاَنْصَارَ. (رواه احمد و الدارقطنی)

ایمان نہیں۔

(اس حدیث کوامام احمد اور دارقطنی نے روایت کیا ہے)

## مثل النبی صلی الله علیه وسلم و مثل ماجاء به

## آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کے دین کی مثال

(۶۴) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ جَاءَتْ مَلَائِكَةٌ اِلَى النَّبِیِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَ هُوَ نَائِمٌ فَقَالَ بَعْضُهُمْ اِنَّهٗ نَائِمٌ وَ قَالَ بَعْضُهُمْ اِنَّ

(۶۴) جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں چند فرشتے حاضر ہوئے اس وقت آپ (صلی اللہ علیہ وسلم) سو رہے تھے ان میں سے کسی نے کہا آپ (صلی اللہ علیہ وسلم) سوتے ہیں اور

---

ؐ.... میری آواز پر جو مانے گا۔ اس کو پہلے میرا ماننا لازم ہوگا' مخاطبین کو بھی کوئی ضد ہوتی ہے تو زیادہ تر اسی کی شخصیت سے ہوتی ہے وہ بہت سے مسلمات کا اگرانکار کرتے ہیں تو اس ضد سے کہ اس کے منہ سے نکل رہے ہیں اسی لیے ایمان بالرسول جو بہ حقیقت ایمان باللہ کا ایک ذریعہ تھا اب ایک حیثیت میں رکن رکین اور اصل الاصول بن جاتا ہے۔ جس طرح ایمان میں اللہ اور رسول کے درمیان فرق کی گنجائش نہیں ایک کا منکر دوسرے کا منکر سمجھا جاتا ہے۔ اسی طرح رسولوں میں بھی باہمی یہی نسبت موجود ہے یعنی ایک کا منکر دوسرے کا منکر ہے یہاں ماضی و حال و مستقبل تینوں زمانے برابر ہیں حتی کہ خود انبیاء علیہم السلام بھی اس وصف میں شریک ہیں۔ اعمال و اقوال کی صداقت ایمان کی صداقت پر موقوف ہے اور ایمان کی صداقت خدا اور اس کے رسولوں پر ایمان لانے سے مربوط ہے اس لیے ایمان بالرسول اور رسول کے فرمانے پر دوسرے رسولوں پر ایمان لانا مرکزی نقطہ بن جاتا ہے اب آیات ذیل کو پڑھئے۔ (۱) ﴿اِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِاللّٰهِ وَ رَسُوْلِهٖ﴾ (نور: ۶۲) مومن دراصل وہی ہیں جو اللہ پر اور اس کے سب رسولوں پر ایمان لائے ہیں۔ (۲) ﴿اِنَّ الَّذِيْنَ يَكْفُرُوْنَ بِاللّٰهِ وَ رُسُلِهٖ وَ يُرِيْدُوْنَ اَنْ يُّفَرِّقُوْا بَيْنَ اللّٰهِ وَ رُسُلِهٖ وَ يَقُوْلُوْنَ نُؤْمِنُ بِبَعْضٍ وَّ نَكْفُرُ بِبَعْضٍ الخ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْكٰفِرُوْنَ حَقًّا﴾ (النساء: ۱۵۰، ۱۵۱) جو لوگ اللہ اور اس کے رسولوں سے منکر ہوئے اور چاہتے ہیں کہ اللہ اور اس کے رسولوں کے درمیان فرق کریں اور کہتے ہیں کہ ہم کسی پر ایمان لائیں گے اور کسی کا انکار کریں گے الخ یہی لوگ اصلی کافر ہیں۔ (۳) ﴿وَمَنْ يَّكْفُرْ بِاللّٰهِ وَ مَلٰٓئِكَتِهٖ وَ كُتُبِهٖ وَ رُسُلِهٖ وَ الْيَوْمِ الْاٰخِرِ فَقَدْ ضَلَّ ضَلٰلًا بَعِيْدًا﴾ (النساء: ۱۳۶) جو انکار کرے اللہ تعالیٰ کا اور اس کے فرشتوں کا اور رسولوں اور قیامت کے دن کا وہ گمراہی میں بہت دور نکل گیا۔

پہلی آیت میں اللہ اور اس کے رسولوں پر بلا تفریق ایمان لانے کا امر ہے دوسری آیت میں ان کے درمیان فرق کرنے والے کو اصلی کافر کہا گیا ہے اور تیسری آیت میں ایمان میں فرشتوں اور یوم آخر کو بھی شامل کر لیا گیا ہے اب صرف کسی ایک آیت کو لے کر ایمان کی بحث کا فیصلہ کر ڈالنا کیسے صحیح ہو سکتا ہے۔

(۶۴) * عالم غیب میں تفہیم کا یہ بھی ایک طریقہ ہے۔ یہاں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی قلبی بیداری کو تین بار مکرر کیا گیا ہے اسی بناء پر انبیاء علیہم السلام کے خواب کو وحی کہا جاتا ہے۔ جب انبیاء علیہم السلام کی نوم کا حال یہ ہے تو ان کی موت کا حال اسی سے قیاس کر لینا چاہیے۔ یعنی کیا وہ موت کے بعد عام ارواح کی طرح بیکار و معطل ہو سکتے ہیں یا ان کا ادراک و شعور' فہم و احساس اپنی جگہ بحال رہتا ہے۔ اس مثال میں یہ ذہن نشین کرنا منظور ہے کہ فوز و فلاح کا راز صرف آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی پیروی میں مضمر ہے۔ نیز یہ تنبیہ کرنا بھی مقصود ؐ....

الْعَيْنَ نَائِمَةٌ وَ الْقَلْبُ يَقْظَانُ فَقَالُوْا اِنَّ لِصَاحِبِكُمْ هٰذَا مَثَلًا فَاضْرِبُوْا لَهٗ مَثَلًا فَقَالَ بَعْضُهُمْ اِنَّهٗ نَائِمٌ وَ قَالَ بَعْضُهُمْ اِنَّ الْعَيْنَ نَائِمَةٌ وَ الْقَلْبُ يَقْظَانُ فَقَالُوْا مَثَلُهٗ كَمَثَلِ رَجُلٍ بَنٰى دَارًا وَ جَعَلَ فِيْهَا مَادُبَةً وَ بَعَثَ دَاعِيًا فَمَنْ اَجَابَ الدَّاعِيَ دَخَلَ الدَّارَ وَ اَكَلَ مِنَ الْمَادُبَةِ وَ مَنْ لَّمْ يُجِبِ الدَّاعِيَ لَمْ يَدْخُلِ الدَّارَ وَ لَمْ يَاْكُلْ مِنَ الْمَادُبَةِ فَقَالُوْا اَوِّلُوْهَا لَهٗ يَفْقَهُهَا فَقَالَ بَعْضُهُمْ اِنَّهٗ نَائِمٌ وَ قَالَ بَعْضُهُمْ اِنَّ الْعَيْنَ نَائِمَةٌ وَالْقَلْبُ يَقْظَانُ فَقَالُوا الدَّارُ الْجَنَّةُ وَ الدَّاعِيْ مُحَمَّدٌ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَمَنْ اَطَاعَ مُحَمَّدًا صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَدْ اَطَاعَ اللّٰهَ وَ مَنْ عَصٰى مُحَمَّدًا صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَدْ عَصَى اللّٰهَ عَزَّوَجَلَّ وَ مُحَمَّدٌ فَرَّقَ بَيْنَ النَّاسِ. (متفق عليه)

کسی نے کہا آنکھ سوتی ہے مگر دل جاگتا ہے پھر کہنے لگے تمہاری اس بزرگ ہستی (صلی اللہ علیہ وسلم) کے لیے ایک مثال ہے' اس مثال کو بیان کرو اس پر کسی نے کہا وہ سوتے ہیں اور کسی نے کہا آنکھ سوتی ہے مگر دل جاگتا ہے- پھر وہ کہنے لگے' ان کی مثال ایسی ہے جیسے ایک شخص نے مکان بنایا اور اس میں دعوت کا انتظام کیا پھر ایک بلانے والے کو بھیجا- جس نے اس بلانے والے کی بات مانی وہ مکان میں آ گیا اور دعوت کا کھانا بھی کھایا اور جس نے اس بلانے والے کی بات نہ مانی وہ نہ مکان میں آیا' اور نہ طعام دعوت کھایا- پھر انہوں نے کہا اس مثال کی توضیح بھی کرو- تا کہ آپ (صلی اللہ علیہ وسلم) اس کو صاف صاف سمجھ لیں تو بعض نے کہا یہ سوتے ہیں اور بعض نے کہا آنکھ سوتی ہے مگر دل بیدار ہے پھر کہنے لگے وہ مکان جنت ہے اور بلانے والے حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہیں- جس نے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی اطاعت کی اس نے خدا کی اطاعت کی اور جس نے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی نافرمانی کی اس نے خدائے عزوجل کی نافرمانی کی- محمد صلی اللہ علیہ وسلم لوگوں میں نیک و بد کو جدا جدا تمیز کر دینے والے ہیں-

(یہ حدیث متفق علیہ ہے)

(۶۵) عَنْ اَبِيْ مُوْسٰى ؓ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّمَا مَثَلِيْ وَ مَثَلُ مَا بَعَثَنِيَ اللّٰهُ بِهٖ كَمَثَلِ رَجُلٍ اَتٰى قَوْمًا فَقَالَ يَا قَوْمِ اِنِّيْ رَاَيْتُ الْجَيْشَ بِعَيْنَيَّ وَ اِنِّيْ اَنَا

(۶۵) ابو موسیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت فرماتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے میری اور اس دین کی مثال جو خدا نے مجھے دے کر بھیجا ہے اس شخص کی سی ہے جو اپنی قوم کے پاس آیا اور کہا اے میری قوم میں نے دشمن اپنی دونوں آنکھوں سے دیکھا ہے اور میں ایک سچا ڈرانے



☜ ..... ہے کہ آپ ؐ کی نافرمانی کر کے خدا کی فرمانبرداری کی ہوس کرنا غلط ہے-
فرق کو بعض نے بصیغہ ماضی کہا ہے اور بعض نے بسکون راء مصدر بمعنی فارق (فرق کرنے والے) پڑھا ہے بہر حال یہ بھی انبیاء علیہم السلام کی بعثت کا ایک اہم مقصد ہے کہ مطیع و عاصی' مؤمن و کافر کا گروہ علیحدہ علیحدہ کر دیں-
(۶۵) ٭ عرب میں غارت گری کے لیے بیشتر صبح کا وقت ہی مقرر تھا اس لیے جس کو وہ دعا دیتے یہی دعا دیتے کہ خدا تیری صبح اچھی رکھے- اسی طرح ان کا دستور تھا کہ جب کوئی شخص دشمن دیکھ پاتا تو اپنے کپڑے اتار کر کسی اونچی جگہ ان کو ہلاتا تا کہ یہ وحشت ناک صورت دیکھ کر لوگ دشمن کی آمد کا یقین کر لیں اور دشمن کے پہنچنے سے قبل ہوشیار ہو جائیں چنانچہ اس کی خبر بھی چشم دید اور سچی سمجھی جاتی تھی- اسی لیے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی اپنے آپ کو ''النذیر العریان'' سے تعبیر فرمایا ہے جن خوش نصیبوں نے آپ کے فرمان کو مان خدا کے ☜ .....

النَّذِيْرُ الْعُرْيَانُ فَالنَّجَاءَ النَّجَاءَ فَاَطَاعَهٗ طَائِفَةٌ مِنْ قَوْمِهٖ فَادْلَجُوْا فَانْطَلَقُوْا عَلٰى مَهْلِهِمْ فَنَجَوْا وَ كَذَّبَتْ طَائِفَةٌ مِّنْهُمْ فَاَصْبَحُوْا مَكَانَهُمْ فَصَبَّحَهُمُ الْجَيْشُ فَاَهْلَكَهُمْ وَ اجْتَاحَهُمْ فَذٰلِكَ مَثَلُ مَنْ اَطَاعَنِيْ فَاتَّبَعَ مَا جِئْتُ بِهٖ وَ مَثَلُ مَنْ عَصَانِيْ وَ كَذَّبَ مَا جِئْتُ بِهٖ مِنَ الْحَقِّ. (متفق علیہ)

والا ہوں لہٰذا نجات کی فکر کرو اس پر اس کی قوم میں کسی نے تو اس کا کہنا مانا اور آہستہ آہستہ شروع رات میں ہی چل پڑے اور دشمن سے نجات پا گئے اور کسی نے اس کو جھوٹا سمجھا اور اپنے بستروں پر صبح تک پڑے سوتے رہے دشمن کا لشکر صبح صبح ان پر ٹوٹا اور ان کو تباہ و برباد کر ڈالا بس ٹھیک یہی مثال ہے اس شخص کی جس نے میری بات مان لی اور میرے لائے ہوئے دین کی پیروی کی اور اس شخص کی جس نے میری بات نہ مانی اور اس سچائی کو جھٹلا دیا جو میں اپنے ساتھ لایا ہوں۔ (یہ حدیث متفق علیہ ہے)

(٦٦) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رضی قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَثَلِيْ كَمَثَلِ رَجُلٍ اسْتَوْقَدَ نَارًا فَلَمَّا اَضَاءَتْ مَا حَوْلَهَا جَعَلَ الْفَرَاشُ وَ هٰذِهِ الدَّوَابُّ الَّتِيْ تَقَعُ فِي النَّارِ يَقَعْنَ فِيْهِ وَ جَعَلَ يَحْجُزُهُنَّ وَ يَغْلِبْنَهٗ فَيَتَقَحَّمْنَ فِيْهَا فَاَنَا اٰخُذُ بِحُجَزِكُمْ عَنِ النَّارِ وَ اَنْتُمْ تَقَحَّمُوْنَ فِيْهَا هٰذِهٖ رِوَايَةُ الْبُخَارِيِّ وَ لِمُسْلِمٍ نَحْوُهَا وَ قَالَ فِيْ اٰخِرِهَا قَالَ فَذٰلِكَ مَثَلِيْ وَ مَثَلُكُمْ اَنَا اٰخُذُ بِحُجَزِكُمْ عَنِ النَّارِ هَلُمَّ عَنِ النَّارِ هَلُمَّ عَنِ النَّارِ فَتَغْلِبُوْنِيْ تَقَحَّمُوْنَ فِيْهَا. (متفق علیہ)

(٦٦) ابوہریرہؓ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ آپؐ نے فرمایا ہے میری مثل اس شخص کی سی ہے جس نے آگ روشن کی جب اس نے ارد گرد کو خوب روشن کر دیا تو پروانے اور یہ کیڑے جو آگ میں گرا کرتے ہیں اس میں گرنے لگے وہ ہے کہ انہیں روک رہا ہے' یہ ہیں کہ اسے عاجز کر کے اس میں گھسے جا رہے ہیں۔ اسی طرح میں بھی ہوں کہ تمہاری کمر پکڑ پکڑ کر تمہیں دوزخ سے بچا رہا ہوں اور تم ہو کہ اس میں گھسے جاتے ہو۔ یہ روایت بخاری کی ہے اور مسلم نے بھی اسی کے ہم معنی روایت کی ہے۔ اس کے آخر میں یہ لفظ ہیں کہ میری اور تمہاری مثل یہ ہے میں تمہاری کمر پکڑے ہوئے (کہہ رہا) ہوں دوزخ سے بچو' دوزخ سے بچو' تم مجھے عاجز کر کے اس میں گھسے جاتے ہو۔

(یہ حدیث متفق علیہ ہے)

(٦٧) عَنْ اَبِيْ مُوْسٰى رضی قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ

(٦٧) ابوموسیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت فرماتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ



---

﴿..... عذاب سے نجات پائی اور جنہوں نے آپ کی بات پر کان نہ دھرا اور کفر میں عمر گذار دی اور مر گئے عذاب الٰہی نے انہیں آ پکڑا اور موت ابدی میں دھکیل دیا۔

(٦٦) * دنیا کے ناسمجھ انسانوں اور رسول خدا کی انتہائی محبت و خیر خواہی کا جو نقشہ اس مثال میں کھینچا گیا ہے اس سے زیادہ سچے اور مؤثر انداز میں کھینچنا ناممکن ہے۔ نہ پروانہ کو انجام کا ہوش ہوتا ہے نہ آج دنیائے کفر کو فردائے قیامت کا فکر ہے بے رحمی و نادانی سے ان جان قربان کرنے والوں پر سب سے زیادہ رحم کھانے والا پکار رہا ہے کہ تم آگ میں جا رہے ہو کوئی نصیب والا ہوگا جو اس کی آواز سنے گا۔

(٦٧) * یہاں زمین کی مفصل اقسام اور لوگوں کی مکمل تقسیم پھر ان میں پوری پوری مطابقت بیان کرنا مقصود نہیں بلکہ اجمالاً یہ سمجھانا مقصود ہے کہ جس طرح دنیا میں بارش کے پانی سے بعض زمین نفع اٹھاتی ہے اور بعض نفع نہیں اٹھاتی اور جو نفع نہیں اٹھاتی یہ اسی کی ﴾.....

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَثَلُ مَا بَعَثَنِيَ اللّٰهُ مِنَ الْهُدٰى وَ الْعِلْمِ كَمَثَلِ الْغَيْثِ اَصَابَ اَرْضًا فَكَانَتْ مِنْهَا طَائِفَةٌ طَيِّبَةٌ قَبِلَتِ الْمَآءَ فَاَنْبَتَتِ الْكَلَاءَ وَ الْعُشْبَ الْكَثِيْرَ وَ كَانَتْ مِنْهَا اَجَادِبُ اَمْسَكَتِ الْمَاءَ فَنَفَعَ اللّٰهُ بِهَا النَّاسَ فَشَرِبُوْا وَ سَقَوْا وَ زَرَعُوْا وَ اَصَابَ مِنْهَا طَائِفَةً اُخْرٰى اِنَّمَا هِيَ قِيْعَانٌ لَا تُمْسِكُ مَاءً وَ لَا تُنْبِتُ كَلَاءً فَذٰلِكَ مَثَلُ مَنْ فَقُهَ فِيْ دِيْنِ اللّٰهِ وَ نَفَعَهُ مَا بَعَثَنِيَ اللّٰهُ بِهٖ فَعَلِمَ وَ عَلَّمَ وَ مَثَلُ مَنْ لَّمْ يَرْفَعْ بِذٰلِكَ رَأْسًا وَ لَمْ يَقْبَلْ هُدَى اللّٰهِ الَّذِيْ اُرْسِلْتُ بِهٖ. (متفق عليه)

علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے جو ہدایت اور دین کہ اللہ تعالیٰ نے مجھے دے کر بھیجا ہے اس کی مثال بارش کی سی ہے جو زمین پر برسی اس زمین کے ایک حصہ نے جو بہت عمدہ تھا خوب پانی پی لیا گھاس اور سبزہ خوب اُگایا اور ایک حصہ جو بنجر تھا اس نے وہ پانی جمع کر لیا تو اس کے ذریعہ سے بھی اللہ تعالیٰ نے دوسرے لوگوں کو نفع پہنچایا انہوں نے خود پانی پیا اور اپنے جانوروں کو پلایا اور کاشت کی لیکن زمین کا ایک حصہ تھا جو چٹیل میدان تھا نہ پانی کو روکے نہ گھاس اُگائے۔ یہی مثال اس شخص کی ہے جس نے خدا کے دین کی سمجھ حاصل کی اور اللہ تعالیٰ نے اس دین سے اس کو نفع دیا اس نے خود سیکھا اور دوسروں کو سکھلایا اور اس شخص کی مثال جس نے ادھر سر اٹھا کر بھی نہ دیکھا اور اس ہدایت کو قبول نہ کیا جس کو مجھے دے کر بھیجا گیا تھا۔

(یہ حدیث متفق علیہ ہے)

(٦٨) عَنْ رَبِيْعَةَ الْجُرَشِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ اُتِيَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقِيْلَ لَهٗ لِتَنَمْ عَيْنُكَ وَ لْتَسْمَعْ اُذُنُكَ وَ لْيَعْقِلْ قَلْبُكَ قَالَ فَنَامَتْ عَيْنَيَّ وَ سَمِعَتْ اُذُنَايَ وَ عَقَلَ قَلْبِيْ قَالَ فَقِيْلَ لِيْ سَيِّدٌ بَنٰى دَارًا فَصَنَعَ مَأْدُبَةً وَ اَرْسَلَ دَاعِيًا فَمَنْ اَجَابَ الدَّاعِيَ دَخَلَ الدَّارَ وَ اَكَلَ مِنَ الْمَأْدُبَةِ وَ رَضِيَ عَنْهُ السَّيِّدُ وَ مَنْ لَّمْ يُجِبِ

(٦٨) ربیعہ جرشیؓ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں ایک فرشتہ حاضر ہوا اور اس نے عرض کیا: چاہیے کہ آپؐ کی آنکھیں سو جائیں (اور کسی طرف نہ دیکھیں) اور آپؐ کے گوش (میری بات) سنیں اور آپؐ کا دل (متوجہ ہو کر) سمجھے آپؐ نے فرمایا کہ میری آنکھیں (تمام محسوسات کی طرف سے) سو گئیں میرے کان سننے کے لیے تیار اور دل سمجھنے کے لیے ہوشیار ہو گیا آپؐ فرماتے ہیں پھر فرشتے نے کہا ایک سردار ہے اس نے ایک گھر بنایا اور دعوت کا انتظام کیا اور ایک بلانے والا بھیجا اب جس نے اس کی دعوت کو سنا اور مانا وہ اس گھر میں آ گیا اور دعوت بھی کھائی سردار اور مالک مکان بھی اس سے خوش ہوا اور جس نے اس بلانے والے

---

☜..... خرابی کی دلیل ہوتی ہے۔ اسی طرح وحی الٰہی کی بارش ہے بعض قلوب اس سے نفع اٹھاتے ہیں، ہدایت کا بیج ان میں اسی طرح پھولنے پھلنے لگتا ہے جیسا کہ اچھی زمین میں کھیتی اور بعض ایسے اوندھے ہوتے ہیں کہ چٹیل میدان کی طرح نہ اس قابل ہوتے ہیں کہ خود کوئی نفع حاصل کریں اور نہ ان میں یہی قابلیت ہوتی ہے کہ اس پانی کو صرف روک لیں کہ کم از کم دوسرے ہی اس سے فائدہ حاصل کر لیں۔ یہ بھی نفع کی ایک صورت تھی۔

(٦٨) ✻ اس باب کی پہلی حدیث میں جنت کو گھر کہا گیا تھا اور یہاں اسلام کو گھر کہا گیا ہے اور جنت کو طعام دعوت قرار دیا گیا ہے اس میں کوئی اختلاف نہیں۔ دونوں مثالوں کا مشترک نتیجہ ایک ہی ہے۔ یہاں ہر ہر جزء کی تشبیہ مقصود نہیں ہے۔ نیز اسلام چونکہ جنت میں داخل ہونے کا واحد سبب ہے اس لیے اس کو عین مسبب اور مجازاً گھر کہہ دینا بھی درست ہے۔ بہر حال ان سب مثالوں اور کہاوتوں میں ☜.....

بَعْضُ اَصْحَابِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالُوْا فُلَانٌ شَهِيْدٌ حَتّٰى مَرُّوْا عَلٰى رَجُلٍ فَقَالُوْا فُلَانٌ شَهِيْدٌ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَلَّا فَاِنِّیْ رَاَيْتُهٗ فِی النَّارِ فِیْ بُرْدَةٍ اَوْ عَبَاءَةٍ ثُمَّ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذْهَبْ فَنَادِ فِی النَّاسِ اَنَّهٗ لَا يَدْخُلُ الْجَنَّةَ اِلَّا الْمُؤْمِنُوْنَ. فَنَادَيْتُ اَلَا اِنَّهٗ لَا يَدْخُلُ الْجَنَّةَ اِلَّا الْمُؤْمِنُوْنَ. (اخرجه ابن ابی شیبة و احمد و مسلم و الترمذی و الدارمی و ابن حبان)

ہوئی تو اس میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے کچھ صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین شہید ہو گئے - لوگوں نے یہ کہنا شروع کیا کہ فلاں فلاں شہید ہو گئے یہاں تک کہ وہ ایک اور مقتول پر گذرے، تو اس کے متعلق بھی یہی کہا کہ فلاں صحابی شہید ہو گیا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہرگز نہیں - میں نے اس کو ایک چادر یا عباء (چرانے کی) سزا میں دوزخ میں دیکھا ہے - اس کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جاؤ اور لوگوں میں یہ اعلان کر دو کہ جنت میں صرف وہی لوگ جائیں گے جو ''المومن'' یعنی پورے پورے ایمان دار ہیں، میں گیا اور میں نے یہ اعلان کر دیا -

(۱۹۴) عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا تَدْخُلُوا الْجَنَّةَ حَتّٰى تُؤْمِنُوْا وَ لَا تُؤْمِنُوْا حَتّٰى تَحَابُّوْا اَوَلَا اَدُلُّكُمْ

(۱۹۴) ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تک تم ایمان نہیں لاؤ گے جنت میں نہیں جاؤ گے اور جب تک باہمی محبت نہ کرو گے پورے مؤمن نہیں ہو گے تو کیا میں تم کو وہ بات نہ بتا دوں کہ

---

؎ .... اب بھی اس کو ''المومن'' کا خطاب نہیں دیتا کوئی شخص صرف ایک بار کلمہ طیبہ پڑھ لینے سے خواہ وہ عذاب الٰہی کی دائمی گرفت سے نجات پانے کا مستحق ہو جائے لیکن ''المومن'' کے معزز خطاب کا اس وقت تک مستحق نہیں ہو سکتا جب تک کہ اس کی نظری اور عملی دونوں قوتیں کامل نہ ہو جائیں یعنی وہ اسلام کے عقائد اور اعمال کا پورے طور پر پابند نہ ہو جائے اور اس پابندی میں وہی کیف آزادی محسوس کرنے نہ لگ جائے اس کے بعد پہلے جنت کا مشتاق وہ تھا اور اب جنت اس کی مشتاق ہو جائے گی -

(۱۹۴) ✽ اس حدیث میں ایمان کو محبت پر اور محبت کو سلام پر معلق کیا گیا ہے اس سے ثابت ہوتا ہے کہ بعض اعمال بادی النظر میں گو معمولی نظر آتے ہیں مگر دوسرے اہم مقصد کے لحاظ سے بڑی اہمیت رکھتے ہیں - سلام بظاہر ایک معمولی درجہ کا خلق ہے لیکن اس کا نتیجہ باہمی اُلفت و محبت ہے محبت صرف ایک جاذبیت وتاثر ہی کا نام ہے مگر اس کے باوجود وہ ایمان کا ایک مستقل سبب بن جاتی ہے - دراصل بات یہ ہے کہ ایمان اللہ تعالیٰ کی ذات سے محبت ہی کا دوسرا نام ہے - خدا کی محبت کی یہ راہ رسول کی محبت میں پھر رسول سے صحابہ کی محبت میں اور اسی طرح درجہ بدرجہ عامہ مؤمنین کی محبت میں سے ہو کر گذرتی ہے اس لئے خدا کی محبت تک رسائی کے لئے ان محبتوں کو بھی عبور کرنا ناگزیر ہے اور اس طرح مسلمانوں کی محبت کا نتیجہ ایمان باللہ اور ایمان باللہ کا نتیجہ مؤمنین کی محبت ہو کر رہتا ہے - اسی لیے مؤمنین سے بغض و کینہ کی زد براہ راست آدمی کے اسلام پر پڑتی ہے اور اسی اہمیت کے پیش نظر قرآن کریم میں یہ دعا تعلیم کی گئی ہے - وَ لَا تَجْعَلْ فِیْ قُلُوْبِنَا غِلًّا لِّلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا - (اور ہمارے دلوں میں اس جماعت سے کینہ نہ رکھ جو ایمان لا چکی ہے) اس کینہ کو دور کرنے کا سب سے سہل اور فطری نسخہ یہی سلام ہے اسی لیے ذراسی شکر رنجی میں مراسم محبت میں جو چیز پہلے ختم ہوتی ہے وہ یہی سلام ہے - اس بیان کا اقتضاء تو یہ تھا کہ اسلام میں باہمی سلام کی حیثیت ایک رکن کی حیثیت ہوتی لیکن جن امور کو پورے ضبط میں لایا نہیں جا سکتا ان کی اہمیت کے باوجود شریعت ان کو رکن کا درجہ نہیں دیتی بلکہ ایمان کا ایک شعبہ قرار دے دیتی ہے - اسی لیے حیاء بھی ایمان کا صرف ایک شعبہ قرار دی گئی ہے یہاں بھی پورا پورا انضباط مشکل ہے - پس اس حقیقت سے کسی موقعہ پر بےخبر نہ رہنا چاہیے کہ جن امور کو شریعت شعبہ قرار دیتی ہے وہ ہمیشہ معمولی اور غیر اہم ؎ ....

2 عَلٰى شَيْءٍ اِذَا فَعَلْتُمُوْهُ تَحَابَبْتُمْ اَفْشُوا السَّلَامَ بَيْنَكُمْ. (رواہ مسلم)

جب اس کے خوگر ہو جاؤ تو باہمی محبت کرنے لگو (وہ یہ ہے) کہ آپس میں ہر شخص کو سلام کیا کرو خواہ وہ تمہارا آشنا ہو یا نا آشنا۔

## بشارة كمال الدين لم يعط احد من الامم

## کمالِ دین کی بشارت اس امت کے سوا کسی کو نہیں دی گئی

(۱۹۵) عَنْ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ اَنَّ رَجُلًا مِنَ الْيَهُوْدِ قَالَ لَهٗ يَا اَمِيْرَ الْمُؤْمِنِيْنَ اٰيَةٌ فِيْ كِتَابِكُمْ تَقْرَؤُنَهَا لَوْ عَلَيْنَا مَعْشَرَ الْيَهُوْدِ نَزَلَتْ لَا تَخَذْنَا ذٰلِكَ الْيَوْمَ عِيْدًا قَالَ اَيُّ اٰيَةٍ قَالَ ﴿اَلْيَوْمَ اَكْمَلْتُ لَكُمْ دِيْنَكُمْ وَ اَتْمَمْتُ عَلَيْكُمْ نِعْمَتِيْ وَ رَضِيْتُ لَكُمُ الْاِسْلَامَ دِيْنًا﴾ (المائدہ :۳) قَالَ عُمَرُ قَدْ عَرَفْنَا ذٰلِكَ الْيَوْمَ وَ الْمَكَانَ الَّذِيْ نَزَلَتْ فِيْهِ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَ هُوَ قَائِمٌ بِعَرَفَةَ يَوْمَ الْجُمُعَةِ. (رواہ البخاری و مسلم و الترمذی عن ابن عباسؓ)

(۱۹۵) عمر بن الخطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ ایک یہودی نے کہا اے امیر المؤمنین آپ کے قرآن میں ایک آیت ہے جسے آپ لوگ پڑھتے ہیں اگر کہیں وہ ہم یہودیوں کے لیے نازل ہوتی تو ہم اس دن عید منایا کرتے۔حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا وہ کون سی آیت ہے' اس نے کہا یہ آیت (آج ہم تمہارا دین کامل کر چکے تم پر اپنی نعمت پوری کر دی اور تمہارے حق میں دین صرف اسلام کو پسند کر لیا) عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا ہم وہ دن بھی جانتے ہیں اور وہ جگہ بھی جانتے ہیں جہاں یہ آیت آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر اتری تھی' جمعہ کا دن تھا اور عرفات کا میدان تھا جہاں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کھڑے رکن وقوف ادا فرمارہے تھے (یعنی اس دن ہماری دو عیدیں تھیں)

---

.... نہیں ہوتے کبھی کبھی ارکان کے درجہ کی چیزیں ان کے غیر منضبط ہونے یا قانون یسر کے تقاضہ سے شعبہ قرار دے دی جاتی ہیں۔

(۱۹۵) * یہود و نصاریٰ اسلام کے ساتھ ہمیشہ رقابت کا تعلق رکھتے تھے اور ہر موقعہ پر اس گھات میں رہا کرتے تھے کہ اپنے دین کی برتری یا اسلام کی کمتری ثابت کر دیں لیکن جب عین حج کے موسم میں آیت مذکورہ نازل ہوگئی تو ان کی حسرت کی حد باقی نہ رہی کہ ان کے پاس شریعت تورات جیسی بسیط شریعت موجود ہونے کے باوجود اکمالِ دین کی بشارت ان کے حصہ میں نہ آئی اور آئی تو کن کے حصہ میں جو ہمیشہ ان کے رقیب اور مدمقابل رہا کرتے تھے اس لیے جب ان سے کچھ اور بن نہ پڑا تو کھسیا کر ایک یہی اعتراض جڑ دیا کہ اگر یہ آیت ہمارے حق میں اترتی تو ہم اتنے خوش ہوتے کہ اس دن عید منایا کرتے ان کے علی الرغم حضرت عمرؓ نے جواب دیا کہ نادانو تمہیں یہ خبر نہیں کہ اس دن تو قدرتی طور پر ہماری دو عیدیں جمع تھیں۔قرآن کریم کی یہ ایک ہی بشارت درحقیقت تین بشارتوں پر مشتمل ہے۔اگر ان کی جدا جدا تفصیل کی جائے تو بات بہت طویل ہو جائے گی اس لیے ہم یہاں ابن عباسؓ کے صرف وہی کلمات نقل کرنے پر کفایت کرتے ہیں جو انہوں نے اس بشارت کی تشریح میں بہت مختصر مگر بہت جامع ارشاد فرمائے تھے۔

آج ہم تمہارا دین کامل کر چکے تو اب اس میں کبھی کسی زیادتی کی ضرورت نہ پڑے گی اور اپنی نعمت پوری کر چکے تو اب یہ دین کبھی ناقص نہ ہوگا اور تمہارے حق میں ہمیشہ کے لیے یہی دین پسند کر چکے تو اب کبھی اس سے ناراض نہ ہوں گے (ابن کثیر ج ۳ ص ۲۷۹) شریعت موسویہ اپنے زمانہ میں گو کامل ہی شریعت تھی مگر کچھ زمانہ بعد اس میں پھر زیادتی کی ضرورت پیش آگئی۔مزید برآں یہ کہ وہ اس طرح مسخ ہوگئی کہ پھر اسی کی اتباع مغضوب علیہم اور ضالین کی شان بن گئی۔اس آیت میں اہل اسلام کو یہ اطمینان دلایا گیا ہے کہ انقلابات کی آندھیاں یہاں بھی آئیں گی مگر ایسا کبھی نہ ہوگا کہ اس دین میں زیادتی ونقصان کی ضرورت محسوس ہونے لگے۔یا یہ دین بھی ایسا محرف ہو جائے کہ اس کی اتباع کرنا اللہ تعالیٰ کی رضاء کی بجائے اس کی ناراضگی کا موجب بن جائے۔بالفاظِ دیگر اس کا مطلب یہ تھا کہ یہ دین آخری دین ہے اس لیے تحریف اور نسخ دونوں سے محفوظ رہے گا اور سب سے بڑی بات یہ کہ اس کی موجودگی میں کوئی دوسرا دین مقبول نہ ہوگا۔

## بشارة المغفرة للمؤمن العاصي

(۱۹۶) عَنْ اَبِیْ ذَرٍّ الغفاریّ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ اَتَانِیْ جِبْرِیْلُ عَلَیْہِ السَّلَامُ فَبَشَّرَنِیْ اَنَّہٗ مَنْ مَاتَ مِنْ اُمَّتِکَ لَا یُشْرِکُ بِاللّٰہِ شَیْئًا دَخَلَ الْجَنَّۃَ قُلْتُ وَ اِنْ زَنٰی وَ اِنْ سَرَقَ قَالَ وَ اِنْ زَنٰی وَ اِنْ سَرَقَ قُلْتُ وَ اِنْ زَنٰی وَ اِنْ سَرَقَ ثُمَّ قَالَ فِی الرَّابِعَۃِ عَلٰی رَغْمِ اَنْفِ اَبِیْ ذَرٍّ. (رواہ الشیخان و الترمذی و عند البخاری فی باب الثیاب البیض و کان ابو ذر اذا حدث بھذا قال و ان رغم انف ابی ذر)

(۱۹۷) عَنْ سَالِمِ بْنِ اَبِی الْجَعْدِ عَنْ سَلَمَۃَ بْنِ نُعَیْمٍ قَالَ وَ کَانَ مِنْ اَصْحَابِ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مَنْ لَقِیَ اللّٰہَ لَا یُشْرِکُ بِہٖ شَیْئًا دَخَلَ الْجَنَّۃَ وَ اِنْ زَنٰی وَ اِنْ سَرَقَ. (رواہ احمد و الطبرانی)

## مؤمن عاصی کے حق میں مغفرت کی بشارت

(۱۹۶) ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جبرئیل علیہ السلام میرے پاس آئے اور یہ خوش خبری لائے کہ آپ کی امت میں جو شخص اس حال پر مر جائے کہ اس نے کسی کو اللہ تعالیٰ کا شریک نہ ٹھیرایا ہوتو وہ جنت میں جائے گا میں نے عرض کیا اگر چہ اس نے چوری اور زناء (جیسے کبائر کا) ارتکاب کیا ہو آپ نے فرمایا اگر چہ چوری و زناء کا ارتکاب کیا ہو' میں نے پھر عرض کیا اگر چہ اس نے چوری اور زناء کا ارتکاب کیا ہو- آپ نے پھر وہی فرمایا چوتھی مرتبہ میرے اصرار پر فرمایا ہاں اگر چہ ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو کتنا ہی ناگوار گذرے- ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی عادت تھی کہ جب وہ اس حدیث کو نقل کرتے تو آپ کے اس فقرہ کو بھی نقل کر دیتے تھے-

(۱۹۷) سالم بن ابی الجعد سلمہ بن نعیم سے روایت کرتے ہیں (یہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابی تھے) کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے جو مر جائے کہ اس نے کسی کو اللہ تعالیٰ عز وجل کا شریک نہ ٹھیرایا ہو وہ جنت میں جائے گا اگر چہ چوری اور زناء کا مرتکب ہوا ہو-

(اس حدیث کو احمد اور طبرانی نے روایت کیا ہے)

---

(۱۹۶) * آدمی بے چارے کی پرواز ہی کیا' یہ غریب رحمت کی وسعت کا اندازہ لگائے بھی تو کیا لگائے ایک کلمہ سے عمر بھر کے جرم بغاوت کی معافی کا اعلان سنتا ہے تو حیرت میں پڑ جاتا ہے- ادھر دیکھتا ہے کہ جو زبان اس کا اعلان کر رہی ہے وہ مبالغہ آمیزی کی عادی نہیں اس لیے مسرت وحیرت کے مابین وہ اس سوال کو بار بار دہرانے کے لیے مضطر ہو جاتا ہے جو حضرت ابوذرؓ کی زبانی ابھی آپ نے پڑھا- وہ چاہتا ہے کہ اپنے کانوں کے نارسائی اور قصور فہم کے جتنے موانع بھی ہو سکتے ہیں سب کو صاف کرے اور یقین کرے کہ ان کے کانوں نے سننے میں غلطی نہیں کی' عقل نے سمجھنے میں ٹھوکر نہیں کھائی اور بات درحقیقت یونہی تھی جو اس نے پہلی مرتبہ سنی- ابوذرؓ کے اس عالم حیرت کو ختم کرنے کے لیے یہی ایک تدبیر کارگر ہو سکتی تھی کہ ان سے ایسا محبت بھرا کلمہ سرزنش کہہ دیا جائے جو ان کی اس حیرت کو ختم کر دے اور اپنی لذت کو ان کے سینہ میں ہمیشہ کے لیے چھوڑ جائے- اسی لیے حضرت ابوذرؓ جب اس روایت کو بیان فرماتے تو ساتھ ہی اس عتاب آمیز تلطف کو بھی ذکر کر دیتے خود محظوظ ہوتے اور ذوق محبت رکھنے والوں کو بھی محبت کی ان تلخیوں کی یاد دلا دلا کر محظوظ کرتے

داد دشنامے مرا محبوب جانی یک شبے  عمر بگذشت و ہنوزم لذت آں در دل است

امام بخاریؒ فرماتے ہیں کہ زناء و سرقہ کے بعد اگر زندگی کے آخری لمحات میں بھی اسلام نصیب ہو جائے یا ان گناہوں سے توبہ کر لے تو اس کے یہ گناہ معاف ہو جائیں گے اور وہ اس بشارت کا مستحق ہو جائے گا- (ص ۸۶۷)

(۱۹۸) عَنْ اَبِیْ ذَرٍّ قَالَ خَرَجْتُ لَيْلَةً مِنَ اللَّيَالِیْ فَاِذَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَمْشِیْ وَحْدَهٗ لَيْسَ مَعَهٗ اِنْسَانٌ قَالَ فَظَنَنْتُ اَنَّهٗ يَكْرَهُ اَنْ يَّمْشِیَ مَعَهٗ اَحَدٌ فَجَعَلْتُ اَمْشِیْ فِیْ ظِلِّ الْقَمَرِ فَالْتَفَتَ فَرَاٰنِیْ فَقَالَ مَنْ هٰذَا قُلْتُ اَبُوْ ذَرٍّ جَعَلَنِیَ اللّٰهُ فِدَاکَ قَالَ يَا اَبَا ذَرٍّ تَعَالَهْ فَمَشَيْتُ مَعَهٗ سَاعَةً فَقَالَ اِنَّ الْمُكْثِرِيْنَ هُمُ الْمُقِلُّوْنَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ اِلَّا مَنْ اَعْطَاهُ اللّٰهُ خَيْرًا وَ نَفَخَ فِيْهِ يَمِيْنَهٗ وَ شِمَالَهٗ وَ بَيْنَ يَدَيْهِ وَ وَرَاءَهٗ وَ عَمِلَ فِيْهِ خَيْرًا قَالَ فَمَشَيْتُ مَعَهٗ سَاعَةً فَقَالَ لِیْ اجْلِسْ هٰهُنَا قَالَ فَاَجْلَسَنِیْ فِیْ قَاعٍ حَوْلَهٗ حِجَارَةٌ فَقَالَ لِیْ اِجْلِسْ هٰهُنَا حَتّٰى اَرْجِعَ اِلَيْکَ قَالَ فَانْطَلَقَ فِی الْحَرَّةِ حَتّٰى لَا اَرَاهُ فَلَبِثَ عَنِّیْ فَاَطَالَ اللُّبْثَ (و فی باب من اجاب بلبیک و سعدیک فسمعت فتخوفت ان یکون عرض لرسول الله صلی الله علیه وسلم فاردت ان اذهب ثم ذکرت قول رسول الله صلی الله علیه وسلم لا تبرح فمکثت قلت یا رسول الله سمعت صوتاً خشیت ان یکون عرض لک الخ) ثُمَّ اِنِّیْ سَمِعْتُهٗ وَ هُوَ مُقْبِلٌ وَ هُوَ يَقُوْلُ وَ اِنْ سَرَقَ وَ اِنْ زَنٰى قَالَ فَلَمَّا جَاءَ لَمْ اَصْبِرْ حَتّٰى قُلْتُ يَا نَبِیَّ اللّٰهِ جَعَلَنِیَ اللّٰهُ فِدَاءَکَ مَنْ تُكَلِّمُ فِیْ جَانِبِ الْحَرَّةِ مَا سَمِعْتُ اَحَدًا يَرْجِعُ اِلَيْکَ شَيْئًا قَالَ ذَاکَ جِبْرَئِيْلُ عَرَضَ لِیْ فِیْ جَانِبِ الْحَرَّةِ قَالَ بَشِّرْ اُمَّتَکَ اَنَّهٗ مَنْ مَاتَ لَا يُشْرِکُ بِاللّٰهِ شَيْئًا دَخَلَ الْجَنَّةَ قُلْتُ يَا جِبْرَئِيْلُ وَ اِنْ سَرَقَ وَ اِنْ زَنٰى قَالَ نَعَمْ قُلْتُ وَ اِنْ سَرَقَ وَ اِنْ زَنٰى قَالَ نَعَمْ قُلْتُ وَ اِنْ سَرَقَ وَ اِنْ

(۱۹۸) ابو ذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک دفعہ میں رات کو باہر نکلا کیا دیکھتا ہوں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم تنِ تنہا جا رہے ہیں اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ کوئی اور شخص نہیں ہے میں نے سمجھا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے ساتھ کسی کو لینا مناسب نہ سمجھا ہوگا لہٰذا میں چاندنی سے ہٹ کر اندھیرے اندھیرے میں چلتا رہا آپ نے رخ پھیرا تو مجھے دیکھا فرمایا کون؟ میں بولا آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر قربان میں ہوں ابو ذر- فرمایا اے ابو ذر یہاں آؤ' میں کچھ دیر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ساتھ چلتا رہا پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو لوگ یہاں بہت مال دار ہیں قیامت میں وہی سب سے زیادہ نادار ہوں گے مگر صرف وہ شخص جس کو اللہ تعالیٰ نے مال دیا تو اس نے دائیں بائیں آگے پیچھے چاروں طرف (فقیروں کو خوب) دیا اور خوب اچھے اچھے کام کیے- پھر میں تھوڑی دیر ساتھ چلا تو مجھ سے فرمایا یہاں بیٹھ جاؤ اور مجھے ایک صاف میدان میں بٹھا دیا جس کے اردگرد پتھر ہی پتھر تھے اور فرمایا کہ جب تک میں واپس نہ آؤں یہیں بیٹھے رہنا اس کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وسلم اس سنگستان کی طرف تشریف لے گئے- یہاں تک کہ میری نظروں سے غائب ہو گئے' آپ کو گئے ہوئے بہت دیر ہوگئی (واپس آئے) تو میں نے سنا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم یہ فرماتے آرہے تھے اگرچہ چوری کی ہو اگرچہ زنا کیا ہو جب میرے پاس تشریف لے آئے تو مجھ سے نہ رہا گیا آخر میں نے پوچھ ہی لیا یا نبی اللہ آپ پر قربان ہوں اس سنگستان میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کس سے بات چیت کرتے آرہے تھے میں نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو جواب دیتے ہوئے کسی کی آواز نہیں سنی فرمایا یہ جبریل علیہ السلام تھے- اس سنگستان میں میرے پاس آئے تھے یہ کہہ رہے تھے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم اپنی امت کو خوشخبری سنا دیجئے کہ جو شرک سے پاک وصاف مر گیا وہ ضرور جنتی ہے- میں نے کہا اے جبریل علیہ السلام اگرچہ اس نے چوری اور زناء کیا ہو انہوں نے کہا جی ہاں- میں نے پھر کہا اگرچہ اس نے چوری اور زنا کیا ہو- انہوں نے کہا جی ہاں- میں نے پھر کہا اگرچہ اس نے چوری

زَنٰى قَالَ نَعَمْ وَ اِنْ شَرِبَ الْخَمْرَ.
(رواه البخاری فی الرقاق)

اور زناء کیا ہو' انہوں نے فرمایا جی ہاں اگرچہ شراب بھی کیوں نہ پی ہو۔ (بخاری شریف)

## الاسلام یهدم ما کان قبله من الذنوب

## اسلام زمانہ کفر کے سب گناہوں کا کفارہ ہوجاتا ہے

(۱۹۹) عَنْ عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ قَالَ لَمَّا اَلْقَى اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ فِىْ قَلْبِى الْاِسْلَامَ قَالَ اَتَيْتُ النَّبِىَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِيُبَايِعَنِىْ فَبَسَطَ يَدَهٗ اِلَىَّ فَقُلْتُ لَا اُبَايِعُكَ حَتّٰى يُغْفَرَلِىْ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِىْ قَالَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا عَمْرو

(۱۹۹) عمرو بن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ جب اللہ تعالیٰ نے میرے دل میں اسلام کی حقانیت ڈال دی تو میں آپ کے پاس حاضر ہوا تاکہ آپ مجھے بیعت فرمالیں آپ نے بیعت کے لیے اپنا ہاتھ میری طرف بڑھا دیا میں نے کہا میں اس وقت تک آپ سے بیعت نہیں کروں گا جب تک کہ میرے سب پچھلے گناہ معاف نہ ہوں'

---

(۱۹۹) * قرآن کریم نے رحمت کے اس عفو وکرم کے قانون کو ان الفاظ میں بیان کیا ہے۔ ﴿قُلْ لِّلَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اِنْ يَّنْتَهُوْا يُغْفَرْ لَهُمْ مَّا قَدْ سَلَفَ﴾ (الانفال: ۳۸) ''آپ! کافروں سے کہہ دیجئے کہ اگر وہ (اپنی حرکتوں سے) اب بھی باز آجائیں تو ان کے پچھلے قصور سب معاف کردیئے جائیں گے'' جو دین تمام ادیان کو ایک دین اور سب ملتوں کو ایک ملت بنانے آیا تھا اس کے لیے ضروری تھا کہ وہ تمام اہل ملل کی سب سے زیادہ مشترک خواہش کو پورا کرنے کی ضمانت دے یہ ظاہر ہے کہ مذہب کی تلاش صرف اس لیے ہے کہ بندہ کو اپنے خالق کے قہر سے نجات حاصل ہوجائے اور فطرۃً یہی ایک گنہگار کی سب سے بڑی خواہش ہونا بھی چاہیے اس لیے اسلام اس کا اعلان کرتا ہے کہ ہر ملک و ملت ہر نسل و رنگ کا جو گنہگار بھی اس کی آغوش میں آجائے گا وہ اس کے گناہوں کی مغفرت اور نجاتِ ابدی کے لیے ضامن ہوگا۔

یہ واضح رہنا چاہیے کہ مغفرت کا تعلق ذنوب اور گناہوں کے ساتھ ہے ان حقوق کے ساتھ نہیں جو قرض' عاریت' امانت اور خرید و فروخت کے سلسلہ میں اس کے ذمہ ابھی موجود ہیں۔ اسلام ان سب حقوق کی ادائیگی سے سبکدوش نہیں کرتا بلکہ اس کی ذمہ داری اور بڑھا دیتا ہے۔ قرض خواہ کا قرض ادا کرنا ہوگا۔ صاحب عاریت کی عاریت ضرور واپس کرنا ہوگی اور امانت دار کو اس کی امانت یقیناً سپرد کرنا پڑے گی۔ آیت مذکورہ اور عمرو بن العاص کی حدیث کا تعلق زناء و سرقہ' قتل و غارت جیسے جرائم اور صرف ان حقوق العباد کے ساتھ ہے جو کفر کے زمانہ میں ناحق تلف کردیئے گئے تھے۔ اسلام کے بعد اب وہ سب محو ہوجائیں گے اور کیسے محو نہ ہوں جب کہ اسلام اس کے کفر و شرک کی اصل تاریکی ہی محو کرچکا ہے۔ کفر ایک موت ہے اور اسلام اس کے بعد ایک حیاتِ نو۔

لیکن جس طرح ایک تندرست آدمی بیمار پڑسکتا ہے اسی طرح ایک مسلمان سے بھی گناہ سرزد ہوسکتے ہیں اس لیے اس کو ایسے اعمال کی ضرورت پھر باقی رہتی ہے جو اس کے اس جدید زندگی کے فروگذاشتوں کا کفارہ بن جائیں۔ حدیث مذکور نے اس کے لیے یہاں دو عمل بتائے ہیں ہجرت اور حج۔ یہ دونوں افعال اگر اپنے پورے شرائط کے ساتھ ادا کیے جائیں تو یہ حقوق اللہ کے لیے کفارہ بن جاتے ہیں اور خاص حج کے متعلق یہ بھی امید ہے کہ وہ حقوق العباد کا کفارہ بھی بن جائے۔ اللہ تعالیٰ اس پر قادر ہے کہ صاحب حقوق کو اپنے خزانہ غیب سے ان کے حقوق کا عوض دے کر ان سے دست برداری دلادے اور اسے معاف کردے۔ مشہور ہجرت تو ختم ہوچکی' حج روزادا نہیں ہوتا اس لیے ایک کمزور انسان کو جو سرتاپا قصور ہی قصور ہے قدم قدم پر ایسے اعمال کی ضرورت ہے جو اس کی کوتاہیوں کا کفارہ بنتے رہیں اس لیے اسلام میں اور بھی بہت سے اعمال ہیں جو اس کی اس درمیانی فروگذاشتوں کا کفارہ بن رہے ہیں۔ لیکن وہ سب اعمال کفارہ کے باب میں ملیں گے....

اَمَا عَلِمْتَ اَنَّ الْهِجْرَةَ تَجُبُّ مَا قَبْلَهَا مِنَ الذُّنُوْبِ يَا عَمْرُو اَمَا عَلِمْتَ اَنَّ الْاِسْلَامَ يَجُبُّ مَا قَبْلَهٗ مِنَ الذُّنُوْبِ.

(رواہ احمد و سعید بن منصور فی سننه)

آپؐ نے فرمایا: اے عمرو! کیا تمہیں یہ خبر نہیں کہ ہجرت پہلے سب گناہوں کو ختم کر دیتی ہے اے عمرو! کیا تم یہ نہیں جانتے کہ اسلام پہلے گناہوں کا تمام قصہ پاک کر دیتا ہے۔

(سنن احمد)

(۲۰۰) عَنِ ابْنِ شُمَاسَةَ الْمَهْرِیْ قَالَ حَضَرْنَا عَمْرَو بْنَ الْعَاصِ وَ هُوَ فِیْ سِیَاقَةِ الْمَوْتِ یَبْكِیْ طَوِیْلًا حَوَّلَ وَجْهَهٗ اِلَی الْجِدَارِ فَجَعَلَ ابْنُهٗ یَقُوْلُ یَا اَبَتَاهُ اَمَا بَشَّرَكَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ هٰكَذَا اَمَا بَشَّرَكَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ بِكَذَا قَالَ فَاَقْبَلَ بِوَجْهِهٖ اِلَی الْجِدَارِ وَ قَالَ اِنَّ اَفْضَلَ مَا نُعِدُّ شَهَادَةُ اَنْ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ اِنِّیْ قَدْ كُنْتُ عَلٰی اَطْبَاقٍ ثَلَاثٍ لَقَدْ رَاَیْتُنِیْ وَ مَا اَحَدٌ اَشَدُّ بُغْضًا لِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مِنِّیْ وَ لَا اَحَبُّ اِلَیَّ اَنْ اَكُوْنَ قَدِ اسْتَمْكَنْتُ مِنْهُ فَقَتَلْتُهٗ فَلَوْ مُتُّ عَلٰی تِلْكَ الْحَالِ لَكُنْتُ مِنْ اَهْلِ النَّارِ فَلَمَّا جَعَلَ اللّٰهُ الْاِسْلَامَ فِیْ قَلْبِیْ اَتَیْتُ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَقُلْتُ اُبْسُطْ یَمِیْنَكَ فَلَاُ بَایِعُكَ فَبَسَطَ یَمِیْنَهٗ قَالَ فَقَبَضْتُ یَدِیْ قَالَ مَا لَكَ یَا عَمْرُو قَالَ قُلْتُ اَرَدْتُ اَنْ اَشْتَرِطَ قَالَ تَشْتَرِطُ بِمَا ذَا قُلْتُ اَنْ یُغْفَرَلِیْ قَالَ اَمَا

(۲۰۰) ابن شماسہ مہری سے روایت ہے کہ ہم عمرو بن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس ان کے دم واپسیں کے وقت حاضر تھے وہ زار و قطار رو رہے تھے اور دیوار کی طرف اپنا رخ کیے ہوئے تھے' ان کے صاحبزادہ ان کو سمجھانے لگے۔ اے والد ماجد! آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے آپ کو تو بڑی بڑی بشارتیں دی ہیں یہ سن کر انہوں نے دیوار کی طرف سے اپنا رخ بدلا اور فرمایا بھئی سب سے افضل چیز جو ہم نے آخرت کے لیے تیار کی ہے وہ توحید و رسالت کی شہادت ہے۔ میری زندگی کے تین دور گذرے ہیں ایک دور تو وہ تھا جب کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے بغض رکھنے والا مجھ سے زیادہ کوئی اور شخص نہ تھا اور جب کہ میری سب سے بڑی تمناء یہ تھی کہ کسی طرح آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر میرا قابو چل جائے تو میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو مار ڈالوں یہ تو میری زندگی کا سب سے بدتر دور تھا۔ اگر (خدانخواستہ) میں اسی حال پر مر جاتا تو یقیناً دوزخی ہوتا اس کے بعد جب اللہ تعالیٰ نے میرے دل میں اسلام کی حقانیت ڈالی تو میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا اور میں نے کہا لائیے ہاتھ بڑھائیے میں آپ سے بیعت کرتا ہوں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہاتھ بڑھا دیا۔ میں نے اپنا ہاتھ پیچھے کھینچ لیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے عمرو (رضی اللہ تعالیٰ عنہ)! یہ کیا: میں نے عرض کیا میں کچھ شرط لگانا چاہتا ہوں۔ فرمایا کیا شرط لگانا چاہتے ہو' میں نے کہا یہ کہ میرے سب گناہوں کی مغفرت ہو جائے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے عمرو (رضی اللہ تعالیٰ عنہ)! کیا تمہیں خبر نہیں کہ اسلام تو کفر کی زندگی کے گناہوں کا تمام قصہ ہی پاک کر دیتا ہے اور ہجرت بھی پہلے تمام گناہ ساقط کر

---

ﷲ ....فروعی حیثیت رکھتے ہیں۔ ہجرت اسلامی زندگی کا ایک تاریخی عمل ہے اور حج جملہ ادیان میں اہمیت رکھتا چلا آیا ہے اس لیے ان دونوں کی حیثیت اصل کی ہے اور ان سب کے لیے اسلام کی حیثیت اصل الاصل کی۔

عَلِمْتَ یَا عَمْرُو اَنَّ الْاِسْلَامَ یَهْدِمُ مَا کَانَ قَبْلَهٗ وَ اَنَّ الْهِجْرَةَ تَهْدِمُ مَا کَانَ قَبْلَهَا وَ اَنَّ الْحَجَّ یَهْدِمُ مَا کَانَ قَبْلَهٗ وَ مَا کَانَ اَحَدٌ اَحَبُّ اِلَیَّ مِنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ وَ لَا اَجَلَّ فِیْ عَیْنَیَّ مِنْهُ وَ مَا کُنْتُ اُطِیْقُ اَنْ اَمْلَأَ عَیْنَیَّ مِنْهُ اِجْلَالًا لَهٗ وَ لَوْ سُئِلْتُ اَنْ اَصِفَهٗ مَا اَطَقْتُ لِاَنِّیْ لَمْ اَکُنْ اَمْلَأُ عَیْنَیَّ مِنْهُ وَ لَوْ مُتُّ عَلٰی تِلْکَ الْحَالِ لَرَجَوْتُ اَنْ اَکُوْنَ مِنْ اَهْلِ الْجَنَّةِ ثُمَّ وَ لِیْنَا اَشْیَاءَ مَا اَدْرِیْ مَا حَالِیْ فِیْهَا فَاِذَا اَنَامُتُّ فَلَا تَصْحَبْنِیْ نَائِحَةٌ وَ لَا نَارٌ فَاِذَا دَفَنْتُمُوْنِیْ فَشُنُّوْا عَلَیَّ التُّرَابَ شَنًّا ثُمَّ اَقِیْمُوْا حَوْلَ قَبْرِیْ قَدْرَمَا تُنْحَرُ جَزُوْرٌ وَ یُقْسَمُ لَحْمُهَا حَتّٰی اَسْتَاْنِسَ بِکُمْ وَ اَنْظُرَ مَا ذَا اُرَاجِعُ بِهٖ رُسُلَ رَبِّیْ)). (رواہ مسلم)

دیتی ہے اور حج بھی پہلے سب گناہ ختم کر دیتا ہے- یہ دور وہ تھا جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے زیادہ پیارا آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے زیادہ بزرگ و برتر میری نظروں میں کوئی اور باقی نہ رہا تھا- آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی عظمت کی وجہ سے میری یہ تاب نہ تھی کہ کبھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو نظر بھر کر دیکھ سکتا اگر مجھ سے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی صورت پوچھی جائے تو میں کچھ نہیں بتا سکتا کیونکہ میں نے کبھی پوری طرح آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا ہی نہیں- کاش! اگر میں اس حال پر مر جاتا تو اُمید ہے کہ جنتی ہوتا- اس کے بعد ہم کچھ چیزوں کے متولی بنے اور نہیں کہہ سکتے کہ ہمارا حال ان میں کیا رہا (یہ تیسرا دور زندگی تھا) اچھا دیکھو جب میری وفات ہو جائے تو میرے ساتھ کوئی نوحہ کرنے والی عورت نہ جانے پائے اور نہ زمانہ جاہلیت کی طرح آگ میرے جنازہ کے ساتھ ہو اور جب مجھے دفن کر چکو تو میری قبر میں اچھی طرح مٹی ڈالنا اور (جب فارغ ہو جاؤ) تو میری قبر کے پاس اتنی دیر ٹھہرنا جتنی دیر کہ اونٹ نحر کر کے اس کا گوشت تقسیم ہو سکتا ہے تاکہ تمہاری وجہ سے میرا دل لگا رہے اور میں یہ معلوم کر لوں کہ اپنے پروردگار کے بھیجے ہوئے فرشتوں کے سوالات کے جوابات کیا دیتا ہوں-

(۲۰۱) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ اَنَّ نَاسًا مِنْ اَهْلِ الشِّرْکِ قَتَلُوْا فَاَکْثَرُوْا وَ زَنَوْا فَاَکْثَرُوْا ثُمَّ اَتَوْا مُحَمَّدًا صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَقَالُوْا اِنَّ الَّذِیْ تَقُوْلُ وَ تَدْعُوْ لَحَسَنٌ وَ لَوْ تُخْبِرُنَا اَنَّ لِمَا عَمِلْنَا کَفَّارَةٌ فَنَزَلَ ﴿وَالَّذِیْنَ لَا یَدْعُوْنَ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ وَ لَا یَقْتُلُوْنَ النَّفْسَ الَّتِیْ حَرَّمَ اللّٰهُ اِلَّا بِالْحَقِّ وَ لَا یَزْنُوْنَ وَ مَنْ یَّفْعَلْ ذٰلِکَ یَلْقَ اَثَامًا﴾ (الفرقان:۶۸) وَ نَزَلَ ﴿یٰعِبَادِیَ الَّذِیْنَ اَسْرَفُوْا عَلٰی اَنْفُسِهِمْ لَا تَقْنَطُوْا مِنْ رَّحْمَةِ اللّٰهِ﴾ (الزمر:۵۳)

(۲۰۱) ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ کچھ مشرکوں نے خوب قتل اور خوب زناء کیا پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس حاضر ہوئے اور بولے جو باتیں آپ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں اور جن کی دعوت دیتے ہیں وہ تو سب ٹھیک- کاش آپ ہمیں اس کا بھی اطمینان دلا دیتے کہ جو بدکاریاں ہم پہلے کر چکے ہیں ان کے بخشش کی بھی کوئی صورت ہے اس پر یہ آیت نازل ہوئی (جو لوگ اللہ کے ساتھ کسی دوسرے کو خدا نہیں مانتے اور جس کا خون اللہ تعالیٰ نے حرام قرار دیا ہے اس کو قتل نہیں کرتے مگر ضابطہ میں اور زنا نہیں کرتے اور جو یہ باتیں کریں وہ بڑے گناہ میں جا پڑے) اور یہ آیت بھی اتری (اے میرے بندو! جنھوں نے اپنی جانوں پر زیادتی کی ہے اللہ تعالیٰ کی رحمت سے مایوس نہ ہو)-

(۲۰۲) عَنْ عَمْرِو بْنِ عَبَسَةَ ؓ قَالَ جَاءَ رَجُلٌ اِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ شَيْخٌ كَبِيْرٌ يُدَعِّمُ عَلٰى عَصَالَهُ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ (صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ) اِنَّ لِيْ غَدَرَاتٍ وَ فَجَرَاتٍ فَهَلْ يُغْفَرُلِيْ قَالَ اَلَسْتَ تَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ قَالَ بَلٰى وَ اَشْهَدُ اَنَّكَ رَسُوْلُ اللّٰهِ قَالَ قَدْ غُفِرَلَكَ غَدَرَاتُكَ وَ فَجَرَاتُكَ. (رواه احمد و الطبرانی و سنده جید)

(۲۰۲) عمرو بن عبسہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت کرتے ہیں کہ ایک بوڑھا اپنی لکڑی کا سہارا لیے ہوئے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں آیا اور عرض کی یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! میں اپنے کفر کے زمانہ میں بہت سی خیانتیں اور قسم قسم کی بیہودگیاں کر چکا ہوں کیا (اسلام کے بعد) وہ سب معاف کر دی جائیں گی آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا تو یہ گواہی نہیں دیتا کہ خدا کوئی نہیں مگر ایک اللہ؟ اس نے کہا کیوں نہیں میں تو یہ بھی گواہی دیتا ہوں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم بلاشبہ اللہ تعالیٰ کے پیغمبر ہیں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تو جا تیری سب خیانتیں اور بیہودگیاں معاف ہوگئیں۔

(۲۰۳) عَنْ اَبِيْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ اَنَّهُ سَمِعَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ اِذَا اَسْلَمَ الْعَبْدُ فَحَسُنَ اِسْلَامُهُ يُكَفِّرُ اللّٰهُ عَنْهُ كُلَّ سَيِّئَةٍ كَانَ زَلَّفَهَا وَ كَانَ بَعْدَ ذٰلِكَ الْقِصَاصُ الْحَسَنَةُ بِعَشْرِ اَمْثَالِهَا اِلٰى سَبْعِمِاْئَةِ ضِعْفٍ وَ السَّيِّئَةُ بِمِثْلِهَا اِلَّا اَنْ يَتَجَاوَزَ اللّٰهُ عَنْهَا. (رواه البخاری فی الایمان)

(۲۰۳) ابوسعید خدریؓ سے روایت ہے کہ انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے سنا ہے کہ جب آدمی مسلمان ہو جاتا ہے اور اس کا اسلام خوبصورت اسلام بن جاتا ہے تو جتنی برائیاں وہ پہلے کر گذرا تھا اللہ تعالیٰ سب معاف کر دیتا ہے اور اس کے بعد حساب یہ رہتا ہے کہ ایک نیکی کے عوض میں دس نیکیوں سے سات سوگنا تک نیکیاں مل سکتی ہیں اور برائی کے بدلہ میں صرف ایک برائی مگر یہ کہ اللہ تعالیٰ اس سے درگذر فرمائے (تو اب برائی کے بدلہ ایک برائی بھی نہیں لکھی جاتی)۔

---

(۲۰۲) * ہر عاصی فطرۃً اس کا متلاشی ہوتا ہے کہ اس کے گناہوں کی بخشش ہو جائے۔ اگر تبدیلی مذہب کے بعد بھی گناہوں کا بوجھ سر سے ہلکا نہیں ہوتا۔ تو پھر تبدیلی مذہب کا فائدہ؟ اس لیے اسلام یہ اطمینان دلاتا ہے کہ گنہگاروں کو مایوسی کا موقع نہیں ہے اگر دوسرے مذاہب یہ گارنٹی نہیں کرتے تو اسلام خوشی سے اس گارنٹی کے لیے تیار ہے ؎

نہ کہیں جہاں میں اماں ملی جو اماں ملی تو کہاں ملی
میرے جرم ہائے سیاہ کو تیرے عفو بندہ نواز میں

(۲۰۳) * حافظ ابن حجرؒ لکھتے ہیں کہ اسلام کی خوبصورتی یہ ہے کہ عقائد درست ہوں۔ ظاہر و باطن سے اسلام قبول کر لیا جائے اور ہر عمل کے وقت یہ تصور قائم رکھنے کی کوشش رہے کہ قادر مطلق کی نظر اس کو برابر دیکھ رہی ہے وہ اس سے دور نہیں بہت قریب ہے اور اتنا قریب ہے کہ رگ جان بھی اتنی قریب نہیں۔ جو نقل و حرکت وہ کرتا ہے اس کو خوب جانتا ہے۔ اس طرح اسلام قبول کرنے کا خاصہ یہ ہے کہ جو بدکاریاں وہ کفر کی زندگی میں کر چکا ہے وہ یک قلم معاف ہو جاتی ہیں اور اس کو ایک ایسی نئی اور پاک زندگی میسر آ جاتی ہے جیسا آج وہ اپنی ماں کے پیٹ سے پیدا ہوا ہے۔ شیخ محی الدین نووی فرماتے ہیں۔ کہ اسلام کی خوبصورتی یہ ہے کہ دل سے اسلام لائے محض نمائشی اسلام نہ ہو کہ یہ نفاق ہے۔ پس جو دل سے مسلمان ہو گیا اس کے زمانہ کفر کے سب گناہ معاف ہو گئے اور جس کے دل میں نفاق رہا وہ اس بشارت کا مستحق نہیں۔

## الاعمال بغير الايمان اجساد لا ارواح لها

(۲۰۴) عَنْ فُضَالَةَ بْنِ عُبَيْدٍ قَالَ سَمِعْتُ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ يَقُوْلُ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ الشُّهَدَاءُ اَرْبَعَةٌ رَجُلٌ مُؤْمِنٌ جَيِّدُ الْاِيْمَانِ لَقِيَ الْعَدُوَّ فَصَدَّقَ اللّٰهَ حَتّٰى قُتِلَ فَذٰلِكَ الَّذِيْ يَرْفَعُ النَّاسُ اِلَيْهِمْ اَعْيُنَهُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ هٰكَذَا وَ رَفَعَ رَأْسَهٗ حَتّٰى سَقَطَتْ قَلَنْسُوَتُهٗ فَمَا اَدْرِيْ اَقَلَنْسُوَةَ عُمَرَ اَرَادَ اَمْ قَلَنْسُوَةَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ وَ رَجُلٌ مُؤْمِنٌ جَيِّدُ الْاِيْمَانِ لَقِيَ الْعَدُوَّ فَكَاَنَّمَا ضُرِبَ جِلْدُهٗ بِشَوْكِ طَلْحٍ مِنَ الْجُبْنِ اَتَاهُ سَهْمٌ غَرْبٌ فَقَتَلَهٗ فَهُوَ فِي الدَّرَجَةِ الثَّانِيَةِ وَ رَجُلٌ مُؤْمِنٌ خَلَطَ عَمَلًا صَالِحًا وَ اٰخَرَ سَيِّئًا لَقِيَ الْعَدُوَّ فَصَدَّقَ اللّٰهَ حَتّٰى قُتِلَ فَذَاكَ فِي الدَّرَجَةِ الثَّالِثَةِ وَ رَجُلٌ مُؤْمِنٌ اَسْرَفَ عَلٰى نَفْسِهٖ لَقِيَ الْعَدُوَّ فَصَدَّقَ اللّٰهَ حَتّٰى قُتِلَ فَذَاكَ فِي الدَّرَجَةِ الرَّابِعَةِ.

(رواه الترمذی و قال حديث حسن غريب)

## ایمان کے بغیر اعمال صرف خوشنما قالب ہیں جن میں روح نہیں

(۲۰۴) فضالہ بن عبید روایت فرماتے ہیں کہ میں نے عمر بن الخطابؓ سے سنا ہے وہ کہتے تھے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے سنا ہے کہ شہید چار قسم کے ہیں ایک وہ کھرے ایمان والا جو دشمن کے مقابل ہوا اور اس بہادری سے لڑا کہ ثابت قدمی کی جو شان اللہ تعالیٰ نے مؤمنین کی بیان فرمائی تھی وہ اس نے اپنے عمل سے سچی کر دکھائی (اور نہایت دلیری سے لڑتا رہا) یہاں تک کہ شہید ہو گیا یہ تو وہ مؤمن ہے جس کے مرتبے اتنے بلند ہوں گے کہ قیامت کے دن لوگ اس کی طرف اپنی آنکھیں اٹھا کر اس طرح دیکھیں گے یہ کہہ کر انہوں نے اپنا سر اٹھایا یہاں تک کہ ان کی ٹوپی سر سے گر گئی۔ راوی کہتا ہے یہ میں نہیں کہہ سکتا کہ میرے استاد کی مراد کس کی ٹوپی تھی حضرت عمرؓ کی یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اس کے بعد فرمایا دوسرا وہ شخص ہے جس کا ایمان تو کھرا تھا لیکن وہ (بہادر نہ تھا) جب دشمن کے آمنے سامنے ہوا تو مارے بزدلی کے اس کا حال یہ ہو گیا کہ گویا اس کے جسم میں طلح درخت کے کانٹے چبھو دیئے گئے۔ پھر کسی نامعلوم سمت سے ایک تیر آ کر اس کے لگا اور اس کو ختم کر دیا۔ یہ دوسرے درجہ کا شہید ہے۔ تیسرا وہ معمولی درجہ کا مؤمن ہے جس نے پہلے عمل کے ساتھ کچھ برے عمل بھی کیے تھے جب دشمن سے لڑا تو ایسی جانبازی سے لڑا کہ اللہ تعالیٰ نے مؤمن کی جو شان بیان فرمائی تھی اس کو سچا کر دکھایا یہاں تک کہ شہید ہو گیا یہ تیسرے نمبر کا شہید ہے۔ چوتھا وہ شخص ہے جس نے گناہ کرنے کی حد باقی نہ رکھی تھی (مگر بہادر تھا) جب لڑا تو اپنے عمل سے اللہ تعالیٰ کو سچا ثابت کر دیا اور خوب بہادری سے لڑا یہاں تک کہ شہید ہو گیا۔ یہ چوتھے نمبر کا شہید ہے۔

(۲۰۵) عَنْ اَبِيْ اِسْحَاقَ قَالَ سَمِعْتُ الْبَرَاءَ

(۲۰۵) ابو اسحاق سے مروی ہے کہ میں نے براء کو یہ کہتے سنا ہے کہ

---

(۲۰۴) ✽ اس تقسیم کا خلاصہ یہ ہے کہ مجاہد کبھی تو بہادر ہونے کے ساتھ متقی بھی ہوتا ہے کبھی صرف متقی ہوتا ہے بہادر نہیں ہوتا اس کے برخلاف کبھی ایک شخص بہادر تو ہوتا ہے مگر متقی نہیں ہوتا۔ پھر یہ غیر متقی یا تو معمولی طور پر گنہگار رہتا ہے اور کبھی کھلا ہوا فاسق ہوتا ہے۔ طیبی فرماتے ہیں اس تقسیم سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ اعمال کی تمام قیمت ایمان ہی کے بعد ہے اسی لیے چوتھا شخص اگرچہ بہادر تھا اور دوسرا اگرچہ بزدل مگر ایمان ہی کے ضعف و قوت کے تفاوت سے یہ بہادر چوتھے نمبر میں اور وہ بزدل دوسرے نمبر میں پہنچ گیا ہاں اگر خوش قسمتی سے ایمان کے ساتھ بہادری بھی جمع ہو جائے تو اس کے کیا کہنے۔

(۲۰۵) ✽ یعنی زمانہ کفر کا بڑا عمل بھی بے وزن ہے اور ایمان کا تھوڑا سا عمل بھی بہت بھاری ہے۔ جاں نثاری کی تمام ←....

يَقُوْلُ اَتَى النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَجُلٌ مُقَنَّعٌ بِالْحَدِيْدِ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اُقَاتِلُ اَوْ اُسْلِمُ قَالَ اَسْلِمْ ثُمَّ قَاتِلْ فَاَسْلَمَ ثُمَّ قَاتَلَ فَقُتِلَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَمِلَ قَلِيْلًا وَ اُجِرَ كَثِيْرًا. (بخاری)

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس ایک شخص (زرہ پہنے) سرتاپا لوہے میں ڈھکا ہوا آیا اس نے کہا یا رسول اللہؐ میں پہلے جہاد میں شریک ہو جاؤں یا پہلے اسلام لے آؤں پھر جہاد کروں آپ نے فرمایا پہلے اسلام قبول کر اس کے بعد جہاد کرنا - چنانچہ وہ پہلے مسلمان ہوا اس کے بعد جہاد کیا اور شہید ہو گیا آپ نے فرمایا اس نے کام تو کم کیا مگر ثواب بہت پائے گا -

## مثل الذی یقرأ القران و لا یؤمن کالریحانة ریحها طیب و طعمها مر

## اس کی مثال جو ایمان نہیں رکھتا اور قرآن پڑھتا ہے نازبو کی طرح ہے جس کی خوشبو اچھی مگر ذائقہ تلخ ہوتا ہے

(۲۰۶) عَنْ اَبِیْ مُوْسٰی عَنِ النَّبِیِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ الْمُؤْمِنُ الَّذِیْ یَقْرَأُ الْقُرْاٰنَ وَ یَعْمَلُ بِهٖ كَالْاُتْرُجَّةِ طَعْمُهَا طَیِّبٌ وَرِیْحُهَا طَیِّبٌ وَالْمُؤْمِنُ الَّذِیْ لَایَقْرَأُ الْقُرْاٰنَ وَ یَعْمَلُ بِهٖ كَالتَّمْرَةِ طَعْمُهَا طَیِّبٌ وَلَارِیْحَ لَهَا وَ مَثَلُ الْمُنَافِقِ الَّذِیْ یَقْرَأُ الْقُرْاٰنَ كَالرَّیْحَانَةِ رِیْحُهَا طَیِّبٌ وَ طَعْمُهَا مُرٌّ وَ مَثَلُ الْمُنَافِقِ الَّذِیْ لَایَقْرَأُ الْقُرْاٰنَ كَالْحَنْظَلَةِ طَعْمُهَا مُرٌّ اَوْخَبِیْثٌ وَ رِیْحُهَا مُرٌّ. (بخاری)

(۲۰۶) ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ تعالیٰ عنہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو مؤمن قرآن پڑھتا اور اس پر عمل بھی کرتا ہے وہ سنگترے کی طرح ہے جس کا ذائقہ بھی اچھا اور خوشبو بھی اچھی اور جو قرآن نہیں پڑھتا مگر اس کے احکام پر عمل کرتا ہے وہ کھجور کی طرح ہے جس کا ذائقہ تو اچھا مگر خوشبو کچھ نہیں اور جو منافق قرآن پڑھتا ہے اس کی مثال ریحان (نازبو) کی سی ہے جس کی خوشبو تو بہت اچھی مگر ذائقہ تلخ اور جو قرآن بھی نہیں پڑھتا اس کی مثال درخت حنظل کی سی ہے جس کا ذائقہ بھی تلخ اور بو بھی ناگوار-

(بخاری شریف)

---

ﷺ .... قیمت اس وقت ہے جب کہ وفاداری کا طوق گلے میں پڑا ہو ورنہ صرف وہ ایک غدار کی موت ہے جس صورت سے بھی آ جائے، خس کم جہاں پاک - اس لیے آپ نے اس شخص کو پہلے اسلام لانے کا مشورہ دیا - اس خوش نصیب کے گذشتہ گناہ تو اسلام سے معاف ہو گئے تھے پھر اس معصومی کی حالت میں جو پہلا عمل اس نے کیا وہ شہادت تھا اس لیے اس کے عمل کی مدت گو بہت قلیل رہی مگر ثواب کی بہت بڑی بازی جیت لے گیا - امام بخاری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے اس حدیث سے ایک اور لطیف استنباط کیا ہے یعنی جہاد سے پہلے کوئی اچھا عمل کرنا مطلوب ہے تا کہ عمل خیر کی برکت ثبات قدمی میں معین ہو-

(۲۰۶) * یعنی جس طرح پھل کی صرف خوشبو سے اس کے ذائقہ کا حال معلوم نہیں ہوتا اسی طرح صرف قرآن پڑھنے سے کسی کے ایمان کا حال نہیں کھلتا اور جس طرح کہ پھل کی اصل خوبی اس کا خوش ذائقہ ہونا ہے صرف اس کی خوشبو نہیں وہ ایک سامان تفریح ہے اسی طرح انسان کی اصل خوبی ایمان ہے صرف تلاوت قرآن نہیں یہ مؤمن کے ایمان کی زینت ہے نہ کہ منافق کے نفاق کی مگر مشک جس کے پاس ہو گا خوشبو ہی دے گا اسی طرح قرآن جو تلاوت کرے گا اس کی خوشبو ضرور مہکے گی مگر صرف اتنی بات پر دھوکا نہ کھانا چاہیے عمل کی اصل روح ایمان ہے-

### بشارة التضعيف بعشر امثالها لمن اسلم

(۲۰۷) حَدَّثَنَا اَبُوْهُرَيْرَةَ عَنْ مُحَمَّدٍ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى اِذَا تَحَدَّثَ عَبْدِىْ بِاَنْ يَعْمَلَ حَسَنَةً فَاَنَا اَكْتُبُهَا لَهُ حَسَنَةً مَالَمْ يَعْمَلْ فَاِذَا عَمِلَهَا فَاَنَا اَكْتُبُهَا بِعَشْرِ اَمْثَالِهَا وَ اِذَا تَحَدَّثَ بِاَنْ يَعْمَلَ سَيِّئَةً فَاَنَا اَغْفِرُهَا لَهُ مَا لَمْ يَعْمَلْهَا فَاِذَا عَمِلَهَا فَاَنَا

### جو اسلام لے آئے اس کے لیے ایک نیکی پر دس نیکیوں کی بشارت

(۲۰۷) ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ایک حدیث قدسی میں روایت کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے میرا بندہ جب اپنے دل میں کوئی نیک کام کرنے کا خیال کرتا ہے تو صرف اس خیال پر میں ایک نیکی لکھ دیتا ہوں' یہ تو اس وقت تک ہے جب تک کہ وہ اسے کرتا نہیں اور اگر یہ نیکی کر لیتا ہے تو اب اس کا دس گنا لکھتا ہوں اور جب دل میں کسی برائی کا خیال کرتا ہے تو اسے معاف کر دیتا ہوں اگر کر لیتا ہے تو اسے صرف ایک برائی لکھتا ہوں - آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ بھی ارشاد فرمایا کہ

---

(۲۰۷) * اس روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ عزم معصیت کے بعد اس پر عمل نہ کرنے پر نیکی صرف اس صورت میں لکھی جاتی ہے جب کہ اس معصیت کا نہ کرنا خدا کے خوف پر مبنی ہو' اگر ناسازگاری حالات کی وجہ سے یہ معصیت وجود میں نہ آ سکی یا کسی سہو و نسیان کی بناء پر ذہن سے نکل گئی تو اس قسم کی صورتوں میں صرف ترکِ معصیت سے وہ نیکی کا حق دار نہیں ہوتا - صحیح مسلم میں اسراء کی ایک روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ ایک نیکی پر دس گنا ملنے کا ضابطہ ان خصوصی انعامات میں داخل ہے جو معراج کی پر اسرار شب میں آپ پر کئے گئے تھے - بہر حال جس امت کو قلیل مدت میں تمام امتوں پر فائق بنانا منظور تھا اس کی صورت یہی ہوسکتی تھی کہ اس کے قلیل عمل کے لیے تضعیف کا ضابطہ وضع کر دیا جائے تا کہ اس جدید قانون کے ماتحت اس کے تھوڑے عمل بھی دوسری امتوں کے طویل مدتوں کے عمل سے بڑھ جائیں اور اس پیرایہ سے عمل کی بازی جس امت کو جتانی منظور تھی وہ جیت بھی جائے اور قانون عدل و فضل دونوں کا اقتضاء بھی پورا ہو جائے - اس حدیث میں کسی نیک یا بد کام کے عملی جامہ پہنانے یا ارادہ کرنے کی چار صورتیں مذکور ہیں -

(۱) نیکی کا ارادہ کر کے اس پر عمل بھی کر لینا - (۲) نیکی کا صرف ارادہ کرنا اور اس پر عمل نہ کرنا - عمل دارادہ کے اعتبار سے بدی کی بھی یہی دو صورتیں ہیں - اس طرح یہ چار صورتیں بن جاتی ہیں - پہلی صورت میں ایک نیکی دس گنا' سات سو گنا اور کبھی مراتب اخلاص کے اعتبار سے شمار کی حد بندی سے بھی بے نیاز ہو جاتی ہے - دوسری صورت میں صرف ارادہ پر پوری ایک نیکی لکھ دی جاتی ہے لیکن بدی کا حکم یہ نہیں ہے - یہاں عمل کی صورت میں صرف ایک بدی لکھی جاتی ہے اور ارادہ کے بعد نہ کرنے پر بدی کے بجائے ایک نیکی لکھی جاتی ہے -

صحیح مسلم میں اسی روایت میں ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے حدیث النفس کی بجائے ھَمّ کا لفظ مروی ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہاں صرف خطرہ کا درجہ مراد نہیں بلکہ ارادہ کا وہ مرتبہ مراد ہے جس کے بعد عمل کے لیے دل میں فکر پیدا ہو جائے - اسی کا نام ھَمّ ہے - حزیم بن فاتک کے الفاظ سے بھی یہی معلوم ہوتا ہے کہ یہاں عزم مراد ہے صرف وسوسہ و خیال مراد نہیں -

من هم بحسنة فلم يعملها فيعلم الله منه انه قد اشعر قلبه و حرص عليها كتبت له حسنة.

''جس نے کسی نیکی کا ارادہ کیا اور اللہ تعالیٰ پر یہ بات ثابت کر دی کہ وہ اس کا برابر احساس کر رہا ہے اور اس کو عمل میں لانے کے لیے حریص ہے پھر ان مراحل کے بعد بھی اگر اس کو نہ کیا تو بے شک اب اس کے لیے ایک نیکی لکھ دی جائے گی -''

صرف حسنہ کے ارادہ پر ایک نیکی لکھے جانے میں تو کوئی تفصیل نہیں ہے لیکن سیئہ کے ارادہ کر لینے کے بعد نہ کرنے پر ایک بقیہ ....

اَكْتُبُهَا لَهٗ بِمِثْلِهَا وَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَتِ الْمَلَائِكَةُ رَبِّ ذَاكَ عَبْدُكَ يُرِيْدُ اَنْ يَعْمَلَ سَيِّئَةً وَ هُوَ اَبْصَرُ بِهٖ

فرشتے عرض کرتے ہیں اے پروردگار یہ تیرا بندہ برائی کرنے کا قصد کر رہا ہے (حالانکہ اللہ تعالیٰ کو اس کا علم ان سے زیادہ ہوتا ہے) ارشاد ہوتا ہے ابھی اسے دیکھتے رہو اگر کرلے تو اس کی صرف ایک برائی لکھ لو اور اگر چھوڑ

---

ﷺ..... حسنہ ملنے پر قدرے تفصیل کی حاجت ہے۔

عزم علی المعصیۃ کی وہ صورت جس سے مقصود شریعت کا استخفاف و استہزاء ہو یہاں زیر بحث ہی نہیں یہ تو کھلا ہوا کفر ہے۔ اسی طرح وہ صورت بھی زیر بحث نہیں ہے جہاں ایک شخص صرف اپنی خواہش نفس کی بنا پر کسی معصیت کا عزم کر لیتا ہے لیکن اس کے بعد خدا کے خوف سے وہ اس معصیت کا ارتکاب نہیں کرتا۔ یہاں بھی بلا شبہ اس کے خوف وخشیت کی وجہ سے ایک حسنہ کا ثواب ملنا چاہیے جیسا کہ صورت مذکورہ میں اگر ترک معصیت کا داعیہ مخلوق کا خوف یا محض ریا کاری ہو تو اس سے مواخذہ ہونا چاہیے غور طلب صورت صرف یہ ہے کہ ایک شخص عزم کر لینے کے بعد خود بخود اپنے ارادہ میں سست پڑ جاتا ہے اور اس لیے عمل کرنے کی اسے نوبت ہی نہیں آتی۔ کیا اس کا صرف یہ عزم بھی معصیت شمار ہوگا یا جب کہ عمل کی حد تک پہنچا ہی نہیں تو معاف ہو جائے گا۔ فقہاء و متکلمین و محدثین کا مختار تو یہ ہے کہ چونکہ اس نے پختہ ارادہ کر لیا تھا اس لیے اس سے مواخذہ ہوگا گو یہ مواخذہ خود اس معصیت کے مواخذہ سے ہلکا رہے۔

ابن المبارکؒ نے سفیان ثوریؒ سے دریافت کیا کیا آدمی کے ارادہ پر بھی مواخذہ ہوتا ہے؟ فرمایا ہاں جب پختہ ہو جائے امام شافعیؒ اور ابن حامد اس طرف ہیں کہ صرف عزم پر کوئی مواخذہ نہیں ہے جب تک کہ اس کو منہ سے نہ نکالے یا اس پر عمل نہ کرے۔ یہ تمام تفصیل ان معاصی کے ارادہ میں ہے جن کا تعلق جوارح کے ساتھ ہو مثلاً چوری، زنا، شراب خوری وغیرہ۔ رہ گئے وہ اعمال جن کو اعمال قلبیہ کہا جاتا ہے جیسے کفر، حسد، جذبہ ایذاء رسانی وغیرہ جہاں عمل جوارح کا سوال ہی نہیں تو یہاں بلا تردد صرف عزم بلکہ ہم پر بھی مواخذہ ہوگا۔

فقہاء و متکلمین اور امام شافعیؒ کے درمیان زیر اختلاف شق اب بھی تشنہ ہے۔ ہمارے نزدیک حافظ ابن رجب کی تفصیل یہاں بہت دل پذیر ہے۔ ان کے بیان کا خلاصہ یہ ہے کہ اگر ایک شخص کسی معصیت کا پہلی ہی مرتبہ ارادہ کرتا ہے یعنی ابھی اس نافرمانی کی اپنی عمر بھر میں اسے نوبت ہی نہیں آئی تھی تو پہلی مرتبہ عزم پر اس سے مؤاخذہ نہ ہوگا لیکن اگر وہ اس معصیت کا ذائقہ بھی پہلے چکھ چکا ہے اور اب پھر اس کا عزم کر رہا ہے تو اس کے اس عزم پر بھی مواخذہ ہونا چاہیے۔ کیونکہ اب اسے صرف عزم نہیں کہا جا سکتا بلکہ یہ اصرار کی تعریف میں آ جاتا ہے یہ قابل اغماض نہیں جیسا کہ وہ شخص جو عزم کے بعد اپنی جانب سے تو اس عمل کے تمام مقدمات پورے کر چکا ہو پھر کچھ آسمانی اسباب ایسے رونما ہو جائیں جو اس کو عملی جامہ پہنانے میں حائل ہو جائیں وہ بھی اس قدرتی معذوری کی بناء پر معذور نہیں کہا جا سکتا اب وہ بھی قابل درگذر نہیں ہے۔ اسی لیے جب آپ نے قاتل و مقتول کے متعلق جہنم کی وعید بیان فرمائی تو سامعین نے پوچھا کہ بے چارا مقتول دوزخ میں کیوں گیا۔ آپ نے فرمایا کہ انہ کان حریصا علی قتل صاحبہ۔ وہ بھی تو اپنے بھائی کے قتل کرنے کی فکر میں لگ رہا تھا۔ یہ دوسری بات ہے کہ کسی سبب سے وہ کامیاب نہ ہو سکا۔ اس کا مطلب یہ نہیں کہ قاتل و مقتول گناہ میں دونوں برابر ہو جائیں گے۔ ظاہر ہے کہ قاتل کا جرم شدید ہے اس کو سزا بھی شدید ملے گی بلکہ مقصد یہ ہے کہ جو پورے عزم کے بعد عمل کے لیے قدم بھی اٹھا چکا ہے اگرچہ کسی سبب سے کامیاب نہ ہو سکا لیکن وہ اپنی اس غیر اختیاری ناکامی سے اپنے اس اختیاری عزم اور اس کو پورا کرنے کے اختیاری سعی کے جرم سے بری نہیں ہو سکتا۔ خلاصہ یہ ہے کہ جس طرح عزم کے بعد عمل کے لیے سعی کرنا قابل مواخذہ ہو سکتا ہے اسی طرح کسی معصیت کے ارتکاب کے بعد اس کا پھر ارادہ کرنا بھی قابل مواخذہ ہونا چاہیے کیونکہ اب یہ محض عزم باقی نہیں رہا بلکہ عمل کی ابتدائی کڑی سمجھا جائے گا اگرچہ وہ کتنی ہی ﷺ.....

فَقَالَ ارْقُبُوْهُ فَاِنْ عَمِلَهَا فَاكْتُبُوْهَا لَهٗ بِمِثْلِهَا وَ اِنْ تَرَكَهَا فَاكْتُبُوْهَا لَهٗ حَسَنَةً اِنَّمَا تَرَكَهَا مِنْ جَرَّائِيْ. (رواہ مسلم و البخاری نحوہ)

دے تو اب اس کے حق میں اسے بھی ایک نیکی لکھ لو- کہ اس نے میرے ہی خوف سے اس برائی کو چھوڑا ہے-

(متفق علیہ)

## بشارة التضاعيف لمن حسن اسلامه

## جو اپنے اسلام میں خوبی پیدا کرے اس کے لیے ایک نیکی پر سات سو گنا نیکیوں کی بشارت

(۲۰۸) عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِذَا اَحْسَنَ اَحَدُكُمْ بِاِسْلَامِهٖ فَكُلُّ حَسَنَةٍ يَعْمَلُهَا تُكْتَبُ لَهٗ بِعَشْرِ اَمْثَالِهَا اِلٰى سَبْعِمِاَةِ ضِعْفٍ وَ كُلُّ سَيِّئَةٍ يَعْمَلُهَا تُكْتَبُ لَهٗ بِمِثْلِهَا وَ فِیْ رِوَايَةٍ اِلَّا اَنْ يَتَجَاوَزَ اللّٰهُ عَنْهَا. (رواہ الشیخان)

(۲۰۸) ابو ہریرہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ آپ نے فرمایا جب تم میں کوئی سچا اور پکا مسلمان بن جاتا ہے تو پھر جو نیکی کرتا ہے وہ اس کے نامہ اعمال میں دس گنا سے سات سو گنا تک لکھی جاتی ہیں اور جو برائی کرتا ہے وہ صرف اتنی ہی لکھی جاتی ہے اور ایک روایت میں یہ ہے کہ احتمال یہ بھی رہتا ہے کہ اللہ تعالیٰ اس سے درگذر فرمائے (تو اب ایک بھی نہیں لکھی جاتی) (بخاری و مسلم)

---

.... بعید ہو صرف عزم پر مواخذہ گونا مناسب معلوم ہوتا ہے مگر یہ واضح رہنا چاہیے کہ عمل کی تمام روح انسان کی قوت ارادی ہے- اگر انسان کی اس قوت کو پورے طور پر آزاد چھوڑ دیا جائے اور اس کے عزم پر کسی قسم کا کنٹرول قائم نہ رکھا جائے تو اس کے بعد معاصی و فواحش سے اس کو روکنا بہت مشکل بلکہ بے نتیجہ ہوگا لہٰذا اگر آپ صرف عزم پر مواخذہ کی مشکل پر غور کر رہے ہیں تو اس مشکل پر بھی ذرا غور کیجئے کہ اگر یہ اعلان کر دیا جائے کہ کسی بدتر سے بدتر گناہ جیسے قتل، چوری، زناء، شراب خواری کا پورا پورا عزم کرنے کے بعد بھی انسان سے کوئی مواخذہ نہیں ہوتا تو کیا بالفاظ دیگر یہ ان افعال کی اجازت دینے کے مرادف نہ ہوگا- ارادہ کا یہ درجہ عمل سے بہت ہی قریب ہے- کیا اس مرتبہ سے اغماض اور دوسرے بالکل متصل نقطہ پر مواخذہ کرنا انسانی ضعف کے مناسب ہوگا- واللہ تعالیٰ اعلم-

(۲۰۸) * حسنات کی اس تضعیف کی ابتداء اس وقت ہوتی ہے جب ایمان و اسلام سے گذر کر صفت احسان میں قدم رکھا جائے- حافظ ابن رجب حنبلی فرماتے ہیں کہ ایک نیکی پر اس کا دس گنا ملنا تو اس امت کے حق میں عام ضابطہ ہے لیکن خدا کی رحمت اپنا دروازہ اس حد پر پہنچ کر بند نہیں کرتی بلکہ سات سو اور اس سے بھی زیادہ دینے کے لیے کھلا رکھتی ہے جیسے جیسے یہ صفت احسان کامل ہوتی جائے گی یعنی عبادت میں جتنا خلوص اور اللہ تعالیٰ کی رؤیت کا جتنا تصور غالب ہوتا جائے گا اتنا ہی ایک نیکی کا ثواب بڑھتا جائے گا- اسی طرح بعض وقت خود عمل کی برتری و فضیلت اور کبھی ضرورت کا بروقت احساس کرنا بھی ایک نیکی کو بے شمار نیکیاں بنا دیتا ہے- ابن عمرؓ سے پوچھا گیا کہ حسب ذیل آیت تو عام مسلمانوں کے بارے میں ہے-

﴿مَنْ جَآءَ بِالْحَسَنَةِ فَلَهٗ عَشْرُ اَمْثَالِهَا﴾ (الانعام: ۱۶۰) جو ایک نیکی کرے گا اس کو اس کا دس گنا ملے گا-

کہئے مہاجرین کے لیے کیا ضابطہ ہے- انہوں نے جواب دیا کہ اس سے اور زیادہ ثواب اور یہ آیت تلاوت فرمائی - ﴿وَ اِنْ تَكُ حَسَنَةً يُّضٰعِفْهَا وَ يُؤْتِ مِنْ لَّدُنْهُ اَجْرًا عَظِيْمًا﴾ (النساء: ۴۰) اگر نیکی ہو تو اس کو بڑھاتا ہے اور اپنے پاس سے اور بڑا ثواب دیتا ہے- ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ اللہ تعالیٰ ایک نیکی پر بیس لاکھ نیکیاں بھی لکھ دیتا ہے جیسا کہ آیت بالا میں ہے کہ وہ اپنے پاس سے بڑا ....

## اذا حسن اسلامه یکتب له فی الاسلام کل حسنة عملها فی الشرک

## اچھے اسلام کے بعد زمانہ کفر کی نیکیاں بھی نامہ اعمال میں لکھ دی جاتی ہیں

(۲۰۹) عَنْ اَبِیْ سَعِیْدِ الْخُدْرِیْ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِنَّ الْکَافِرَ اِذَا اَحْسَنَ اِسْلَامُہٗ یُکْتَبُ لَہٗ فِی الْاِسْلَامِ کُلُّ حَسَنَةٍ عَمِلَھَا فِی الشِّرْکِ. (ذکر الدارقطنی تلك الزيادة فی حديث ابی سعيد كما حكاه النووی فی شرح مسلم)

(۲۰۹) ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے جب آدمی کے اسلام میں خوب صورتی پیدا ہو جاتی ہے تو اس کی تمام وہ نیکیاں جو اس نے شرک کے زمانہ میں کی تھیں اسلام کے بعد سب لکھ دی جاتی ہیں۔

(دار قطنی)

---

ﷺ.... ثواب اور بھی دیتا ہے۔ تو اب سوچو کہ اس ثواب کا اندازہ کون کرسکتا ہے۔ (جامع العلوم والحکم ص ۲۵۵)

بہر حال نیکیوں کی تضعیف اور زیادتی کا ضابطہ سات سوگنا پر جا کر ہی ختم نہیں ہوتا اس سے بھی کہیں اوپر پہنچتا ہے بے شک جس کی رحمت غیر متناہی ہو اس کے انعامات کی انتہا بھی نہ ہونا چاہیے لیکن اللہ تعالیٰ کی یہ علی الحساب داد و دہش اسلام کے اس اعلیٰ مرتبہ سے شروع ہوتی ہے جس کا نام احسان رکھا گیا ہے۔ اسلام وایمان اور احسان کے ہرسہ ارتقائی مراتب کی تفصیل چند عنوانات کے بعد عنقریب آپ کے سامنے آنے والی ہے۔

(۲۰۹) * اس حدیث میں ایک بڑی اہم بحث یہ ہے کہ کیا زمانہ شرک وکفر کی نیکیاں بھی معتبر ہوسکتی ہیں۔ حافظ ابن حجر کا رجحان بظاہر نفی کی طرف معلوم ہوتا ہے وہ فرماتے ہیں کہ کفر انسان کی اتنی بڑی بدنصیبی ہے کہ اس کے بعد اس کا کوئی نیک کام بھی نیک نہیں رہتا اور ابن منیر سے حدیث کی یہ توجیہ نقل کرتے ہیں کہ بحالتِ کفر کافر کے حسنات کا معتبر نہ ہونا اس کو مستلزم نہیں ہے کہ اسلام کے بعد بھی ان کو لکھا نہ جائے۔ اگر خدا تعالیٰ انسانی عجز ومرض کے زمانہ میں اس کی صحت وقدرت کے زمانہ کے اعمال کا ثواب دے سکتا ہے تو اسلام کے بعد زمانہ کفر کی نیکیوں کا ثواب کیوں نہیں دے سکتا مگر اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ اسلام لائے بغیر بھی کافر کی حسنات قابل ثواب شمار ہوں یہ اسلام ہی کی برکت ہے کہ وہ اس کے ضائع شدہ اعمال کو بھی بیش قیمت بنا دیتا ہے۔ خلاصہ یہ کہ اسلام جہاں ایک طرف اس کے خرمن معاصی کو خاک کر دیتا ہے دوسری طرف اس کی خاک شدہ نیکیوں میں پھر سرنو جان بھی ڈال دیتا ہے۔ (فتح الباری ج ۱ ص ۲۸)

شیخ محی الدین نووی کا رجحان اس طرف ہے کہ زمانہ کفر کے اچھے کام بلکہ عبادتیں بھی معتبر ہوسکتی ہیں۔ وہ یہاں حدیث کی بجائے فقہاء کے قول کی تاویل کی طرف جارہے ہیں اور کہتے ہیں کہ جن فقہاء نے یہ کہا ہے کہ کافر کی کوئی عبادت صحیح نہیں ہوتی اس کا مطلب صرف یہ ہے کہ دنیا میں ان پر صحت کا حکم نہیں لگایا جائے گا' رہ گیا ثواب کا معاملہ تو فقہاء نے اس کی نفی نہیں کی' یہ تو خدا کی دین کی بات ہے وہ چاہے تو عمل کے بغیر بھی نامہ اعمال میں نیکیاں درج کردے تو اگر کافر کی کرائی عبادت پر ثواب بخش دے تو اس سے کیا بعید ہے۔ (نووی مصری ج ۱ ص ۱۴۲) یہاں ابن بطال شارح بخاری ابراہیم حربی اور قرطبی جیسے متقدمین علماء ومحدثین بھی امام نووی کے ہمنواء ہیں۔ اس مسئلہ کی تحقیق ہم آئندہ ذکر کریں گے۔ اتنی بات یہاں بھی سن لیجئے کہ جو مسئلہ زیر بحث ہے وہ کافر کی نیکیوں پر ثواب ملنے نہ ملنے کا ہے اس پر سب کا اتفاق ہے کہ نجات اسلام کے بغیر ممکن نہیں ہے۔

## من اساء فی اسلامه یؤاخذ بما عمل فی الجاهلیة

## جس نے اپنے اسلام کو بدنما بنا دیا اس سے دورِ جاہلیت کے اعمال پر بھی مواخذہ ہوگا

(۲۱۰) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ قَالَ قَالَ اُنَاسٌ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَنُؤَاخَذُ بِمَا عَمِلْنَا فِي الْجَاهِلِيَّةِ قَالَ اَمَّا مَنْ اَحْسَنَ مِنْكُمْ فِي الْاِسْلَامِ فَلَا يُؤَاخَذُ بِهَا وَ مَنْ اَسَاءَ اُخِذَ بِعَمَلِهِ فِي الْجَاهِلِيَّةِ وَ الْاِسْلَامِ. (رواہ الشیخان)

(۲۱۰) عبداللہ بن مسعودؓ سے روایت ہے کہ کچھ لوگوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا یا رسول اللہؐ کیا ہم سے ان افعال کی بھی باز پرس ہوگی جو ہم نے اپنے کفر کے زمانہ میں کئے ہیں؟ آپ نے ارشاد فرمایا جس نے اسلام میں اچھے کام کیے اس سے تو کچھ باز پرس نہ ہوگی لیکن جس نے اپنے اسلام میں بدنمائی پیدا کی اور برے کام کیے اس سے کفر و اسلام دونوں زمانوں کے افعال کی باز پرس کی جائے گی۔ (متفق علیہ)

---

(۲۱۰) * حضرت ابن مسعودؓ کی یہ حدیث بظاہر عمرو بن العاص کی گذشتہ حدیث کے مخالف معلوم ہوتا ہے اس سے ثابت ہو رہا تھا کہ اسلام کسی تفصیل کے بغیر دورِ جاہلیت کی بداعمالیوں کا کفارہ ہو جاتا ہے اور اس حدیث سے کچھ تفصیل بھی ثابت ہو رہی ہے۔ شیخ محی الدین نووی وغیرہ کے مختار پر تو جواب ظاہر ہے' ان کے نزدیک اسلام کی خوبی یہ ہے کہ دل سے اسلام قبول کرے اور اس کی بدنمائی یہ ہے کہ محض زبان پر کلمہ اسلام ہو' دل ایمان و یقین سے یکسر خالی ہو' درحقیقت یہ اسلام ہی نہیں اس بنا پر اس حدیث کا خلاصہ یہ ہوگا کہ مذکورہ بالا بشارت اس اسلام پر ہے جس میں نفاق نہ ہو' منافقانہ اسلام سے صرف جان و مال کی عصمت تو حاصل ہو جاتی ہے مگر گناہوں کی مغفرت نہیں ہوتی بلکہ ان کا بوجھ اور بڑھتا چلا جاتا ہے' حضرت استاد قدس سرہٗ فرماتے تھے کہ اسلام جو اس کا مدعی ہے کہ وہ دنیا میں تہذیب اخلاق کے لیے برائیاں مٹانے اور بھلائیاں پھیلانے کے لیے آیا ہے وہ روزِ اول ہی سے اپنے حلقہ بگوشوں سے یہ تقاضہ کرنے لگتا ہے کہ وہ اپنے عمل سے اس کے دعوے کا ثبوت پیش کریں جو لوگ اس کے اس تقاضہ کو پورا کرتے ہیں ان کا اسلام سچا اور خوب صورت اسلام شمار ہوتا ہے۔ پس اسلام کی خوبی یہ ہے کہ جب اسلام لائے تو دنیا کے سامنے عملاً اعلیٰ سے اعلیٰ تہذیب کا نمونہ پیش کرے' اپنے دل میں دورِ کفر کی بدکرداریوں اور بداخلاقیوں کی برائی محسوس کرے ان پر شرمندہ بھی ہو اور آئندہ اس کا عزم کر لے کہ اب اسلام کی حلقہ بگوشی کے بعد ان کا اعادہ پھر کبھی نہیں کرے گا' یہ ہے وہ مسلمان جو اپنے تمام گناہوں سے ایسا پاک و صاف ہو جاتا ہے جیسا اپنی ماں کے پیٹ سے آج پیدا ہوا ہے لیکن ایک وہ ہے جو مسلمان تو ہو جاتا ہے مگر لاابالی طور پر مسلمان ہوتا ہے اور اب بھی شتر بے مہار کی طرح آزاد ہی پھرتا ہے اس کی بداخلاقی بدستور قائم ہے۔ طبیعت کی درشتی' نفس کی خست' مزاج میں خود غرضی و طمع کا وہی حال باقی ہے' غرض کہ اس کی عملی زندگی میں کوئی نمایاں انقلاب پیدا نہیں ہوتا' یہ بھی ایک مسلمان ہے لیکن اس کا اسلام خوب صورت اسلام نہیں اس میں معاصی کی بدنمائی بدستور موجود ہے اس نے اسلام کی صداقت کا کوئی ثبوت پیش نہیں کیا' وہ اس عظیم الشان بشارت کا حق دار نہیں۔ جو کل تک خدا کی نافرمانی سے شرمندہ نہیں تھا اور آج بھی اس پر نادم نہیں ہوا۔ اس کی نافرمانیوں کا بہی کھاتہ کیونکر پاک و صاف ہو سکتا ہے۔ ہمارے نزدیک یہ تفصیل نہایت منصفانہ اور معقول ہے۔ ملا علی قاری نے فقہ اکبر کی شرح میں اس کو شارح عقیدہ طحاوی سے توبہ کی بحث میں نقل کیا ہے۔ وہ محققین کا قول یہی نقل کرتے ہیں کہ اگر اسلام کے ساتھ گذشتہ گناہوں پر توبہ بھی کی جائے تو ایسا اسلام تمام گناہوں کا کفارہ بن جاتا ہے اور اگر ان معاصی سے توبہ نہ کرے اور اسلام کے بعد اسی طرح گناہ کرتا رہے تو اس سے تمام گناہوں کا مواخذہ ہوگا۔ (دیکھو شرح فقہ اکبر ص ۱۴۳)

## من حسن اسلام المرء ترکه مالا یعنیه

## آدمی کے اسلام کی ایک خوبی یہ بھی ہے کہ وہ بیکار اور لایعنی باتوں سے کنارہ کش ہوجائے

(۲۱۱) عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مِنْ حُسْنِ اِسْلَامِ الْمَرْءِ

(۲۱۱) حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے آدمی کے اسلام کی ایک خوبی یہ ہے کہ وہ بیکار

---

(۲۱۱) * امام مالکؒ فرماتے ہیں کہ لقمان حکیم سے کسی نے پوچھا آپ کو یہ رتبہ عالی کیسے ملا؟ آپ نے فرمایا تین باتوں سے (۱) راست گوئی۔ (۲) اداءِ امانت (۳) اور بیکار باتوں سے کنارہ کشی کی عادت سے۔ (مؤطا)

حافظ ابن تیمیہؒ فرماتے ہیں کہ بیکار باتوں سے مراد مباحات کا غیر ضروری سلسلہ ہے۔

یہ بات یاد رکھنا چاہیے کہ مستحبات اور محرمات کے درمیان شریعت نے ایک درجہ مباحات کا بھی رکھا ہے اسے خدا کے محرمات کی سرحد کہنا چاہیے۔ یہاں پہنچ کر محرمات کی ظاہری دل فریبی کا نظارہ ہونے لگتا ہے اس لیے آپ مباحات کو اپنی نظر میں ہلکا نہ سمجھیں، عمل کے مسافر کے لیے یہ منزل بہت نازک منزل ہے جو اس منزل پر جا پہنچا اس کے لیے ہر وقت خطرہ ہے کہ اس کا دوسرا قدم اب محرمات ہی میں جائے گا۔ ان کی مشروعیت کا مقصد یہ ہے کہ آپ مباحات کو خدا کی طاعات و عبادات کے لیے ذریعہ و وسیلہ بنائیں۔ اس کے احکام کی بجا آوری میں ان سے کام لیں۔ اب یہ مباحات بھی آپ کے لیے مستحبات کا حکم اختیار کرلیں گے لیکن اگر خدانہ کردہ آپ نے ان کو خدا کی معصیت کا ذریعہ بنالیا تو اب یہ مباح نہیں رہے ممنوعات و محظورات کی فہرست میں شمار ہوں گے۔ اگر آپ نے یہ نکتہ سمجھ لیا ہے تو ان تمام احادیث کی مرادیں آپ پر روشن ہوجائیں گی جن میں مباحات پر بھی ثواب اور عقاب کا ذکر آجاتا ہے۔ مثلاً کھانا کھانا۔ پانی پینا' شب میں سو رہنا حتیٰ کہ باہمی خوش طبعی کرنا بہت سے بہت مباح ہی کا درجہ رکھتے ہیں لیکن اگر یہ تمام کام آپ اس لیے کرتے ہیں کہ ان مباحات سے آپ کو خدا کی عبادت میں تقویت حاصل ہو۔ آپ کھائیں گے نہیں تو خدا کے فرائض بھی ادا نہیں کرسکیں گے۔ رات کو آرام نہیں کرسکے تو صبح کی نماز میں شریک بھی نہیں ہوسکیں گے' اگر اپنے بھائی سے خوش طبعی کریں گے تو باہمی محبت و الفت پیدا ہوگی۔ اس کا دل خوش ہوگا آپ کا کچھ بگڑے گا نہیں۔ تو اب یہی سب مباحات موجب اجر بن جائیں گے۔ اسی طرح انگور کا عرق نکالنا مباح ہی ہے کچھ حرام نہیں لیکن اگر یہ فعل آپ نے اس لیے کیا ہے کہ اس کی شراب تیار کریں گے تو اب یہی فعل حرام کہلائے گا اسی لیے حدیث میں ''عاصر'' یعنی انگور کا عرق نکالنے والے پر لعنت آئی ہے۔ مباحات صرف اسی وقت تک مباحات ہیں جب تک ان میں نہ وہ نیت ہو نہ یہ' اگر آپ اسی عالم غفلت میں مباحات میں قدم رکھتے ہیں تو رکھ لیجئے مگر حدیث یہ کہتی ہے کہ یہ بھی فعل عبث ہے اور آپ کے حسن اسلامی پر ایک بدنما داغ ہے۔ شادی کی بہت سی رسمیں اباحت کا درجہ رکھتی ہیں اگر اعتدال کے ساتھ ادا کی جائیں اور شریعت کے حدود سے باہر نہ ہوں اور خوشی میں خوشی منانا مقصود ہے تو ان پر ثواب مل سکتا ہے لیکن ایسے انسان بہت کم ہیں جو مسرت اور غم میں اعتدال کی حالت قائم رکھ سکیں اس لیے وہ خدا کی اس وسعت سے فائدہ نہیں اٹھاتے اور مباحات کو محرمات بنا کر چھوڑتے ہیں اس پر طرہ یہ کہ وہ اسی خیال میں سرشار رہتے ہیں کہ ہم نے مباحات کے حدود سے قدم باہر نہیں نکالا حالانکہ ان کو یہ خبر نہیں ہے کہ حدود شرعیہ سے ذرا تجاوز کرنے سے وہی مباحات محرمات کا حکم اختیار کرلیتے ہیں۔ (دیکھو کتاب الایمان ص ۱۹ و ۳۰ و حجۃ اللہ ج ۳ ص ۱۰۱)

حافظ ابن رجب حنبلی فرماتے ہیں کہ عنایت لغت میں کسی چیز کے خاص طور پر اہتمام کرنے کا نام ہے اس بنا پر حدیث کا مطلب یہ ہے کہ مؤمن کی شان یہ ہونا چاہیے کہ جو قول و فعل بھی اسلام کی نظر میں قابل اعتنا اور لائق اہتمام نہ ہو اس سے یک لخت کنارہ کش ہوجائے۔ پس جب تک ایک مسلمان محرمات و مشتبہات تو درکنار بے حاجت مباحات میں بھی قدم رکھنا ترک نہیں کرتا' اسلام کی صفت احسان تک ....

تَـرْكُـهُ مَـا لَا يَـعْنِيْهِ.(رواہ الترمذی وغیرہ وحسنہ الحافظ ابن رجب الحنبلی فی جامع العلوم و الحکم)
باتوں کا مشغلہ چھوڑ دے۔
(اس حدیث کو ترمذی وغیرہ نے روایت کیا ہے)

ﷺ ..... سے بہرہ ور نہیں ہوسکتا۔ لیکن اگر کسی خوش نصیب کو یہ مقام نصیب ہو جائے' خدا کا تصور اس پر اس درجہ غالب آ جائے کہ ہر حال میں اس کی آنکھوں کے سامنے اس کی ذاتِ پاک گویا حاضر و ناظر ہوتو پھر بیکار باتوں کی طرف اس کا قدم خود بخود نہیں اٹھ سکتا اور اگر غفلت یا سہو و نسیان کی بنا پر کبھی اس سے کوئی لغزش واقع بھی ہوگی تو اس کو ایسی ہی ندامت وشرمساری لاحق ہوگی جیسی کہ حقیقۃً خدا کے حضور میں یہ غلطی کر کے ہوتی اسی کو حدیث میں **استحیاء من اللّٰہ** کہا گیا ہے یہ **استحیاء** اسی صفت احسان کا نتیجہ ہے۔ (جامع العلوم والحکم ص ۸۰و۸۴)

اس حدیث کی اہمیت کے پیش نظر مـــا لایعنی کے لفظ کی کچھ اور توضیح مناسب معلوم ہوتی ہے۔ حافظ ابن رجبؒ فرماتے ہیں کہ لفظی وسعت کے لحاظ سے تو ''لایعنی'' کا لفظ اقوال وافعال سب کو شامل ہے لیکن محاورہ واستعمال کے لحاظ سے دیکھا جائے تو اس کا زیادہ تر اطلاق لغو باتوں پر ہوتا ہے اسی کی طرف حسب ذیل آیت واحادیث میں اشارہ کیا گیا ہے۔

مَا يَلْفِظُ مِنْ قَوْلٍ اِلَّا لَدَيْهِ رَقِيْبٌ عَتِيْدٌ.(ق:۱۸) ''کوئی بات اپنے منہ سے نہیں نکالتا مگر ایک نگران اس کے پاس لکھنے کو تیار رہتا ہے۔''

لَا خَيْرَ فِيْ كَثِيْرٍ مِّنْ نَّجْوٰهُمْ اِلَّا مَنْ اَمَرَ بِصَدَقَةٍ اَوْ مَعْرُوْفٍ اَوْ اِصْلَاحٍ بَيْنَ النَّاسِ. (النساء:۱۱۴)

''ان کی اکثر سرگوشیوں میں کوئی بہتری اور خیر کا نام نہیں مگر ہاں جو خیرات یا کسی اور نیک کام یا لوگوں میں میل ملاپ کی صلاح دے۔''

(۱) آدمی کے اسلام کی خوبی یہ بھی ہے کہ وہ بیکار باتیں نہ کرے۔ (مسند امام احمد)

(۲) جو آدمی اپنے عمل اور باتوں کا موازنہ کرتا رہے گا وہ خود بخود صرف حاجت کی بات کرنے کا عادی بن جائیں گا۔ (ابن حبان)

(۳) اسی حقیقت کے مخفی رہنے کی وجہ سے حضرت معاذؓ نے یہ سوال فرمایا تھا یا رسول اللہؐ جو باتیں ہم کرتے ہیں کیا ان پر بھی ہم سے گرفت کی جائے گی آپ نے فرمایا کیوں نہیں۔ زیادہ تر تو لوگ اسی جا و بیجا زبان چلانے کی بدولت ہی دوزخ میں منہ کے بل گرائے جائیں گے۔

(۴) حضرت ام حبیبہؓ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتی ہیں کہ ابن آدم کے منہ سے جو بات نکلتی ہے وہ اس کے نقصان ہی نقصان کی ہوتی ہے نفع کی نہیں ہوتی بجز ان صورتوں کے بھلی بات کا حکم دینا' بری بات سے روکنا اور اللہ کی یاد کرنا۔ (ترمذی)

(۵) آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہؓ میں ایک صحابی کا انتقال ہو گیا تو کسی نے کہا تجھے جنت کی بشارت ہو آپ نے فرمایا تمہیں کیا خبر ہے شاید کبھی اس نے بیکار بات منہ سے نکالی ہو یا اپنی حاجت سے زیادہ چیز پر بخل کیا ہو۔ (ترمذی)

(۶) ایک شخص آپ کی خدمت میں حاضر ہوا اور بولا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں اپنی قوم کا سردار ہوں جو کہتا ہوں میری مانتے ہیں ان سے کیا کہوں آپ نے فرمایا کہ ہر کس و ناکس کو سلام کیا کریں اور غیر ضروری باتیں کرنا چھوڑ دیں۔ (ابن ابی الدنیا)

(۷) ایک صحابی کی بیماری میں (عیادت کے لیے) کچھ لوگ گئے دیکھا تو وہ بہت ہشاش بشاش تھے۔ سبب دریافت کیا تو انہوں نے کہا دو عمل میرے پاس ایسے ہیں کہ ان سے زیادہ بخشش کی امید مجھے کسی عمل پر نہیں ہے۔ ایک تو یہ کہ میں غیر ضروری باتیں نہ کرتا تھا۔ دوم یہ کہ تمام مسلمانوں کی طرف سے میرا سینہ صاف اور ٹھنڈا رہا کرتا تھا۔ (ابن ابی الدنیا)

(۸) حسن بصریؒ سے روایت ہے کہ کسی آدمی سے اللہ تعالیٰ کے اعراض کرنے کی ایک علامت یہ بھی ہے کہ وہ اس کو بیکار باتوں کے مشغلہ میں الجھادے۔

(۹) سہل تستریؒ فرماتے ہیں جو بے ضرورت باتیں کرے گا وہ راست گوئی سے محروم ہو جائے گا۔

(۱۰) معروف کرخیؒ فرماتے ہیں آدمی کی بیکار باتوں کا مشغلہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے اس کو رسوا کرنے کی ایک علامت ہے۔ ﷺ .....

## 3( بشارة التجاوز عن حديث النفس و الخطأ و النسيان

## دل کے خطرات اور بشری بھول چوک پر درگذر کی بشارت

(۲۱۲) عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِنَّ اللّٰهَ تَجَاوَزَ لِاُمَّتِیْ مَا حَدَّثَتْ بِهٖ اَنْفُسَهَا مَا لَمْ یَتَکَلَّمُوْا اَوْ یَعْمَلُوْا بِهٖ. (رواہ مسلم)

(۲۱۲) ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا' اللہ تعالیٰ نے خاص میری امت کے حق میں وہ وساوس جو صرف ان کے دلوں میں گذریں معاف کر دیئے ہیں جب تک کہ وہ اپنی زبان سے ان کو ادا نہ کریں یا عملی جامہ نہ پہنائیں۔ (مسلم)

(۲۱۳) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قِیْلَ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ اَیُّ

(۲۱۳) ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما روایت فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ

---

ﷺ.... اس قسم کی احادیث اور بھی ہیں جن سے معلوم ہوتا ہے کہ اس حدیث کا زیادہ تر تعلق اقوال ہی کے ساتھ ہے۔ خلاصہ یہ ہے کہ جب انسان بیکار اور بے حاجت قول و فعل چھوڑنے اور ضرورت کے مطابق بات اور اسی کے موافق کام کرنے کا عادی بن جائے تو اسے بشارت ہو کہ اب اس نے صفت احسان میں قدم رکھ دیا ہے اور اب اس کی ایک نیکی صرف دس یا سات سو نیکیوں ہی تک محدود نہیں رہی بلکہ اس کے لیے رحمت کا وہ وسیع دروازہ کھل گیا ہے جس کی کوئی حد و نہایت نہیں ہے۔

حضرت ابو ہریرہؓ کی اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ اسلام کا نازک حسن بیکار باتوں کی ذرا سی ٹھیس بھی برداشت نہیں کرتا پھر آپ یہ کیا سمجھے بیٹھے ہیں کہ آپ کی غفلت اور من مانی آزادی کے بعد بھی اس کا بال بیکا نہیں ہوتا۔

(۲۱۲) * جو وساوس کہ اپنے اختیار کے بغیر پیدا ہوں اور بلا توقف دل سے نکل جائیں یا کچھ ٹھہریں مگر اس کو عملی جامہ پہنانے کی دل میں کوئی فکر نہ ہو یا کچھ فکر تو پیدا ہو مگر کسی ایک جانب میلانِ خاطر نہ ہو' یہ سب اقسام اس امت کے حق میں معاف کر دیئے گئے ہیں۔ ہاں اگر کسی جانب رجحان پیدا ہو گیا ہے تو اگر یہ رجحان خیر اور نیک عمل کی طرف ہے تو اس پر اجر ہے اور اگر برائی کی جانب ہے تو اس پر کوئی مواخذہ نہیں ہے اور اگر یہ خیال پختہ ہو کر عزم کی صورت اختیار کر گیا ہے تو پھر نیکی میں اجر یقینی ہے اور بدی کی صورت میں مواخذہ کا امکان ہے۔ حدیث مذکور میں جس مرتبہ کی معافی کا اعلان کیا گیا ہے وہ حدیث النفس ہے عزم نہیں۔ عزم کی تفصیل ابھی آپ ملاحظہ کر چکے ہیں۔

یہ یاد رکھنا چاہیے کہ یہاں وساوس و خطرات کی وہی قسم مراد ہے جو کسی قول یا عمل کے ابتدائی مراحل میں پیش آتی ہے۔ عقائد فاسدہ یا اخلاقِ رذیلہ جن کا تعلق صرف قلب سے ہے جوارح سے نہیں وہ یہاں مراد نہیں ہیں پس اگر خدا کی وحدانیت یا رسولؐ کی رسالت میں وساوس داخل ہو کر تردد کی حد تک پہنچ گئے ہیں تو قابل مواخذہ ہیں عقائد کے باب میں عزم ہی عزم درکار ہے۔ اسی طرح حسد' کینہ' کبر' فریب' مسلمان پر ناحق بدگمانی' یہ سب کے سب اعمالِ قلبیہ ہیں۔ حدیث مذکور سے ان کا بھی کوئی تعلق نہیں ہے۔ اس حدیث میں صرف ان وساوس کا ذکر ہے جو زناء و سرقہ جیسے افعال یا غیبت وغیرہ جیسے اقوال سے پہلے انسان کے دل میں گذرتے ہیں۔ پس اگر غیبت' زناء و سرقہ وغیرہ کرنے کی نوبت نہیں آتی اور یہ خیالات صرف دل میں گذر کر رہ جاتے ہیں تو شانِ رحمت ان کی معافی کا اعلان کرتی ہے۔

(۲۱۳) * حضرت شاہ ولی اللہؒ فرماتے ہیں کہ ''الحنیفیة'' وہ دین ہے جو ملت ابراہیمی کی طرح شعائر اللہ کے استحکام اور شعائر شرک کے استیصال اور رسوم فاسدہ و عقائد باطلہ کے ابطال پر مبنی ہے اور ''السمحة'' وہ ہے جس کی تعلیم میں رہبانیت اور نا قابل برداشت مجاہدات نہ ہوں اور اس میں ایسی رخصتیں بھی موجود ہوں جو بوقت ضرورت بشری ضعف کو نبھالیں اور ''البیضا'' کا مطلب یہ ہے کہ اس دین کی علتیں اور حکمتیں ایسی ﷺ....

30 اَلْاَدْیَانِ اَحَبُّ اِلَی اللّٰہِ قَالَ الْحَنِیْفِیَّۃُ السَّمْحَۃُ علیہ وسلم سے دریافت کیا گیا سب دینوں میں اللہ تعالیٰ کو کون سا دین پیارا ہے؟

(رواہ احمد و الطبرانی فی الکبیر و الاوسط و البزار و البخاری فی الادب المفرد و فی الصحیح تعلیقا) فرمایا ابراہیم علیہ السلام کا جو نہایت سہل اور آسان تھا۔

(مسند احمد' بزار' ادب المفرد' طبرانی)

---

ﷺ....واضح اور صاف ہوں کہ ہر ذی فہم کی سمجھ میں بآسانی آسکیں (دیکھو حجۃ اللہ ص ۱۲۸ مصری) حنیف دراصل وہ ہے جو ہر باطل سے بیزار ہو کر ایک مولیٰ حقیقی کا رخ کر چکا ہو۔ حضرت خلیلؑ کی زندگی طفولیت سے لے کر آخر تک اس خصوصیت کا مرقع تھی اس لیے انبیاء علیہم السلام میں یہ لقب ان ہی کا مشہور ہو گیا ہے ورنہ انبیاء علیہم السلام کا سب گروہ حنفاء تھا اب اصطلاح میں صرف ملت ابراہیمی ملت حنیفیہ کہلاتی ہے۔ دین محمدی چونکہ جملہ ادیان کی خوبیوں کا مجموعہ ہے اور ملت ابراہیمی کی بڑی خصوصیت یعنی یسر و سہولت تو اس کا سب سے نمایاں عنصر ہے اس لیے اور ملتوں کی نسبت ملت محمدیہ اس کے قریب تر ہے۔ حضرت شاہ عبدالعزیزؒ نے تو اپنی تفسیر میں چالیس احکام شمار کر کے ایسے تحریر فرمائے ہیں جو ان ہر دو ملتوں میں تقریباً مشترک ہیں گویا دین محمدی کی زمین ملت ابراہیمی ہے اس لیے اس لقب پانے کی سب سے زیادہ مستحق یہی ملت ہے۔ ناظرین کے سامنے ان احکام کی مختصر فہرست پیش کرنا خالی از بصیرت نہ ہوگا۔

(۱) دشمنانِ خدا سے جہاد کرنا۔
(۲) بت شکنی۔
(۳) غیر اللہ کی منت نہ ماننا۔
(۴) اللہ تعالیٰ کے سوا کسی دوسرے کے نام پر ذبح نہ کرنا۔
(۵) رزق' شفا اور موت کو صرف مسبب الاسباب کے قبضہ قدرت میں تصور کرنا۔
(۶) اپنی جان کو خدا کی راہ میں قربان کرنا۔
(۷) کہانت باطل سمجھنا۔
(۸) بدفالی کا قائل نہ ہونا۔
(۹) کسی ساعت کو منحوس نہ سمجھنا۔
(۱۰) کواکب پرستی کا انکار کرنا۔
(۱۱) نجومیوں سے مستقبل کے واقعات دریافت نہ کرنا۔
(۱۲) آدابِ قربانی۔
(۱۳) خصالِ فطرت۔
(۱۴) جملہ افعال حج۔
(۱۵) کعبہ کا قبلہ ہونا۔
(۱۶) مصیبت پر صبر کرنا۔
(۱۷) نوحہ وغیرہ نہ کرنا۔
(۱۸) تصویر کی حفاظت اور مصوری سے اجتناب کرنا۔
(۱۹) ترکِ نکاح' ترکِ لذائذ' ترکِ لباس و نفائس اور گوشہ نشینی جیسے افعال اختیار نہ کرنا۔
(۲۰) عبادت میں اتنی افراط سے اجتناب کرنا جس سے حقوق العباد تلف ہوں۔
(۲۱) کسبِ معاش۔
(۲۲) بلاضرورت سوال نہ کرنا۔
(۲۳) لباس صاف' ستھرا رکھنا۔
(۲۴) لہو و لعب سے احتراز کرنا۔
(۲۵) والد کو اولاد اور اولاد کو والد کے جرم میں گرفتار نہ کرنا۔
(۲۶) حرمت زناء وغیرہ۔
(۲۷) سترعورت۔
(۲۸) ختنہ کرنا۔
(۲۹) عقیقہ کرنا۔
(۳۰) آدابِ ضیافت۔
(۳۱) پوشش و لباس کے احکام۔
(۳۲) عبادت کے وقت اچھی ہیئت کا خیال رکھنا۔ ﷺ....

(۲۱۴) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِنَّ اللّٰهَ وَضَعَ عَنْ اُمَّتِي الْخَطَا

(۲۱۴) ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ تعالیٰ نے میری امت کی بھول' چوک اور وہ تمام

---

☚..... (۳۳) اشہرحرام کا احترام کرنا۔ (۳۴) محرماتِ نکاح۔
(۳۵) نکاح میں شاہدوں کا ہونا۔ (۳۶) زکوٰۃ۔
(۳۷) چاشت کی چار رکعتیں۔ (۳۸) تحریمہ میں رفع یدین کرنا۔
(۳۹) رکوع کا سجدہ پر مقدم ہونا۔ (۴۰) نماز کی ہر نقل وحرکت میں تکبیر کہنا۔

(فتح العزیز ص ۴۹۶ و ۴۹۷)

ان کے علاوہ اور بھی بہت سے احکام ہیں جو دونوں ملتوں میں مشترک ہیں یہاں سب کے استقصاء کا ارادہ نہیں کیا گیا۔

(۲۱۴) ✽ خطاء ونسیان کی دو کمزوریاں انسان کے خمیر میں داخل ہیں۔ حدیث میں ارشاد ہے۔ بنی ادم فنسیت ذریته خطاء ادم فخطاء ت ذریته۔ حضرت آدم علیہ السلام بھولے تو بھولنے کی سرشت ان کی اولاد میں بھی نمایاں ہوگئی' وہ چوکے تو اس قصور کا اثر ان میں بھی ظاہر ہو کر رہا اس لیے رحمت بھی ان پر مواخذہ نہیں کرتی اور ان کے عفو کا اعلان کرتی ہے۔ ان دونوں حالتوں میں بندہ کے ارادہ واختیار کو دخل نہیں ہوتا اور جبر واکراہ کی حالت میں گو شعور' ارادہ اور اختیار موجود ہوتا ہے مگر جبر کی وجہ سے معطل ہو کر رہ جاتا ہے۔ قرآن کریم نے بھی ان تینوں حالتوں کا ذکر کیا ہے خطاء ونسیان کا حسب ذیل آیت میں:

رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَا اِنْ نَّسِيْنَا اَوْ اَخْطَاْنَا. (البقرة: ۲۸۶) ''اے ہمارے پروردگار اگر ہم سے بھول چوک ہو جائے تو اس پر مواخذہ نہ فرما۔''

خطاء ونسیان گو انسان کے ایک فطری ضعف کا اثر ہے لیکن پھر ان میں کچھ نہ کچھ اس کے تساہل اور لاپرواہی کا دخل ضرور ہوتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ نسیان اسی جگہ پیش آتا ہے جہاں آدمی کو زیادہ اہمیت نہیں ہوتی۔ اسی طرح خطاء بھی ضرور کسی نہ کسی بے احتیاطی ہی کا نتیجہ ہوتی ہے۔ پس دعاء کے ان الفاظ میں اس طرف اشارہ ہے کہ بندہ کی شانِ عبدیت کے یہ نامناسب ہے کہ وہ اپنے تساہل کو کوئی جرم ہی تصور نہ کرے۔ اس تصور سے اس میں تساہل اور بے احتیاطی کی سرشت اور پختہ ہوگی۔ اس کو یہ احساس کرنا چاہیے کہ معصیت گو نسیان وخطاء کی بنا پر سرزد ہو اور گو شانِ رحمت اسے عفو بھی کردے مگر ہے قابل گرفت ومواخذہ۔ اس لیے پہلے اسے اپنے اس تساہل اور لاپرواہی کے جرم کا اعتراف کر لینا چاہیے پھر بارگاہِ رحمت کی طرف ہاتھ اٹھا کر اس کے عفو کے لیے دعا کرنا چاہیے۔ لفظ اِنْ جو شرط کے لیے آتا ہے یہاں اسی لیے استعمال کیا گیا ہے۔ مطلب یہ ہے کہ ہماری سعی وکوشش تو یہی تھی اور یہی آئندہ بھی رہے گی کہ ہم سے بھول چوک سے بھی تیری معصیت نہ ہو۔ لیکن اگر ضعف بشری کی بنا پر ہو جائے تو پھر تو اپنی شانِ ربوبیت کے صدقہ میں اس پر مواخذہ نہ کرنا۔

اکراہ کا ذکر اس آیت میں کیا گیا ہے۔

﴿مَنْ كَفَرَ بِاللّٰهِ مِنْ بَعْدِ اِيْمَانِهٖ اِلَّا مَنْ اُكْرِهَ وَ قَلْبُهٗ مُطْمَئِنٌّ بِالْاِيْمَانِ﴾ (النحل: ۱۰۶)
''جو شخص کفر پر مجبور کیا جائے مگر اس کا دل ایمان کی طرف سے مطمئن ہو (اس سے مواخذہ نہیں)۔''

بندہ کی شانِ عبدیت تو یہ ہے کہ ان تینوں صورتوں میں اس کی نظر اپنی کوتاہی کی طرف لگی رہے اور رب العزت کی شانِ رحمت یہ ہے کہ وہ ان مجرموں سے عفو ودرگذر کا اعلان کرتی رہے۔

وہ بازی خطا کی جتاتے رہیں
میں ان کے بھروسہ پہ ہارا کروں ☚....

وَ النِّسيانُ وَ مَا استُكرِهُوا عَلَيهِ.
باتیں معاف کردی ہیں جو ان سے بہ جبر کرائی جائیں-

(رواه ابن ماجة و البيهقي و ابن حبان في صحيحه و الدارقطني و قد خرجه الحاكم و قال صحيح على شرطهما قال الحافظ ابن رجب و لكن له علة و قد انكره الامام احمد جدًا و قد خرجه النسائي و لم يذكرا لاكراه و الحديث فخرج من رواية ابي قتادة في الصحيحين و السنن و المسانيد بدونها و حسنه الحافظ ابن رجب و راجع جامع العلوم و الحكم ص ٢٧١)

## بشارة كون الدين يسرا كله

## دین محمدی کے سرتاسر سہل اور آسان ہونے کی بشارت

(۲۱۵) عَن ابنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيهِ وَسَلَّمَ الدِّينُ يُسرٌ. (اخرجه احمد و البخاري في الادب المفرد وفي الصحيح في ترجمة الباب وعند احمد خَيرُ دِينِكُم اَيسَرُهُ. قال الحافظ اسناده حسن)

(۲۱۵) حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے- دین بہت آسان ہے اور مسند احمد کی ایک روایت میں ہے تمہارے سب دینوں میں بہتر وہ ہے جو سب میں آسان ہو-

(۲۱۶) عَن اَبِي هُرَيرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِنَّ الدِّينَ يُسرٌ وَلَن يُشَاءَ الدِّينَ اَحَدٌ اِلَّا غَلَبَهُ فَسَدِّدُوا وَ قَارِبُوا وَ اَبشِرُوا وَ استَعِينُوا بِالغَدوَةِ وَ الرَّوحَةِ وَ شَيءٍ مِنَ الدُّلجَةِ. (رواه البخاري في الايمان)

(۲۱۶) ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے دین بہت آسان ہے جو شخص دین میں سختی کرے گا وہ اس پر غالب آجائے گا لہٰذا سیدھے رہو اور زیادہ بلند پروازیاں مت کرو اور خوش ہو جاؤ (کہ تمہیں ایسا آسان دین ملا ہے) صبح اور دوپہر کے بعد اور کچھ رات میں عبادت کر کے (دین پر مداومت کے ساتھ عمل کرنے کی) قوت حاصل کرو-

(۲۱۷) عَن عَائِشَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيهِ

(۲۱۷) حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی

---

لله..... اس بیان سے ظاہر ہو گیا کہ اس حدیث کا تعلق صرف اس بے نیاز کے حق سے ہے جس کا معصیت سے کچھ بگڑتا نہیں اور عفو سے کچھ نقصان نہیں ہوتا- بندوں کے حقوق کے ساتھ نہیں جو بہت بخیل اور کمزور ہیں اس لیے اگر ان صورتوں میں ان کے حقوق تلف ہوں گے تو ان کا تاوان ادا کرنا ہوگا- ہاں ان کے تساہل کا جو گناہ تھا وہ معاف ہو جائے گا-

(۲۱۶) * حافظ ابن حجرؒ نے اسی کے ہم معنی ایک اور روایت محجن بن اورع سے نقل کی ہے "انكم لن تنالوا هذا الامر بالمغالبة و خير دينكم اليسرة." (تم دین کو زور آزمائی کر کے ہرگز نہیں پا سکتے تمہارا سب سے بہتر دین وہ ہے جو آسان ہو) ابن منیر فرماتے ہیں کہ اس حدیث میں عبادت میں جد و جہد کرنے کی ممانعت نہیں ہے بلکہ اس افراط کی ممانعت ہے جس کا نتیجہ فرائض و واجبات کا ترک بن جائے- عزیمت پر عمل کرنا بے شک افضل ہے مگر خدا کی رخصتوں کو دائمی طور پر ترک کر بیٹھنا بھی سمجھ کی بات نہیں جو شخص تیمم کے موقعہ پر ہمیشہ وضو کرنا ضروری تصور کرے گا اسے آخر ایک دن جھک مار کر خدا کی رخصتوں کے دامن میں پناہ لینا پڑے گی- بعض صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین نے زمانہ شباب میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی تجویز کردہ رخصتوں پر عمل نہ کیا آخر ضعف کے زمانہ میں انہیں پچھتانا پڑا اور یہ حسرت ہوئی کہ کاش انہوں نے آپؐ کی رخصت کو قبول کر لیا ہوتا-

(۲۱۷) * یہ نرمی اور سہولت ملت ابراہیمیہ کی بنیاد اور اساس ہے اور اس کی اسی بنیاد پر شریعت محمدیہ کی تعمیر اٹھائی گئی ہے- اگر اس پر تفصیلی بحث کی جائے تو ہمیں تمام شریعت پر ایک اجمالی نظر ڈالنا ہوگی- اور اس اجمال میں پھر اتنی تفصیل پیدا ہو جائے گی جس کی ہمارے لله.....

وَسَلَّمَ اِنَّ هٰذَا الدِّیْنَ مَتِیْنٌ فَاَوْغِلُوْا فِیْهِ بِرِفْقٍ وَ لَا تُبَغِّضُوْا اِلٰی اَنْفُسِکُمْ عِبَادَةَ اللّٰهِ فَاِنَّ الْمُنْبَتَّ لَا اَرْضًا قَطَعَ وَ لَا ظَهْرًا اَبْقٰی (قَالَ

اللہ علیہ وسلم نے فرمایا' یہ دین نہایت موزوں اور مضبوط ہے اس کو نرمی کے ساتھ حاصل کرنے کی کوشش کرو (اور زیادہ سختیاں اٹھا اٹھا کر) خدا کی عبادت سے اپنے دل میں نفرت نہ پیدا کرو کیونکہ زیادہ تیز رو مسافر اپنی

---

ﷺ ....ان مختصر نوٹوں میں جگہ نہیں ہے اس لیے ہم یہاں صرف وہ اصول تیسیر پیش کرنے پر اکتفا کرتے ہیں- جو حضرت شاہ ولی اللہؒ نے تحریر فرمائے ہیں ان کی روشنی میں آپ تمام شریعت کا جائزہ لے کر بآسانی یہ فیصلہ کرسکیں گے کہ اس شریعت میں دوسرے ادیان کی نسبت سے کتنی سہولت کی رعایت رکھی گئی ہے- شاہ صاحبؒ تحریر فرماتے ہیں کہ یسر وسہولت کے لیے حسب ذیل امور کا لحاظ ضروری ہے-

(۱) کسی عبادت کے لیے ایسی چیز کو رکن وشرط کی حیثیت نہ دی جائے جس کی ادائیگی میں دشواری ہو- شریعت محمدیہ میں ہر نماز کے ساتھ مسواک کرنا اسی لیے لازم قرار نہیں دیا گیا- لولا ان اشق علی امتی لا مرتهم بالسواک عند کل صلوٰة کا مفہوم یہی ہے- یعنی اگر اپنی امت کے مشقت میں مبتلا ہو جانے کا مجھے خطرہ نہ ہوتا تو میں ہر نماز کے ساتھ انہیں مسواک کرنے کا حکم دے دیتا-

(۲) اگر کسی دشوار چیز کا حکم دیا جائے تو اس میں تدریج کا خیال رکھا جائے تا کہ اس دشواری میں پھر ایک سہولت پیدا ہو جائے شراب کی حرمت کا مسئلہ بالخصوص عرب کے لیے جتنی دشواری کا موجب ہوسکتا تھا ظاہر ہے لیکن اسی اصل کے پیش نظر اس کی صاف وصریح حرمت پہلے پہل نازل نہیں کی گئی بلکہ رفتہ رفتہ اس کی مذمت اور برائیاں اس انداز سے بیان کی گئیں کہ ان سے آئندہ صریح حرمت کے لیے قلب میں جگہ پیدا ہوتی چلی گئی- آخر کار تیسری بار صاف ممانعت نازل ہوگئی' اس طرح وہ حکم جو پہلے نا قابل عمل تھا اب خوشی خوشی قابل عمل بن گیا-

(۳) طبعی میلان اور طبعی تنفر کا لحاظ بھی رکھا جائے اسی بناء پر اسلام میں غلام' نابینا' مجہول النسب شخص کی امامت کو پسند نہیں کیا گیا کہ بہت سے حالات میں ان کی امامت تنفر کا موجب بن سکتی ہے اسی طرح امام یا کسی مقتدیٰ و بزرگ کی موجودگی میں ان کی امامت کی طرف طبعی میلان ہوتا ہے اسی لیے ان کی موجودگی میں دوسروں کی امامت ناپسندیدہ قرار دی گئی-

(۴) انسان کی فطرت میں مسرت وغم کے موقعہ پر کچھ رسوم منانا بھی داخل ہے جن کی ادائیگی وہ اپنی زندگی کا ایک ثبوت سمجھتا ہے اس کے اس اقتضاء کی بھی رعایت کی جائے- عیدین اور جمعہ کی مشروعیت اسی اقتضاء کے پورا کرنے کے لیے ہے-

(۵) اس دین کا ایک حصہ ایسا بھی ہونا چاہیے جس کی طرف رغبت کرنے میں طبیعت کے ساتھ عقل بھی شریک ہوتا کہ طبیعت وعقل ہر دو کی اجتماعی رغبت سے دین میں سہولت در سہولت پیدا ہو جائے- مسجد کی صفائی' جمعہ وعیدین کا غسل' خوش الحان مؤذن وامام وغیرہ کا حکم اسی نظریہ کے ماتحت ہے-

(۶) عوام کے جذبات کی تا امکان رعایت کی جائے- خانہ کعبہ میں آمد ورفت کے لیے دو دروازہ قائم کرنے کا ارادہ آپ نے اسی لیے فسخ فرما دیا تھا کہ اس میں قریش کے جذبات کو ٹھیس لگنے کا اندیشہ تھا مبادا وہ یہ خیال کرگذریں کہ آپ نے ان کے بزرگوں کی یادگار کی بھی کوئی پرواہ نہ کی اور ان کی قدیم بنا کو توڑ کر نئی تعمیر کر ڈالی- یہاں اسی مفسدہ کی خاطر اس مصلحت کو ترک کر دیا گیا مگر اس کے حدود کہاں تک ہوں گے یہ بہت طویل الذیل مسئلہ ہے-

(۷) ارکان وشرائط کی تحدید وتعیین کی جائے مگر نہ اتنی کہ بجائے سہولت کے اور مصیبت بن جائے' ایک حد تک ان کو متعین بھی کر دیا جائے اور اس کے بعد ان کی عقلوں کے سپرد کر دیا جائے مثلاً قراءۃ فاتحہ نماز کے لیے ضروری قرار دی گئی ہے مگر مخارج' حروف کی ادائیگی اور طرز قراءت کو معروف طریقہ پر چھوڑ دیا گیا ہے نماز کے لیے استقبالِ قبلہ ضرور شرط کیا گیا ہے مگر تعیین سمت قبلہ کے لیے براہین ہندسیہ' طول وعرض بلدہ کا علم شرط نہیں کیا ﷺ ....

سواری ہلاک کر دیتا ہے اور منزل مقصود طے کرنے سے بھی رہ جاتا ہے (یہی مثال عبادت میں حد سے زیادہ جدوجہد کرنے والے کی ہے)۔ (رواہ احمد من حدیث انس و البیھقی من حدیث جابر) **العراقی فی تخریج الاحیاء۔**

---

ؒ..... گیا۔ رمضان کے روزوں کے لیے ماہ رمضان شرط کیا گیا ہے مگر یہاں بھی زائچہ وجنتری کا مکلّف نہیں بنایا گیا بلکہ صرف چاند کے طلوع پر مدار رکھ دیا گیا ہے اور ابر وغبار کی صورت میں تیس دن پورے کر لینا کافی سمجھ لیا گیا ہے۔

(۸) جو شخص دوسروں کے حقوق تلف کر دے اس کے حقوق بھی تلف کر دیئے جائیں۔ اسی قاعدہ کے ماتحت قاتل کو وراثت سے محروم کیا گیا ہے۔

(۹) علم کی اہمیت، وعظ ونصیحت، امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کا اتنا اہتمام کیا جائے کہ قانون الٰہی پر عمل کرنے کی تازہ روح پیدا ہو جائے۔

(۱۰) اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں یہ دعائیں کرنا چاہیے کہ وہ اس قوم کو مہذب اور کامل بنا دے اور سکینہ واطمینان ان کے قلوب میں نازل فرمائے۔ اسلام میں کتاب الاذکار اور کتاب الدعوات اسی مقصد کے پیش نظر ہے۔

اگر مذاہب عالم کو ان دس اصول پر پرکھا جائے تو آپ کو معلوم ہوگا کہ ان اصول کی جتنی رعایت مذہب اسلام نے کی ہے اتنی اور ادیان نے نہیں کی اسی لیے مجموعی لحاظ سے جتنی سہولت اسلام میں ملتی ہے اور ادیان میں نہیں ملتی لیکن یہ بحث کہ سہولت کا مفہوم اور اس کا معیار کیا ہے۔ دوسری طویل بحث ہے۔ علامہ شاطبی نے الموافقات میں اس پر عمدہ کلام کیا ہے۔

﴿وَ مَنْ یَّبْتَغِ غَیْرَ الْاِسْلَامِ دِیْنًا فَلَنْ یُّقْبَلَ مِنْهُ وَ هُوَ فِی الْاٰخِرَةِ مِنَ الْخَاسِرِیْنَ﴾ (آل عمران:۸۵)

## جو شخص اسلام کے علاوہ کسی دوسرے دین کا خواہش مند ہوگا وہ اُس سے ہرگز قبول نہیں کیا جائے گا

سوال یہ ہے ایسا کیوں ہوگا؟ جواب معلوم کرنے سے پیشتر عالم کے تمام مذاہب پر ایک نظر ڈال جائیے بہت سے مذاہب تو وہ ہیں جو الٰہی قانون ہونے کا اپنے پاس کوئی ثبوت نہیں رکھتے ان کے لیے تو معتبر مذہبوں کی صف میں کوئی جگہ ہی نہیں ہے اور اس لیے ان کے ساتھ دین حق کے تقابل وتوازن کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا البتہ وہ مذاہب جو اپنے آسمانی دین ہونے کا ثبوت رکھتے ہیں ان کو اس سوال کا حق ہے اور ان ہی کے غور وفکر کے لیے یہ اعلان کیا گیا ہے۔ اپنے اپنے زمانے میں تمام مذاہب حق اور کامل ہی تھے لیکن ان کی صداقت اور کمال کی حیثیت ٹھیک وہی تھی جو اپنے اپنے دور میں سلسلہ ارتقاء کی ہر کڑی کی ہوا کرتی ہے کوئی کڑی اپنے دور کے لحاظ سے ناقص شمار نہیں ہوتی لیکن یہ بھی ایک حقیقت ہے کہ ہر بعد والی کڑی پہلی کڑی کے لحاظ سے کامل تر ہوتی ہے اگر ایسا نہ ہو تو ارتقاء کا مفہوم ہی بے معنی ہو کر رہ جائے اس لیے اگر کوئی پہلی کڑی بعد والی کڑی کی جگہ رکھ دی جائے تو اس ارتقائی دور کے لحاظ سے اس کو ناقص کہنا بھی غلط نہ ہوگا۔

پھر اگر ذرا اور غور سے کام لیا جائے تو معلوم ہوگا کہ یہاں ناقص وکامل کا سوال کرنا ہی بے محل ہے۔ کیونکہ تقابل وتوازن کا سوال وہاں پیدا ہوتا ہے جہاں دو چیزیں علیحدہ علیحدہ ہوں ایک ہی حقیقت کے مختلف مراتب ومدارج میں نقص وکمال کا سوال ہی بے حقیقت ہے جیسا کہ ایک شخص کے مختلف ادوار طفولیت وشباب میں۔ جب ایک چیز اپنے غیر ضروری اجزاء چھوڑتی اور اس سے کامل تر اجزاء اختیار کرتی

چلی جاتی ہے تو اسی کو ارتقاء کہا جاتا ہے اس لحاظ سے ہر پہلی کڑی دوسری کے لیے بنیاد ہوتی ہے اور ہر دوسری کڑی پہلی کڑی کی نسبت سے کامل ہوتی ہے- اس کمال کے باوجود اس کی حقیقت پہلی کڑی کی حقیقت سے مختلف نہیں ہوتی - بلکہ اس کے تمام ضروری اجزاء اس کی حقیقت میں لپیٹے ہوئے ہوتے ہیں- اسی طرح جو صداقت حضرت آدم علیہ السلام کے زمانہ سے شروع ہوئی اس کی حقیقت کبھی نہیں بدلی اس کے ضروری اجزاء ہر دور اور ہر زمانہ میں محفوظ ہی رہے پھر کچھ دور آئے جن میں دین حق کی شریعتوں کی گرفت قدرے سخت ہوگئی لیکن دور ارتقائی کی طبعی رفتار کے پیش نظر تھوڑے سے وقفے کے بعد گرفت کی وہ سختی ڈھیلی کر دی گئی اور اوامر و نواہی کے بوجھ ہلکے کر دیئے گئے اور جو پھندے کس دیئے گئے تھے ان کو کاٹ دیا گیا - یہاں تک کہ سچائی کی ایسی آسان راہ دکھا دی گئی جس میں نہ تو عمل کے لیے کوئی سختی تھی نہ عقل کے لیے کوئی بوجھ - اسی کا نام اسلام ہے اور اب یہ پیغام محمدی کا لقب مخصوص ہو گیا ہے ارتقاء کے ان ہی منازل کی جانب ذیل کی آیت میں اشارہ کیا گیا ہے-

﴿اَلْيَوْمَ اَكْمَلْتُ لَكُمْ دِيْنَكُمْ وَ اَتْمَمْتُ عَلَيْكُمْ نِعْمَتِيْ﴾ (المائدۃ:۱۳)

آج کے دن ہم نے تمہارے لیے تمہارا دین کامل کر دیا - الخ

یعنی یہ کوئی نیا دین نہیں ہے بلکہ وہی دین ارتقاء کی منزلیں طے کرتے کرتے آج اپنے اوج کمال تک پہنچ گیا ہے- لفظ کمال میں دین کی اسی ارتقائی حرکت کی طرف اشارہ ہے- قرآن کریم کی سب سے بڑی خصوصیت "مُصَدِّقٌ لِّمَا مَعَكُمْ" کا حاصل بھی یہی ہے اور "لا نُفَرِّقُ بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْ رُّسُلِهٖ" کا عقیدہ بھی اس لیے سکھایا گیا ہے یعنی یہ سب ایک ہی صداقت کی کڑیاں تھیں جو یکے بعد دیگرے ظاہر ہوتی رہیں اور اپنے اپنے دور میں سب ہی کامل تھیں' صورتیں بے شک مختلف رہیں مگر حقیقت ایک ہی تھی اس لیے یہاں تسلیم و انکار کی تفریق برداشت نہیں کی جاسکتی - ایک کا ماننے والا اس کا مکلف ہے کہ وہ دوسرے کو بھی مانے اسی طرح ایک کا انکار کرنے والا اس جرم کا مرتکب ہے کہ اس نے دوسرے کا بھی انکار کر دیا ہے "لا تخیروا بین الانبیاء" کا مفہوم بھی یہی ہے یعنی انبیاء علیہم السلام میں افضل و مفضول ہونے کے باوجود تخییر کی بحث اس لیے ناموزوں ہے کہ یہ سب ایک ہی پیغام اور ایک ہی صداقت کے حامل تھے "لو کان موسی حیا لما وسعه الا اتباعی" میں بھی یہی اشارہ ہے کہ دورِ کمال میں غیر کامل دور کی کسی کڑی کو لا کر رکھنے کے کوئی معنی نہیں وہ اپنے دور میں ہزار کامل سہی مگر اس دور میں ہرگز قابل عمل نہیں ہوسکتی' طلوع آفتاب کے بعد بجلی کے قمقموں سے روشنی حاصل کرنا دانائی نہیں کہا جاسکتا - اس لیے ارشاد ہوا کہ آج اگر حضرت موسیٰ علیہ السلام بھی بقید حیات ہوتے تو ان کے لیے بھی خدا کا یہی مذہب (اسلام) جو اب اپنی مکمل اور آخری صورت میں جلوہ گر ہو چکا ہے قابل اتباع ہوتا - پس اگر حضرت موسیٰ علیہ السلام کے لیے ان کی تمام عظمتوں کے باوجود سوائے دین کامل کے اتباع کے کوئی راہ نہیں تو اب دنیا میں کس کو حق پہنچتا ہے کہ وہ اسلام کے علاوہ کسی دوسری راہ پر عمل پیرا ہونے کا مجاز ہو - اب نہ دو ہزار پہلے کا انسان موجودہ ترقی یافتہ انسان کے ساتھ ساتھ چل سکتا ہے اور نہ ہزاروں سال پہلا آئین موجودہ ضروریات کا حل کر سکتا ہے- فوز و فلاح' نجات اور کامیابی کی اب صرف یہی ایک راہ ہے اور اگر اس فطری ارتقاء کے بعد بھی کوئی شخص قدرت کی بخشائش سے فائدہ اٹھانا نہیں چاہتا اور ان ہی راہوں پر چلنا چاہتا ہے جن کے صحیح نقوش اب مٹ چکے ہیں تو اس کو اختیار ہے لیکن اسے معلوم ہو جانا چاہیے کہ اب اس کا یہ اتباع اسلام اور اس کی صداقتوں کا اتباع نہیں ہوگا بلکہ خواہشات کا اتباع ہوگا' جسے فلاح و نجاح کی راہ سے دور کا بھی تعلق نہیں-

اسلام کیا ہے؟ خدا کی رضامندی کی ایک زبردست دستاویز' اعتقادیات و عملیات کا مکمل نقشہ' انسانی زندگی کے تمام شعبوں کے لیے غیر فانی دستور العمل' زمانہ کفر کی ہر گمراہی کے عفو کا ضامن اور آئندہ اس کے ہر ضعف و نسیان پر تسامح کرنے کا روادار' اپنے حلقہ بگوشوں کی معمولی جدوجہد کا بڑا قدردان اور انتہائی شکر گذار - غور فرمایئے اس کے بعد آپ چاہتے کیا ہیں کیا آپ کا مطلب یہ ہے کہ خدا کی زمین پر

آپ کی عقل کا بنایا ہوا یا آپ کی پسند کے موافق قانون نافذ ہو تو کیا آپ کے نزدیک ایک انسانی دماغ تمام عالم کی مختلف ضروریات کا احاطہ کر بھی سکتا ہے یا پورے طور پر ان کا ادراک بھی کر سکتا ہے اور اگر اس ناممکن مرحلہ سے گذر بھی جائے تو کیا ان کی ضروریات کے احساس کے بعد ان کے لیے مناسب آئین وضع بھی کر سکتا ہے اور اگر یہ مشکل بھی آسان ہو جائے تو اس کی کیا ذمہ داری ہے کہ تمام عالم اس پر متفق بھی ہو سکتا ہے اور اگر فردِ واحد کے ساتھ اس آئین سازی میں کچھ اور افراد بھی شامل کر لیے جائیں تو یقیناً وہ بھی انسانوں کی غیر محدود کثرت کے مقابلہ میں ایک ہی فرد کا حکم رکھیں گے تو اگر درحقیقت ان سب مشکلات کا حل مشکل ہی مشکل ہے تو مذہب سازی کی دردسری اٹھانے کی کیا ضرورت ہے؟ آپ اسی مذہب کو کیوں قبول نہیں کر لیتے جسے قدرت کے رمز شناس ہاتھ نے تمام مزاجوں اور ضرورتوں کو سامنے رکھ کر بنایا ہے۔ جس میں گذشتہ مذاہب کے محاسن خود چن چن کر اٹھا لیے گئے ہیں پھر اس مجموعہ میں اور بہت سے محاسن شامل کر کے اس کو بہت مکمل اور انتہائی دلپذیر صورت میں آپ کے سامنے پیش کیا ہے دنیا اس پر عمل کر کے زمین کی مالک اور آخرت کی وارث بن چکی جنہوں نے اس کو چھوڑا انہیں ناکامی کا منہ دیکھنا پڑا اب اگر اس کے بعد بھی آپ کے تلاشِ مذہب کی تشنگی نہیں بجھتی تو یقین کیجئے کہ آئندہ تا قیامت بجھے گی بھی نہیں۔ **فبأی حدیث بعده یومنون۔**

اس مرحلہ پر آپ کے دل میں یہ شبہ گذر سکتا ہے کہ جس طرح دیگر مذاہب کے ارتقاء کے بعد اسلام وجود میں آیا اسی طرح تیرہ سو سال گذرنے کے بعد اب کوئی اور نیا دین آنا چاہیے' لیکن اکمالِ دین کی بشارت کے ساتھ اگر دنیا کے خاتمہ کا اعلان بھی نہ کر دیا جاتا تو عالم پر ایک غیر معلوم مدت گذرنے کے بعد حرکت ارتقائی شاید کوئی اور قانون منصۂ شہود پر لے آتی یا اس آخری قانون ہی کو کچھ مدت کے لیے ابھی اور موخر کر دیا جاتا مگر محفل عالم کی برخاستگی کے نوٹس نے یہ اُمید منقطع کر دی ہے اور یہ یقین کرنے پر مجبور کر دیا ہے کہ اب آخری قانون یہی ہے اور اس کے بعد کسی دوسرے قانون کا انتظار عبث ہے۔

دنیا انصاف کے ساتھ غور کرے گی تو آسمانی ادیان میں آج روئے زمین پر اسے اسلام کے سوا کوئی دین قابل قبول نظر نہیں آئے گا۔ اسلام کا پہلا اعلان یہ ہے کہ ادیان ساویہ کی بنیاد فرقہ بندی اور تعصب پر نہیں ہے' ہر دین پہلے دین کا مصدق اور آئندہ کا مبشر بن کر آیا ہے۔ یہاں تک کہ جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی معرفت یہ پیغام حق دنیا میں آیا تو اس نے خدا کے سب دینوں کی عظمت سرنو زندہ کر دی۔ سب رسولوں کا احترام کرنا فرض و لازم قرار دے دیا۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے منکر کو اسی طرح کافر ٹھہرایا جیسا خدا کے سب سے بڑے رسول محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے منکر کو۔ پہلے نبیوں کے سر جو تہمتیں لگا دی گئی تھیں تحقیق وتنقید کی روشنی میں ان کو غلط ثابت کیا۔ خدا کی مقدس کتابوں میں خفیہ سازشوں کا انکشاف کیا اور اس طرح ان کی عظمت رفتہ کو پھر قائم کیا اس نے پہلے رسولوں سے کٹ کر' اور پہلے دینوں کو جھوٹا کہہ کر' کسی نئے دین کی دعوت نہیں دی بلکہ اسی حقیقت کی طرف بلایا جس کی ان کے پیغمبر انہیں وصیت کر گئے تھے۔ تورات یہ نہیں کہتی کہ انجیل کو مت مانو اور انجیل یہ نہیں بتاتی کہ تورات غلط ہے اسی طرح قرآن یہ دعویٰ نہیں کرتا کہ تورات وانجیل خدا کی نازل کی ہوئی کتابیں نہیں ہیں بلکہ وہ اپنے ماننے والوں پر یہ بھی حق لازم قرار دیتا ہے کہ تم ان کتابوں کو بھی خدا ہی کی کتابیں تصور کرو رسول عربیؐ یہ نہیں فرماتے کہ میرے سوا کسی پر ایمان نہ لاؤ بلکہ سب سے پہلے وہ خدا کے مقدس رسولوں کی عظمت کا سکہ دلوں میں قائم کرتے ہیں۔ اگر کسی مسلمان کی زبان سے جذبات محبت میں کوئی کلمہ ایسا نکل بھی جاتا ہے جس میں خدا کے دوسرے رسولوں کے ساتھ رقابت کی بو بھی پائی جاتی ہو تو آپ نہایت سختی کے ساتھ اسی حد پر اسے روک دیتے ہیں اور اس کے بعد اپنے متعلق عاجزی وانکساری سے ایسے بھرے ہوئے کلمات ارشاد فرمادیتے ہیں جن کے بعد جذبات رقابت یک لخت سرد ہو کر رہ جاتے ہیں۔

حقیقت بھی یہ ہے کہ جو دین اپنے عالمگیر ہونے کا دعویٰ رکھتا ہے اسے ایسی ہی تعلیمات کا مجموعہ بن کر آنا چاہیے جن میں تمام عالم کے لیے یکساں جاذبیت موجود ہو وہ زمانہ ماضی میں کسی صداقت پر عمل کرنے والے کی تغلیط نہ کرتا ہو اور آج جب اپنی طرف دعوت دے تو یہ کہہ کر دعوت دے کہ تم میری دعوت کی اپنی کتاب سے تصدیق کرلو خدا چاہتا ہے کہ اب بکھرے ہوئے ادیان و ملل کو ایک دین اور ملت بنا دیا جائے۔ دنیا کی ابتداء میں ایک ہی دین تھا اس کے خاتمہ پر پھر ایک ہی دین' ایک ہی ملت رہ جائے صراطِ مستقیم میں عقلی طور پر بھی تعدد کی گنجائش نہیں اس لیے فرقے اور پارٹیاں جو کچھ بنائیں پیروانِ مذہب نے بنائیں' باہمی رقابت اور عصبیت کے جراثیم جو کچھ پھیلائے انہوں نے ہی پھیلائے۔ فروعی اختلاف کو دین کی اساس سمجھ لیا اور اساسی مسائل کی اہمیت کو پس پشت ڈال دیا۔ اگر یہود و نصاریٰ غور کرتے تو ان کو معلوم ہو جاتا کہ اسلام ان سے ایسی کسی ایک بات کا بھی مطالبہ نہیں کرتا جو ان کی کتابوں کے خلاف ہو وہ مطالبہ کرتا ہے تو یہ کہ تم نے صحیح طور پر عیسیٰ علیہ السلام کا مقام نہیں پہچانا۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کی شخصیت کو ٹھیک نہیں سمجھا۔ تورات و انجیل کی صحیح تعلیمات تم نے حاصل نہیں کیں' تم ایک فرضی عیسیٰ (علیہ السلام) ایک موہوم موسیٰ (علیہ السلام) ایک خود تراشیدہ تورات و انجیل پر ایمان رکھتے ہو اس لیے تم کو حقیقت کا سراغ نہیں لگتا۔ بس تم اتنا ہی کرلو کہ اپنے نبیوں کو صحیح طور پر پہچان لو اور ان کی تعلیمات پر صحیح طور سے عمل پیرا ہو جاؤ تو جو رسول تمہارے سامنے آیا ہے وہی تمہیں اپنا رسول نظر آنے لگے گا۔ خدا کی کتاب جو تمہارے لیے بھیجی جا رہی ہے وہی اپنی کتاب معلوم ہونے لگے گی۔ وہی شعلہ طور' وہی ید بیضاء' وہی دم عیسیٰ دیکھنا ہو تو اب یہاں آ کر دیکھو۔ تورات کے وہی پرشوکت احکام۔ انجیل کی وہی سادہ اور رقت انگیز تعلیمات' زبور کی حمد وثنا کے وہی ترانے' پھر سننے ہوں تو یہاں آ کر سنو' یہ اس لیے کہ محمد رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) خدا کے تمام برگزیدہ انبیاء علیہم السلام کی شانوں کا مجموعہ بن کر آ گئے ہیں۔

حسن یوسفؑ دم عیسیٰؑ ید بیضا داری
آنچہ خوباں ہمہ دارند تو تنہا داری

قرآن کریم خدا کی تمام متفرق صداقتوں کو اپنے دامن میں جمع کیے ہوئے نازل ہوا ہے' کیا وہی صداقت' وہی سچائی اگر تورات میں ہو' انجیل میں ہو تو قابل تسلیم ہو' اور اگر وہی قرآن میں ہو تو قابل انکار ہو سکتی ہے کیا وہی رسول اگر اس کی بشارت موسیٰ علیہ السلام اور عیسیٰ علیہ السلام دیں تو قابل انتظار ہو اور جب وہی تمہاری آنکھوں کے سامنے آ جائے تو لائق انکار ہو سکتا ہے۔ پھر صرف ان چند مسائل کی بنا پر جو تمہارے ہی لیے تخفیف' تمہارے ہی لیے سہولت کا موجب تھے یہ عداوت یہ ضد کیوں ہے ایسی عالمگیر تعلیم' جذبات سے اتنی خالی' فرقہ پرستی اور تعصب سے اتنی دور' گذشتہ اور موجودہ ادیانِ سماویہ کا اتنا احترام سکھانے والی' پھر ضروریاتِ زمانہ کے لیے اتنی مناسب اور سب سے بڑھ کر یہ کہ اپنے ایک ایک شوشے کے ساتھ اتنی محفوظ۔ اگر دین اسلام کے سوا کسی اور دین میں موجود ہو تو بے شک اس کو اسلام کے مقابلہ میں آنے کا حق ہو سکتا ہے لیکن ان تمام صفات کے ساتھ موصوف تو کیا اگر کسی ایک صفت میں بھی اس کے ہم پلہ نہیں ہے تو یقیناً آج بھی اس کی پیروی نامنظور اور کل بھی خسارہ و نقصان کا موجب ہونا چاہیے۔

﴿وَ مَنْ یَّبْتَغِ غَیْرَ الْاِسْلَامِ دِیْنًا فَلَنْ یُّقْبَلَ مِنْهُ وَ هُوَ فِی الْاٰخِرَةِ مِنَ الْخَاسِرِیْنَ﴾ (آل عمران : ۸۵)

**نوٹ** : یہ یاد رہنا چاہیے کہ مؤلف کے نزدیک یہاں ارتقاء سے ڈارون کا وہ تمام فلسفہ مراد نہیں ہے جو انہوں نے سلسلہ تخلیق انسانی میں بیان کیا ہے بلکہ کسی جنس کے انواع میں وہ حسی ارتقاء مراد ہے جو ڈارون سے پہلے بھی مسلم تھا اور ان کے بعد بھی مسلم ہے۔ اس مسئلہ کے تمام گوشوں پر بحث کرنا یہاں ہمارا موضوع نہیں ہے۔

(۲۱۸) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ قَالَ اُمِرْتُ اَنْ اُقَاتِلَ النَّاسَ حَتّٰی يَشْهَدُوْا اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ وَيُقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَيُؤْتُوا الزَّكٰوةَ فَاِذَا فَعَلُوْا

(۲۱۸) ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے میں اس بات پر مامور ہوں کہ اس وقت تک برابر جنگ جاری رکھوں جب تک کہ وہ یہ گواہی نہ دیں کہ اللہ کے سوا معبود کوئی نہیں اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم بلاشبہ اس کے پیغمبر ہیں' نمازیں اچھی طرح پڑھیں اور زکوۃ ادا کریں جب ان

---

(۲۱۸) * یعنی جب مشرکین کے ساتھ کسی سبب سے جنگ چھڑ جائے تو اب اس کے ختم کرنے کی قطعی صورت صرف ایک ہے کہ وہ خدا کی توحید اور تمام پیغمبروں کی تصدیق کے ساتھ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی رسالت تسلیم کرلیں۔ نماز اور زکوۃ ادا کرنے کا اقرار کریں اس کا نام اسلام ہے۔ اسلام کے سوا کسی بھی مذہب کی تبدیلی سے جنگ ختم نہیں کی جاسکتی بلکہ اگر اسلام کے کسی ایک رکن کے انکار پر بھی اصرار باقی ہے جب بھی اسلام کی تلوار برابر چمکتی رہے گی۔ ہاں دائرہ اسلام میں آجانے کے بعد یہ تحقیق بھی نہیں کی جائے گی کہ یہ اسلام حقیقی تھا یا محض نمائشی اور وقتی۔ اس آئین کے ماتحت جب عہد نبوت کا نقشہ جنگ دیکھا جاتا ہے تو یہی ثابت ہوتا ہے کہ ٹھیک اس وقت جب کہ جنگ نہایت گرماگری سے ہو رہی تھی اگر دشمن نے "صبانا صبانا" (ہم اپنے دین سے نکل گئے) کے نامانوس الفاظ کے ساتھ بھی اپنے اسلام کا اظہار کر دیا ہے اور خالد بن ولید جیسے جرنیل نے اپنی تلوار نیام میں نہیں کی تو اس کی خبر پہنچنے پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرط تأثر سے فوراً آسمان کی طرف یہ کہتے ہوئے ہاتھ اٹھا دیئے ہیں "پروردگار! یہ جو کچھ کیا خالد نے کیا میں اس سے بری ہوں" یا اگر کسی مشرک نے کسی مسلمان کا بازو کاٹ ڈالا ہے اور جب دست بریدہ مسلمان کا قابو چلتا دیکھا تو فوراً کلمہ اسلام پڑھ کر پناہ لینے کا ارادہ کیا ہے تو اس وقت بھی آپ نے اس مسلمان کی کوئی حجت نہیں سنی اور یہی حکم دیا کہ وہ اس کے بازو تک پہنچی ہوئی تلوار کھینچ لے۔

اس حدیث میں قتل کی بجائے قتال کا لفظ چاہتا ہے کہ یہاں اس جنگ کا تذکرہ ہے جس کی ذمہ داری تنہا مسلمانوں پر نہیں ہے بلکہ اس میں مشرکین کا بھی بڑا ہاتھ ہے اس لیے اس کو اسلام پر جبر و اکراہ کے مسئلہ سے کوئی تعلق نہیں ہے ورنہ عبارت یوں ہونا چاہیے تھی "امرت ان اقتل الناس" مجھے اس بات کا حکم دیا گیا ہے کہ میں مشرکین کو قتل کرتا رہوں' تاوقتیکہ وہ مسلمان نہ ہو جائیں اور یہی وجہ ہے کہ عہد نبوت میں ایک واقعہ بھی ایسا ثابت نہیں ہوتا جہاں محض اسلام پر مجبور کرنے کے لیے آپ نے کسی پر چڑھائی کی ہو۔ اگر اسلام جبر و اکراہ اور زبردستی کے تبدیل عقیدے کو جائز قرار دیتا تو دائرہ اسلام میں آجانے والوں کے لیے اتنا اغماض کیوں کرتا کہ امام یہ تحقیق بھی نہ کرے کہ ان کا یہ اسلام کہیں نمائشی تو نہیں ہے بلکہ حکم یہ ہوتا کہ جب تک ان کے اسلام کی طرف سے مکمل اطمینان نہ ہو جائے اس وقت تک جنگ جاری رکھی جائے۔

صلح اور جزیہ بھی اگرچہ جنگ ختم کرنے کا سبب بنتے ہیں مگر یہ دونوں صورتیں طرفین کی رضامندی پر موقوف ہیں۔ فریق محارب صلح کی درخواست کرے گا یا جزیہ دینا قبول کرے گا تو اس کی درخواست قبول کی جاسکتی ہے لیکن جنگ ختم کرنے کا وہ حتمی اور یقینی سبب جو صرف دشمن کے ہاتھ میں ہے اسلام ہے۔ اس مرحلے پر قبول اسلام کے لیے جبر کا تو سوال ہی پیدا نہیں ہوتا بلکہ اس کے برعکس یہاں اس سبب کا بیان ہے جس کو اختیار کر کے مشرکین مسلمانوں کو جنگ ختم کرنے کے لیے مجبور کر سکتے ہیں۔

صحیح مسلم کے ایک طریقہ میں اتنا اور ہے کہ آپ نے حدیث مذکور بیان فرما کہ یہ آیت تلاوت فرمائی۔ ﴿فَذَكِّرْ اِنَّمَا اَنْتَ مُذَكِّرٌ لَسْتَ عَلَيْهِمْ بِمُصَيْطِرٍ﴾ (الغاشیہ: ۲۱-۲۲) آپ انہیں سمجھائے جائیے کیونکہ آپ کا کام سمجھانا ہی ہے آپ ان پر داروغہ مقرر نہیں کیے گئے ہیں۔

اب غور کیجیے اگر حدیث کے پہلے حصہ میں جبر و اکراہ کا کوئی ہلکا سا مفہوم بھی موجود ہوتا تو پھر اس کے ساتھ اس آیت کو تلاوت کرنے کا کیا مطلب ہے' یہ تو کھلا ہوا اختلاف ہوا۔ معلوم ہوتا ہے کہ اسلام کو دلوں میں ڈال دینا رسول کا منصب ہی نہیں یہ کام خدائے لطیف....

ذَالِکَ عَصَمُوْا مِنِّیْ دِمَائَهُمْ وَ اَمْوَالَهُمْ اِلَّا بِحَقِّ الْاِسْلَامِ وَحِسَابُهُمْ عَلَی اللّٰهِ.

(رواه الخمسة)

احکام کو مان لیں تو اب مجھ سے اپنی جان اور مال کو بچالیں گے ہاں بجز اس صورت کے جو اسلامی ضابطہ کے ماتحت ہو اس کے بعد ان کا معاملہ خدا کے سپرد ہے (وہ جانے کہ ان کا اسلام محض نمائشی تھا یا دل سے)

(۲۱۹) عَنْ جَابِرٍ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اُعْطِیْتُ خَمْسًا لَمْ یُعْطَهُنَّ اَحَدٌ قَبْلِیْ نُصِرْتُ بِالرُّعْبِ مَسِیْرَةَ شَهْرٍ وَ جُعِلَتْ لِیَ الْاَرْضُ مَسْجِدًا وَ طَهُوْرًا فَاَیُّمَا رَجُلٍ مِنْ اُمَّتِیْ اَدْرَکَتْهُ الصَّلٰوةُ فَلْیُصَلِّ وَ اُحِلَّتْ لِیَ الْغَنَائِمُ وَ لَمْ تَحِلَّ لِاَحَدٍ

(۲۱۹) جابرؓ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے پانچ باتیں مجھے خاص طور پر عطا کی گئی ہیں جو مجھ سے پیشتر کسی نبی کو نہیں دی گئیں' ایک ماہ کی مسافت سے دشمن پر رعب و خوف ڈال کر میری مدد کی گئی ہے' تمام روئے زمین میرے لیے مسجد اور (پانی نہ ہونے کی حالت میں پاک کرنے کا آلہ بنادی گئی ہے تو میری امت میں جس کو جہاں نماز کا وقت آجائے وہیں پڑھ لے- میرے لیے مالِ غنیمت حلال کر دیا گیا ہے' مجھ سے

---

ﷺ.... قدوس کا ہے اس کا کام صرف وعظ و تذکیر کے ذریعہ اسلام کی خوبیاں بیان کر دینا ہے' تلوار کے ذریعہ سے کسی چیز کی خوبی نہ تو دلوں میں بٹھائی جا سکتی ہے اور نہ اس کا منصب نبوت سے کوئی تعلق ہو سکتا ہے- جبر و اکراہ کے مضمون کے ساتھ صحیح مسلم کے اس ٹکڑے کا کوئی جوڑ نہیں ملتا- جبر کے ہوتے ہوئے آپ مصیطر تو ہو سکتے ہیں مذکو نہیں ہو سکتے اس لیے یہ بدیہی ہے کہ یہاں قبول اسلام پر مجبور کرنے کے لیے جنگ کا کوئی ذکر نہیں بلکہ مشرکین کی جو جنگ اسلام کے ساتھ جاری تھی اس کے ختم کر دینے کی یہ ایک قطعی شکل بیان کی گئی ہے اور شکل بھی ایسی جو ان کی مرضی پر موقوف ہو- جنگ انہوں نے شروع کی اس لیے اب ختم بھی انہیں ہی کو کرنی ہوگی-

(۲۱۹) * آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خصوصیات کا ان پانچ ہی میں انحصار نہیں ہے ان کے علاوہ بھی آپ کی بہت سی خصوصیات ہیں جن کو شیخ جلال الدین سیوطی نے خصائص الکبری میں جمع کیا ہے اس سلسلہ میں سب سے بڑی خصوصیت آپ کی بعثت عامہ ہے- یعنی یہ کہ آپؐ کائنات ارضی کی تمام آبادیوں کے لیے نبی و رسول بنا کر بھیجے گئے ہیں- اسی بعثت عامہ کا یہ قدرتی تقاضا ہے کہ اب روئے زمین پر شریعت محمدی کے علاوہ کسی شریعت کی پیروی کرنا نجات کے لیے کافی نہیں- حتیٰ کہ دین کامل کے اس دور میں اگر موسیٰ علیہ السلام جیسے اولوالعزم پیغمبر بھی تشریف لائیں تو ان کے لیے بھی اسی دین کی پیروی کرنا ناگزیر ہے کیونکہ اب یہی دین اور یہی شریعت ہے جس میں تمام آسمانی صداقتوں کی روح اپنے تمام کمالات کے ساتھ سمودی گئی ہے- حضرت نوح علیہ السلام کی بعثت کے متعلق بھی عام ہونے کا شبہ کیا گیا ہے مگر وہ اس لیے صحیح نہیں کہ اوّل تو ان کے زمانہ تک معمورۂ عالم شاید اتنی وسعت کے ساتھ آباد بھی نہ ہوا ہوگا گمانِ غالب یہ ہے کہ اس نو آباد کرۂ زمین پر صرف ان ہی کی قوم ہوگی اس لیے عموم بعثت کا مفہوم قدرۃً ان ہی میں منحصر ہونا چاہیے اور اگر اس سے آگے بھی عموم تسلیم کر لیا جائے تو بہت سے بہت اس کا احاطہ صرف حضرت نوح علیہ السلام کے زمانہ حیات تک ہو سکتا ہے- شیخ تقی الدینؒ یہ بھی فرماتے ہیں کہ توحید اور اصول دین کے لحاظ سے اگرچہ تمام انبیاء کی بعثت عام تھی' مشترکہ صداقتوں کی دعوت ہر نبی جسے چاہے دے سکتا تھا لیکن منہاجوں اور شریعتوں کی دعوت اپنی اپنی قوم کے ساتھ مخصوص تھی مگر سرورِ کونین صلی اللہ علیہ وسلم کی بعثت کی ہمہ گیری کا یہ عالم ہے کہ اس میں نہ تو قوموں کی تخصیص ہے' نہ شریعت میں کسی قوم کی' نہ زمان و مکان کی بلکہ حیات و وفات کی قید بھی نہیں- یہاں تک کہ جن و انس کی بھی کوئی تخصیص نہیں اور اگر غیر مکلف یا جمادات بھی انوارِ نبوت سے غیر شعوری طور پر مستفیض ہو سکتے ہوں تو وہ بھی بلاشبہ اس کے احاطہ میں داخل ہیں- ﷺ....

قَبۡلِیۡ وَ اُعۡطِیۡتُ الشَّفَاعَةَ وَ کَانَ النَّبِیُّ یُبۡعَثُ اِلٰی قَوۡمِہٖ خَاصَّةً وَ بُعِثۡتُ اِلَی النَّاسِ عَامَّةً۔

(رواہ الخمسة الاابادا ؤد)

پیشتر کسی کے لیے حلال نہیں کیا گیا - شفاعت کبریٰ کا حق صرف مجھے بخشا گیا ہے- مجھ سے پہلے جو نبی تھے وہ خاص اپنی ہی قوم کے لیے ہوتے تھے میں تا قیامت تمام لوگوں کے لیے رسول بنا کر بھیجا گیا ہوں-

## من اٰمن من اهل الكتاب يوتى له الاجر مرتين

## اہل کتاب میں جو شخص ایمان لائے گا اس کو دو اجر ملیں گے

(۲۲۰) حَدَّثَنِیۡ اَبُوۡ بُرۡدَةَ عَنۡ اَبِیۡهِ قَالَ قَالَ رَسُوۡلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیۡهِ وَسَلَّمَ ثَلَاثَةٌ لَّهُمۡ

(۲۲۰) ابو بردہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنے والد سے نقل کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے تین شخصوں کو دو اجر ملیں گے ایک وہ اہل

---

ﷺ .... غرض یہ عموم واطلاق یا خالق کی خالقیت و ربوبیت کے لیے ہے اور یا پھر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی رسالت کے لیے- وہ رب العالمین ہے تو یہ رحمۃ للعالمین- اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَ سَلِّمۡ وَ بَارِکۡ عَلَیۡهِ کَمَا تُحِبُّ وَ تَرۡضٰی ؎

یا رب تو کریمی و رسول تو کریم صد شکر کہ ہستیم میان دو کریم

(۲) ساز و سامان کے ساتھ دشمن کا مرعوب ہونا عام بات ہے لیکن بے سرو سامانی میں اس کا لرزہ براندام ہو جانا آپ کی خصوصیات میں ہے- ایک ماہ کی مسافت کی تخصیص صرف اس بنا پر ہے کہ اس وقت آپ کی عداوت کا دائرہ زیادہ تر اسی مسافت کے اندر اندر تھا- (دیکھو عمدۃ القاری)

(۳) پہلی امتوں پر نماز کے لیے گرجا و کنیسہ کی پابندی تھی اس امت کے لیے وقت کی پابندی زیادہ ضروری ہے مسجد کے بغیر بھی نماز ادا ہو سکتی ہے اس لیے مسجد کی تلاش میں وقت نہ جانا چاہیے- یہی وجہ ہے کہ ابتداء اسلام میں مساجد کی تعمیر سے قبل مرابض غنم یعنی بکریوں کے بندھنے کی جگہ بھی نماز ادا کر لی گئی ہے- مسئلہ کی فقہی حیثیت اپنے محل پر ذکر کی جائے گی-

(۴) اس امت سے پیشتر بھی مالِ غنیمت خدا کی ملک سمجھا جاتا تھا اور اب بھی اسی کی ملک سمجھا جاتا ہے- فرق اتنا ہے کہ پہلے آگ آسمان سے آکر اسے جلا دیتی تھی اور یہی بنی اسرائیل جیسی حریص قوم کے لیے مناسب بھی تھا- اب اس ناتوان و نادار امت کے مناسب یہ سمجھا گیا کہ اس مال کو خدا کی مقرر کردہ تقسیم کے مطابق پھیلا دیا جائے- یہاں نادان تو ہر لوٹ کے مال کو مالِ غنیمت کہہ دیتا ہے اور دانا دشمن اسے لوٹ کھسوٹ کا ذریعہ سمجھتا ہے اصل بات نہ یہ ہے نہ وہ- تفصیل کتاب الجہاد میں آئے گی-

(۵) محشر میں جب شانِ کبریائی کسی سے خطاب نہ کرے گی تو اس عقدہ کشائی کے لیے اہل محشر کسی شفیع کی تلاش کریں گے رب العزت نے اس کام کے لیے اپنے قہر و غضب کے سب سے بڑے مظاہرے کے دن اپنی سب سے بڑی رحمت کو منتخب کیا ہے تاکہ جب عین غیظ و غضب کے حال میں رحمۃ للعالمین سامنے آجائیں تو ''سبقت رحمتی غضبی'' کے قاعدہ کے مطابق اقتضاء رحمت غضب کے اقتضاء پر غالب آجائے اور بے یار و مددگار مخلوق سے حساب و کتاب شروع ہو جائے اسی کا نام شفاعت کبریٰ ہے اور یہ صرف آپؐ ہی کا حصہ ہے اس کے بعد بہت سی اور سفارشیں ہوں گی انہیں شفاعت صغریٰ کہتے ہیں' اس میں شفاعت اکبر کے بہت سے امتیوں کا بھی حصہ ہے-

(۲۲۰) * ہر شخص کی فطرت ہے کہ اس کو اپنے دین سے ایک والہانہ محبت اور دوسرے دین سے رقابت کا تعلق ہوتا ہے اس لیے اپنا دین چھوڑ کر دوسرا دین اختیار کرنا فطرۃً شاق گذرتا ہے- اسلام یہ کہتا ہے کہ ادیانِ سماویہ میں کوئی رقابت نہیں ہے' پارٹیاں نہیں ہیں اس لیے ﷺ ....

اَجْـرَانِ رَجُـلٌ مِـنْ اَهْلِ الْكِتَابِ اٰمَنَ بِنَبِيِّهٖ وَ اٰمَنَ بِـمُـحَـمَّدٍ وَ الْعَبْدُ الْمَمْلُوْكُ اِذَا اَدّٰى حَـقَّ اللّٰهِ وَ حَقَّ مَوَالِيْهِ وَ رَجُلٌ كَانَتْ عِنْدَهٗ اَمَةٌ يَـطَـأُهَـا فَـاَدَّبَهَا فَاَحْسَنَ تَاْدِيْبَهَا وَ عَلَّمَهَا فَـاَحْسَـنَ تَـعْـلِـيْـمَهَا ثُمَّ اَعْتَقَهَا فَتَزَوَّجَهَا فَلَهٗ اَجْـرَانِ ثُـمَّ قَالَ عَامِرٌ اَعْطَيْنَا كَهَا بِغَيْرِ شَيْءٍ وَ قَدْ كَانَ يَرْكَبُ فِيْمَا دُوْنَهَا اِلَى الْمَدِيْنَةِ.

(رواه البخاری وغیرہ)

کتاب جو اپنے نبی پر ایمان لایا پھر محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر بھی ایمان لائے۔ دوسرا وہ غلام جو خدا کا حق ادا کرے اور اپنے آقاؤں کا بھی' تیسرا وہ شخص جس کی باندی تھی وہ اس سے صحبت کرتا تھا پہلے اس کو خوب سلیقہ شعار بنایا' خوب تعلیم دی پھر آزاد کیا اور اس سے نکاح کرلیا اس کو بھی دو اجر ملیں گے عامر (راویٔ حدیث اپنے شاگرد سے کہتا ہے) ہم نے تو ایسی بیش بہا حدیث تمہیں کسی رنج و تعب کے بغیر سنا دی پہلے اس سے معمولی حدیث کے لیے مدینہ تک سفر کیا جاتا تھا۔

(متفق علیہ)

## المبايعة على الاسلام هو الحلف على الوفاء بذمة الله

## اسلام پر بیعت کرنا خدا کی اسٹیٹ میں حلف وفاداری کے ہم معنی ہے

(۲۲۱) عَنْ عُبَادَةَ بْنِ الصَّامِتِ (وَ كَانَ شهد بـدرا و هـو احـد الـنـقـبـاء لـيـلـة العقبة) اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ وَ

(۲۲۱) عبادہ بن صامت سے روایت ہے (یہ بدر میں شریک تھے اور لیلۃ العقبہ میں بیعت کرنے والوں میں شامل تھے) کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے گرد صحابہ کی ایک مختصر جماعت بیٹھی ہوئی تھی آپ نے ان سے مخاطب ہو کر

---

ﷺ.... ان مذاہب کے پیرووں کو بھی یہی جذبہ رکھنا چاہیے یہ ایک ہی صداقت کی کڑیاں ہیں' ایک دین کے مصدق کو دوسرے دین کی تصدیق لازم ہے اس لیے اگر کوئی اہل کتاب اسلام قبول کرے تو اس کو یہ وسوسہ نہ گذرنا چاہیے کہ اپنے نبی پر اس کا ایمان رائیگاں چلا گیا۔ بلکہ اگر وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر بھی ایمان لے آئے تو دو اجر کا مستحق ہوگا ہاں یہ یقینی ہے کہ اگر آپ پر ایمان نہ لایا تو پہلے ایمان کا اجر بھی حبط ہو جائے گا۔ کیونکہ رسولوں کے درمیان ایمان کے بارے میں تفریق نہیں کی جاسکتی جو ایک کا منکر ہے وہ سب ہی کا منکر شمار ہوگا۔ اس بشارت میں دراصل اہل کتاب کو یہ دعوت دی گئی ہے کہ اگر وہ اپنے ایمان کو قائم رکھنا چاہتے ہیں تو اس کی صورت یہی ہے کہ آپؐ کی ذاتِ ستودہ صفات پر بھی ایمان لے آئیں اور کیوں ایمان نہ لائیں جب کہ ان سب نبیوں پر ایمان لانا آپؐ کی دعوت کا جزء ہے۔ پس آپؐ پر ایمان لانا ان سب پر ایمان لانا اور آپؐ کا انکار' ان سب کا انکار ہے اس لیے اگر وہ خدا کے دین یا خدا کے رسولوں کے متعلق فرقہ پرستی کی اسپرٹ رکھیں گے تو ان کو معلوم ہونا چاہیے کہ اسلام اس کو برداشت نہیں کرے گا اور الٹا ان کا حاصل کردہ اجر بھی برباد ہو جائے گا۔ خلاصہ یہ کہ ایمان لانا سب انبیاء علیہم السلام پر ضروری لیکن منہاج اطاعت صرف اسلام میں منحصر ہے۔

(۲۲۱) * یہ ایک عام دستور ہے کہ ہر اسٹیٹ کی ابتداء اس کے ساتھ حلف وفاداری اٹھانے سے ہوتی ہے کیونکہ جب تک کسی اسٹیٹ اور کسی نظام حکومت کے ساتھ پوری وفاداری کا عہد نہ کیا جائے اس نظام کا چلنا ہی ممکن نہیں۔ اس عہد کو کرنے کے بعد نہ صرف یہی کہ اس نظام حکومت کو تسلیم کرنا پڑتا ہے بلکہ سرمو اس کی مخالفت کرنے کی گنجائش باقی نہیں رہتی اور اس کے ساتھ عملاً پوری ہمدردی کرنا بھی فرائض میں شمار ہوتا ہے اسی طرح اسلامی نظام حکومت بھی اپنے ہمنواؤں سے سب سے اوّل اپنے ساتھ حلف وفاداری اٹھانے کا مطالبہ کرتا ہے اس کی صورت یہاں کلمہ توحید اور رسالت کی شہادت مقرر کی گئی ہے اسی کا نام ایمان و اسلام ہے اور اسی عہد کو اور زیادہ ﷺ....

حَوْلَہٗ عِصَابَۃٌ مِنْ اَصْحَابِہٖ بَایِعُوْنِیْ عَلٰی اَنْ لَا تُشْرِکُوْا بِاللّٰہِ شَیْئًا وَ لَا تَسْرِقُوْا وَ لَا تَزْنُوْا وَ لَا تَقْتُلُوْا اَوْلَادَ کُمْ وَ لَا تَاْتُوْا بِبُھْتَانٍ تَفْتَرُوْنَہٗ بَیْنَ اَیْدِیْکُمْ وَ اَرْجُلِکُمْ وَ لَا تَعْصُوْا فِیْ مَعْرُوْفٍ فَمَنْ وَ فٰی مِنْکُمْ فَاَجْرُہٗ عَلَی اللّٰہِ وَ مَنْ اَصَابَ مِنْ ذٰلِکَ شَیْئًا فَعُوْقِبَ فِی الدُّنْیَا فَھُوَ کَفَّارَۃٌ لَہٗ وَ مَنْ اَصَابَ مِنْ ذٰلِکَ شَیْئًا ثُمَّ سَتَرَہُ اللّٰہُ فَھُوَ اِلَی اللّٰہِ اِنْ شَاءَ عَفَاعَنْہُ وَ اِنْ شَاءَ عَاقَبَہٗ فَبَا یَعْنَاہُ عَلٰی ذٰلِکَ. (رواہ البخاری)

فرمایا مجھ سے ان باتوں پر بیعت کرو- خدا کے ساتھ کسی کو شریک نہ کرو گے' چوری نہیں کرو گے' زنا نہیں کرو گے' اپنے بچوں کو قتل نہیں کرو گے' دیدہ و دانستہ کسی پر افتراء پردازی نہیں کرو گے اور ان احکام میں جو شریعت کے مطابق ہوں میری نافرمانی نہیں کرو گے' جو شخص تم میں اس عہد کو پورا کرے گا اس کا ثواب خدا کے ذمہ ہے اور جو (حسب الاتفاق) ان باتوں میں سے کسی میں مبتلا ہو جائے گا پھر دنیا میں اس کی سزا مل جائے گی تو یہ سزا اس کا کفارہ ہو جائے گی اور اگر اس کو (سزا نہ ملی اور) اللہ تعالیٰ نے دنیا میں اس کی پردہ پوشی فرمائی تو اب یہ اس کی مرضی پر منحصر ہو گا اگر چاہے تو آخرت میں بھی درگذر فرمائے اور اگر چاہے تو اسے عذاب دے- ہم نے ان سب شرطوں پر آپ سے بیعت کر لی- (بخاری شریف)

## کیف یبایع الامام النّاس؟

## امام کو لوگوں سے کن باتوں پر بیعت لینا چاہیے؟

(۲۲۲) عَنْ قَیْسٍ سَمِعْتُ جَرِیْرًا یَقُوْلُ بَایَعْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ عَلٰی شَھَادَۃِ اَنْ لَّا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَ اَنَّ مُحَمَّدًا رَسُوْلُ اللّٰہِ وَ اِقَامِ الصَّلٰوۃِ وَ اِیْتَاءِ الزَّکٰوۃِ وَ السَّمْعِ وَ الطَّاعَۃِ وَالنُّصْحِ لِکُلِّ مُسْلِمٍ. (بخاری)

(۲۲۲) قیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت کرتے ہیں کہ میں نے جریر سے خود سنا ہے وہ فرماتے تھے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے لا الہ الا اللہ اور محمد رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) کی شہادت اور نماز پڑھنے اور زکوٰۃ ادا کرنے (امام) کی بات سننے اور اس کے احکام ماننے اور ہر مسلمان کی خیر خواہی کرنے پر بیعت کی تھی- (بخاری)

---

ﷺ.... مضبوط و مستحکم کرنے کے لیے بیعت لی جاتی ہے- پس ایمان اگرچہ بظاہر صرف رسالت اور توحید کے اقرار کا نام ہے مگر درحقیقت وہ پوری اسلامی اسٹیٹ کے ساتھ وفاداری کا ایک مؤکد اور مضبوط اقرار ہے اس لیے صرف ایمان لانے سے اسلام کے تمام احکام کا تسلیم کرنا بلکہ اس کی مشنری کا خود ایک پرزہ بن جانا ضروری ہو جاتا ہے- رسول خدا کی احتیاط کی یہ حد ہے کہ جب کسی کو بیعت فرماتے تو الفاظ بیعت میں یہ قید لگا دیتے کہ آپ کی اطاعت کی حدود بھی صرف معروف کے اندر اندر محدود رہیں گی حالانکہ آپ کے متعلق معروف کے سوا منکر کے حکم دینے کا خطرہ بھی نہیں کیا جا سکتا- اصل مقصود یہ بتانا تھا کہ جب خدا کی نافرمانی کی سرحد آ جائے تو اب خدا کی مخلوق میں کسی بڑے سے بڑے کی اطاعت بھی نہیں کی جائے گی بلکہ اب اس کی اطاعت اسلامی اسٹیٹ کے ساتھ غداری تصور کی جائے گی-

یہاں بیعت کے مذکورہ بالا الفاظ میں قتل اولاد وغیرہ کا ذکر بھی آ گیا ہے یہ صرف اس زمانہ کے ماحول کی رعایت تھی اب امام کے لیے اپنے زمانہ کے تقاضوں کی رعایت کر لینا مناسب ہے اور اس قسم کے جرائم پر بیعت لینا مناسب ہے جو اس کے زمانہ میں زیادہ پھیل چکے ہوں-

(۲۲۳) عَنْ عُبَادَةَ بْنِ الصَّامِتِ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ قَالَ بَایَعْنَا رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ عَلَی السَّمْعِ وَ الطَّاعَةِ وَ الْمَنْشَطِ وَ الْمَکْرَہِ وَ اَنْ لَا نُنَازِعَ الْاَمْرَ اَھْلَہٗ وَ اَنْ نَقُوْمَ اَوْ نَقُوْلَ بِالْحَقِّ حَیْثُ مَا کُنَّا لَاتَخَافُ فِی اللّٰہِ لَوْمَةَ لَائِمٍ۔ (بخاری)

(۲۲۳) عبادہ بن صامت روایت کرتے ہیں کہ ہم نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے آپ کے حکم سننے اور ماننے پر بیعت کی تھی' خوشی اور ناخوشی دونوں حالوں میں اور اس پر کہ خلافت کے معاملہ میں ہم کسی حق دار شخص سے کوئی جھگڑا نہیں کریں گے' حق کو قائم رکھیں گے (راوی کو یہاں شک ہے کہ یا یہ لفظ تھے کہ حق کہتے رہیں گے) جہاں بھی ہم ہوں گے اور اللہ تعالیٰ کے معاملہ میں کسی ملامت کرنے والے کی ملامت کا خوف نہ کھائیں گے۔ (بخاری)

(۲۲۴) عَنْ عَبْدِاللّٰہِ بْنِ عُمَرَ قَالَ کُنَّا اِذَا بَایَعْنَا رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ عَلَی السَّمْعِ وَ الطَّاعَةِ یَقُوْلُ لَنَا فِیْمَا اسْتَطَعْتُمْ۔ (بخاری)

(۲۲۴) عبداللہ بن عمرؓ سے روایت ہے کہ جب ہم آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے آپؐ کے احکام سننے اور ماننے پر بیعت کرتے تو آپؐ ہم سے کہتے کہ (یہ قید لگالو کہ) جتنی تم میں طاقت ہو گی۔

## لایبایع رجلا للدنیا

## دنیا کے لیے کسی سے بیعت کرنا نہیں چاہیے

(۲۲۵) عَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَةَ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ ثَلَاثَةٌ لَا یُکَلِّمُھُمُ اللّٰہُ یَوْمَ الْقِیٰمَةِ وَ لَا یُزَکِّیْھِمْ وَ لَھُمْ عَذَابٌ اَلِیْمٌ رَجُلٌ عَلٰی فَضْلِ

(۲۲۵) ابوہریرہؓ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے تین شخص ہیں جن سے اللہ تعالیٰ قیامت میں بات بھی نہ کرے گا' نہ انہیں گناہوں سے پاک کرے گا اور ان کے لیے دردناک عذاب ہوگا۔ ایک وہ شخص جو لبِ راہ اپنی حاجت سے زائد پانی رکھتا ہے اور مسافروں کو اس میں

---

(۲۲۳) * اسلام میں مرکزی طاقت امیر و خلیفہ کو سمجھا گیا ہے۔ طاقت کو محفوظ رکھنے اور اس کی وحدت کو انتشار سے بچانے کے لیے مسلمانوں پر پہلا فرض یہ عائد کیا گیا ہے کہ وہ امیر کا حکم خوشی اور ناخوشی کی بحث سے علیحدہ ہو کر ہر حال مانیں بشرطیکہ اس میں خدا کی نافرمانی کا کوئی پہلو نہ ہو اور دوسرا یہ کہ جب اس منصب کی کوئی اہل ہستی سامنے آجائے تو اس کی راہ میں ہرگز آڑے نہ آئیں۔ تیسرا فرض جو اس مرکزی وحدت کا سب سے بڑا مقصد ہے وہ دنیا میں حق کا قیام ہے اس لیے اس کو بھی بیعت کا ایک اہم ترین عنصر قرار دیا گیا ہے۔ اس تیسرے جزء سے یہ بات بالکل صاف ہو جاتی ہے کہ اس بیعت کے پہلو جملوں کا مقصد صرف یہ ہے کہ مرکزی طاقت کے خلاف کسی نفسانیت یا نافہمی کی بنا پر ہنگامہ آرائی نہ کی جائے اسی لیے جہاں ایک طرف اس خاموشی کی تعلیم دی گئی ہے۔ اسی کے ساتھ اس صاف گوئی کا عہد بھی لیا گیا ہے جس میں امیر و غریب' مالک و آقا اور بادشاہ و رعایا کا کوئی فرق نہیں ہے۔ عہدِ سلف کی تاریخ آج بھی مسلمانوں کی اس صاف گوئی کی شاہد ہے۔ اگر عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ جیسے منصف اور بارعب امیر پر بھی کوئی ادنیٰ شبہ ہو گیا ہے تو بر سر منبر ان کو ٹوک دینے میں ذرا تامل نہیں کیا گیا۔

(۲۲۵) * اسلامی بیعت کا تعلق چونکہ امیر وقت اور مرکز سے وابستہ ہے اس لیے یہاں انسانی نیت میں بہت سی کمزوریاں داخل ہو سکتی ہیں' اس کی سب سے بڑی کمزوری دنیا طلبی ہے اس لیے یہاں اس پر متنبہ کر دیا گیا ہے کہ اتنے اہم عمل کا مقصد اتنا ادنیٰ نہ بنانا چاہیے۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ اسلام کا سیاسی نظام اس کے مذہبی نظام سے جدا نہیں بلکہ ان ہی تمام ہدایتوں کے نیچے ہے جس کے تحت مذہبی نظام ہے.....

مَاءٍ بِالطَّرِيْقِ يَمْنَعُ مِنْهُ ابْنَ السَّبِيْلِ وَ رَجُلٌ بَايَعَ اِمَامًا لَايُبَايِعُهُ اِلَّا لِلدُّنْيَا فَاِنْ اَعْطَاهُ مَايُرِيْدُ وَ فٰى لَهُ وَ اِلَّا لَمْ يَفِ لَهُ وَ رَجُلٌ يُبَايِعُ رَجُلًا بِسِلْعَةٍ بَعْدَ الْعَصْرِ فَحَلَفَ بِاللّٰهِ لَقَدْ اُعْطِیَ بِهَا كَذَا وَ كَذَا فَصَدَّقَهُ وَ لَمْ يُعْطَ بِهَا. (رواہ البخاری)

سے استعمال کرنے نہیں دیتا- دوسرے وہ شخص ہے جو امام وقت سے صرف دنیا کے لیے بیعت کرتا ہے اگر اس نے اس کے خیال کے مطابق کچھ دے دیا تب تو اس نے اس کے ساتھ وفا کی ورنہ نہ کی- تیسرے وہ شخص جس نے عصر کے بعد کسی کے ہاتھ مال بیچا اور (جھوٹی) قسم کھائی کہ اس چیز کی اس کو اتنی قیمت دی جاتی تھی حالانکہ اس کو وہ قیمت نہیں دی جاتی تھی اس بیچارہ نے اس کی بات کو سچ سمجھا (اور اس قیمت کو لے لیا) (بخاری شریف)

## بيعة النساء

## عورتوں کی بیعت

(۲۲۶) عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ النَّبِیُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُبَايِعُ النِّسَآءَ بِالْكَلَامِ بِهٰذِهِ الْاٰيَةِ لَاتُشْرِكُوْا بِاللّٰهِ شَيْئًا قَالَتْ وَ مَا مَسَّتْ يَدُ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَدَامْرَءَةٍ اِلَّا امْرَءَةً يَمْلِكُهَا. (بخاری)

(۲۲۶) عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم عورتوں کو یہ آیت پڑھ کر صرف زبانی بیعت فرمالیا کرتے تھے ''کہ تم اللہ کے ساتھ کسی کو شریک نہ ٹھہراؤ گی'' خدا کی قسم کبھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا دست مبارک سوائے آپ کی مملوکہ عورتوں کے کسی اجنبی عورت کو نہیں لگا- (بخاری شریف)

## بيعة الصغير

## بچے کی بیعت

(۲۲۷) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ هِشَامٍ وَ كَانَ قَدْ اَدْرَكَ النَّبِیَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَ ذَهَبَتْ بِهٖ اُمُّهٗ زَيْنَبُ بِنْتُ حُمَيْدٍ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَتْ يَا رَسُوْلَ

(۲۲۷) عبداللہ بن ہشام رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے (انہوں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا زمانہ پایا تھا اور ان کی والدہ زینب ان کو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں لے گئی تھیں) اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا تھا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس لڑکے کو بیعت فرمالیجئے آپ صلی

---

بقیہ ..... ہے- یہی وجہ ہے کہ اسلام کی سیاست میں بھی ہمیشہ وہی اسپرٹ کارفرما رہی ہے جو مذہب میں ہوا کرتی ہے اور اسی بنا پر کسی کو یہ دھوکا لگ گیا ہے کہ آسمانی مذاہب بھی درپردہ انسانوں کی سیاست کا ایک صرف ایک نقاب تھے-

(۲۲۶) ٭ معلوم نہیں کہ جب دنیا کی اس سب سے مقدس ہستی نے بھی عورتوں کو بیعت کرنے کے وقت ہاتھ نہیں لگایا تو پھر کسی اور شخص کو یہ حق کیسے پہنچ سکتا ہے- واضح رہے کہ یہاں اچھی اور بری نیت کا سوال نہیں ہے بلکہ بیعت کے وقت عورت کو ہاتھ لگانا خواہ کسی نیت سے ہو آئین بیعت ہی نہیں رکھا گیا- درحقیقت شریعت کی یہ بڑی پرحکمت نظر ہے کہ جن مقامات پر انسان کوئی ادنیٰ خیانت بھی کرسکتا تھا اس نے مدار کار صرف ظاہر عمل پر رکھ دیا ہے اور نیت سے کوئی بحث نہیں کی-

(۲۲۷) بیعت کا مقصد شریعت پر عمل کرنے کا عہد لینا ہے جس پر ابھی خود اللہ تعالیٰ نے عمل کرنے کا بوجھ نہیں ڈالا اس پر عمل کا بوجھ آپ کیسے ڈال سکتے تھے ہاں رحمۃ للعالمین نے یہ بھی گوارا نہیں کیا کہ اس کو دعاء برکت دیئے بغیر یونہی رخصت کردیا جائے- رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی یہ دونوں شانیں حکمت وشفقت سے لبریز نظر آتی ہیں-

31 اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ بَایِعْہُ فَقَالَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ ھُوَ صَغِیْرٌ فَمَسَحَ رَأْسَہُ وَ دَعَالَہُ. (رواہ البخاری)

اللہ علیہ وسلم نے فرمایا یہ بچہ ہے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے سر پر ہاتھ پھیرا اور ان کے لیے دعا فرمائی -

(بخاری شریف)

## بیعة الرقیق

(۲۲۸) عَنْ جَابِرٍ قَالَ جَاءَ عَبْدٌ فَبَایَعَ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ عَلَی الْھِجْرَۃِ وَ لَا یَشْعُرُ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَنَّہُ عَبْدٌ فَجَاءَ سَیِّدُہُ یُرِیْدُہُ فَقَالَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ بِعْنِیْہِ فَاشْتَرَاہُ بِعَبْدَیْنِ اَسْوَدَیْنِ ثُمَّ لَمْ یُبَایِعْ اَحَدًا بَعْدُ حَتّٰی یَسْاَلَہُ اَعَبْدٌ ھُوَ.

(رواہ الترمذی و قال حدیث حسن صحیح)

## غلام کی بیعت

(۲۲۸) جابر رضی اللہ تعالی عنہ سے روایت ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں ایک غلام آیا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے ہجرت پر بیعت کی' آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ خبر نہ تھی کہ یہ غلام ہے اس کے بعد اس کا مالک اس کو لینے کے لیے آیا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہا اس کو میرے ہاتھ فروخت کردو اور سیاہ رنگ کے دو غلام دے کر اس کو خرید لیا اور آئندہ کبھی کسی کو اس وقت تک بیعت نہ کیا جب تک کہ یہ تحقیق نہ کر لی کہ کہیں وہ غلام تو نہیں ہے-

(ترمذی)

## بیعة الاعراب

(۲۲۹) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰہِ اَنَّ اَعْرَابِیًّا بَایَعَ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ عَلَی الْاِسْلَامِ فَاَصَابَہُ وَعْکٌ فَقَالَ اَقِلْنِیْ بَیْعَتِیْ

## بادیہ نشینوں کی بیعت

(۲۲۹) جابر بن عبداللہ سے روایت ہے کہ ایک گنوار آدمی نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اسلام پر بیعت کی' اتفاق یہ کہ اس کو بخار ہو گیا' اس نے کہا آپ میری بیعت واپس فرما دیجئے آپ نے انکار کیا وہ پھر آپ کے

---

(۲۲۸) * یہاں ایک مشکل تو یہ درپیش تھی کہ اس غلام کو تحقیق سے قبل بیعت کر لینا یہ تقاضہ کر رہا تھا کہ اس کو فوراً اس کے مالک کے حوالہ کر دیا جاتا - دوسری مشکل اپنی بیعت کے احساس ذمہ داری کی تھی - جس کو بیعت کر کے ایک مرتبہ اپنی پناہ میں لے لیا گیا تھا اس کو دشمن کے حوالہ کر دینا خوشی سے کیونکر گوارا کر لیا جائے - اس لیے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان دونوں پہلوؤں کو نبھایا اور بڑی خوبصورتی کے ساتھ نبھایا - مالک کو یوں خوش کر دیا کہ ایک غلام کے بدلہ دو غلام دے دیئے اور غلام کے بیعت کی یوں لاج رکھ لی کہ اس کی حمایت میں جائز طور پر جو قدم بھی اٹھایا جا سکتا تھا اٹھا دیا - لیکن آئندہ کے لیے اپنا یہ دستور العمل ٹھیرا لیا کہ جب کسی کے متعلق ذرا شبہ پڑتا تو بیعت کرنے سے پہلے یہ تحقیق فرما لیتے کہ کہیں وہ کسی کا غلام تو نہیں - اس قسم کے روزمرہ کے واقعات سے یہ اندازہ کر لینا چاہیے کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم عام معاملات میں بھی جبر واکراہ سے کتنی دور رہتے تھے اور حقوق کی ادائیگی کے بارے میں اپنے اور پرائے' مسلمان اور کافر کا کوئی امیاز نہ کرتے تھے-

(۲۲۹) * ایک گنوار وہ بھی عرب کا باشندہ جس کی فطرت میں بد فالی و نیک فالی کا عقیدہ رچا ہوا تھا بیعت اسلام کے بعد اتفاقاً بیمار پڑتا ہے تو العیاذ باللہ اس کو اپنے اسلام کی نحوست تصور کر لیتا ہے اور یہ سوچتا ہے کہ اس کا علاج اب اس بیعت کو فسخ کر ڈالنے کے سوا کچھ نہیں - ایسے کم علم اور نافہم کو آپ سمجھاتے بھی تو کیا سمجھاتے اور اسلام کی بیعت واپس کرنے کا اقرار بھی کرتے تو کیسے - یہ بیعت کوئی لہ ....

81 فَـاَبٰـى ثُـمَّ جَاءَ هٗ فَاَبٰى ثُمَّ جَاءَ هٗ فَاَبٰى فَخَرَجَ فَـقَـالَ رَسُـوْلُ الـلّـٰـهِ صَـلَّـى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْـمَـدِيْـنَـةُ كَـالْـكِـيْـرِ تَـنْـفِـىْ خَبَثَهَـا وَ تُـنَـصِّـعُ طَيِّبَهَا. (رواه البخاری)

پاس آیا آپ نے پھر انکار کیا وہ پھر آیا آپ نے پھر انکار کیا آخر وہ مدینہ سے نکل گیا- آپ نے فرمایا مدینہ مثل ایک بھٹی کے ہے اپنے میل کچیل کو دفع کر دیتا ہے اور عمدہ کو اور خالص کر دیتا ہے- (بخاری شریف)

---

.... خرید و فروخت کی معمولی بیعت تو نہ تھی کہ جب چاہی کر لی اور جب چاہی فسخ کر ڈالی' یہ تو متاع حیوٰۃ گنوانے یا ٹھکانے لگانے کا سودا تھا- خدا سے محبت' اس کے احکام کی بجا آوری پر عہد لینے اور عہد کرنے کی اہم بیعت تھی- اگر یہ احمق اس کو واپس کرتا ہے تو کر دے لیکن داعی اسلام سے فسخ بیعت پر دستخط کر دینے کی تمنا کیوں کرتا ہے- آپؐ کی دعوت وارشاد کا یہ پہلو بھی عجب پر حکمت ہے کہ اس قسم کے احمقوں سے نہ تو ان کے ناسزا کلمات کی کبھی آپؐ تحقیق فرماتے اور نہ ان پر کچھ مواخذہ ہی کرتے بلکہ کوئی ایسا حقیقت اور نصیحت سے بھرا ہوا کلمہ ارشاد فرما دیتے جو اس کی نصیحت آموزی اور دوسروں کی عبرت پذیری کے لیے کافی ہو جاتا- یہاں بھی آپؐ صرف یہ فرما کر خاموش ہو گئے کہ مدینہ چھوڑ کر باہر چلا جانا اور اس کے سرد و گرم کی برداشت نہ کرنا اچھی علامت نہیں- یہاں کی تنگی و ترشی پر جو صبر کر گیا وہ گناہوں کی آلائشوں سے پاک وصاف ہو گیا اور جو ان پر صبر نہ کر سکا اور گھبرا کر باہر نکل گیا وہ جیسا نجاست آلودہ داخل ہوا تھا ویسا ہی نجاست آلودہ چلا گیا- سوچو اور انصاف کرو کہ پورے اقتدار کے باوجود نہ تو اس کے اس طرزِ عمل پر آپؐ کوئی ادنیٰ سرزنش فرماتے ہیں اور نہ اس کو اسلامی بیعت قائم رکھنے پر مجبور ہی کرتے ہیں اور نہ اس تحقیق میں پڑنے کی زحمت گوارا کرتے ہیں کہ اس فقرہ سے اس کا اصل مقصد کیا تھا' کیا اتنی آزادی کے بعد بھی اسلام میں جبر واکراہ کا کوئی تخیل لایا جا سکتا ہے-

یہ بات یاد رکھنے کے قابل ہے کہ مدح و ذم کے ان مقامات پر بھی جہاں انسان کا قلم اور زبان دونوں بے قابو ہو جاتے ہیں انبیاء علیہم السلام کا قدم ذرا نہیں ڈگمگاتا- وہ یہاں بھی اتنے اعتدال کے ساتھ چلتے ہیں کہ ان کے اور کمالات کو چھوڑ کر اگر اسی ایک کمال پر غور کیا جائے تو ان کی حقانیت اور نبوت کے ثبوت کے لیے یہی ایک بات کافی ہے- کیا ممکن ہے کہ بڑے سے بڑے اشتعال آمیز اور زیادہ سے زیادہ مسرت بخش حالات میں بھی ان کے منہ سے ایک لفظ بھی ایسا نکل جائے جس میں مبالغہ آمیزی کا کوئی ادنیٰ شائبہ بھی پیدا ہو سکے اس وقت بھی ان کی زبان سے وہی الفاظ نکلتے ہیں جو حقیقت کی ترجمانی کے لیے سب سے قریب تر ہو سکتے ہیں- پہلے ایک واقعہ آپ پڑھ چکے ہیں جس میں ایک شخص اسلام لاتا ہے اور اس کے بعد فوراً شہید ہو جاتا ہے ایسے پاک وصاف انسان اور ایسے جان باز کی مدح سرائی کے لیے اگر کوئی شاعر مزاج زبان کھولتا تو نہ معلوم آسمان و زمین کے کتنے قلابے ملا دیتا یا اس گنوار جیسے بدبخت اور گستاخ کے ہجو کرنے پر آتا تو خدا جانے کیا کچھ کہتا مگر رسول خدا کی زبان سے اس شہید کے حق میں جو کلمات مدحیہ نکلے وہ صرف یہ تھے ''عـمـل قليل و اجر كثير'' اس نے عمل گو تھوڑا کیا تھا مگر ثواب بہت پایا اور اس گستاخ کے حق میں جو کلمات ارشاد ہوئے وہ بھی صرف یہ ہیں جو اس وقت آپ کے سامنے موجود ہیں- ان دونوں مقامات پر لسانِ نبوت کے کانٹے پر تلے ہوئے کلمات دیکھئے تو آپ کو معلوم ہو گا کہ یہ استقامت وتمکین سے لبریز کلمات ایسے سمندر کے موتی ہیں جس میں ہواؤں کے طوفان خیز تموج سے بھی کوئی ادنیٰ جنبش نہیں ہوتی- ہم اس حقیقت کو جابجا واضح کریں گے اور آپ ہر جگہ اس کو پورے طور پر سمجھنے کی کوشش کیجئے گا کہ روزمرہ کی گفتگو' دن رات کی ان معمولی واقعات میں جن کو انسان کوئی اہمیت نہیں دیتا انبیاء علیہم السلام کا انداز بیان کیا رہتا ہے اس کے بعد آپ مجبور ہو جائیں گے کہ ان نفوسِ قدسیہ کی صداقت و امانت' علو ہمت وفکر اور ان کی بنی نوعِ انسانی کے ساتھ یکساں ہمدردی پر پورا یقین کر لیں-

## الذین وفد و اعلی النبی ﷺ من العرب للسوال عن الاسلام و الایمان

### (۱) وفادۃ ضمام بن ثعلبہ

(۲۳۰) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِکٍؓ قَالَ کُنَّا قَدْ نُهِیْنَا اَنْ نَسْأَلَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ عَنْ شَیْءٍ فَکَانَ یُعْجِبُنَا اَنْ یَجِیْءَ الرَّجُلُ مِنْ اَهْلِ الْبَادِیَةِ الْعَاقِلُ فَیَسْأَلُهُ وَ نَحْنُ نَسْمَعُ فَجَاءَ رَجُلٌ مِنْ اَهْلِ الْبَادِیَةِ فَقَالَ یَا مُحَمَّدُ اَتَانَا رَسُوْلُکَ فَزَعَمَ لَنَا اَنَّکَ تَزْعُمُ اَنَّ اللّٰهَ اَرْسَلَکَ قَالَ صَدَقَ قَالَ فَمَنْ خَلَقَ السَّمَاءَ قَالَ اللّٰهُ قَالَ فَمَنْ خَلَقَ الْاَرْضَ قَالَ اللّٰهُ قَالَ فَمَنْ نَصَبَ هٰذِهِ الْجِبَالَ وَ جَعَلَ فِیْهَا مَا جَعَلَ قَالَ اللّٰهُ قَالَ فَبِالَّذِیْ خَلَقَ السَّمَاءَ وَ خَلَقَ الْاَرْضَ وَ نَصَبَ هٰذِهِ الْجِبَالَ اللّٰهُ اَرْسَلَکَ قَالَ نَعَمْ قَالَ فَزَعَمَ رَسُوْلُکَ اَنَّ عَلَیْنَا خَمْسَ صَلَوَاتٍ فِیْ یَوْمِنَا وَ لَیْلَتِنَا قَالَ صَدَقَ قَالَ فَبِالَّذِیْ اَرْسَلَکَ اَللّٰهُ اَمَرَکَ بِهٰذَا قَالَ نَعَمْ قَالَ فَزَعَمَ رَسُوْلُکَ اَنَّ عَلَیْنَا زَکَاةً فِیْ اَمْوَالِنَا قَالَ صَدَقَ قَالَ فَبِالَّذِیْ اَرْسَلَکَ

## ان وفود کا ذکر جو اسلام و ایمان کی تحقیق کے لیے آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے

### (۱) ضمام بن ثعلبہ کی آمد

(۲۳۰) انس بن مالکؓ روایت فرماتے ہیں کہ ہمیں (قرآن میں) اس بات سے روکا گیا تھا کہ ہم آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے بے ضرورت سوال کیا کریں اس لیے (ہم خود نہ پوچھتے اور) یہ پسند کیا کرتے تھے کہ کہیں کوئی جنگل کا رہنے والا سمجھدار آدمی آنکلے اور وہ آپؐ سے پوچھے اور ہم سنیں، اتفاقاً ایک گنوار شخص آیا اور بولا اے محمدؐ آپ کا قاصد ہمارے پاس آیا تھا اس نے ہم سے کہا کہ آپ کو اس بات کا یقین ہے کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کو اپنا پیغمبر بنا کر بھیجا ہے، آپؐ نے فرمایا اس نے سچ کہا- پھر اس نے پوچھا آسمان کس نے بنایا ہے؟ آپؐ نے فرمایا اللہ تعالیٰ نے- اس نے کہا زمین کو؟ آپؐ نے فرمایا اللہ تعالیٰ نے- اس نے کہا اچھا تو ان پہاڑوں کو کس نے قائم کیا اور ان میں قسم قسم کی چیزیں کس نے بنائیں؟ آپؐ نے فرمایا اللہ تعالیٰ نے- (یہ سن کر) وہ بولا اُسی کی قسم ہے جس نے آسمان وزمین بنایا اور ان پہاڑوں کو قائم کیا سچ بتایئے کیا واقعی اللہ تعالیٰ نے آپ کو رسول بنایا ہے آپؐ نے فرمایا ہاں پھر اس نے کہا آپؐ کے قاصد نے ہم سے یہ بھی کہا تھا کہ شب وروز میں ہمارے ذمہ پانچ نمازیں فرض ہیں- آپؐ نے فرمایا سچ کہا (یہ سن کر) وہ کہنے لگا اس ذات کی قسم جس نے آپ کو پیغمبر بنایا ہے سچ بتایئے کیا واقعی اللہ تعالیٰ نے آپ کو اس کا حکم دیا ہے آپؐ نے فرمایا ہاں پھر اس نے کہا اس ذات کی قسم جس نے آپ کو پیغمبر بنایا ہے ٹھیک بتایئے کیا اللہ تعالیٰ نے آپ کو اس کا حکم دیا ہے؟ آپؐ نے فرمایا ہاں- پھر اس نے کہا آپؐ

---

(۲۳۰) * مؤرخین کو ضمام بن ثعلبہ کی آمد کے سال میں اختلاف ہے- ابن اسحٰق اور ابوعبیدہ وغیرہ کی رائے ہے کہ یہ ۹ھ میں آئے ہیں- واقدی ۵ھ میں فرماتے ہیں مگر محققین نے اس کو تسلیم نہیں کیا- دوسرا اختلاف ان کے اسلام کے بارے میں ہے امام بخاریؒ وغیرہ کا میلانِ خاطر اس طرف ہے کہ جس وقت آپؐ کا قاصد پہنچا تھا یہ اسی وقت مسلمان ہو چکے تھے اور اب ان کا مقصد صرف اس کی تصدیق کرنا تھا- قرطبی کا رجحان اس طرف ہے کہ یہ یہاں آکر مسلمان ہوئے ہیں- ہماری رائے ناقص میں ان کے دل میں صداقت اسلام کا سکہ تو پہلے ہی قائم ہو چکا تھا لیکن باضابطہ مسلمان آپؐ کی خدمت میں حاضر ہو کر ہی ہوئے ہیں "امنت بما جئت بہ" کا ترجمہ ہم نے امام بخاریؒ کی رائے کے مطابق کیا ہے- ہماری گذارش کے مطابق یہ الفاظ اپنے ظاہر پر رہیں گے- ← ....

اَللّٰہُ اَمَرَکَ بِھٰذَا قَالَ نَعَمْ قَالَ وَ زَعَمَ رَسُوْلُکَ اَنَّ عَلَیْنَا صَوْمَ شَھْرِ رَمَضَانَ فِیْ سَنَتِنَا قَالَ نَعَمْ صَدَقَ قَالَ فَبِالَّذِیْ اَرْسَلَکَ اَللّٰہُ اَمَرَکَ بِھٰذَا قَالَ نَعَمْ قَالَ وَ زَعَمَ رَسُوْلُکَ اَنَّ عَلَیْنَا حَجَّ الْبَیْتِ مَنِ اسْتَطَاعَ اِلَیْہِ سَبِیْلًا قَالَ صَدَقَ قَالَ ثُمَّ وَلّٰی فَقَالَ وَ الَّذِیْ بَعَثَکَ بِالْحَقِّ نَبِیًّا لَا اَزِیْدُ عَلَیْھِنَّ شَیْئًا وَ لَا اَنْقُصُ مِنْھُنَّ شَیْئًا فَقَالَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ لَئِنْ صَدَقَ لَیَدْخُلَنَّ الْجَنَّۃَ

(رواہ احمد و الشیخان و ابوداؤد)

کے قاصد نے یہ بھی کہا تھا کہ ہمارے ذمہ ایک سال میں ماہ رمضان کے روزے ہیں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہاں اس نے سچ کہا- پھر اس نے کہا اس ذات کی قسم جس نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو پیغمبر بنایا ہے کیا اللہ تعالیٰ نے آپ کو اس کا حکم دیا ہے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہاں- پھر اس نے کہا آپؐ کے قاصد کا یہ بھی خیال ہے کہ ہم میں جس کے پاس سواری اور توشہ سفر مہیا ہو اس پر بیت اللہ کا حج کرنا بھی فرض ہے آپ نے فرمایا اس نے سچ کہا- راوی کہتا ہے کہ یہ سوالات کر کے اس شخص نے پشت پھیری اور کہا' تو اس ذات کی قسم ہے جس نے آپ (صلی اللہ علیہ وسلم) کو سچا نبی بنایا ہے میں ان باتوں پر کچھ کم و بیشی نہ کروں گا- آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اگر یہ سچ کہتا ہے تو یقیناً جنت میں جائے گا-

(احمد' بخاری شریف و مسلم شریف' ابوداؤد)

وعنه فی روایة اخری بنحو ھذا و زاد قَالَ الرَّجُلُ اٰمَنْتُ بِمَا جِئْتَ بِہٖ وَ اَنَا رَسُوْلُ مَنْ وَّرَائِیْ مِنْ قَوْمِیْ قَالَ وَ اَنَا ضِمَامُ بْنُ ثَعْلَبَۃَ اَخُوْبَنِیْ سَعْدِ بْنِ بَکْرٍ

حضرت انسؓ سے یہی مضمون ایک اور طریقہ سے بھی مروی ہے اس میں یوں ہے- اس شخص نے کہا جو دین آپ لائے ہیں' میں اس کو قبول کر چکا ہوں اور میں اپنی قوم کا قاصد ہوں جو میرے پیچھے ہے- میرا نام ضمام بن ثعلبہ ہے اور میں بنو سعد بن بکر کا بھائی ہوں-

---

☜ ....حافظ ابن رجب حنبلیؒ نے روایت مذکورہ میں ''و شرائع الاسلام کلھا'' کے الفاظ بھی پیش کئے ہیں یعنی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز روزے کے سوا کل احکام اسلام ان کے سامنے بیان کر دیئے تھے اس پر مسند امام احمد سے ان کا یہ جواب نقل کیا ہے- وساؤدی ھذہ الفرائض و اجتنب ما نھیتنی عنه لا ازید و لا انقص- (میں ان تمام فرائض کو ضرور ادا کروں گا اور جن جن باتوں سے آپ نے روکا ہے ان سے احتراز رکھوں گا اور اس پر زیادتی' کمی کچھ نہیں کروں گا) ان الفاظ کے بعد کیا شبہ ہو سکتا ہے کہ ضمام نے پورے دین پر عمل کرنے کا عہد کیا تھا- حافظ ابن حجرؒ نے ابو ہریرہؓ کی روایت میں اتنی بات اور نقل کی ہے فاماھذہ الھناة فو الله انا کنا نتنزہ عنھا فی الجاھلیة یعنی الفواحش- (یعنی رہ گئیں یہ بے حیائی کی حرکتیں تو ان سے تو ہم کفر کے زمانہ میں بھی بچا کرتے تھے) کس قدر تعجب خیز ہے کہ ضمام کی اس سلامت فطرت اور ان کے اس تفصیلی جواب کے بعد بھی صرف لاازیـــد (میں اور اعمال نہیں کروں گا) کے ایک لفظ سے یہ خیال قائم کر لیا جائے کہ انہوں نے ان چند احکام نہ کرنے کے سوا بقیہ احکام نہ کرنے کا قصد کر لیا تھا اول تو یہ ایک نو مسلم شخص تھے ان کے نزدیک کل دین اتنا ہی تھا جتنا اس وقت ان کے سامنے آ گیا تھا- جس حصہ کا اب تک انہیں علم ہی نہ تھا- اس کے کرنے نہ کرنے کا وہ کیسے قصد کر سکتے تھے- دوم ہمارے نزدیک جو الفاظ انہوں نے یہاں استعمال کیے تھے وہ امتثالِ امر کے لیے زیادہ سے زیادہ یہاں ☜ ....

(۲۳۱) عَنْ طَلْحَةَ بْنِ عُبَيْدِ اللّٰهِ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ جَاءَ اَعْرَابِيٌّ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ مَا الْاِسْلَامُ قَالَ خَمْسُ صَلَوَاتٍ فِيْ يَوْمٍ وَ لَيْلَةٍ قَالَ هَلْ عَلَيَّ غَيْرُهُنَّ قَالَ لَا وَ سَاَلَهُ عَنِ الصَّوْمِ قَالَ صِيَامُ رَمَضَانَ قَالَ هَلْ عَلَيَّ غَيْرُهُ قَالَ لَا قَالَ وَ ذَكَرَ الزَّكَاةَ قَالَ هَلْ عَلَيَّ غَيْرُهَا قَالَ لَا قَالَ وَ اللّٰهِ لَا اَزِيْدُ عَلَيْهِنَّ وَ لَا اَنْقُصُ مِنْهُنَّ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَدْ اَفْلَحَ اِنْ صَدَقَ.

(رواه احمد و الشيخان و ابوداؤد و غيرهم. وفي كتاب الحيل من البخاري الا ان تطوع و فيه بعد ذكر الصلوة و الزكوة فاخبره بشرائع الاسلام قال و الذي اكرمك لا اتطوع شيئا و لا انقص مما فرض الله علي شيئا)

(۲۳۱) طلحہ بن عبید اللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک گنوار آدمی آپؐ کے پاس آیا اور اس نے پوچھا یا رسول اللہ اسلام کی تفصیل بتایئے- آپؐ نے فرمایا شب و روز میں پانچ نمازیں' اس نے عرض کیا اس کے سوا میرے ذمہ کچھ اور نمازیں بھی ہیں آپؐ نے فرمایا کچھ نہیں- راوی کہتا ہے پھر اس نے روزہ کے متعلق دریافت کیا آپؐ نے فرمایا رمضان کے روزے- اس نے کہا ان کے سوا میرے ذمہ کچھ اور روزے بھی ہیں؟ فرمایا کچھ نہیں- راوی کہتا ہے اس نے زکوٰۃ کا بھی ذکر کیا اور دریافت کیا کہ میرے ذمہ زکوٰۃ کے سوا بھی کچھ اور دینا ضروری ہے؟ فرمایا کچھ نہیں- اس نے کہا خدا کی قسم ہے کہ میں ان باتوں پر کچھ کم و بیشی نہ کروں گا- آپؐ نے فرمایا اگر اس نے سچ کہا ہے تو کامیاب ہوگیا (مسند احمد شیخین وغیرہم امام بخاریؒ نے کتاب الحیل میں آپ کے جواب میں اتنا اور روایت فرمایا ہے کہ تجھ پر اور کچھ فرض نہیں مگر ہاں اگر تو اپنی طرف سے خود کرنا چاہے- نماز اور زکوٰۃ کے بعد راوی یہ بھی نقل کرتا ہے کہ آپؐ نے اس کو اسلام کے اور احکام بھی سکھائے اور آخر میں یہ بھی ہے کہ خدا کی قسم جس نے آپ کو بزرگ بنایا ہے نہ تو میں اپنی طرف سے کچھ اور اضافہ کروں گا اور نہ ان باتوں میں جو اللہ تعالیٰ نے مجھ پر فرض کی ہیں کوئی کمی کروں گا-

---

؎.... تاکیدی الفاظ تھے- بے کم و کاست پورا کرنا اردو میں بھی ایک عام محاورہ ہے جو کسی کام کو پورا پورا ادا کرنے کے موقعہ پر مستعمل ہے- پس ان کے اس لفظ سے یہ نتیجہ اخذ کرنا کہ انہوں نے ان چند احکام کے سوا اور احکام پر عمل نہ کرنے کا عہد کیا تھا- الفاظ پر بے جا جمود ہے پھر اس کے جواب کے درپے ہونا اور بے جا در دسری ہے-

(۲۳۱) * اس روایت میں ''لا ازید'' کے بجائے ''لا اتطوع'' کا لفظ شارحین کے لیے ایک اور مشکل کا موجب بن گیا ہے اس لفظ سے ان کو یہ شبہ ہوگا ہے کہ اس اعرابی نے شاید عبادات نافلہ نہ کرنے کا عہد بھی کیا تھا- ہمارے نزدیک یہ صرف لفظی تفنن ہے اور ''لا انقص'' کے تقابل کی وجہ سے صاف ظاہر ہے کہ اس کی اصل مراد اس لفظ سے بھی وہی ''لا ازید'' کا مفہوم تھا لہٰذا محض لفظی تفنن سے نئے نئے نتائج پیدا نہ کیے جائیں اور اگر تسلیم بھی کر لیا جائے جب بھی ایک نومسلم پر صرف اس کی تعبیر کی وجہ سے مواخذہ نہیں کیا جا سکتا-

(۲) و فادة معاویه بن حیدة

(۲۳۲) عَنْ مُعَاوِيَةَ بْنِ حَيْدَةَؓ قَالَ اَتَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ (صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ) وَ اللّٰهِ مَا اَتَيْتُكَ حَتّٰى حَلَفْتُ اَكْثَرَ مِنْ عَدَدِ اُوْلَاءِ اَنْ لَا اٰتِيَكَ وَ لَا اٰتِيَ دِيْنَكَ وَ جَمَعَ بَهْزٌ بَيْنَ كَفَّيْهِ (و فی روایة حَتّٰى حَلَفْتُ عَدَدَ اَصَابِعِيْ هٰذِهِ اَنْ لَّا اٰتِيَكَ وَ لَا اٰتِيَ دِيْنَكَ) وَ اِنِّيْ قَدْ جِئْتُ اِمْرَءً لَا اَعْقِلُ شَيْئًا اِلَّا مَا عَلَّمَنِيَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ وَ رَسُوْلُهٗ وَ اِنِّيْ اَسْأَلُكَ بِوَجْهِ اللّٰهِ بِمَ بَعَثَكَ رَبُّنَا اِلَيْنَا قَالَ بِالْاِسْلَامِ قَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ وَ مَا اٰيَةُ الْاِسْلَامِ (و فی روایة ما الاسلام) قَالَ اَنْ تَقُوْلَ اَسْلَمْتُ وَ جْهِيْ وَ تَخَلَّيْتُ وَ تُقِيْمَ الصَّلٰوةَ وَ تُؤْتِيَ الزَّكَاةَ وَ كُلُّ مُسْلِمٍ عَلٰى مُسْلِمٍ مُحَرَّمٌ اَخَوَانِ نَصِيْرَ انِ لَا يَقْبَلُ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ مِنْ مُشْرِكٍ يُشْرِكُ بَعْدَ مَا اَسْلَمَ عَمَلًا اَوْ يُفَارِقُ الْمُشْرِكِيْنَ اِلَى الْمُسْلِمِيْنَ مَالِيْ

(۲) معاویہ بن حیدہ کی آمد

(۲۳۲) بہز بن حکیم اپنے دادا معاویہ بن حیدہ سے روایت کرتے ہیں کہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خدا کی قسم میں آپؐ کی خدمت میں حاضر نہیں ہوا مگر جب کہ ان انگلیوں کی گنتی سے زیادہ مرتبہ یہ قسم کھا چکا تھا کہ نہ تو میں آپؐ کے پاس آ کر پھٹکوں گا اور نہ آپؐ کا دین اختیار کروں گا ''بہز'' نے اپنی دونوں مٹھیاں جمع کر کے (دس کے عدد کی طرف اشارہ کیا اور ایک روایت میں لفظ اولاء کی بجائے ''اصابعی هذه'' (ان انگلیوں کے) کا لفظ ہے اور میں آپ کی خدمت میں ایک ایسا شخص آیا ہوں جو قطعاً بے علم اور یکسر نا سمجھ ہے بس وہی جانتا ہے جو خدا اور خدا کا رسول اس کو بتا دے- میں خدا کا واسطہ دے کر آپؐ سے پوچھتا ہوں کہ ہمارے پروردگار نے آپؐ کو ہمارے پاس کیا کیا احکام دے کر بھیجا ہے؟ آپؐ نے فرمایا (سب سے پہلے) اسلام کا حکم دیا ہے- اس نے عرض کیا اسلام کی نشانی کیا ہے (ایک روایت میں ہے اسلام کیا چیز ہے) آپؐ نے فرمایا اسلام یہ ہے کہ تو یہ اقرار کرے کہ میں اپنے آپ کو اللہ کے سپرد کر چکا اور شرک و کفر سب چھوڑ چکا' نماز پڑھے' زکوٰۃ دے' ہر مسلمان دوسرے مسلمان کے لیے قابل احترام ہے' مسلمان باہم بھائی بھائی ہیں ایک دوسرے کا مددگار رہنا چاہیے جو مشرک اسلام لانے کے بعد پھر شرک کرے اس کا کوئی عمل قبول نہیں ہوتا جب تک کہ وہ ان کو چھوڑ کر

---

(۲۳۲) * بہز بن حکیم کی اس روایت میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اسلام کے چند ایسے احکام کا بھی ذکر فرمایا ہے جن کا عام روایات میں ذکر نہیں ہے- اصل بات یہ ہے کہ شریعت کے تمام احکام پر عمل کرنا اسلام کے مفہوم میں داخل ہے- اکثر احادیث میں آپؐ نے صرف ارکانِ اسلام پر کفایت کی ہے اور حسب موقعہ ومحل کہیں کہیں اسلام کے کچھ اور اہم احکام بھی بیان فرما دیئے ہیں- اس حدیث میں اسلام کی جو تشریح کی گئی ہے وہ خلیل اللہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کے الفاظ سے ملتی جلتی ہے انہوں نے بھی خدا کی پوری پوری حکم برداری کے بعد ''و ما انا من المشركين'' فرمایا تھا اور یہاں بھی ''تخلیت'' کا لفظ آیا ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اسلام میں جس شدت کے ساتھ شریعت پر عمل کا عہد کرنا ضروری ہے اسی شدت کے ساتھ کفر و شرک سے دور رہنے کا عہد بھی ضروری ہے- شریعت کے فرائض و واجبات میں سستی کرنا فسق ہے اور خلافِ شریعت میں شدت اختیار نہ کرنا مداہنت ہے ایمان یہ ہے کہ صرف ایک اللہ تعالیٰ کو معبود سمجھے اور ساتھ ہی معبودانِ باطل کے متعلق یہ یقین بھی کرے کہ ان میں معبودیت کی ایک شمہ برابر بھی اہلیت نہیں وہ سب کے سب اللہ تعالیٰ کے دربار ﷲ ....

اُمسِکُ بِحُجَزِکُم عَنِ النَّارِ اَلا اِنَّ رَبِّیْ دَاعِیَّ وَ اِنَّهٗ سَائِلٌ هَلْ بَلَّغتَ عِبَادِیْ وَ اَنَا قَائِلٌ لَهٗ رَبِّ قَدْ بَلَّغْتُهُمْ اَلا فَلْیُبَلِّغِ الشَّاهِدُ مِنْکُمُ الْغَائِبَ. ثُمَّ اِنَّکُم مَدْعُوُّوْنَ وَ مُفَدَّمَةٌ اَفْوَاهُکُمْ بِالْفِدَامِ وَ اِنَّ اَوَّلَ مَا یُبِیْنُ (و فی روایة یُتَرجِمُ) قَالَ وَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ بِیَدِهٖ عَلٰی فَخِذِهٖ (و فی روایة ثم اِنَّ اَوَّلَ مَا یُبِیْنُ عَنْ اَحَدِکُمْ لَفَخِذُهٗ وَ کَفُّهٗ) قَالَ قُلْتُ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ (صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ) هٰذَا دِیْنُنَا قَالَ هٰذَا دِیْنُکُمْ وَ اَیْنَمَا تُحْسِنْ یَکْفِکَ.

(رواه احمد و الحاکم و قال صحیح الاسناد و اقره الذهبی. و اخرجه النسائی مختصرا)

پھر مسلمانوں کے گروہ میں شامل نہ ہو جائے۔ یہ کیا بات ہے کہ میں تو تمہاری کمر پکڑ پکڑ کر تمہیں دوزخ کی آگ سے بچا رہا ہوں (اور تم ایک نہیں مانتے) سن لو میرا پروردگار (قیامت کے دن) مجھے بلائے گا اور مجھ سے یقیناً یہ سوال کرے گا کہ آپ نے میرے بندوں کو تبلیغ کر دی؟ میں عرض کروں گا پروردگار! کر دی۔ سن لو تم میں جو لوگ یہاں موجود ہیں وہ میرا پیغام ان کو بھی پہنچا دیں جو یہاں موجود نہیں پھر تم کو بھی بلایا جائے گا اور تمہارے منہ پر کپڑا لگا دیا جائے گا۔ (تا کہ غلط بات نہ بول سکو) پھر سب سے پہلے انسان، کا جو حصہ بیان کرنا شروع کرے گا (اور ایک روایت میں ترجمانی کا لفظ ہے) راوی کہتا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے ہاتھ سے اپنی ران کی طرف اشارہ کر کے بتایا (کہ وہ حصہ یہ ہو گا) دوسری روایت میں ہے کہ سب سے پہلے تمہاری طرف سے جسم کا جو حصہ بولے گا وہ تمہاری ران اور تمہارے ہاتھ ہوں گے۔ میں نے کہا یا رسول اللہ بس ہمارا دین یہ ہے آپؐ نے فرمایا ہاں یہ تو تمہارا دین ہے پھر بھلائی جہاں بھی کرو گے کافی ہو گی۔

---

؎ ....میں ہمہ وقت مقہور و ذلیل ہیں چنانچہ ضمام جب آپؐ کی خدمت سے رخصت ہو کر اپنی قوم کے پاس پہنچے تو سب سے پہلے جو الفاظ ان کے منہ سے نکلے وہ یہ تھے ''بئست اللات و العزٰی'' لات وعزیٰ دونوں ذلیل وخوار ہیں دیکھو شرح مواہب ؎

از یکے گو وز ہمہ یکسوئے باش　　یک دل و یک قبلہ و یک روئے باش

پس اگر حریم معبودیت میں ایک اللہ تعالیٰ کی ذات پاک کے سوا کسی غیر کے لیے کوئی ادنیٰ گنجائش باقی ہے تو یہ ایمان نہیں ہے ایمان و اسلام یہ ہے کہ باطن میں ایک اللہ کے سوا کسی غیر کی معبودیت اور قانونِ شریعت کے سوا کسی اور قانون پر راضی ہونے کی گنجائش باقی نہ رہے۔ رضینا بالله ربا و بالاسلام دینا کا مفہوم یہی ہے۔ با مسلماں اللہ اللہ با برہمن رام رام کا مطلب یہ ہے کہ ابھی تک قلب میں کفر کی طرف میلان باقی ہے اسلام مسلمان کے ظاہر و باطن کے ساتھ کفر کا کوئی تسمہ لگا رکھنا نہیں چاہتا۔ اسلام اس وقت تک حاصل نہیں ہو سکتا جب تک کہ ''و ما انا من المشرکین'' کا نعرہ نہ لگا دیا جائے۔ الوہیت کے مقام میں ایک اللہ کے سوا بقیہ تمام معبودوں کو ذلیل سمجھنا دوسروں کی تذلیل نہیں بلکہ مقام الوہیت کی تعظیم ہے' قانونِ شریعت کے سوا باطل قوانین کو دستور العمل بننے کے ناقابل سمجھنا۔ دوسرے قوانین کی توہین نہیں بلکہ شریعت کا ایک حق ہے۔ اس کا مطلب یہ نہیں ہے کہ اسلام آپ کو دوسرے معبودوں کی تذلیل یا دوسرے مذاہب کی توہین کرنے کی دعوت دیتا ہے بلکہ مطلب یہ ہے کہ کسی سچائی کی سچائی ہونے پر آپ کو پورا پورا یقین اسی وقت حاصل ہو سکتا ہے جب کہ باطل کے باطل ہونے کا بھی آپ کو پورا پورا یقین ہو جائے اگر آپ کے قلب میں باطل پر بھی صداقت کا شبہ پڑ سکتا ہے تو اس کا مطلب یہ ہے کہ آپ حق و باطل کو ابھی تک ٹھیک طور پر پہچانتے ہی نہیں۔ اسلام عقیدہ کے باب میں کوئی لچک نہیں رکھتا۔ ہاں جب دنیا کے ساتھ معاملات کا نمبر آتا ہے تو وہ اس میں بڑی سے بڑی رواداری کی بھی تعلیم دیتا ہے اور یہی و جادلهم بالتی هی احسن کا مفہوم ہے۔ منہ پر کپڑا لگانا حقیقتاً نہیں ہے بلکہ قرآن کریم کی اس آیت کی طرف اشارہ ہے ﴿اَلْیَوْمَ نَخْتِمُ عَلٰی اَفْوَاهِهِمْ وَ تُکَلِّمُنَا اَیْدِیْهِمْ. الآیه.﴾ (یٰس: ۶۵) آج ہم ان کے منہ پر مہر کر دیں گے اور ہم سے ان کے ہاتھ اور پیر تمام واقعات جو انہوں نے کیے تھے وہ خود بتائیں گے۔

## (۳) و فادة ابی رزین العقیلی

(۲۳۳) عَنْ اَبِیْ رَزِیْنِ الْعُقَیْلِیِّ قَالَ اَتَیْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَقُلْتُ یَارَسُوْلَ اللّٰهِ (صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ) مَاالْاِیْمَانُ قَالَ اَنْ تَشْهَدَ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِیْکَ لَهٗ وَ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَ رَسُوْلُهٗ وَ اَنْ یَکُوْنَ اللّٰهُ وَ رَسُوْلُهٗ اَحَبَّ اِلَیْکَ مِمَّا سِوَاهُمَا وَ اَنْ تُحْرَقَ بِالنَّارِ اَحَبَّ اِلَیْکَ مِنْ اَنْ تُشْرِکَ بِاللّٰهِ وَ اَنْ تُحِبَّ غَیْرَ ذِیْ نَسَبٍ لَاتُحِبُّهٗ اِلَّا لِلّٰهِ عَزَّوَجَلَّ فَاِذَا کُنْتَ کَذٰلِکَ فَقَدْ دَخَلَ حُبُّ الْاِیْمَانِ فِیْ قَلْبِکَ کَمَا دَخَلَ حُبُّ الْمَاءِ لِلظَّمْاٰنِ فِی الْیَوْمِ الْقَائِظِ قُلْتُ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ کَیْفَ لِیْ بِاَنْ اَعْلَمَ اَنِّیْ مُؤْمِنٌ قَالَ مَا مِنْ اُمَّتِیْ اَوْ هٰذِهِ

## (۳) ابورزین عقیلی کی آمد

(۲۳۳) ابورزین عقیلی رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت کرتے ہیں کہ میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کی یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایمان کی حقیقت کیا ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اس بات کی گواہی دے کہ معبود کوئی نہیں مگر اللہ جو اکیلا ہے اور اس کا کوئی شریک نہیں محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) بلاشبہ اس کے بندہ اور اس کے رسول ہیں' اللہ اور اس کا رسول تجھ کو تمام ماسویٰ سے زیادہ محبوب ہو جائیں اور آگ میں جل کر خاک ہو جانا اللہ تعالیٰ کے شریک ٹھہرانے سے زیادہ پسند ہو جائے اور جن شخصوں سے رشتہ ونسب کا کوئی تعلق بھی نہ ہو ان سے اللہ ہی کے نام پر محبت ہو جائے- جب یہ علامات پائی جائیں تو (سمجھ لینا کہ) اب تمہارے دل میں ایمان کی محبت ایسی سما گئی ہے جیسے سخت گرمی میں پیاسے کے دل میں پانی کی محبت- میں نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں یہ بات کیسے سمجھوں کہ اب میں مؤمن کامل ہو گیا- آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میری امت میں کوئی شخص ایسا نہیں ہے یا یہ فرمایا کہ اس

---

(۲۳۳) ٭ حدیث مذکور میں پیاسے اور پانی کی تشبیہ میں اس حقیقت کی طرف اشارہ ہے کہ انسان کا باطن جب ایمان کے رنگ سے رنگین ہو جاتا ہے تو اب اس کی محبت صرف عقلی نہیں رہتی بلکہ تقاضاءِ طبیعت بن جاتی ہے-نفس کو جو راحت وسرور اپنی طبعی مرغوبات میں اور جو کراہت ونفرت طبعی مکروہات میں محسوس ہوا کرتی ہے وہی راحت وسرور ایک مؤمن کامل کو شریعت کی اتباع میں اور وہی نفرت وکراہت اس کی مخالفت میں محسوس ہونے لگتی ہے یہاں تک کہ احکام شریعت کی محبت اور اس کے خلاف سے نفرت اختیاری نہیں رہتی- اسی کی طرف آیت ذیل میں اشارہ کیا گیا ہے-

﴿وَ لٰکِنَّ اللّٰهَ حَبَّبَ اِلَیْکُمُ الْاِیْمَانَ وَ زَیَّنَهٗ فِیْ قُلُوْبِکُمْ وَ کَرَّهَ اِلَیْکُمُ الْکُفْرَ وَ الْفُسُوْقَ وَ الْعِصْیَانَ﴾ (الحجرات: ۷)

''یعنی خدا کا یہ بڑا انعام ہے کہ اس نے ایمان کی محبت تمہارے دلوں میں ڈال دی ہے اور اس کو تمہارے دلوں کی زینت بنا دیا ہے اور کفر فسق اور نافرمانی کی نفرت بٹھا دی ہے-''

حافظ ابن تیمیہؒ فرماتے ہیں کہ مؤمن کے لیے صرف کفر سے نفرت کرنا کافی نہیں بلکہ فسق اور خدا کی نافرمانی سے نفرت کرنا بھی ضروری ہے- گناہ کی چند قسمیں ہیں جن میں کفر تو سب سے بڑا گناہ ہے- دوسری قسم فسق ہے یہ کفر سے ہلکا ہے- معصیت درمیانی چیز ہے- نہ ہمیشہ فسق ہوتی ہے نہ کفر زیادہ ترقی کر جائے تو کفر تک جا سکتی ہے اور اس سے کچھ کم رہے تو فسق بھی ہو سکتی ہے- اسی لیے معصیت ☜ .....

اَلْاُمَّۃِ عَبْدٌ یَعْمَلُ حَسَنَۃَ فَیَعْلَمُ اَنَّھَا حَسَنَۃٌ وَ اَنَّ اللّٰہَ عَزَّوَجَلَّ جَازِیْہِ بِھَا خَیْرًا وَ لَا یَعْمَلُ سَیِّئَۃً فَیَعْلَمُ اَنَّھَا سَیِّئَۃٌ وَ اسْتَغْفَرَ اللّٰہَ عَزَّوَجَلَّ مِنْھَا وَ یَعْلَمُ اَنَّہٗ لَا یَغْفِرُ اِلَّا ھُوَ اِلَّا وَ ھُوَ مُؤْمِنٌ. (انفرد بہ احمد و فی اسنادہ سلیمان بن موسٰی و ثقہ قوم و ضعفہ اٰخرون)

امت میں کوئی اللہ کا بندہ ایسا نہیں ہے (راوی کا شک ہے) کہ جب نیکی کرے تو اس کو محسوس ہو کہ یہ نیکی ہے اور اس پر یقین رکھے کہ اللہ تعالیٰ اس کو ضرور بدلہ دے گا اور جب کوئی برائی کرے تو اسے محسوس ہو کہ یہ برائی ہے اور اللہ تعالیٰ سے استغفار کرے اور یہ یقین رکھے کہ بخشنے والا بجز اس کے کوئی نہیں تو یقیناً وہ شخص کامل مؤمن ہے۔

(اس حدیث کو احمد نے روایت کیا ہے)

## (۴) وفادۃ عبدالقیس

## وفد عبدالقیس کی آمد

(۲۳۴) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ اَنَّ وَفْدَ عَبْدِالْقَیْسِ لَمَّا قَدِمُوا الْمَدِیْنَۃَ عَلٰی رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ مِمَّنِ الْوَفْدُ اَوْ قَالَ الْقَوْمُ قَالُوْا رَبِیْعَۃَ قَالَ مَرْحَبًا بِالْوَفْدِ اَوْقَالَ الْقَوْمِ غَیْرَ خَزَایَا وَ لَا نَدَامٰی قَالُوْا یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ

(۲۳۴) ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ جب وفد عبدالقیس آپ کی خدمت میں مدینہ حاضر ہوا تو آپ نے پوچھا یہ وفد کس قبیلہ کا ہے یا قوم کا لفظ فرمایا (راوی کا شک ہے) انہوں نے جواب دیا قبیلہ ربیعہ کا۔ آپؐ نے فرمایا خوش آمدید (تم لوگ خوشی سے مسلمان ہو کر آئے ہو) اس لیے نہ دنیا میں رسوائی کی نوبت آئی نہ آخرت میں شرمندہ ہو گے انہوں نے عرض کیا یا رسول اللہ ہم بڑی دور و دراز مسافت طے کر کے آ رہے ہیں، ہمارے اور آپ کے درمیان کفارِ مضر کا یہ مشہور جنگ جو قبیلہ پڑتا ہے اس

---

ﷺ .... میں کبیرہ وصغیرہ کی تفصیل ہے۔ پس ایمان کی اتنی محبت کہ وہ قلوب کی زینت بن جائے اور کفر کی اتنی نفرت کہ وہ اپنے تمام انواع و اقسام کے ساتھ قابل نفرت ہو جائے اس کی علامت ہے کہ اب ایمان انسانی فطرت و مزاج کا جزء بن گیا ہے۔ آیت بالا میں اس طرف بھی اشارہ ہے کہ یہ نعمت کسبی نہیں، خدا کی دین کی بات ہے جسے چاہے دے دے۔

حافظ ابن تیمیہؒ نے محدثین کے مذاق پر یہ بھی تحریر کیا ہے کہ آیت میں کفر وفسق اور معصیت کی تفصیل کرنا اور ایمان میں فرائض و مستحبات وغیرہ کی تفصیل اختیار نہ کرنا اس طرف اشارہ ہے کہ ایمان دراصل ان تمام کے مجموعہ ہی کا نام ہے صرف تصدیق قلبی کا نام نہیں۔ پس ایمان کی محبت کے معنی تمام شریعت کی محبت ہیں۔ محدثین اعمال کو ایمان سے جدا کرنا نہیں چاہتے اور عملی دنیا کے لیے یہی نظریہ مفید بھی ہے۔ حقیقت ایمانیہ کا تجزیہ اور تحلیل کر کے اس کے اجزاء کی حیثیات اور مراتب میں بحث کرنا فقہ کے لحاظ سے گو اہم سہی لیکن عمل کے دائرہ میں یقیناً مفید نہیں ہے۔ (تفصیل کے لیے دیکھئے کتاب الایمان ص ۱۷)

(۲۳۴) ٭ یہ وفد آپؐ کی خدمت میں دو مرتبہ حاضر ہوا ہے ایک مرتبہ فتح مکہ سے پہلے ۵ ھ میں یا اس سے بھی قبل اس مرتبہ یہ کل تیرہ یا چودہ آدمی تھے جن کے نام فتح الباری میں مذکور ہیں پھر دوسری مرتبہ ۸ ھ یا ۹ ھ میں اس وقت یہ چالیس اشخاص مل کر آئے تھے۔ یہ لوگ بحرین کے باشندہ تھے۔ اسلام میں مسجد نبوی کے بعد سب سے پہلا جمعہ ان ہی کی مسجد میں قائم ہوا ہے۔ صحیح بخاری میں ہے اول جمعۃ جمعت بعد جمعۃ فی مسجد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فی مسجد عبدالقیس بجواثی من البحرین. آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی مسجد کے بعد سب سے پہلا جمعہ بحرین کے مقام جواثی میں عبدالقیس کی مسجد میں قائم ہوا ہے۔ ﷺ ....

اَتَیْنَاکَ مِنْ شُقَّةٍ بَعِیْدَةٍ وَ بَیْنَنَا وَ بَیْنَکَ هٰذَا الْحَیُّ مِنْ کُفَّارِ مُضَرَ وَ لَسْنَا نَسْتَطِیْعُ اَنْ تَاْتِیَکَ اِلَّا فِیْ شَهْرٍ حَرَامٍ فَاَخْبِرْنَا بِاَمْرٍ نَدْخُلُ بِهِ الْجَنَّةَ وَ نُخْبِرُبِهٖ مَنْ وَ رَائَنَا وَ سَاَلُوْا عَنِ الْاَشْرِبَةِ فَاَمَرَهُمْ بِاَرْبَعٍ وَ نَهَاهُمْ عَنْ اَرْبَعٍ اَمَرَهُمْ بِالْاِیْمَانِ بِاللّٰهِ قَالَ اَتَدْرُوْنَ مَا الْاِیْمَانُ بِاللّٰهِ قَالُوْا اَللّٰهُ وَ رَسُوْلُهٗ اَعْلَمُ قَالَ شَهَادَةُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَ اَنَّ مُحَمَّدًا رَسُوْلُ اللّٰهِ وَ اِقَامُ الصَّلٰوةِ وَ اِیْتَاءُ الزَّکٰوةِ وَ صَوْمُ رَمَضَانَ وَ اَنْ تُعْطُوا الْخُمُسَ مِنَ الْمَغْنَمِ وَ نَهَاهُمْ عَنِ

لیے ہم آپ کی خدمت میں صرف ان مہینوں میں حاضر ہو سکتے ہیں جن میں کفار کے نزدیک جنگ کرنا حرام ہے اس لیے ہمیں تو آپ کوئی ایسی مختصر بات بتا دیجئے جس پر عمل کر کے ہم جنت میں چلے جائیں اور جو لوگ ہم سے پیچھے رہ گئے ہیں ان کو بھی اس کی اطلاع کر دیں اور اسی کے ساتھ انہوں نے ان برتنوں کی بابت بھی پوچھا جن میں نبیذ بنائی جاتی تھی (کون سے استعمال میں لائے جا سکتے ہیں اور کون سے نہیں لائے جا سکتے) آپ نے ان کو چار باتوں کا حکم دیا اور چار باتوں سے روکا (۱) صرف اللہ پر ایمان لانے کا حکم دیا' یہ کہہ کر فرمایا جانتے بھی ہو اللہ پر ایمان لانا کس طرح ہوتا ہے انہوں نے عرض کیا اللہ تعالیٰ اور اس کا رسول ہی زیادہ واقف ہیں' فرمایا اس بات کی گواہی دینا کہ قابلِ عبادت کوئی نہیں مگر ایک اللہ تعالیٰ کی ذات اور یہ کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم اس کے پیغمبر ہیں' باقاعدہ نماز پڑھنا' زکوٰۃ'

---

☜ ....زرقانی نے شرح مواہب میں بیہقی سے نقل کیا ہے کہ ایک مرتبہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تمہارے پاس ابھی ایک قافلہ آنے والا ہے جو اہل مشرق میں سب سے بہتر ہے حضرت عمرؓ ان کے دیکھنے کے لیے کھڑے ہوئے تو انہیں ۱۳ آدمیوں کا ایک قافلہ آتا ہوا نظر پڑا انہوں نے ان کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی یہ بشارت سنائی پھر ان کے ساتھ ساتھ آپؐ کی خدمت میں آئے جب ان لوگوں نے دور سے آپؐ کو دیکھا تو بے تاب ہو گئے اور فرطِ اشتیاق سے اپنا سامان اسی طرح چھوڑ کر دیوانہ وار آپؐ کی خدمت میں دوڑ پڑے حاضر ہو کر آپ کا دست مبارک چومنے لگے- شیخ عبدالقیس جوان کے سردار تھے اگرچہ نوعمر تھے سب سے پیچھے رہ گئے تھے انہوں نے پہلے تو سب کے اونٹ باندھے پھر اپنا بکس کھول کر سفر کے کپڑے اتارے اور دوسرا سفید لباس پہنا پھر باطمینان آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور آپؐ کے دست مبارک کو بوسہ دیا- آدمی بدشکل تھے جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی طرف نظر اٹھائی تو انہوں نے عرض کیا یا رسول اللہ آدمی کی قیمت صرف اس کے ڈھانچے سے نہیں ہوتی اس کی قیمت صرف اس کے دو چھوٹے سے چھوٹے اعضا سے ہوتی ہے زبان اور دل- آپؐ نے فرمایا تم میں دو خصلتیں ہیں جن کو اللہ و رسول پسند کرتے ہیں دانائی اور بردباری انہوں نے عرض کیا یا رسول اللہؐ یہ خصلتیں مجھ میں پیدائشی ہیں یا میں نے اپنے کسب سے حاصل کی ہیں؟ فرمایا پیدائشی -

ان کی روایت میں عام طور پر حج کا ذکر نہیں ہے صرف بیہقی نے سنن کبریٰ کی کتاب الصیام میں "و تحجوا البیت الحرام" کا لفظ روایت کیا ہے ہے لیکن حافظ ابن حجرؒ نے اس کو شاذ قرار دیا ہے مسند امام احمد میں بھی ایک طریقے میں حج کا ذکر موجود ہے-

یہ بات آپ پہلے پڑھ چکے ہیں کہ اسلام کامل اور ایمان کامل بلحاظ مصداق جدا جدا دو چیزیں نہیں ان میں جو کچھ فرق ہے وہ صرف بلحاظ مفہوم ہے- وفد مذکور آپؐ کی خدمت میں ایمان و اسلام کا فرق دریافت کرنے کے لیے نہیں آیا تھا بلکہ صرف ایسا نظام عمل معلوم کرنے کے لیے آیا تھا جس پر وہ کاربند ہو کر نجات پا جائے اس لیے آپؐ نے ان کے سامنے ان کے سوال کے مطابق ایک مختصر نظام العمل بیان فرما دیا تھا لیکن حضرت جبرئیل علیہ السلام (جن کی حدیث آئندہ آ رہی ہے) اسلام و ایمان اور احسان کی جدا جدا حقیقتیں دریافت کرنے کے ☜ ....

الـدُّبَـاءِ وَ الْحنتم و النقيرو وَ الْمُزَفَّتِ قَالَ وَ رُبَّـمَـا قَـالَ الْـمُقَيَّرِ قَالَ احْفَظُوْ هُنَّ وَ اَخبِرُ وْ هُنَّ مَنْ وَّ رَاءَ كُمْ.

(رواه احمد و الشيخان وغيرهم)

دینا' ماہ رمضان کے روزے رکھنا اور مالِ غنیمت میں پانچواں حصہ بھی دیا کرو اور چار برتنوں کے استعمال سے منع کیا' دباء سے' حنتم سے' نقیر سے اور مزفت سے (ابن عباسؓ مزفت کے بجائے کبھی مقیر کہا کرتے تھے) اور فرمایا کہ ان باتوں کو یاد کرلو اور جو تم سے اس طرف مسلمان رہتے ہیں ان کو بھی ان باتوں کی خبر کردو۔

## (۵) وفادة ابن المنفتق

(۲۳۵) عَـنِ الْمُغِيْرَةِ بْنِ عَبْدِاللهِ الْيَشْكُرِىْ عَـنْ اَبِيْـهِ قَـالَ اِنْطَلَقْتُ اِلَى الْكُوْفَةِ لَاَجْلِبَ بِـغَالًا قَالَ فَاَتَيْتُ السُّوْقَ وَ لَمْ تَقُمْ قَالَ قُلْتُ لِـصَـاحِـبٍ لِىْ لَوْ دَخَلْنَا الْمَسْجِدَ وَ مَوْضِعُهُ يَـوْمَـئِذٍ فِىْ اَصْحَابِ التَّمرِ فَاِذَافِيْهِ رَجُلٌ مِنْ قَيْسٍ يُقَالُ لَهُ اِبْنُ الْمُنفَتِقِ وَ هُوَ يَقُوْلُ وَصَفَ لِـىْ رَسُوْلَ الـلّٰـهِ صَـلَّـى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَجُلٌ فَـطَـلَـبْتُـهُ بِـمِنًى فَقِيْلَ لِىْ هُوَ بِعَرَفَاتٍ فَانْتَهَيْتُ اِلَيْـهِ فَـزَاحَـمْـتُ عَـلَيْهِ فَقِيْلَ لِىْ اِلَيْكَ عَنْ

## (۵) ابن المنفتق کی آمد

(۲۳۵) مغیرہ بن عبداللہ یشکری اپنے والد عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ میں خچر خریدنے کے لیے کوفہ گیا' بازار پہنچا تو اس وقت تک بازار ٹھیک نہ لگا تھا' میں نے اپنے رفیق سے کہا اتنی دیر مسجد ہی میں چلیں اس وقت اس کی جگہ کھجور والوں کے محلّہ میں تھی' کیا دیکھتا ہوں کہ قبیلہ قیس کا ایک شخص بیٹھا ہوا تھا جس کو ابن المنفتق کہتے تھے' وہ یہ کہہ رہا تھا کہ ایک شخص نے مجھ سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا حلیہ مبارک بیان کیا میں نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو منیٰ میں تلاش کیا تو کسی نے کہا آپ صلی اللہ علیہ وسلم میدانِ عرفات میں ہیں' میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس پہنچا تو (بھیڑ بہت تھی اس لیے) زبردستی گھسنے لگا' مجھ سے کسی نے کہا آنحضرت صلی اللہ

---

☜ .... لیے آئے تھے ان کے سامنے کوئی مختصر اور مجمل نقشہ عمل بتانا ان کے سوال کا جواب نہیں ہوسکتا تھا اس لیے ان سے ہر ایک کی حقیقت جدا جدا بیان فرمانا چاہیے۔ خلاصہ یہ ہے کہ ان دو حدیثوں میں آپؐ نے دو منصبوں کے فرائض انجام دیئے ہیں یہاں ایک واعظ و مذکر کے اور حضرت جبرئیلؑ کی حدیث میں ایک مدرس و معلم کے' ایک مذکر و واعظ کا فرض علمی چھان بین نہیں وہ صرف عمل کی ترغیب دیتا ہے اور معلم کا فرض علمی مشکلات کو واضح اور صاف کرنا ہے۔ ان دو منصبوں کے لحاظ سے طریقہ تعبیر بدلنا بھی ضروری ہے اس لیے یہ شبہ نہ کرنا چاہیے کہ ایمان کی جو تشریح یہاں کی گئی ہے جبرئیل علیہ السلام کی حدیث میں وہی تشریح اسلام کی کیسے قرار دے دی گئی۔ بات یہ ہے کہ ایمان و اسلام کا پورا پورا مفہوم تو بلاشبہ حدیث جبرئیل ہی میں ادا کیا گیا ہے لیکن عملی دائرہ میں چونکہ ایمان و اسلام جدا چیزیں نہ تھیں اس لیے ضمام کی حدیث میں ان کی حقیقتوں پر جدا جدا روشنی ڈالنا غیر ضروری سمجھا گیا ہے۔

(۲۳۵) ✻ امام بخاریؒ نے باب فضل صلۃ الرحم میں اس روایت کو بیان کیا ہے اس کے الفاظ یہ ہیں فقال القوم ما له ما له فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم ارب ما له۔ یعنی جب لوگوں نے دیکھا کہ یہ شخص بھیڑ میں زبردستی گھسا آرہا ہے تو کہا ارے اسے کیا ہو گیا ہے آپؐ نے فرمایا ہو کیا گیا ہے کوئی ضرورت مند شخص ہے۔ جو ترجمہ یہاں ہم نے کیا ہے وہ صحیح بخاری کی اسی روایت کی مدد سے کیا ہے۔ شارحین کو اس لفظ کے ترجمہ میں اختلاف ہے۔ بخاریؒ کی روایت میں محشی نے کانه کان علی راحلة کی شرح ہمارے نزدیک صحیح نہیں کی جو احتمالات انہوں نے لکھے ہیں وہ سب یہاں چسپاں نہیں ہوتے۔ ☜ ....

طَرِيْقِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ دَعُوا الرَّجُلَ أَرِبَ مَالَهُ قَالَ فَزَاحَمْتُ عَلَيْهِ حَتّٰى خَلَصْتُ اِلَيْهِ قَالَ فَاَخَذْتُ بِخِطَامِ رَاحِلَةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَوْ قَالَ زِمَامِهَا هٰكَذَا حَدَّثَ مُحَمَّدُ بْنُ جُحَادَةَ قَالَ قُلْتُ ثِنْتَانِ اَسْاَلُكَ عَنْهُمَا مَا يُنَجِّيْنِىْ مِنَ النَّارِ وَ مَا يُدْخِلُنِىْ الْجَنَّةَ قَالَ فَنَظَرَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِلَى السَّمَاءِ ثُمَّ نَكَسَ رَاْسَهٗ ثُمَّ اَقْبَلَ عَلَىَّ بِوَجْهِهٖ قَالَ لَئِنْ كُنْتَ اَوْجَزْتَ فِى الْمَسْاَلَةِ لَقَدْ اَعْظَمْتَ وَ اَطْوَلْتَ فَاعْقِلْ عَنِّىْ اِذًا اُعْبُدِاللّٰهَ لَا تُشْرِكْ بِهٖ شَيْئًا وَ اَقِمِ الصَّلٰوةَ الْمَكْتُوْبَةَ وَ اَدِّ الزَّكَاةَ الْمَفْرُوْضَةَ وَ صُمْ رَمَضَانَ وَ مَا تُحِبُّ اَنْ يَفْعَلَهٗ بِكَ النَّاسُ فَافْعَلْ بِهِمْ وَ مَا تَكْرَهُ اَنْ يَّاْتِىَ اِلَيْكَ النَّاسُ فَذَرِ النَّاسَ مِنْهُ ثُمَّ قَالَ خَلِّ سَبِيْلَ الرَّاحِلَةِ.

وَعَنْهُ مِنْ طَرِيْقٍ اٰخَرَ بِنَحْوِهٖ وَ فِيْهِ قَالَ قُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ دُلَّنِىْ عَلٰى عَمَلٍ يُدْخِلُنِى الْجَنَّةَ وَ يُنَجِّيْنِىْ مِنَ النَّارِ قَالَ بَخٍ بَخٍ لَئِنْ كُنْتَ قَصَّرْتَ فِى الْخُطْبَةِ لَقَدْ اَبْلَغْتَ فِى الْمَسْئَلَةِ اِتَّقِ اللّٰهَ لَا تُشْرِكُ بِاللّٰهِ وَ تُقِيْمُ الصَّلٰوةَ وَ تُؤَدِّى الزَّكٰوةَ

علیہ وسلم کے راستہ سے ایک طرف ہٹ جا' آپؐ نے فرمایا اس آدمی کو آنے دو ضرورت مند ہے (دیکھو) اسے کیا ضرورت ہے' وہ فرماتے ہیں میں گھس گھسا کر آپؐ کی خدمت میں جا ہی پہنچا اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی سانڈنی کی مہار پکڑ لی ایک راوی نے خطام کے بجائے زمام کا لفظ کہا ہے- محمد بن جحادۃ نے (مغیرہ کا شاگرد) ہم سے اسی طرح روایت کیا ہے- میں نے عرض کیا دو باتیں ہیں جنہیں میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھنا چاہتا ہوں' آتش دوزخ سے مجھے کون سا عمل نجات دے سکتا ہے اور جنت کے لیے کیا عمل درکار ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے پہلے تو آسمان کی طرف نظر اٹھا کر دیکھا پھر سر مبارک نیچے جھکا لیا اس کے بعد میری طرف متوجہ ہو کر فرمایا اگرچہ تو نے سوال تو بہت مختصر کیا مگر بات بڑی لمبی دریافت کی ہے اچھا تو اب اس کو مجھ سے خوب سمجھ لے- صرف خدا تعالیٰ کی عبادت کر اور کسی کو اس کے ساتھ شریک نہ کر' فرض نماز اچھی طرح پڑھا کر' فرض زکوٰۃ دیا کر' رمضان کے روزے رکھا کر اور جو بات تو چاہتا ہے کہ لوگ تیرے ساتھ کریں وہی تو ان کے ساتھ کیا کر اور جو بات تو نہیں چاہتا کہ لوگ تیرے ساتھ کریں دوسروں کو بھی اس سے معاف رکھا کر اس کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اچھا لے اب سانڈنی کا راستہ چھوڑ-

اس روایت کے دوسرے طریقہ میں بھی اسی قسم کا مضمون ہے لیکن اس کے لفظ یہ ہیں' میں نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مجھے کوئی ایسا عمل بتا دیجئے جو جنت میں پہنچا دے اور دوزخ کی آگ سے بچا دے' آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا بہت خوب بہت خوب تم نے درخواست تو مختصر کی مگر سوال بہت گہرا کیا ہے اللہ سے ڈر اور کسی کو اس کے ساتھ شریک نہ کر' باقاعدہ نماز

☜..... صحیح مسلم میں ابو ہریرہؓ کی روایت کے آخر میں وہی لفظ مذکور ہیں جو ضمام نے کہے تھے ''و الذی نفسی بیده لا ازید علی هذا شیئا ابدا و لا انقص منه'' یعنی میں آپؐ کے ارشاد پر کوئی کمی بیشی نہیں کروں گا- ہمارے نزدیک امتثال امر کے لیے اس سے زیادہ ادب کے الفاظ اور نہیں ہو سکتے اس لیے جو صحیح الفطرت شخص بھی آپؐ کی خدمت میں آیا ہے اس نے ان ہی الفاظ کو دہرایا- الفاظ کی روح نظر انداز کر کے محض ان کی سطح سے سوال و جواب پیدا کرنا نامناسب ہے-

الْاِیْمَانُ قَالَ اَنْ تُؤْمِنَ بِاللّٰہِ وَ مَلَائِکَتِہٖ وَ کُتُبِہٖ وَ رُسُلِہٖ وَ الْیَوْمِ الْاٰخِرِ وَ بِالْقَدْرِ خَیْرِہٖ وَ شَرِّہٖ فَقَالَ لَہٗ جِبْرَئِیْلُ عَلَیْہِ السَّلَامُ صَدَقْتَ قَالَ فَتَعَجَّبْنَا مِنْہُ یَسْأَلُہٗ وَ یُصَدِّقُہٗ قَالَ فَقَالَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ ذَاکَ جِبْرِیْلُ اَتَاکُمْ یُعَلِّمُکُمْ مَعَالِمَ دِیْنِکُمْ. و عنہ عن طریق رابع قَالَ اَخْبَرَنِیْ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِؓ اَنَّھُمْ بَیْنَا ھُمْ جُلُوْسٌ اَوْ قُعُوْدٌ عِنْدَ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ جَاءَ رَجُلٌ یَمْشِیْ حَسَنَ الْوَجْہِ حَسَنَ الشَّعْرِ عَلَیْہِ ثِیَابٌ بِیْضٌ فَنَظَرَ الْقَوْمُ بَعْضُھُمْ اِلٰی بَعْضٍ مَا نَعْرِفُ ھٰذَا اَوْ مَا ھٰذَا بِصَاحِبِ سَفَرٍ ثُمَّ قَالَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اٰتِیْکَ؟ قَالَ نَعَمْ فَجَاءَ فَوَضَعَ رُکْبَتَیْہِ عِنْدَ رُکْبَتَیْہِ وَ یَدَیْہِ عَلٰی فَخِذَیْہِ (وساق الحدیث بنحو ما تقدم و فیہ ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال بعد ان ذھب السائل) عَلَیَّ بِالرَّجُلِ

ہر بری بھلی چیز کو نوشتہ تقدیر مان لو- جبریل علیہ السلام نے کہا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ٹھیک فرمایا- راوی کہتا ہے کہ ہم نے اس پر تعجب کیا کہ یہ شخص خود ہی پوچھتا ہے اور پھر خود ہی اس کی تصدیق بھی کرتا جاتا ہے- راوی کہتا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا یہ جبریل علیہ السلام تھے تمہارے پاس تمہارے دین کے اصول سکھانے آئے تھے روایت مذکورہ کے چوتھے طریقے میں ہے- ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کہتے ہیں مجھ سے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بیان فرمایا کہ ہم آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں تھے کہ ایک شخص نہایت حسین، خوب صورت بالوں والا، سفید لباس پہنے ہوئے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس ٹہلتا ہوا آیا- لوگوں نے ایک دوسرے کی طرف دیکھا (اور کہا) ہم اس شخص کو پہچانتے تو نہیں یا یہ کہا کہ یہ شخص مسافر تو معلوم نہیں ہوتا- اس کے بعد وہ بولا یارسول اللہ میں حاضر ہوسکتا ہوں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا شوق سے وہ آیا اور اپنے دونوں زانو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے زانو کے برابر اور اپنے ہاتھ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی رانوں پر رکھ دیئے (اس کے بعد پھر حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی روایت کا وہی مضمون بیان کیا اس میں یہ اور ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس شخص کے چلے جانے کے بعد فرمایا) اس کو میرے پاس لاؤ، لوگوں نے اسے ڈھونڈھا تو انہیں کوئی نظر نہ آیا- دو تین دن کے بعد آپ صلی

---

☜ .....کہ یہ مخاطب کوئی ذی علم اور ذی فہم شخص ہے اس لیے اس کے سامنے ہر ایک کی جداگانہ ماہیت اور علیحدہ علیحدہ حقیقت بیان کرنا اور ان باریک علمی گوشوں پر بھی متنبہ کر دینا جن سے ایمان و اسلام کی حقیقتیں ممتاز ہوتی ہیں نہایت مناسب تھا، وفد عبدالقیس میں آپ کے مخاطب چند نومسلم تھے ان کے سامنے علمی تحقیقات بیان کرنا غیر ضروری تھا- نیز وہ صرف ایک ایسا نظام عمل دریافت کرنے آئے تھے جو ان کی نجات کے لیے کافی ہو جائے اس لیے ان کے سامنے آپ نے ایسا ہی نظام عمل رکھ دینا مناسب سمجھا- یہاں اسلام و ایمان کا فرق بیان کرنا بالکل غیر ضروری تھا- خلاصہ یہ ہے کہ یہ تعبیری فرق صرف مخاطبین کے حالات کی رعایت سے کیا گیا ہے مسئلہ کا فرق نہیں ہے-

ابن عمرؓ کی روایت کے دوسرے طریقہ کے آخری الفاظ سے یہ بات بھی صاف ہوگئی کہ حضرت جبرئیلؑ کو شناخت نہ کرنے کی وجہ یہ تھی کہ اس مرتبہ وہ اپنی عام عادت کے مطابق دحیہ کلبی کی شکل میں تشریف نہ لائے تھے- تعجب ہے کہ نسائی شریف میں اس کے بالکل برعکس یہاں راوی یہ بیان کرتا ہے "انہ جبریل نزل فی صورۃ دحیۃ الکلبی" (یہ جبرئیلؑ تھے دحیہ کلبی کی صورت میں آئے تھے) ☜ .....

فَطَلَبُوْهُ فَلَمْ يَرَوْا شَيْئًا فَمَكَثَ يَوْمَيْنِ اَوْ ثَلَاثَةً ثُمَّ قَالَ يَا ابْنَ الْخَطَّابِ أَتَدْرِيْ مَنِ السَّائِلُ عَنْ كَذَا وَ كَذَا قَالَ اللّٰهُ وَ رَسُوْلُهٗ اَعْلَمُ قَالَ ذَاكَ جِبْرِيْلُ جَاءَ كُمْ يُعَلِّمُكُمْ دِيْنَكُمْ.

اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے ابن الخطاب (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) جانتے ہو یہ سوالات کرنے والا شخص کون تھا؟ انہوں نے عرض کیا اللہ اور اس کا رسول ہی واقف ہے- آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ یہ جبرئیل علیہ السلام تھے تمہارا دین سکھانے کے لیے تمہارے پاس آئے تھے-

(۲۴۳) عَنْ اَبِیْ عَامِرِ الْاَشْعَرِیِّ ؓ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِنَحْوِهٖ وَ فِيْهِ ثُمَّ وَ لّٰی (ای السائل) فَلَمَّا لَمْ نَرَ طَرِيْقَهٗ بَعْدُ قَالَ (ای النبی صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ) سُبْحَانَ اللّٰهِ ثَلَاثًا هٰذَا جِبْرِيْلُ جَاءَ لِيُعَلِّمَ النَّاسَ دِيْنَهُمْ وَ الَّذِیْ نَفْسِیْ بِيَدِهٖ مَاجَاءَ نِیْ قَطُّ اِلَّا وَ اَنَا اَعْرِفُهٗ اِلَّا اَنْ تَكُوْنَ هٰذِهِ الْمَرَّةَ. (انفردبه الامام احمد و حسنه الحافظ)

(۲۴۳) ابو عامر اشجعی نے بھی جبریل علیہ السلام کی آمد کا واقعہ اسی طرح نقل کیا ہے' اس کے الفاظ یہ ہیں- پھر وہ شخص چلا گیا جب ہمیں اس کا کہیں پتہ نہ چلا تو آپؐ نے تین بار سبحان اللہ سبحان اللہ فرما کر کہا یہ جبریل علیہ السلام تھے اس لیے آئے تھے کہ لوگوں کو اس پیرایہ سے دین کی تعلیم دیں- اس ذات کی قسم جس کے قبضہ میں میری جان ہے اس مرتبہ کے سوا کبھی ایسا اتفاق نہیں ہوا کہ وہ میرے پاس آئے ہوں اور میں نے انہیں پہچان نہ لیا ہو-

---

؎ .... حافظ ابن حجرؒ نے اس کو راوی کا وہم قرار دیا ہے اور بجا قرار دیا ہے-

چوتھے طریقہ میں یہ تصریح ہے کہ حضرت عمرؓ سے آپؐ کا سائل کی تشخیص کے متعلق سوال کرنا اس واقعہ کے دو تین دن بعد ہوا ہے- ابوداؤد' نسائی اور ترمذی میں راوی نے بلاتردد تین دن کا لفظ کہا ہے- لہٰذا اس کے خلاف جو روایت بھی ہو اس کی تاویل کی جائے گی-

(۲۴۳) * حافظ ابن رجبؒ نے یہاں صحابی کی کنیت میں اختلاف نقل کیا ہے کہ ابن عامر ہے یا ابوعمر یا ابو مالک اور ان کی روایت کے الفاظ میں یہ بھی نقل کیا ہے' ''کہ ہمیں بات کرنے والا وہاں کوئی شخص نظر نہ آتا تھا ہم صرف آپ کا جواب سن رہے تھے' مسند احمد کے یہ الفاظ اس باب کی تمام صحیح روایات کے خلاف ہیں' راوی عام طور پر سائل کو بچشم خود دیکھنا بیان کرتے ہیں اس لیے اگر کسی ایک روایت میں اس کے خلاف مذکور ہے تو یقیناً یہ بھی راوی کا وہم ہی سمجھا جائے گا- صحیحین کی روایات سے ثابت ہے کہ جبریل علیہ السلام کو ایک نوجوان شخص کی صورت میں سب نے دیکھا تھا- ان روایات سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ عالم روحانیت موجود ہے' اس کو اپنی شکل بدلنے پر قدرت دی گئی ہے' وہ انسانی شکل اختیار کر سکتا ہے اور اپنی شکل پر واپس بھی ہو سکتا ہے- نقل و حرکت اور سمع و بصر وغیرہ کی تمام صفات اس میں موجود ہیں- فرشتوں کی بحث میں اس پر مزید کلام کیا جائے گا-

یہ بھی عجیب بات ہے کہ جن لوگوں کے مزاج میں تحقیق و تنقیح کی قوت نہیں ہوتی جب وہ کہیں راویوں کا اختلاف دیکھتے ہیں تو اس کی تنقیح کرنے کی بجائے اصل واقعہ ہی کا انکار کر بیٹھتے ہیں- یہ ٹھیک ایسی ہی بات ہے جیسے کسی واعظ و مقرر کی تقریر سننے والے اگر آپ کے سامنے اس کی تقریر میں کچھ اختلاف نقل کریں تو آپ سرے سے اس کی تقریر ہی سے انکار کر بیٹھیں پس اگر اس جگہ ناقلین کے اختلاف کی وجہ سے اس تقریر سے انکار کرنا غلط ہے تو پھر راویوں کے اختلاف سے جبرئیل علیہ السلام کی آمد اصل واقعہ ہی سے انکار کرنا کیونکر صحیح کہا جا سکتا ہے اس کا حاصل تو یہ ہے کہ جب تک ایک واقعہ کے نقل پر اس کے تمام ناقل کسی ادنیٰ اختلاف کے بغیر متفق نہ ہو جائیں اس واقعہ کا وجود ہی قابل تسلیم نہ ہو-

(۲۴۴) عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ بِنَحْوِهٖ وَ فِیْهِ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ سَلُوْنِیْ فَهَابُوْهُ اَنْ یَسْأَلُوْهُ وَ فِیْهِ فَاِذَا

(۲۴۴) یہ مضمون ابوہریرہؓ سے بھی اسی کے قریب مروی ہے (صرف اتنا فرق ہے کہ جبرئیل علیہ السلام کی آمد کا سبب اس میں یہ مذکور ہے کہ آپ ؐ نے صحابہؓ سے فرمایا مجھ سے جو دریافت کرنا ہے وہ دریافت کرلو صحابہ (قرآن میں سوال کی ممانعت کی وجہ سے) سوال کرتے ہوئے ڈرے اس پر جبرئیل علیہ السلام آئے اور

---

(۲۴۴) * اس روایت سے یہ معلوم ہوگیا کہ یہاں جبرئیل علیہ السلام کو سائل بن کر تشریف لانے کی ضرورت کیا تھی اور یہ بھی معلوم ہوگیا کہ قرآن میں سوال کرنے کی ممانعت کا منشا تحقیق سے روکنا نہیں تھا بلکہ بیکار سوالات یا ایسے سوالات سے روکنا مدنظر تھا۔ جن سے دین میں تشدد پیدا ہو جانے کا خطرہ ہوسکتا ہے۔ حدیث جبریل میں سب سے بڑی بحث احسان کی ہے۔ قرآن کریم میں مختلف مقامات پر احسان کا لفظ استعمال کیا گیا ہے کہیں تقویٰ کے ساتھ، کہیں ایمان اور کہیں عمل صالح کے ساتھ۔

(۱) ﴿بَلٰی مَنْ اَسْلَمَ وَجْهَهٗ لِلّٰهِ وَهُوَ مُحْسِنٌ فَلَهٗ اَجْرُهٗ عِنْدَ رَبِّهٖ﴾ (بقرہ: ۱۱۲) بلکہ واقعی بات تو یہ ہے کہ جس نے خدا کے آگے سر تسلیم خم کر دیا اور وہ نیکوکار بھی ہے تو اس کے لئے اس کا اجر اس کے پروردگار کے یہاں موجود ہے۔

(۲) ﴿وَ مَنْ یُّسْلِمْ وَجْهَهٗ اِلَی اللّٰهِ وَهُوَ مُحْسِنٌ﴾ (لقمان: ۲۲) اور جو خدا کے آگے اپنا سر تسلیم خم کرے اور وہ نیکوکار بھی ہو (تو بس اس نے مضبوط رسی تھام لی)۔

(۳) ﴿لَیْسَ عَلَی الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَ عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ جُنَاحٌ فِیْمَا طَعِمُوْٓا اِذَا مَا اتَّقَوْا وَّ اٰمَنُوْا وَ عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ ثُمَّ اتَّقَوْا وَّ اٰمَنُوْا ثُمَّ اتَّقَوْا وَّ اَحْسَنُوْا وَاللّٰهُ یُحِبُّ الْمُحْسِنِیْنَ﴾ (المائدہ: ۹۳) جو لوگ ایمان لائے اور انھوں نے نیک عمل بھی کئے تو جو کچھ ممانعت سے پہلے کھا پی چکے اس میں ان پر کسی طرح کا گناہ نہیں جبکہ انھوں نے حرام چیزوں سے پرہیز کیا اور ایمان لائے اور نیک کام کئے پھر حرام چیزوں سے پرہیز کیا اور ایمان لائے پھر حرام چیزوں سے پرہیز کیا اور اچھا پرہیز کیا جیسا کرنے کا حق ہے اور اللہ خلوص دل سے نیک کام کرنے والوں کو دوست رکھتا ہے۔

(۴) ﴿لِلَّذِیْنَ اَحْسَنُوا الْحُسْنٰی وَ زِیَادَةٌ﴾ (یونس: ۲۶)
جن لوگوں نے دنیا میں بھلائی کی ان کے لئے آخرت میں بھی ویسی ہی بھلائی ہے اور کچھ بڑھ کر بھی۔

صحیح مسلم میں زیادہ کی تفسیر اللہ تعالیٰ کے روئے انور کا دیدار کی گئی ہے۔ صفت احسان کے لئے یہ جزاء نہایت ہی موزوں ہے۔ جب احسان یہ ہے کہ دنیا میں اللہ تعالیٰ کی عبادت اس تصور کے ساتھ ادا کی جائے گویا اس کو اپنی آنکھ سے دیکھ رہا ہے تو آخرت میں اس کے مناسب یہی جزاء ہوسکتی ہے کہ اس کو دیدار الٰہی سے حقیقتاً مشرف فرمایا جائے اس کے بالمقابل کافروں کا حال یہ ہے کہ دنیا میں بھی ان کے اور ان کے پروردگار کے درمیان غفلت کے حجابات پڑے ہوئے ہیں اس لئے ان حجابہائے غفلت کی جزاء آخرت میں دیدار الٰہی سے محرومی ہونا چاہئے اسی لئے فرمایا۔ ﴿اِنَّهُمْ عَنْ رَّبِّهِمْ یَوْمَئِذٍ لَّمَحْجُوْبُوْنَ﴾ (المطففین: ۱۵)

حافظ ابن رجب رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ احسان کا خلاصہ یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کی عبادت اس تصور کے ساتھ ہو کہ وہ تم سے اتنا قریب ہے گویا تمہارے سامنے ہے اور تم اسے دیکھ رہے ہو اگر یہ تصور دشوار ہو تو پھر اس کے پیدا کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ اپنے اس ایمان کا تصور جماؤ کہ وہ تمہاری تمام حرکات وسکنات دیکھتا ہے۔ یہ ایمان تو ہر شخص کو حاصل ہے جب اس حقیقت پر بار بار غور کرو گے تو یہ ......

كَـانَـتِ الْـعُـرَاةُ الْحُفَاةُ الْجُفَاةُ وَ فِيهِ وَ اِذَا تَـطَاوَلَ رُعَاةُ الْبُهْـمِ فِـى الْـبُـنْيَانِ وَفِيهِ بَعْد ذِكْـرِ الاية زِيَـادَةُ ثُـمَّ اَدْبَـرَ الـرَّجُـلُ فَقَالَ

انہوں نے یہ سوالات خود شروع کیے اور علاماتِ قیامت میں ابن عباسؓ کی روایت کے الفاظ کی بجائے) یہاں یہ لفظ ہیں جب برہنہ جسم' پیادہ پا' گنوار' درشت خصلت (لوگ قوم کے سردار ہو جائیں) اور ''ورأیت اصحاب الشاء'' کی بجائے یہ لفظ ہیں

ﷺ..... اللہ تعالیٰ کی ذات پاک کی قرب ومعیت کا تصور تم پر اتنا غالب آ جائے گا کہ پھر وہ ہر وقت گویا تمہیں اپنے سامنے نظر آئے گا-اس بنا' پر حدیث میں ایک ہی حال مذکور ہے اور دوسرا جملہ پہلے حال کی تحصیل کا صرف ایک ذریعہ ہے اور یہ بھی ممکن ہے کہ ان کو دو جداگانہ حال قرار دیئے جائیں اور مطلب یہ ہو کہ اگر تمہیں پہلا حال میسر نہ آ سکے تو دوسرے حال ہی پر کفایت کر لو اور کم از کم اس تصور سے تو خالی نہ رہو کہ وہ تمہیں دیکھتا ہے' خشوع وخضوع عبادت کی روح ہے اور اس کے لئے یہ تصور بھی کافی ہے' بعض عارفین نے ان دو مقاموں کو مقام اخلاص اور مقام مشاہدہ سے تعبیر کیا ہے- پہلا مقام' مقام مشاہدہ ہے اور دوسرا مقام اخلاص- اگر یہ تصور میسر آ جائے کہ خدا تعالیٰ تمہیں ہمہ وقت دیکھتا ہے-تمہاری ہر ہر حرکت پر اس کی نظر پڑ رہی ہے تو اس حالت میں غیر اللہ کی طرف التفات یا عبادت میں غیر اللہ کی شرکت کا شائبہ بھی آنا ناممکن ہوگا- اس کا نام مقام اخلاص ہے لیکن اگر کسی بلند فطرت کا قلب نورِ عرفان ویقین سے اتنا لبریز ہو چکا ہے کہ حجاب اغیار اٹھا کر غیب الغیب کو دیکھنے لگا ہے تو یہ مقام مشاہدہ ہے اور دراصل احسان اسی یقین کا نام ہے یہ مشاہدہ اسی یقین کا ایک اثر ہوتا ہے جو کمال استحضار اور انتہائی رسوخ کے بعد یہ شکل اختیار کر لیتا ہے ورنہ ؎

عنقاء شکار کس نشود دام باز چین کاینجا ہمیشہ باد بدست است دام را

قرآن کریم کی متعدد آیات میں اس صفت احسان کی طرف اشارات کئے گئے ہیں-

(۱) ﴿وَاِذَا سَاَلَکَ عِبَادِیْ عَنِّیْ فَاِنِّیْ قَرِیْبٌ﴾ (بقرہ: ۱۸۶)

ہمارے بندے جب ہمارے بارے میں دریافت کریں تو ان کو (سمجھا دو) کہ ہم ان کے بہت قریب ہیں-

(۲) ﴿مَا یَکُوْنُ مِنْ نَّجْوٰی ثَلاَثَةٍ اِلَّا هُوَ رَابِعُهُمْ وَلَا خَمْسَةٍ اِلَّا هُوَ سَادِسُهُمْ وَلَا اَدْنٰی مِنْ ذَالِکَ وَلَا اَکْثَرَ اِلَّا هُوَ مَعَهُمْ اَیْنَمَا کَانُوْا﴾ (مجادلہ: ۷)

جب تین آدمیوں کا مشورہ ہوتا ہے تو ضرور ان کا چوتھا اللہ ہوتا ہے اور پانچ کا مشورہ ہوتا ہے تو ان کا چھٹا وہ ہوتا ہے اور اس سے کم ہوں یا زیادہ اور کہیں بھی ہوں وہ ان کے ساتھ ہوتا ہے-

(۳) ﴿وَمَا تَکُوْنُ فِیْ شَاْنٍ وَّمَا تَتْلُوْا مِنْهُ مِنْ قُرْاٰنٍ وَّلَا تَعْمَلُوْنَ مِنْ عَمَلٍ اِلَّا کُنَّا عَلَیْکُمْ شُهُوْدًا اِذْ تُفِیْضُوْنَ فِیْهِ﴾ (یونس: ۶۱)

اور اے پیغمبر تم کسی حال میں ہو اور قرآن کی کوئی سی آیت بھی لوگوں کو پڑھ کر سناتے ہو اور (اے لوگو) کوئی سا عمل بھی تم کرتے ہو ہم (ہمہ وقت) جب تم اس کام میں مشغول ہوتے ہو تم کو دیکھتے رہتے ہیں-

(۴) ﴿وَ نَحْنُ اَقْرَبُ اِلَیْهِ مِنْ حَبْلِ الْوَرِیْدِ﴾ (ق: ۱۶)

اور ہم اس کی شہ رگ سے بھی زیادہ اس کے قریب ہیں- ﷺ.....

رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رُدُّوْا عَلَيَّ الرَّجُلَ فَاَخَذُوْا لِيَرُدُّوْهُ فَلَمْ يَرَوْا شَيْئًا فَقَالَ هٰذَا جِبْرِيْلُ عَلَيْهِ السَّلَامُ جَاءَ لِيُعَلِّمَ

اور جب جاہل بھیڑوں کے چرواہے عمارتوں پر فخر کرنے لگیں اور آیت ''ان اللہ عندہ علم الساعۃ'' کے بعد تک پڑھی اس کے بعد وہ شخص پشت پھیر کر چلا گیا آپؐ نے فرمایا اس شخص کو میرے پاس واپس لاؤ' لوگ چلے کہ اسے واپس لائیں مگر

---

☜ ....(۵) ﴿يَسْتَخْفُوْنَ مِنَ النَّاسِ وَلَا يَسْتَخْفُوْنَ مِنَ اللّٰهِ وَهُوَ مَعَهُمْ اِذْ يُبَيِّتُوْنَ مَالَا يَرْضٰى مِنَ الْقَوْلِ﴾ (نساء : ۱۰۸)

لوگوں سے شرماتے ہیں اور اللہ تعالیٰ سے نہیں شرماتے - حالانکہ جب راتوں کو (بیٹھ بیٹھ کر) ان باتوں کے مشورے کرتے ہیں جن سے خدا راضی نہیں تو خدا ان کے ساتھ (موجود) ہوتا ہے-

(۶) ﴿وَهُوَ مَعَكُمْ اَيْنَمَا كُنْتُمْ﴾ (الحدید: ۶)

''اور تم کہیں بھی ہو وہ تمہارے ساتھ ہوتا ہے-''

ان تمام آیات میں حق تعالیٰ کی یہ قرب و معیت اسی صفت احسان کا اثر ہے جس کو حدیث جبرئیل علیہ السلام میں بتایا گیا ہے- احادیث ذیل میں بھی اسی کے اثرات ہیں-

**ان احدکم اذا قام یصلی فانما یناجی ربه اور به بینه و بین القبلة و قوله ان الله قبل وجهه اذ اصلی. وقوله ان الله ینصب وجهه لوجه عبده فی صلا ته مالم یلتفت و قوله للذین رفعوا اصواتهم بالذکر انکم لا تدعون اصم ولا غائبا انکم تدعون سمیعا قریبا. و فی روایة وهو اقرب الی احدکم من عنق راحلته و فی روایته وهو اقرب الیکم من حبل الورید و قوله یقول الله عزوجل انا مع عبدی اذا ذکرنی و قوله یقول الله عزوجل انا مع ظن عبدی بی و انا معه حیث یذکرنی.**

(۱) جب تم میں کوئی شخص نماز ادا کرنے لئے کھڑا ہوتا ہے اس وقت وہ اپنے پروردگار سے سرگوشی کرتا ہے یا آپؐ نے یہ فرمایا کہ اس کا پروردگار گویا اس کے اور اس کے قبلہ کے درمیان جلوہ گر ہوتا ہے- (۲) جب مصلی نماز پڑھتا ہے تو اللہ تعالیٰ کی ذات پاک اس کے منہ کی جانب جلوہ گر ہوتی ہے- (۳) جب تک بندہ نماز میں ادھر اُدھر نہیں دیکھتا اللہ تعالیٰ اس کی طرف متوجہ رہتا ہے- (۴) کچھ لوگوں نے ایک سفر میں چیخ چیخ کر ذکر اللہ شروع کیا- آپ نے فرمایا اتنا چلاؤ مت تم کسی بہرے یا غیر حاضر ذات کو یاد نہیں کر رہے ہو' تم ایسی ذات کو یاد کر رہے ہو جو سننے والی ہے اور تمہارے بہت ہی قریب ہے اور ایک روایت میں یہ ہے کہ تمہارے اونٹ کی گردن سے بھی زیادہ تم سے قریب ہے اور ایک روایت میں ہے کہ تمہاری رگ جان سے بھی زیادہ تم سے قریب ہے- (۵) اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے کہ جب میرا بندہ مجھے یاد کرتا ہے تو میں اپنے بندہ کے اعتقاد کے مطابق اس کے ... معاملہ کرتا ہوں اور جب وہ مجھے یاد کرتا ہے تو اس کے ساتھ ہوتا ہوں-

قرب و معیت کی یہ تمام داستانیں بندہ کے اسی یقین وحضور کے کرشمے ہیں جس کے پیدا کرنے کا وہ بہر حال مامور ہے صوفیاء محققین نے اس قرب و معیت کو اپنے فن اور اپنے ذوق کے انداز میں دوسری طرح پیش کیا ہے مگر درحقیقت وہ سب کیفیات و وجدانیات ہیں جو الفاظ کی محدود تعبیرات میں مقید ہو کر فضول دماغی الجھاؤ کا باعث بن گئی ہیں-

حافظ ابن رجب حنبلی رحمۃ اللہ علیہ کی یہ تعبیر بہت صاف ہے اور علماء وصوفیاء دونوں کے مذاق کے قریب ہے- شریعت کا ☜ ....

33 النَّاسَ دِیْنَهُمْ. وفی طریق اراد اَنْ تَعَلَّمُوْا اِذْلَمْ تَسْأَلُوْا. (رواہ احمد و الشیخان وغیرھما)

نہیں کوئی نظر نہ آیا آپ نے فرمایا یہ جبریلؑ تھے-اس لیے آئے تھے کہ لوگوں کو اس پیرایہ سے ان کا دین سکھلائیں- دوسرے طریقے میں یہ لفظ ہیں کہ چونکہ تم نے سوال نہ کیا اس لیے جبریلؑ نے (خود یہ سوالات کیے) تا کہ تم اپنا دین سیکھ لو-

---

ﷺ.....اصل مقصد توحید و رسالت کا صرف علم حاصل کرنا نہیں بلکہ ان علوم کو حالات اور حالات سے مقامات کی حد تک پہنچانا ہے علوم جب تک حالات و وجدانیات کی شکل اختیار نہیں کرتے اس وقت تک طبیعت میں نہ تو جذبہ عمل پیدا ہو سکتا ہے اور نہ عمل میں کوئی ذوق نصیب ہو سکتا ہے- انسانی دماغ ان کو صرف ایک علمی تحقیق کی نظر سے دیکھا کرتا ہے اور یہ باور نہیں کر سکتا کہ یہ تمام علوم درحقیقت عالم غائبات کے وہ عظیم الشان حقائق ہیں جو خارج میں عالم مشاہدہ سے زیادہ مستحکم طور پر موجود ہیں- اسے حق تعالیٰ کی ذات وصفات کے مسائل' تقدیر و برزخ' جنت و دوزخ کے تمام غیبی حقائق صرف خیالی نظر آتے رہتے ہیں لیکن منازلِ یقین طے کرتے کرتے جب وہ منزلِ احسان تک پہنچ جاتا ہے تو پھر جن کو پہلے وہ اوہام سمجھا کرتا تھا اب وہی حقائق ثابتہ نظر آنے لگتے ہیں اور جنھیں حقائق سمجھا کرتا تھا وہ اوہام سے زیادہ ناپائیدار اور بے حقیقت ہوتے چلے جاتے ہیں- انسان کے باطن میں جب یہ انقلاب رونما ہو جاتا ہے تو شریعت اس کو احسان سے تعبیر کرتی ہے- اس کی مثال یوں سمجھنا چاہئے کہ ایک سائنس کا ماہر مسلسل تجربات کرتے کرتے جب کسی ایک نقطہ پر پہنچ جاتا ہے تو پھر اس کو اپنی اس تحقیق پر وہ یقین میسر آجاتا ہے جو اپنی آنکھوں کے مشاہدات سے بھی کہیں بڑھ کر ہوتا ہے- ہر انسان مشاہدہ میں انسان ہے اور دوسرے انسان ہی سے پیدا ہوا ہے- تاریخ نے کبھی شہادت نہیں دی کہ کوئی انسان کسی جانور سے پیدا ہوا تھا لیکن جب محض دماغی فلسفہ نے اس کو ہڈیوں کے جوڑ و بند ملانے پر مجبور کر دیا تو اس نے اپنے تمام مشاہدات اور دنیا کی تمام موجودہ تاریخ کی صرف دلائل و براہین اور محض اپنے تجربات کی بنا پر تکذیب کر دی اور بڑی خوشی سے یہ کہنے لگا کہ انسان حیوان ہی کی ایک ارتقائی شکل ہے یہ کوئی علمی تحقیق نہیں بلکہ جب دماغ اپنی تمام قوتوں کے ساتھ کسی ایک جانب مشغول ہو جاتا ہے تو اس کو حقائق کے قلب کرنے میں ایک ملکہ حاصل ہو جاتا ہے اور وہ اوہام کو حقائق اور حقائق کو اوہام کا رنگ دینے لگتا ہے- اس کے یقین کی یہ ساری دنیا صرف اس کے دماغ کی تراشیدہ ہوتی ہے- آج بھی اوہام کے پرستار کھلے ہوئے امراض کو جنات کا خلل قرار دیتے ہیں- قدیم ہندو ذہنیت سے متاثر بعض جاہل مسلمان بھی چیچک کو دیوی کا تصرف خیال کرتے ہیں اور اس زمانہ میں گھر کے اندر گوشت پکانا چیچک بگڑنے کا سبب حقیقی تصور کرتے ہیں- اس کے برعکس روحانیات کے منکر روحانی تصرفات کے لئے بھی انجکشن تجویز کراتے پھرتے ہیں- اس پر تماشہ یہ ہے کہ ہر فرقہ اپنے اپنے دائرہ یقین کے موافق معالجہ کرتا ہے اور اس پر آثار مرتب ہونے کا دعویٰ بھی رکھتا ہے یہ سب حقائق نہیں بلکہ اپنے ہی یقین کے اثرات ہیں جو بصورت حقائق نظر آنے لگتے ہیں اس کا مقصد دلائل و براہین کو یکسر معطل کرنا اور دنیا کے اس سارے نظام کو جو ان دلائل پر ہر قائم ہے درہم و برہم کر دینا بھی نہیں بلکہ مقصد یہ ہے کہ جہاں صفتِ احسان کا دخل ہے وہ دنیا دلائل و براہین کی دنیا نہیں ہے وہ عالم مشاہدہ کا عالم ہے اس لئے وہاں تحصیل یقین کا راستہ صرف مشاہدہ ہے جس کی پہلی کڑی عمل ہے- عمل سے عقائد راسخ ہوتے ہیں اور جب عقائد راسخ ہو جاتے ہیں تو اسی پر صفتِ احسان کی بنیاد قائم ہوتی ہے اور اسی راستے سے انسان کے عنصر مادیت کو عروج میسر آتا ہے- حقیقی ارتقاء یہی ہے- انسان جب تک مادیت میں ڈوبا ہوا ہے وہ صفتِ احسان سے آشنا نہیں ہو سکتا اور جونہی اس کے عنصر مادیت کو عروج میسر آیا اسی وقت سے اس کی ماہیت کا دوسرا پاک عنصر یعنی روحانیت چمکنے لگتا ہے اور صفت احسان کی ابتدا ہونے لگتی ہے اور جتنا اس کا یہ عنصر شریعت کے تطہیر و تزکیہ کے اثرات سے عنصر مادیت کو مسخر کرتا جاتا ہے اتنا ہی یہ عنصر ﷺ.....

## ارکان الاسلام و دعائمه العظام

(۲۴۵) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بُنِيَ الْاِسْلَامُ عَلٰى خَمْسٍ شَهَادَةِ اَنْ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَ اَنَّ مُحَمَّدًا رَسُوْلُ اللّٰهِ وَ اِقَامِ

## ارکانِ اسلام

(۲۴۵) حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما روایت فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اسلام کا قصر پانچ ستونوں پر (قائم کیا گیا) ہے- شہادتین' یعنی اس بات کا دل سے اقرار کرنا کہ سوائے ایک اللہ تعالیٰ کے کوئی اور معبود نہیں ہے اور محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) بلاشبہ

---

ﷺ ....بھی عنصر روحانیت کے ہمرنگ ہوتا چلا جاتا ہے- یہاں تک کہ اس کے ظاہر و باطن' مادیت و روحانیت میں کوئی فرق باقی نہیں رہتا- اس انقلاب کے بعد اب اس کے لئے فرشتے' جنت اور دوزخ پر یقین کرنا اسی طرح بدیہی ہو جاتا ہے جیسا اپنی آنکھوں کے مشاہدات پر' انبیاء علیہم السلام کے اکثر غیبی علوم کا تعلق اسی صفتِ احسان سے ہے- جو شخص صفتِ احسان سے جتنا بے بہرہ ہے اتنا ہی وہ ان علوم سے بھی بے بہرہ ہے یہ اس کی خوش فہمی ہے کہ وہ اس کا انکار اپنے روشن خیالی کا ثمرہ تصور کرتا ہے- حقیقت یہ نہیں بلکہ دراصل اس کا یہ تردد یا تمرد اس صفتِ احسان سے دوری اور محرومی کا ثمرہ ہے- اس کے برعکس جو لوگ دین اسلام کے منکر ہیں ان کا عنصر روحانیت رفتہ رفتہ ان کی مادیت کے ہمرنگ ہوتا چلا جاتا ہے یہاں تک کہ ایک وقت وہ آ جاتا ہے جبکہ ان کی روحانیت قطعاً مردہ ہو جاتی ہے اور اب ان کے لئے صرف عالم مادیت میں ڈوبنے اور ڈوب کر مر جانے ہی کی ایک صورت باقی رہ جاتی ہے اور ان کے لئے صفت احسان تک رسائی کی کوئی امید باقی نہیں رہتی- شاید اس کو قرآن کے الفاظ میں طبع اور قلبی مہر سے تعبیر کیا گیا ہے- حافظ ابن رجب رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ جبرئیل علیہ السلام کی اس صورت میں تمام علوم اسلامیہ کا خلاصہ موجود ہے فقہاء کا موضوع عبادات و معاملات ہیں' یہ تمام مسائل مفہوم اسلام میں درج ہیں اللہ تعالیٰ اور رسول پر ایمان لانا' جنت' دوزخ' تقدیر' اور قیامت پر یقین رکھنا متکلمین کا موضوع ہے' یہ تمام مباحث لفظ ایمان میں داخل ہیں' توکل' رضا' صبر اور بقیہ مقامات عشرہ وغیرہ عرفاء کا موضوع ہے یہ سب مقامات احسان کے ابواب ہیں- اس سے آپ اندازہ کر سکتے ہیں کہ یہ حدیث کتنی عظیم الشان ہے-

(۲۴۵) * (الف) مصنف عبدالرزاق میں یہاں **خمس دعائم** کا لفظ صراحۃً مذکور ہے- (دیکھو عمدۃ القاری ج ۱ ص ۱۴۱)

(ب) حدیثِ مذکور کا مطلب سمجھنے سے پہلے یہ جان لینا ضروری ہے کہ انبیاء علیہم السلام کا طریقہ تعلیم اور قرآن کریم کا اسلوب بیان ہر دو فطری ہوتے ہیں یہاں روزمرہ کے معمولی مشاہدات سے آخرت کے بڑے بڑے علوم باتوں ہی باتوں میں حل کر دیئے جاتے ہیں- اب ذرا غور کرو کہ ایک امی قوم کو اسلام اور اعمال کا ربط' پھر اعمال میں باہمی مراتب کا تفاوت سمجھانا ہے- مسئلہ کس قدر مشکل ہے اور اس کے لئے تعبیر کتنی سادہ- ارشاد ہوتا ہے کہ جس طرح اپنے ماحول میں تم روزمرہ اپنا مکان دیکھتے ہو اس میں چھت ہوتی ہے' ستون ہوتے ہیں' در و دیوار ہوتے ہیں اور یہ مجموعہ مل کر ہی تمہارا مکان کہلاتا ہے پھر اس مکان کی کوئی بنیاد بھی ضرور ہوتی ہے جس پر یہ مکان قائم ہوتا ہے- پھر عجیب بات ہے کہ اتنا بڑا عظیم الشان مکان تو آنکھوں سے نظر بھی آتا ہے مگر وہ بنیاد جس پر اتنی بڑی عمارت قائم ہوتی ہے کہیں نظر نہیں آتی' وہ زمین کے نیچے ہوتی ہے- اسی طرح اسلام کو سمجھ لو وہ بھی ایک مجموعہ کا نام ہے اس کے بھی اجزاء ہیں اس کی بھی ایک بنیاد ہے- پھر اس کے اجزاء میں ایسا ہی تفاوت ہے جیسا کہ تمہارے مکان کے اجزاء میں' ہر جزء مکان کے لئے یکساں ضروری نہیں ہوتا- ظاہر ہے کہ مکان کی بقاء کے لئے جس قدر ستونوں کی حاجت ہے اتنی طاق' روشندان اور نقش و نگار کی نہیں اسی طرح یہاں ارکان خمسہ' اسلام کے بنیادی اصول ہیں جن کے بغیر اسلام کا کارخانہ قائم نہیں رہ سکتا پھر ان ارکان میں بھی باہمی فرق ہے- آئندہ حدیث میں ابھی آپ ملاحظہ ﷺ ....

الصَّلاۃِ وَ اِیْتَاءِ الزَّکَاۃِ وَ الْحَجِّ وَصَوْمِ رَمَضَانَ. (رَوَاهُ الْبُخَارِیُ وَ مُسْلِمُ وَ التِّرْمِذِیُّ وَ النَّسَائِیُّ)

(۲۴۶) عَنْ نَافِعٍ اَنَّ رَجُلًا اَتٰی ابْنَ عُمَرَ فَقَالَ یَا اَبَا عَبْدِ الرَّحْمٰنِ مَا حَمَلَکَ عَلٰی اَنْ تَحُجَّ عَامًا وَ تَعْتَمِرَ عَامًا وَ تَتْرُکَ الْجِهَادَ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ وَقَدْ عَلِمْتَ مَا رَغَّبَ اللّٰهُ فِیْهِ قَالَ یَا ابْنَ اَخِیْ بُنِیَ الْاِسْلَامُ عَلٰی خَمْسٍ اِیْمَانٍ بِاللّٰهِ وَ رَسُوْلِهٖ وَ الصَّلٰوۃِ الْخَمْسِ وَ صِیَامِ رَمَضَانَ وَ اَدَاءِ الزَّکٰوۃِ وَ حَجِّ الْبَیْتِ قَالَ یَا اَبَا عَبْدِالرَّحْمٰنِ اَلَا تَسْمَعُ مَا ذَکَرَ اللّٰهُ فِیْ کِتَابِهٖ ﴿وَ اِنْ طَائِفَتَانِ مِنَ الْمُؤْمِنِیْنَ اقْتَتَلُوْا فَاَصْلِحُوْا بَیْنَهُمَا. اِلٰی اَمْرِ اللّٰهِ﴾(الحجرات:۹) ﴿وَ قَاتِلُوْهُمْ حَتّٰی لَا

اس کے رسول ہیں پورے آداب وحقوق کی رعایت کر کے نماز ادا کرنا- زکوٰۃ دینا- حج کرنا- رمضان شریف کے روزے رکھنا-

(اس حدیث کو بخاری ومسلم وترمذی ونسائی نے روایت کیا ہے)

(۲۴۶) نافع سے یوں روایت ہے کہ ایک شخص ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے پاس آیا اور کہا اے ابوعبدالرحمٰن رضی اللہ تعالیٰ عنہ (ان کی کنیت ہے) کیا وجہ کہ آپ حج اور عمرہ تو ہر سال کرتے ہیں اور جہاد فی سبیل اللہ نہیں کرتے حالانکہ آپ جانتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے جہاد کی کیسی ترغیب دلائی ہے- ابن عمرؓ نے جواب دیا اے بھائی اسلام تو پانچ چیزوں کا نام ہے (۱) اللہ کی توحید اور رسول کی تصدیق (۲) پنج وقتہ نماز (۳) رمضان کے روزے (۴) زکوٰۃ (۵) بیت اللہ کا حج (اور آج کل جولڑائی ہے اس میں شریک ہونا کچھ اسلام کا جزء نہیں جو نہ کرنے سے کچھ نقصان ہو) اس نے کہا اے ابوعبدالرحمٰن کیا تم اللہ تعالیٰ کے اس حکم کو نہیں مانتے ﴿وَ اِنْ طَائِفَتَانِ... الخ﴾ یعنی اگر مسلمانوں کے دوفرقے آپس میں لڑ پڑیں تو

---

ﷺ... فرمائیں گے کہ ان ارکانِ خمسہ کے ساتھ ساتھ تصدیق قلبی بھی اہم ترین جزء ہے اسے مکان کی بنیاد کی مثال سمجھئے جس طرح وہ زمین میں مدفون ہوتی ہے اسی طرح یہ دل میں پوشیدہ رہتی ہے ارکانِ خمسہ کی یہ محکم تعمیر اسی پوشیدہ تصدیق پر قائم رہ سکتی ہے- ایک موٹی سی مثال سے کتنی بڑی حقیقت ذہن نشین کر دی اور لطف یہ کہ سامعین کو خبر تک نہ ہوئی کہ مشکل کیا تھی اور کیونکر حل ہوگئی - دورِ نبوت گذرا اور جب علوم رسمیہ کی نوبت پہنچی تو اسی صاف بات کو جب ضوابط کے شکنجوں میں کھینچا گیا تو اب وہی ایک لاینحل معمہ بن کر رہ گئی کہ اعمال ایمان کے اجزاء ہیں یا صرف اس کی تکمیل کا سامان اسی پر یہ بحث قائم ہوگئی کہ ایمان اب بسیط رہا یا مرکب پھر اعمال کی ضرورت اگر رہی تو کس درجہ' ان مباحث نے یہاں تک طول پکڑا کہ مستقل مذاہب بن گئے اور ہزاروں اوراق صرف ہو جانے کے بعد بھی روشنی پھر اس سے زیادہ پیدا نہ ہو سکی جو اس مثال میں موجود ہے-

(۲۴۶) * حافظ ابن تیمیہ رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ اسلام کیا ہے؟ ایک خدائے وحدہٗ لاشریک کے سامنے عبادت کے لئے سرنگوں ہو جانا- اب اگر دین اسلام کا تجزیہ کرو تو اس میں چند قسم کے احکام پاؤ گے- (۱) وہ احکام جو سب پر یکساں واجب ہیں- (۲) وہ احکام جو خاص خاص افراد سے متعلق ہیں پہلی قسم میں ایک بڑا حصہ صرف فرض علی الکفایہ ہے- ہر شخص پر واجب نہیں جیسا کہ جہاد' امر بالمعروف نہی عن المنکر' امارت' حاکم' قاضی' مفتی' شہادۃ' وغیرہ ان سب کا تعلق خاص مصالح اور عارضی اسباب سے وابستہ ہے- فرض کرلو اگر یہ مصالح ہماری نقل وحرکت کے بغیر حاصل ہو جائیں تو یہ احکام واجب نہیں رہتے اسی طرح حدود وغیرہ کے ابواب ہیں ان کا تعلق بھی چند جرائم کے ساتھ ہے- اگر اس کا انسداد ہو جائے تو ان ابواب کی حاجت بھی نہیں رہتی دین کا دوسرا حصہ وہ ہے جس کا تعلق حقوق العباد سے ہے جیسا ﷺ...

تَكُوْنَ فِتْنَةٌ﴾(البقرة:۱۹۳) قَالَ فَعَلْنَا عَلٰى عَهْدِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَ كَانَ الْاِسْلَامُ قَلِيْلًا فَكَانَ الرَّجُلُ يُفْتَنُ فِيْ دِيْنِهٖ اِمَّا قَتَلُوْهُ وَ اِمَّا يُعَذِّبُوْهُ حَتّٰى كَثُرَ الْاِسْلَامُ فَلَمْ تَكُنْ فِتْنَةٌ. الحديث(رواه البخاری فی التفسیر ص ۶۴۸)

تم ان میں صلح کرا دو (آخر آیت تک) دوسری جگہ ارشاد ہے کفار سے جنگ کرو یہاں تک کہ فتنہ باقی نہ رہے- ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے کہا ہم نے حضرت کے زمانہ میں جب اسلام کم تھا ایسا ہی کیا (جو شخص فتنہ اٹھاتا اس کو مار دیا جاتا یا تکلیف دی جاتی) یہاں تک کہ اسلام بکثرت پھیل گیا اور کوئی فتنہ باقی نہ رہا-

(۲۴۷) عَنْ اَبِیْ سُوَيْدِ الْعَبْدِیِّ قَالَ اَتَيْنَا ابْنَ عُمَرَ فَجَلَسْنَا بِبَابِهٖ لِيُؤْذَنَ لَنَا قَالَ فَاَبْطَاَ عَلَيْنَا الْاِذْنُ قَالَ فَقُمْتُ اِلٰى جُحْرٍ فِی الْبَابِ فَجَعَلْتُ اَطَّلِعُ فِيْهِ فَفَطِنَ بِیْ فَلَمَّا اُذِنَ لَنَا جَلَسْنَا فَقَالَ اَيُّكُمْ طَلَعَ اٰنِفًا فِیْ دَارِیْ قَالَ قُلْتُ اَبْطَاَ عَلَيْنَا الْاِذْنُ فَنَظَرْتُ فَلَمْ اَتَعَمَّدْ ذَالِكَ قَالَ ثُمَّ سَاَلُوْهُ

(۲۴۷) ابو سوید عبدی بیان کرتے ہیں کہ ہم ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی خدمت میں حاضر ہوئے اور ان کے دروازے پر بیٹھ گئے تاکہ اجازت ہو جائے (تو اندر داخل ہوں) اجازت میں کچھ دیر ہوئی تو میں دروازے میں ایک سوراخ کے اندر سے جھانکنے لگا وہ میری اس حرکت کو تاڑ گئے جب ہمیں اجازت مل گئی اور ہم بیٹھ گئے تو انہوں نے فرمایا ابھی میرے گھر میں تم میں کس نے جھانکا تھا میں نے عرض کیا کہ اجازت ملنے میں دیر ہوگئی

---

ﷺ ....کہ قرض کی ادائیگی -غصب و عاریت‘ ودیعت وامانت وغیرہ یہ تمام ابواب انسانوں کے حقوق کے تحفظ اور مظلوم کی دادرسی کے لئے ہیں اگر صاحبِ حق معاف کر دے تو یہ ابواب بھی معطل ہوتے ہیں- صلہ رحمی‘ حقوق زوجیت‘ حقوقِ اولاد‘ پڑوسی‘ شریک‘ فقیر وغیرہ ان احکام کا تعلق بھی سب کے ساتھ نہیں بلکہ خاص خاص افراد سے ہے وہ بھی خاص خاص اوقات میں اسی طرح شریعت کے بقیہ ابواب پر بھی ایک اجمالی نظر ڈال جائیے اور غور کیجئے کہ اب وہ کون سے احکام ہیں جو ہر ہر فرد پر واجب ہیں اور کسی وقتی مصلحت پر بھی مبنی نہیں اور انسان کے انقیاد ظاہری و باطنی کا ایک مکمل ثبوت بھی ہیں تو آپ کو معلوم ہو جائے گا کہ وہ یہی مبانی خمسہ ہیں- اسی لئے حدیث مذکور میں صرف ان پانچ ہی کو اسلام کی بنیاد قرار دیا گیا ہے- (کتاب الایمان -ص ۱۲۶ و ۱۴۶)

اس حدیث میں ابن عمر رضی اللہ عنہما کو جس جنگ کی شرکت کی دعوت دی جا رہی ہے وہ عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کی خلافت پر جنگ کا واقعہ ہے- حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما کا جواب یہاں کتنا عبرت آموز اور کتنا قیمتی ہے کہ کفار سے جنگ فتنہ فرد کرنے کے لئے ہوتی ہے اور مسلمانوں سے جنگ فتنہ پیدا کرنے کے لئے -تم جس آیت کو میری تردید کے لئے پڑھ رہے ہو درحقیقت وہی میری تائید کے لئے ہے اس روایت سے یہ بھی معلوم ہوگیا کہ ابن عمرؓ کا اس حدیث سنانے سے مقصد یہ نہیں تھا کہ جہاد فرض عین نہیں جیسا کہ بعض علماء کا خیال ہے (دیکھو عمدۃ القاری ج ا ص ۱۴۳) بلکہ وہ اسی حقیقت کی طرف اشارہ فرما رہے تھے جس کو حافظ ابن تیمیہؒ نے مذکورہ بالا بیان میں مفصل طور پر ذکر کیا ہے-

(۲۴۷) * اسلام میں کسی غیر شخص کے گھر میں جھانکنے کی ممانعت کی گئی تھی اس لئے ابن عمر رضی اللہ عنہما نے ان کے بیٹھنے کے ساتھ ہی پہلے اس خلافِ شرع حرکت پر ان کو ٹوکا‘ آخر انھیں معذرت کرنی پڑی - اس سے زیادہ پیچھے پڑنا طریق دعوت وحکمت کے خلاف تھا اس لئے یہ سوال نہیں ہوسکتا کہ ان کا یہ عذر بھی شرعی طور پر کافی نہیں تھا- اس پر ابن عمر رضی اللہ عنہما نے کیسے سکوت کرلیا- الفاظ بالا سے یہ اور صاف ہو گیا کہ ابن عمر رضی اللہ عنہ کا منشاء صرف اتنا تھا کہ ان کے زمانہ کا جہاد ارکانِ خمسہ کے ہم پلہ نہیں ہے- ایسے فتنوں کے موقعوں پر اس ﷺ ....

عَنْ اَشْيَاءَ فَقَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ بُنِيَ الْاِسْلَامُ عَلٰى خَمْسٍ شَهَادَةِ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَ اَنَّ مُحَمَّدًا رَسُوْلُ اللّٰهِ وَ اِقَامِ الصَّلٰوةِ وَ اِيْتَاءِ الزَّكٰوةِ وَ حَجِّ الْبَيْتِ وَ صِيَامِ رَمَضَانَ قُلْتُ يَا اَبَا عَبْدِالرَّحْمٰنِ مَاتَقُوْلُ فِي الْجِهَادِ قَالَ مَنْ جَاهَدَ فَاِنَّمَا يُجَاهِدُ لِنَفْسِهٖ (و من طريق اخر) قَالَ فَقَالَ لَهٗ رَجُلٌ وَ الْجِهَادُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ قَالَ الْجِهَادُ حَسَنٌ هٰكَذَا حَدَّثَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ. (الاولیٰ اخرجها احمد و عبدالرزاق و الثانية الشيخان و النسائی و الترمذی و الطبرانی)

تھی اس لیے میں نے جھانکا تھا (تاکہ تاخیر کا سبب معلوم ہو) جھانکنا مقصود نہ تھا اس کے بعد پھر ان سے بعض اور باتیں دریافت کیں انہوں نے فرمایا میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے کہ اسلام کی بنیاد پانچ چیزوں پر ہے لا الہ الا اللہ اور محمد رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) کی شہادت پر، نماز پڑھنے، زکوٰۃ دینے، بیت اللہ کا حج اور رمضان کے روزے رکھنے پر، ہم نے عرض کیا اے ابوعبدالرحمٰن رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور جہاد کے متعلق آپ کیا فرماتے ہیں، فرمایا جو کوئی جہاد کرے گا وہ اپنے ہی نفع کے لیے کرے گا- دوسرے طریقے میں ہے ایک شخص نے ان سے پوچھا اور جہاد فی سبیل اللہ کیسا ہے فرمایا اچھا ہے (مگر) ہم سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اسی طرح بیان کیا تھا-

(احمد، عبدالرزاق)

(۲۴۸) عَنْ مُعَاذِ بْنِ جَبَلٍؓ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَرَجَ بِالنَّاسِ قَبْلَ غَزْوَةِ تَبُوْكَ فَلَمَّا اَنْ اَصْبَحَ صَلّٰى بِالنَّاسِ صَلٰوةَ الصُّبْحِ ثُمَّ اِنَّ النَّاسَ رَكِبُوْا فَلَمَّا اَنْ طَلَعَتِ الشَّمْسُ نَعَسَ النَّاسُ فِيْ اَثَرِ الدُّلْجَةِ وَ لَزِمَ مُعَاذٌ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَتْلُوْ اَثَرَهٗ وَ النَّاسُ تَفَرَّقَتْ

(۲۴۸) معاذ بن جبل رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم لوگوں کو غزوہ تبوک کے لیے لے کر نکلے- جب صبح ہو گئی تو آپ نے ان کو صبح کی نماز پڑھائی، لوگ نماز پڑھ کر پھر سوار ہو گئے- جب آفتاب نکلا تو سب لوگ شب کی بیداری کی وجہ سے اونگھ رہے تھے- ایک معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ تھے جو برابر رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے پیچھے پیچھے لگے چلے آ رہے تھے بقیہ لوگوں کی سواریاں چرتی رہیں اور چلتی رہیں

---

لله ..... سے زیادہ صفائی سے بات کہنا بھی فتنہ کا موجب تھا- اس لئے ابن عمر رضی اللہ عنہما صرف اتنا کہہ کر خاموش ہو گئے، مانا کہ جہاد بہت اچھا عمل ہے مگر جو حدیث میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنی ہے وہ اتنی ہی ہے اس میں جہاد کا ذکر نہیں ہے اس لئے تم مجھے اس جہاد کی شرکت پر مجبور نہیں کر سکتے اور میں اس سے علیحدہ رہ کر معذور رہ سکتا ہوں-

(۲۴۸) * اس حدیث میں کلمہ شہادت کے لئے ''راس'' اور نماز کے لئے ''قوام'' اور جہاد کے لئے ''ذروہ'' کا لفظ استعمال کیا گیا ہے- ترمذی کی روایت میں یہاں کچھ اور اعمال کا بھی ذکر ہے- ان الفاظ سے بڑھ کر ان عبادتوں کی حقیقتوں کی ترجمانی کے لئے دوسرے الفاظ میسر نہیں آ سکتے- الفاظ بالا میں توحید و رسالت کو سر کہا گیا ہے، شہادتین کی حقیقت سمجھانے کے لئے اس سے زیادہ موزوں کوئی اور لفظ نہیں ہو سکتا- مطلب یہ ہے کہ جس طرح انسان کا سر کٹ جائے تو اس کی روح نکل جاتی ہے اور وہ صرف ڈھانچہ ہی ڈھانچہ رہ جاتا ہے اسی طرح کلمہ شہادت کو سمجھنا چاہیے اگر یہ نہ ہو تو بڑے سے بڑا عمل بھی صرف ایک ڈھانچہ ہے جس میں کوئی روح نہیں- نماز کو قوام اس لئے کہا گیا ہے کہ نماز دیکھنے میں گو ایک ہی عبادت ہے مگر جملہ عبادات کی روح اس میں موجود ہے- اس میں زکوٰۃ کا مفہوم بھی ہے اور صوم کا لله ....

بِهِمْ رِكَابُهُمْ عَلٰى جَوَادِّ الطَّرِيْقِ تَاْكُلُ وَ تَسِيْرُ فَبَيْنَمَا مُعَاذٌ عَلٰى اَثَرِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَ نَاقَتُهُ تَاْكُلُ مَرَّةً وَ تَسِيْرُ اُخْرٰى عَثَرَتْ نَاقَةُ مُعَاذٍ فَكَبَحَهَا بِالزِّمَامِ فَهَبَّتْ حَتّٰى نَفَرَتْ مِنْهَا نَاقَةُ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثُمَّ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَشَفَ عَنْهُ قِنَاعَهُ فَالْتَفَتَ فَاِذَا لَيْسَ مِنَ الْجَيْشِ رَجُلٌ اَدْنٰى اِلَيْهِ مِنْ مُعَاذٍ فَنَادَاهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ يَا مُعَاذُ قَالَ لَبَّيْكَ يَا نَبِيَّ اللّٰهِ قَالَ اُدْنُ دُوْنَكَ فَدَنَا مِنْهُ حَتّٰى لَصِقَتْ رَاحِلَتُهُمَا اِحْدَاهُمَا بِالْاُخْرٰى فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا كُنْتُ اَحْسَبُ النَّاسَ مِنَّا كَمَكَانِهِمْ مِنَ الْبُعْدِ فَقَالَ مُعَاذٌ يَا نَبِيَّ اللّٰهِ نَعَسَ النَّاسُ فَتَفَرَّقَتْ بِهِمْ رِكَابُهُمْ تَرْتَعُ وَ تَسِيْرُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَ اَنَا كُنْتُ نَاعِسًا فَلَمَّا رَاٰى مُعَاذٌ بُشْرٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِلَيْهِ وَ خَلْوَتَهُ لَهُ قَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِئْذَنْ لِيْ اَسْاَلُكَ عَنْ كَلِمَةٍ قَدْ اَمْرَضَتْنِيْ وَ اَسْقَمَتْنِيْ وَ اَحْزَنَتْنِيْ فَقَالَ نَبِيُّ اللّٰهِ سَلْنِيْ عَمَّ شِئْتَ فَقَالَ يَا نَبِيَّ اللّٰهِ حَدِّثْنِيْ بِعَمَلٍ يُدْخِلُنِيْ الْجَنَّةَ لَا

اور بڑی شاہراہوں پر انہیں لے کر تتر بتر ہوگئیں تھیں- اسی دوران میں کہ معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی اونٹنی نے جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پیچھے پیچھے کبھی چرتی اور کبھی چلتی جا رہی تھی دفعۃً ٹھوکر کھائی' معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اس کو لگام کھینچ کر سنبھالا تو وہ اور تیز ہوگئی یہاں تک کہ اس کی وجہ سے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی اونٹنی بھی بدک گئی- آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنا نقاب اٹھایا دیکھا تو لشکر بھر میں معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے زیادہ کوئی اور شخص آپ کے قریب نہ تھا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو آواز دی اے معاذ! انہوں نے جواب دیا یا نبی اللہ میں حاضر ہوں فرمایا اور قریب آ جاؤ' وہ قریب آ گئے اور اتنے قریب آ گئے کہ دونوں کی سواریاں ایک دوسرے سے بالکل مل گئیں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میرا یہ خیال نہیں تھا کہ لوگ مجھ سے اتنی دور ہوں گے- معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لوگ کچھ اونگھ رہے تھے (اس لیے) ان کی سواریاں چرتی رہیں اور چلتی رہیں اور ادھر ادھر انہیں لے کر متفرق ہو گئیں' آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں بھی اونگھ رہا تھا- معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے جب دیکھا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم ان سے خوش ہیں اور موقعہ بھی تنہائی کا ہے تو عرض کیا یا رسول اللہ اجازت دیجئے تو ایک بات پوچھوں جس نے مجھے بیمار ڈال دیا ہے اور غمزدہ بنا رکھا ہے' آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اچھا جو چاہتے ہو پوچھو' عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کوئی ایسا کام بتا دیجئے جو مجھے جنت میں لے جائے اس کے سوا میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے اور کچھ نہیں پوچھوں گا' آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا بہت خوب' بہت خوب تم نے بڑی بات پوچھی' تین بار فرمایا ہاں جس کے لیے خدا

---

ﷺ .... صبر بھی نفس اور حج کی طرح حریم مقصود کے گرد طواف بھی جس نے اس عبادت کو چھوڑا اس نے گویا سب عبادتوں کو چھوڑ دیا- قرآن کہتا ہے- ﴿اِنَّ الصَّلٰوةَ تَنْهٰى عَنِ الْفَحْشَآءِ وَ الْمُنْكَرِ﴾ (العنکبوت: ۴۵) ''نماز بے حیائی اور بری باتوں سے روکتی ہے-'' اور اسی لئے دوسری جگہ یہ اعلان ہے- ﴿فَخَلَفَ مِنْ بَعْدِهِمْ خَلْفٌ اَضَاعُوا الصَّلٰوةَ وَاتَّبَعُوا الشَّهَوٰتِ﴾ (مریم: ۵۹) ''پھر ان کے بعد ان کے جانشین نااہل پیدا ہوئے جنھوں نے نماز کو ضائع کیا اور اپنی خواہشات کے پیچھے لگ گئے-'' یہاں اضاعت صلوۃ کو اتباع شہوات ﷺ ....

اَسْأَلُکَ عَنْ شَیْءٍ غَیْرِهَا قَالَ نَبِیُّ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ بَخٍ بَخٍ لَقَدْ سَأَلْتَ بِعَظِیْمٍ لَقَدْ سَأَلْتَ بِعَظِیْمٍ ثَلَاثًا وَ اَنَّهُ لَیَسِیْرٌ عَلٰی مَنْ اَرَادَ اللّٰهُ بِهِ الْخَیْرَ فَلَمْ یُحَدِّثْهُ بِشَیْءٍ اِلَّا قَالَهُ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ یَعْنِیْ اَعَادَهُ عَلَیْهِ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ حِرْصًا لِکَیْمَا یُتْقِنَهُ عَنْهُ فَقَالَ نَبِیُّ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ تُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَ الْیَوْمِ الْاٰخِرِ وَ تُقِیْمُ الصَّلٰوةَ وَ تَعْبُدُ اللّٰهَ وَحْدَهُ لَا تُشْرِکُ بِهٖ شَیْئًا حَتّٰی تَمُوْتَ وَ اَنْتَ عَلٰی ذَالِکَ فَقَالَ یَا نَبِیَّ اللّٰهِ اَعِدْلِیْ فَاَعَادَهَا لَهُ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ ثُمَّ قَالَ نَبِیُّ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اِنْ شِئْتَ حَدَّثْتُکَ یَا مُعَاذُ بِرَاْسِ هٰذَا الْاَمْرِ وَ ذِرْوَةِ السَّنَامِ فَقَالَ بِاَبِیْ وَ اُمِّیْ اَنْتَ یَا نَبِیَّ اللّٰهِ فَحَدِّثْنِیْ فَقَالَ نَبِیُّ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ رَاْسَ هٰذَا الْاَمْرِ اَنْ تَشْهَدَ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهُ لَا شَرِیْکَ لَهُ وَ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهُ وَ رَسُوْلُهُ وَ اَنَّ قِوَامَ هٰذَا الْاَمْرِ اِقَامُ الصَّلٰوةِ وَ اِیْتَاءُ الزَّکٰوةِ وَ اَنَّ ذِرْوَةَ السَّنَامِ مِنْهُ الْجِهَادُ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ وَ اِنَّمَا اُمِرْتُ اَنْ اُقَاتِلَ النَّاسَ حَتّٰی یُقِیْمُوا الصَّلٰوةَ وَ یُؤْتُوا الزَّکٰوةَ وَ یَشْهَدُوْا اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهُ لَا شَرِیْکَ لَهُ وَ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهُ وَ رَسُوْلُهُ فَاِذَا فَعَلُوْا ذٰلِکَ فَقَدِ اعْتَصَمُوْا وَ عَصَمُوْا دِمَاءَهُمْ وَ اَمْوَالَهُمْ اِلَّا بِحَقِّهَا وَ حِسَابُهُمْ عَلَی اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ وَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ وَ الَّذِیْ نَفْسُ مُحَمَّدٍ بِیَدِهٖ مَا شَحَبَ وَجْهٌ وَ لَا

بھلائی کا ارادہ کرے اس کے لیے کچھ اتنی دشوار بھی نہیں - کوئی بات آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے نہیں فرمائی جو تین بار نہ دہرائی ہو' اس شوق میں کہ وہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی بات خوب پختہ یاد کرلیں' آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ اور آخرت کے دن پر یقین رکھو' نماز پڑھا کرو - اللہ کی عبادت کیا کرو اور کسی کو اس کا شریک نہ بناؤ' یہاں تک کہ اسی حال پر تمہاری موت آ جائے انہوں نے عرض کیا یا رسول اللہ پھر ارشاد فرمایئے' آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی خاطر تین بار فرمایا اس کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اگر چاہو تو اس دین کے اونچے عملوں میں جو چوٹی کا عمل ہے اور جو اس کی جڑ ہے وہ تمہیں بتا دوں انہوں نے عرض کیا میرے ماں' باپ آپ پر قربان بتایئے آپ نے فرمایا سب میں جڑ کا عمل تو یہ ہے کہ تو اس کی گواہی دے کہ اللہ کے سوا معبود کوئی نہیں جو تنہا ہے اور اس کا کوئی شریک نہیں محمد صلی اللہ علیہ وسلم اس کے بندہ اور رسول ہیں اور جس عمل سے دین کی بندش مضبوط رہتی ہے وہ نماز پڑھنا اور زکوٰۃ دینا ہے اور اس کے اونچے اونچے عملوں میں سب سے چوٹی کا عمل جہاد فی سبیل اللہ ہے مجھے اس بات کا حکم دیا گیا ہے کہ میں جنگ اس وقت تک برابر جاری رکھوں جب تک کہ لوگ نماز نہ پڑھیں' زکوٰۃ نہ دیں اور اس بات کی شہادت نہ دیں کہ معبود کوئی نہیں مگر اللہ جو تنہا ہے اس کا کوئی شریک نہیں جب یہ باتیں کرلیں تو وہ خود بھی بچ گئے اور اپنی جان و مال کو بھی بچا لیا مگر ہاں جو ضابطہ میں ہو اور اس کے بعد ان کا حساب خدا کے سپرد ہے اس ذات کی قسم جس کے قبضہ میں محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کی جان ہے کوئی چہرہ (عمل کرتے کرتے) متغیر نہیں ہوا اور کوئی قدم (سفر کرتے کرتے) غبار آلود

---

ؔ ....کا پیش خیمہ قرار دیا گیا ہے - اسی لئے عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے اپنی قلمرو میں یہ حکم لکھ بھیجا تھا کہ نمازوں کی نگرانی رکھو جو شخص نمازوں کو ضائع کرے گا' اس کے بقیہ دین کا بھی خدا حافظ ہے - جہاد کو ذروۃ اس لئے کہا گیا ہے کہ اونٹ میں کوہان پھر کوہان میں چوٹی ؔ ....

اغْيـرَّتْ قَدَمٌ فِيْ عَمَلٍ تُبْتَغٰى فِيْهِ دَرَجَاتُ الْجَنَّةِ بَعْدَ الـصَّلٰوةِ الْمَفْرُوْضَةِ كَجِهَادٍ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَ لَا ثَقَلَ مِيْـزَانَ عَبْـدٍ كَـدَابَّةٍ تُنْفَقُ لَهٗ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اَوْ يُحْمَلُ عَلَيْهَا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ.

نہیں ہوا - کسی ایسے عمل میں جس کا مقصد درجات جنت ہوں فرض نماز کے بعد جہاد فی سبیل اللہ کے برابر اور نہ بندہ کے میزانِ عمل میں کوئی نیکی اتنی وزن دار ثابت ہوئی جتنا کہ اس کا وہ جانور جو جہاد فی سبیل اللہ میں مرگیا یا وہ جو اس نے راہ خدا میں کسی کو دے ڈالا -

(رواہ احمد و البزار و النسائی و ابن ماجة و الترمذی و قال حدیث حسن صحیح و حدیث الباب اسناد جید و شهر بن حد شب و ثقه ابن معین و الا مام احمد وغیرهما)

## الارتباط بین ارکان الاسلام — ارکانِ اسلام کا باہمی ربط

(۲۴۹) عَنْ زِيَادِ بْنِ نُعَيْمِ الْحَضْرَمِيِّ قَالَ قَالَ

(۲۴۹) زیاد بن نعیم رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول خدا صلی اللہ

---

لله ....سب سے نمایاں اور اونچی چیز ہوتی ہے اسی طرح اسلام میں وہ سب سے اونچا عمل جو خود بھی سب سے زیادہ نمایاں اور اسلام کی بلندی بھی سب سے زیادہ نمایاں کرنے والا صرف جہاد ہے اس لئے ان الفاظ کو صرف شاعرانہ استعارات نہ سمجھئے بلکہ یہ ان عبادات کی حقیقتیں ہیں -

(۲۴۹) * ابن عمر رضی اللہ عنہما کی حدیث مذکور سے یہ تو سب ہی نے سمجھا کہ ارکان خمسہ اور مجموعہ دین کا وہ رشتہ ہے جو ایک قصر اور اس کے ستونوں کا ہوتا ہے اگر ارکان اسلام نہ ہوں تو دین کا قصر ہی گر جائے مگر خود ان ارکان کے درمیان رشتہ کیا ہے' ادھر کسی کا ذہن نہ گیا - اس نکتہ کی طرف حافظ ابن رجب کی نظر پہنچی ہے وہ اس حدیث کی شرح کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ ارکانِ اسلام میں باہم بھی گہرا ربط ہے اگر ان میں ایک نہ ہو تو بقیہ میں بھی ضعف نمایاں ہونے لگتا ہے کیونکہ یہ ارکان جس طرح پورے قصر کو سنبھالے ہوئے ہوتے ہیں اسی طرح ایک دوسرے کو بھی سہارا دیتے ہیں اگر سب موجود ہوں تو پورے قصر کا وزن اپنے درمیان تقسیم کر لیتے ہیں اور اگر ان میں کوئی ایک نہیں ہوتا تو اس کا وزن صرف بقیہ ارکان پر آ پڑتا ہے اور لازمی طور پر اس قصر کے لئے اور خود ان ستونوں کے لئے بھی خطرہ پیدا ہونے لگتا ہے' یہ تو ارکانِ ظاہری کا حال ہے' ارکان دین کا ربط اس سے کہیں بڑھ کر ہے - ان میں ایسا معنوی ربط ہے کہ ایک دوسرے کے لئے بمنزلہ جزء بنا ہوا ہے ایک کی ادائیگی سے دوسرے کی توفیق میسر ہوتی ہے اور ایک کے ترک کرنے سے دوسرے سے بھی محروم ہونا پڑتا ہے - اس لئے صاحب نبوت کی اس پر اسرار تشبیہ میں ارکانِ خمسہ کا باہمی رشتہ بھی داخل سمجھنا چاہیے اور اب اس تشبیہ کا خلاصہ یہ سمجھنا چاہئے کہ جس طرح ایک قصر کے لئے ستون ضروری ہے اسی طرح اسلام کے لئے نماز اور زکوٰۃ وغیرہ کا ادا کرنا ضروری ہے اور جس طرح کسی محل کے بعض ستون گر جانے سے اس کے اور ستونوں کو بھی نقصان پہنچتا ہے اسی طرح کسی رکن اسلامی کے ترک سے اس کے بقیہ ارکان کو بھی نقصان ہوتا ہے -

خلاصہ یہ کہ قصر کے قائم رہنے کے لئے جتنے ستون درکار ہیں ان سب ہی کا ہونا ضروری ہے اگر ان میں ایک بھی نہ ہو تو بقیہ کا وجود چنداں مفید نہیں ہوتا - اب رہ گئی بات کہ کس تعمیر کے لئے کتنے ستون ہونے چاہئیں پھر ان ستونوں میں اہمیت اور غیر اہمیت کا تناسب کیا ہونا چاہیے' ان میں کس کو کس کی احتیاج زیادہ ہے - ان مراحل کو وہی انجینئر خوب سمجھ سکتا ہے جس نے یہ نقشہ تعمیر تیار کیا ہے ہر ایک کے ادراک کی بات نہیں ہے - اس کے بعد جب آپ قرآن و حدیث پر نظر ڈالیں گے تو آپ کو نماز اور زکوٰۃ کا تذکرہ اکثر آیات میں ایک ہی جگہ ملے گا - احادیث میں حیاء و ایمان کا تذکرہ ساتھ نظر آئے گا - اسی ربط کے پیش نظر حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ''من لم یزک فلا صلٰوة له '' ( جو زکوٰۃ نہ دے اس کی نماز بھی قبول نہیں ) ایک حدیث میں ارشاد ہے کہ جس نے شراب پی اس کی چالیس دن کی لله ....

رَسُوْلُ اللّٰـهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْـهِ وَسَلَّمَ اَرْبَعٌ فَـرَضَهُنَّ اللّٰهُ فِي الْإِسْلَامِ فَمَنْ جَاءَ بِثَلَاثٍ لَمْ

علیہ وسلم نے فرمایا ہے' چار چیزیں ہیں جن کو اللہ تعالیٰ نے اسلام میں فرض قرار دیا ہے۔ نماز' زکوٰۃ' روزے اور بیت اللہ کا حج' جو شخص ان میں تین ادا

---

ﷺ..... نمازیں قبول نہیں ہوتیں۔ دوسری حدیث میں ہے جو غلام اپنے آقاؤں سے بھاگ جائے اس کی کوئی نماز قبول نہیں ہوتی احادیث بالا سے شراب نوشی اور اپنے مالک سے بیوفائی کا نماز سے بڑا گہرا ربط ثابت ہوتا ہے۔ اس ربط کا پورا پورا ادراک تو خدا تعالیٰ ہی کو ہے جس نے دین کا یہ قصر تیار کیا ہے اور وہی دراصل اس کے اصول تعمیری کا رازداں ہے۔ تاہم حضرت مولانا قاسم نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ نے اس طرف توجہ فرمائی ہے اور انسانی دماغ کے رسائی کی حد تک اسے خوب ہی سمجھا ہے۔

مولانا فرماتے ہیں کہ عبادات درحقیقت عبدیت اور بندگی کی ایک علمی ٹریننگ ہے۔ عبدیت درحقیقت وہ صحیح رشتہ ہے جو بندہ اور اس کے معبود کے درمیان قائم ہے جتنے آسمانی دین آئے وہ اسی رشتہ کو سمجھانے اور اس کے حقوق بتانے آئے۔ باپ بیٹے' دوست دوست' ہمسایہ ہمسایہ کے رشتے حتیٰ کہ امتی اور رسول کا رشتہ بھی ایک مخلوق کا دوسری مخلوق کے ساتھ قائم ہوسکتا ہے۔ اسی طرح ان رشتوں میں تعدد کی گنجایش بھی ہے لیکن عبدیت اور معبودیت کا وہ تعلق ہے جو نہ باہمی مخلوق میں ایک دوسرے کے ساتھ قائم ہوسکتا ہے اور نہ اس میں اثنینیۃ کی گنجایش ہے وہ صرف مخلوق اور اس کے خالق کے درمیان قائم ہے۔ اس رشتہ کو صرف سمجھانا نہیں ہے بلکہ اس کے ایک ایک طرز ادا سے ہم کو رنگین بنانا بھی ہے اگر اس رشتہ کا تجزیہ کرو تو جو اس کے بڑے عنصر نظر آئیں گے وہ صرف دو ہیں اطاعت و محبت۔ ہر غلام کا فرض ہے کہ وہ اپنے مولیٰ کے سامنے ہمہ تن اطاعت ہو مگر وہ اطاعت نہیں جو ذوق محبت سے خالی ہو' اس کا فرض ہے کہ وہ اپنے مولیٰ سے محبت کرے۔ مگر وہ محبت نہیں جس میں سرمو خلاف کی گنجائش باقی ہو' یہ دونوں فرائض بڑی حد تک بندوں کے ساتھ بھی مشترک ہیں۔ شریعت چاہتی ہے کہ ان مشترک فرائض کے درمیان ایک ایسا خط فاصل کھینچ دے۔ جس کے بعد دونوں کی حدود میں کوئی اشتراک باقی نہ رہے اسی کا نام عبادت ہے۔ دشواری یہ ہے کہ انسان فطرۃً داغ عبدیت برداشت نہیں کرتا اس لئے اس کے سامنے ایک ایسا آئین رکھا گیا ہے جسے وہ سمجھے پھر اس پر عمل پیرا ہو کر اس منزل تک پہنچ جائے۔ جہاں یہ داغ عبدیت تاج خلافت کا سب سے آبدار موتی نظر آنے لگتا ہے اس لئے اسے صرف سمجھایا نہیں گیا بلکہ عملی طور پر بھی ایسی ٹریننگ دی گئی جس کے اثر سے تدریجاً اس کی فطرت اطاعت و محبت کی خوگر ہوتی چلی جائے۔ سب سے پہلے مولیٰ حقیقی نے اپنے ایسے ایسے خوبصورت نام بتائے جن میں حسن و خوبی کا جلوہ بھی ہے اور حکومت و سلطنت کا دبدبہ بھی اور ہمیں حکم دیا کہ ہم ان ناموں سے اسے پکارا کریں۔ اس کا نتیجہ نفسیاتی طور پر یہ ہونا چاہیے کہ اس کے حسن و جمال کا بے کیف و بے مثال نقش ہمارے دل پر جمتا چلا جائے اسی کے ساتھ اس کی بے پناہ قدرت و طاقت کا تسلط بھی قلب پر چھاتا چلا جائے اور ان اسماء کے لحاظ سے عبادات میں یہ تقسیم کر دی کہ کچھ عبادتیں تو وہ رکھیں جو اس کی حکومت کا سکہ دل پر قائم کریں اور کچھ وہ جو اس کا جذبہ محبت بھڑکائیں۔ اب اگر تم ذرا غور کرو گے تو اسلام کی عبادت میں نماز اور زکوٰۃ تمہیں پہلی قسم میں نظر آئیں گی اور روزہ و حج دوسری قسم میں۔ نماز و زکوٰۃ میں تمامتر بارگاہ سلطنت و حکومت کا ظہور ہے اور روزہ و حج میں سرتاسر محبوبیت و جمال کا جلوہ۔ نماز کیا ہے حاضری کے ایک عام نوٹس کے بعد لباس و جسم کی صفائی' اس کے بعد کورٹ کی حاضری کے لئے تیاری' وکیل کا انتخاب' پھر کورٹ میں پہنچ کر دست بستہ باادب قیام' دائیں بائیں دیکھنے' بات چیت کرنے' کھانے پینے' حتیٰ کہ بلاوجہ کھانسنے اور نظریں اٹھانے تک کی ممانعت' آخر میں بذریعہ وکیل درخواست پیش کرنا پھر باادب سلام کر کے رخصت ہو جانا۔ زکوٰۃ پر غور کیجئے تو اس میں بھی غلام کی طرح اپنی کمائی دوسرے کے حوالہ کر دینا' سرکاری ٹیکس وصول کرنے والے آئیں تو ان کو راضی کر کے واپس کرنا' اور جو وہ لینا چاہیں بے چون و چرا ان کے سپرد کر دینا۔ ﷺ.....

يُغْنِيْنَ عَنْهُ شَيْئًا حَتّٰى يَأْتِيَ بِهِنَّ جَمِيْعًا الصَّلٰوةُ وَ الزَّكٰوةُ وَ صِيَامُ رَمَضَانَ وَ حَجُّ الْبَيْتِ.

کرے وہ اس کے لیے کچھ مفید نہیں ہوسکتیں تاوقتیکہ سب نہ کرے- (مسند احمد)

(رواہ احمد و الحدیث مرسل و رواہ الطبرانی فی الکبیر عن عمارۃ بن حزم و فی اسنادہ ابن لھیعۃ ایضا و قد ضعفوہ)

---

لله .... اب سوچو کہ اگر پانچ وقت اس طرح حاضری اور اتنی عاجزانہ جبہہ سائی کی تابعمر ٹریننگ حاصل کی جائے پھر سال بھر میں اپنا کمایا ہوا مال ایسی خاموشی اور بیچارگی سے سپرد کیا جائے تو کیا اس ذات کے ملکوت و جبروت کا نقش دل پر قائم نہیں ہوگا- جس کے پرشوکت اسماء پکارتے پکارتے اور یہ عاجزانہ عبادتیں کرتے کرتے عمر بسر ہوگئی ہے دوسری طرف اگر غور کرو تو محبت کا پہلا اثر کم خفتن' کم گفتن' کم خوردن ہی ہوتا ہے اس لئے اگر پہلے ہی قدم میں یہاں کوئی عاشق نہیں ہے تو یہ فرض قرار دیا گیا ہے کہ وہ اس جمیل مطلق کی محبت کی عاشقانہ ادائیں ہی اختیار کرے' کھانا' پینا ترک کرے' راتوں کو اٹھ اٹھ کر اپنی نیند خراب کرے اور ایک جگہ جمع ہو کر اس کلام کی ایک معقول مقدار سنا کرے جسے سن کر مردہ روحیں بھی تڑپنے لگتی ہیں- اگر ایک ماہ کی اس ٹریننگ سے اس کے رنگ ڈھنگ' طور وطریق میں کچھ عاشقانہ انداز پیدا ہوگیا ہے تو اب اس کو دوسرا قدم اٹھانا چاہیے اور وہ یہ ہے کہ جب کھانے' پینے' سونے' جاگنے اور دنیا کے دوسرے لذائذ میں اس کے لئے کوئی لذت نہیں رہی تو اس کو اب کوئے یار کی ہوا کھانا چاہیے- یہاں زیب و زینت' تزک و احتشام درکار نہیں بلکہ سرتاسر ذل و افتقار' ہمہ تن عجز وانکسار' شکستہ حال و اشکبار' برہنہ پا و جاں نثار' غرضیکہ سرتاپا دیوانہ وار بن کر چلنا مقصود ہے' یہی احرام کا خلاصہ ہے- پھر لق و دق میدانوں کی صحرانوردی اور لیلائے حقیقت کے سامنے چیخ و پکار یہی تلبیہ اور میدان عرفات کا قیام ہے- اس کے بعد ایک ایسے گھر کے سامنے حاضری ہوتی ہے جس کا مکین کوئی نہیں مگر یوں معلوم ہوتا ہے کہ کسی کے حسن و جمال کی کرنیں اس کے ہر ہر پتھر سے پھوٹ پھوٹ کر نکل رہی ہیں اور دلہائے عشاق کو پاش پاش کئے دیتی ہیں- ایسے دل کش نظارہ کے موقعہ پر بے ساختہ وہی فرض ادا کرنا پڑتا ہے جو مجنوں نے دیارِ لیلیٰ کو دیکھ کر ادا کیا تھا اسی کا نام طواف ہے- شاید صوم و حج کے اسی ربط کی وجہ سے ماہ رمضان کے بعد ہی حج کے ایام شروع ہو جاتے ہیں- اگر جذبہ محبت اس سے بھی آگے ترقی کر جائے تو آخری منزل جہاد ہے- یہ عشق و محبت کی وہ آخری منزل ہے جہاں پہنچ کر محب صادق اور مدعی کاذب نکھر جاتے ہیں-

قرآن کریم میں جہاد کی ایک حکمت یہ بھی بتائی گئی ہے' اس میدان سے جو بھاگا وہ اس لائق نہیں سمجھا جاتا کہ پھر خدا اور رسول کی محبت کا دم بھر سکے اور جس نے ذرا کوئی کمزوری دکھائی اس پر پھر بیوفائی کا دھبہ لگے بغیر نہیں رہتا- اس میدان کا مرد صرف وہ ہے جو اپنی موت کو اپنی زیست پر ترجیح دیتا نظر آئے- دشمن کی تلوار کی چمک اس کو اتنی محبوب ہو جائے کہ سو جان سے اسے گلے لگانے کی آرزو ہو اور وہ بڑے جذبہ کے ساتھ یہ کہتا ہوا خدا کی راہ میں قربان ہو جائے ؎

عمر یست کہ آوازہ منصور کہن شد
من از سر نو جلوہ دہم دار و رسن را

یہ وہ عاشق صادق ہے کہ جب اس طرح پروانہ وار اپنی جان دے دیتا ہے تو قرآن کو اسے مردہ کہنے پر غیرت آتی ہے' وہ اعلان کرتا ہے کہ وہ زندہ ہے اگرچہ تمہیں اس کی زندگی اور اس زندگی کے مقام بلند کا شعور نہیں-

مولانا مرحوم کے اس نقشہ کے مطابق نماز اور زکوٰۃ' روزہ اور حج کا علیحدہ علیحدہ ربط واضح ہو جاتا ہے- اگر یہ چاروں عبادتیں اس تصور سے ادا ہوتی رہیں تو ممکن نہیں کہ اطاعت و محبت کی دونوں شانیں جو ایک عبد کے لئے مطلوب ہیں پیدا نہ ہو جائیں' ہمارے لله ....

## اوثق عری الایمان

(۲۵۰) عَنِ الْبَرَاءِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ تَدْرُوْنَ اَیُّ عُرَی الْاِیْمَانِ اَوْثَقُ قُلْنَا الصَّلٰوۃُ قَالَ الصَّلٰوۃُ حَسَنَۃٌ وَ لَیْسَتْ بِذَاکَ قُلْنَا الصِّیَامُ فَقَالَ مِثْلَ ذَالِکَ حَتّٰی ذَکَرْنَا الْجِهَادَ فَقَالَ مِثْلَ

## اسلام میں سب سے مضبوط عمل

(۲۵۰) براء رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جانتے ہو ایمان میں سب سے مضبوط عمل کون سا ہے؟ ہم نے عرض کیا نماز- آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا بے شک نماز کا تو کیا کہنا ہے لیکن اس کا دائرہ دوسرا ہے ہم نے عرض کیا تو پھر روزے' آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس پر بھی یہی فرمایا یہاں تک کہ ہم نے جہاد کا نام لیا تو اس پر بھی

---

لہ .... فقہاء نے بھی بڑی حد تک اس کو سمجھا ہے اور شاید اسی لئے قضا نمازوں کی ترتیب ساقط ہونے کے لئے یہ شرط رکھی ہے کہ پوری پانچ نمازیں قضا ہو جائیں بظاہر ایک دن کی پانچ نمازوں میں کوئی ایسا ربط پنہاں ہے کہ یہ پانچ گویا ایک ہی نماز ہے اور اسی لئے اگر کسی شخص کی چار نمازیں فوت ہو جائیں تو اسے ان کو بالترتیب قضاء کرنا چاہئے شافعیہ نے حالتِ سفر میں دو دو نمازوں کو جمع کر کے پڑھنے کی اجازت دی ہے مگر یہ اجازت نہیں دی کہ پانچ میں سے جن دو کو چاہے جمع کر لے بلکہ صرف ظہر کو عصر کے ساتھ اور مغرب کو عشاء کے ساتھ جمع کرنا تجویز کیا ہے- شاید یہ بھی ان نمازوں کے کسی معنوی تناسب پر مبنی ہے- قاضی ابوالولید الباجی جملۂ حدیث "وانتظار الصلوٰۃ بعد الصلوٰۃ" کی شرح میں لکھتے ہیں کہ سلف ظہر کے بعد عصر اور مغرب کے بعد عشاء کا انتظار کیا کرتے تھے وہ بھی شاید اسی ربط پر مبنی تھا- روزے کے باب میں جنون کے پورے ماہ یا اس کے کسی ایک حصہ میں ہونے کی بحث بھی شاید اسی حقیقت کی طرف اشارہ کر رہی ہے- پورے ایک ماہ کے روزوں کو بظاہر کوئی معنوی ربط حاصل ہے- ماہ رمضان کی تین عشروں پر تقسیم بھی ہر عشرہ کے کسی معنوی ربط کا پتہ دیتی ہے اور آخر عشرہ کی اکائیوں میں بھی شاید کوئی ایسی خصوصیت پنہاں ہے کہ لیلۃ القدر ان ہی میں رکھی گئی ہے- بہر حال جب حوادث عالم کی بکھری ہوئی کڑیاں بھی کسی اندرونی نظام کے ماتحت رونما ہوتی ہیں تو پھر احکام شریعت کو اتنا بے ربط کیوں سمجھا جائے اس موضوع پر غور کرنے کے لئے طبعی دلچسپی کی ضرورت ہے- فرصت نکالئے اور ان موتیوں کے حاصل کرنے کے لئے حدیث و قرآن کے سمندر میں غوطہ لگایئے گوہر مقصود مل جائے گا- دریا کے کنارے کھڑے ہو کر صرف تمسخر اور استہزاء کرنا علم کا راستہ نہیں-

(۲۵۰) * حدیث و قرآن میں فرائض و ارکان کو زیر بحث لایا ہی نہیں گیا- ان کی اہمیت تو اسلام کا بنیادی مسئلہ ہے- ہاں وہ اعمال جو کسی سبب سے ارکان قرار نہیں دیئے گئے- لیکن بہ حقیقت رکنیت کا مقام رکھتے ہیں ان کو اس لیے ابھارا جاتا ہے کہ عام نظریں ان کا شمار ارکان اسلام میں نہ دیکھ کر کہیں ان اعمال کو نظر انداز نہ کر دیں ہمارے خیال میں یہ اعمال اکثر وہ ہیں جن کا تعلق مسلمانوں کی اجتماعی زندگی کے ساتھ ہے- بعض اجتماعی عمل اتنے اہم ہوتے ہیں کہ بہت سے انفرادی فرضوں کی ادائیگی ان اعمال پر موقوف ہوتی ہے- اس لحاظ سے ان کا اپنا مقام دیکھا جائے تو اگر چہ اس کی حیثیت فرض و رکن کی نہیں ہوتی- لیکن جب یہ دیکھا جاتا ہے کہ وہ ارکان اسلام کے لیے موقوف علیہ کی حیثیت رکھتے ہیں تو ان کا مرتبہ وہ ہوتا ہے جو قالب کے لیے قلب کا اور جسم کے لیے روح کا- از انجملہ خدا کے لیے محبت و عداوت کا عمل ہے- احادیث میں اسلام کے اس شعبہ کو کمالِ ایمانی کی علامت قرار دیا گیا ہے- فضیلت اسلام کی حدیثوں میں آپ ملاحظہ کر چکے ہیں کہ جنت میں جانا اس وقت تک ممکن نہیں ہے جب تک باہمی محبت پیدا نہ ہو جائے- اس محبت سے مراد یہی پر خلوص محبت ہے- مسلمانوں لہ ....

ذٰلِکَ ثُمَّ قَالَ اَوْثَقُ عُرَی الْاِیْمَانِ الْمُوَالَاۃُ فِی اللّٰہِ وَ الْمُعَادَاۃُ فِی اللّٰہِ وَ الْحُبُّ فِی اللّٰہِ وَ الْبُغْضُ فِی اللّٰہِ عَزَّوَجَلَّ. (اخرجه الطبرانی فی الکبیر عن ابن عباس و الطیالسی عن البراء)

آپ نے وہی ارشاد فرمایا اس کے بعد کہا سب سے مضبوط عمل یہ ہے کہ خدا ہی کے لیے دوستی اور خدا ہی کے لیے دشمنی‘ اسی کے نام پر محبت اور اسی کے نام پر بغض رکھنا۔

(طبرانی‘ مسند ابوداوٗد طیالسی)



ﷺ.... کا تنہا یہ عمل ان کے تمام دین کے ارکان کی ادائیگی میں جتنا مدومعاون ہوسکتا ہے ظاہر ہے نماز سے لے کر جہاد تک معاملات سے مسائل امامت وسیاست تک کون سا شعبہ ایسا ہے جس میں حب فی اللہ اور بغض فی اللہ کی ضرورت نہ ہو بلکہ اسلام کی ایک عظیم الشان عبادت یعنی جہاد تو درحقیقت اسی کے مجموعہ کا نام ہے صرف اتنا ہی نہیں بلکہ یہی وہ عروہ وثقٰی ہے جو بہت سے اجتماعی امراض کا علاج اور بہت سے امراض سے تحفظ کا واحد سبب بھی ہے۔ حدیثوں میں مختصر مختصر ایسے اعمال بتا دیئے گئے ہیں جو امت امیہ کو اجتماعی اور انفرادی زندگی کی پیچیدگیوں سے محفوظ رکھتے ہیں اور جب یہ پیچیدگیاں پیدا نہیں ہوتیں تو بڑے سکون واطمینان کے ساتھ عبادت رب العالمین ادا کرنے کی فرصت میسر آ جاتی ہے لیکن جب ان اعمال کو ترک کر دیا جاتا ہے تو زندگی کا ہر شعبہ ایسا پر پیچ بن جاتا ہے کہ انسان عبادتِ خداوندی کی بجائے صرف ان کے سلجھانے کے مشغلہ میں ہی پھنس کر رہ جاتا ہے۔ یہاں اس سے زیادہ تفصیل کا موقعہ نہیں ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ مَوْلَانَا مُحَمَّدٍ وَ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا وَ مَوْلَانَا مُحَمَّدٍ وَّ اَصْحَابِ سَیِّدِنَا وَ مَوْلَانَا مُحَمَّدٍ وَّ بَارِکْ وَسَلِّمْ